کرامت انتساب از تالیف شریفہ حضرت محقق المحققین افضل المدققین ماہر علوم ظاہری و باطنی واقف اسرار احمدی

پیر و مرشدی حضرت مولائی و مرشدی ملجائی و ماوائی حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی الحسنی

# تواریخ آئینہ تصوف

# ١٣١١

[illegible] بکمال سعی و تصحیح کامل محمد فاروق حسن صابری چشتی و محمد رفیق حسن صابری چشتی خلفاء

[illegible] ممدوح مولف تواریخ ہذا از اہتمام امیدوار رحمت ایزد منان محمد حسین خان [illegible]

# فہرست مضامین تواریخ آئینہ تصوف

## باب بست و سوم ۲۳



تمت

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## تقریظ تواریخ آئینہ تصوف — از جانب زبدة العلما قدوة الفضلا عالم باعمل فاضل بے بدل مخدومی واستادی جناب مولانا مولوی محمد جلال الدین احمد خان صاحب جلالی رامپوری دام فضلہ

| خدای برتر در نعت مصطفی کافی | محمد ست بہ تحمید کبریا کافی | نبی غنی ست اگر نعت شش جہات کنند | خدا غنی ست اگر حمد کائنات کنند |
|---|---|---|---|

من وخدائی ارحم الراحمین ہان وہان ہمانا جواہر ثمین و دُرر مبین ہبین بر طبق اظہار نذر منصفان اُولی الابصار عرضہ میدہم کہ در قرآن مبین و فرقان
متین ارشاد رب العالمین وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ خداوند تبارک و اعلی با حبیب خود حضرت محمد مصطفی مجتبی الف الف تحیات علیہ وعلی عترتہ
واصحابہ النجبا خطاب میفرماید کہ ای محبوب باسراپای ذات تقدس سمات تو رحمت خاص ماہیت کہ بعالم مخلوق خود فرستادہ ایم - حقا ثم حقا کہ این رحمت فیض موہبت
کہ عبارت از رسالت و نبوت مختصہ مفضلہ عامیہ ذات ختمی پناہی ست بیب الٰہی اندام و دوام باقی و مستدام است و در انواع اشکال و اصناف صور جلوہ پذیر قیام ہست
چنانچہ در عہود محمود خلفای راشدین ہادیین ہمان آفتاب عالمتاب رحمت خاص یعنی رسالت و نبوت بنام نامی خلافت تتق نورانی بر عالم و عالمیان کشیدہ و در ازمنہ مکرمہ ائمہ
طاہرین مطہرین باسم سامی امامت تلالو افزای جہان جہانیان گردیدہ انوار مراحم عظیمہ و مواہب فخیمہ ہدایت دین قویم و اشاعت شرائع مستقیم و الطاف و اعطاف
وامنیت و رفاہیت و شوکت و وجاہت و دانش و بینش و کیش و کنش و توحید و تحمید و القای ایمان و ایقان تمامہ منظرہ رسول ایزد منان و منتظر نبی رحیم و رحمن
بزمان و زمانیان بخشید و بعد انقراض این زمانہای عالیہ بالیہ ہمان رسالت و نبوت بخلافت و امامت بالقاب ولایت زینت بخش گیہان شدہ است
و این ولایت کبری بدو صورت حسنہ مصور بودہ است یکی ولایت صوری ظاہری دوم ولایت باطنی معنوی ولایت صوری ظاہری مراد از
شریعت نبوی و دین مصطفوی تفسیر کلام ربانی و توضیح آیات سبحانی و احادیث شریفہ و علوم دینیات منیفہ ہست کہ علمای ظاہریہ فضلای صوریہ اصحاب تحقیق
و ارباب تدقیق مجامع فروع و اصول منابع منقول و معقول تحریران زمان متبحران دوران بر مسند رشادت و وسادہ افادت تمکن گزین گردیدہ گم کردہ
راہان فیافی ضلالت و بادیہ پیمایان بوادی بلاہت را بر شاہراہ ہمین و صراط حق و یقین رسانیدہ اند و بفحوای العلماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل
والعلماء ورثة الانبیاء خلعت قبولیت از یگانہ صمدیت پوشیدہ اند و ولایت باطنی معنوی مقصود از معرفت و حقیقت و عرفان حق متعال
و شناخت ذو الجلال و احدیت و وحدت و وحدانیت و فقر و تصوف و عشق و تعرف و اذکار و افکار و مراقبات و تجلیات ذات و صفات است کہ اولیای امت محمدیہ
و اصفیای ملت احمدیہ اتقیا و اصدقا و اغیاث زمانی و اقطاب ربانی متصوفین کاملین بالغین و اصلین بر اورنگ ارشاد و منابر اعلاء و اتحاد جلوہ استقرار فرمودہ
قلوب مومنین و دلہای مسلمین کہ از ظلمت غفلت و معاصی تیرہ تر از شام ہجران و سیاہ تر از صبح فرقت نصیبان بود بمشعل توجہات چراغ تفقدات روشن و مجلی و منور
و مصفا ساختہ اند و بمنطوق لازم الوثوق ان للہ عبادا لیسوا بانبیاء لکن یغبطہم النبیون والشہداء بقربہم ومکانتہم
عند اللہ عزوجل و لقد تمنی اثنی عشر نبیا انہم کانوا من امتی - الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیہم ولا ہم یحزنون

واولیائی تحت مبانی اکلیل قبول و دیهیم وصول بر مفارق تفاخر و امتیاز گذاشته اند۔ وازین جا ولایت عموی و ولایت معنوی که مانای آب سحاب
و نور در آفتاب بنبوت و رسالت و خلافت و امامت تا قیام لیالی و ایام مادام الخواص والعوام آرزو مند آمنا بیع رحمت هو الله المنان و اجرای ینابیع مرحمت هو الله
الرحمن خواهد گردید و تشنه لبانان تفسیده زبانان سیراب آن خواهند بود۔ و اظهره بهر کالشمس و اوضح من الامس علی الدوام و درین عالم مراحم مقام مجددان
اکمل و افضل در هر دو صنف ولایات مفضل و اجل مانده اند و بهر یک هنگام و ایام خودش شواهد رعنائی شرایع غرای احمدی و خرائد حسنای عرفان و
معرفت سرمدی را بر کرسی اظهار و تخت قرار نشانده اند۔ و حسن زیبائی آنها از تالیفات و تصنیفات مفید انام و طرق و سلاسل مفیض تام با خواص و عوام
رسانیده اند الحمد لله حمداً کثیراً طیباً والشکر له شکراً موفوراً متوالیاً که درین زمان آخر بعثت و ولایت و هنگامه رسالت و
معرفت خداوند کون و مکان بکمال رحمته بیکران قدرت کامله اولیه و حکمت بالغه ازلیه خود را موضح نموده است و ذاتی مکارم صفاتی مجمع بر دو ولایات عظمیٰ و مظهر
هر صنف سعادات اکبر مملوی سود و بهبود نشئتین و مشحون هدایا محمودی کونین با گرفتاران نفس دون و پابندان عقال شیطان زبون مرحمت فرموده است
صدق الله الکریم رحیم ذلک فضل الله یوتیه من یشاء والله ذو الفضل العظیم آن ذات مستجمع حسنات
مجامع شرایع و معارف الهیات مولانا و اولانا ملاذنا معاذنا معظمنا مفخمنا فاضل افضل عارف اکمل گنجور خزائن کمال خازن دفائن جلال و جمال شمس
ساطع آفاق هدایت قمر لامع رواق رشادت حلال حقائق تنزیه جلال دقائق تشبیه شارع غوامض ولایت مشرح رموز نبوت مفسر بینات محکمات مؤول
آیات متشابهات نقطه دائره حصول دائره نقطه وصول مبین مقامات محبوبیت متقن مراتبات قیومیت سلم عروج اصطفا عروه وثقای اجتبا اشراق خواطر
اشراقین انوار ضمائر مشائین مورد اخلاق محمدی مصدر وفاق احمدی مست راح وحدة الوجود مخمور رحیق کشف و شهود ممشی صراط مستقیم
موسس بنیان تلقین و تعلیم خرقه پوش اولیای عظام خلعت زیب صفیای کرام علامة اتقیا سلالة اصدقا غازه چهره سالکین گلگونه روی واصلین
شریعت اساس حقیقت شناس فارس مضمار ایمان و یقین غارس بذر ملت و دین سلطان الملکای خدادانی بادشاه قلمرو حق بیانی مظهر رموز سر الی الله
مخبر رموز سبیل مع الله غریق البحار فی الله رفیق صحرا من الله حریق نوائر عشق الله طلیق سرائر هویت الله انزوا گزین گوشه نشین خلوت مکان
جلوت بیان شاکر شکور صابر غیور توکل پسند قناعت ارجمند مخدوم الانام ممدوح الدوامی حضرت بندگی قبله و کعبه **جناب شاه محمد حسن صاحب صابری**
چشتی قدوسی حنفی نعمانی نور الله تعالی شموس فضائله و اجلاله علی مفارق المسترشدین مادام الدین آمین امین ثم امین الحق حق حق و هو
العلیم ما هو الحق که وجود با جود حضرت بندگی قبله و کعبه منعم نعمای الهی و مقسم آلائی نامتناهی ست گروها گروه طالبین از منازل بعیده میرسند
وازمائده نوال قرله مقصود می برند و جوق جوق مشتاقین از راه کشیده می آیند و از سماط افضال او نوش مطلوب می ربایند تشنه لبان مکتبخانه تعلیم
منتهیان فضیلت و ابجد خوانان تفهیم شارح متون ولایت هر که سر بر بساط خدمت نهاده رقم مایه فرصت باب علوم و فنون برویش کشاده و آنکه سعادت
جبین سائی بر آستان کرامت یافت شعاع قبولیت بر رخش تافت کاسه لیسان ارادت مذاق و ارشاد و الهامات بر زبان و لقمه خواران محبت را ذائقه مقامات و کمالات در دهان
در بخشش افادت جویان معمور و حضور کرامت گنجور روشن ارادتی ظهور بر دروازه عالیمقام صبح و شام صدای دمامه حیوا علی النجاح و بر سده معلا انام آوازه نقاره
که حیوا علی الصلاح دیده وران نظر بر سیمای مبارک افتادگان راه نوی هذا نور الله مبصر اچشم بروی مقدس و خستگان ندای هذا ولی الله مسترشدان ارادت کشش
وقت دست بیعت گلبانگی هست هذا ید الله و مریدان عقیدت اندیش را هنگام توجه حلقه نعره الیست هذا هادی خلق الله از مریدان خلص جوتا حال افزون از صد هزار موجود و لهان
وازخلفا نام آور اخلاص خو صاحب حال و مقال یکصد و شصتی و هفت فیض رسان اهل روزگار فقیر التماس گذارم که بر تصدیق مقال اتم حالا این خلفای چهار برگزیدگان

گواه صادق و بر تحقیق بکمال اتم کیفیات این اربعه برگشتگان بتینه واثق شتی نمونه خبر دارد و مراتب و مناصب دیگر خلفا بدین عیار **اول** نوباوه باغستان خلافت
نونهال گلستان سعادت دنافذ کبر حضرت بندگی قبله و کعبه **شاه احمد حسن صاحب** چشتی صابری مکمل بهمه طرق و سلاسل خلد الله فیوضه — **ثانی** ثمره شجره نبوی
نوباوه دوحه مرتضوی خلف اولاد رسول زبده احفاد بتول سیادت سندی سید **محمد نجف علی شاه صاحب** چشتی صابری نظامی قادری سهروردی ابد الله
برکاته — **ثالث** گلبن گلزار شریعت و معرفت یاسمن چمنستان تصوف و حقیقت سرشار باده توحید مست جام صهبای تجرید و تفرید شاه **محمد فاروق حسن صاحب**
حسنی ملقب از جناب پیر ادوله میان چشتی صابری نظامی قلندری رفع الله درجه — **رابع** آبیار بوستان کشف و شهود آبیار سنبلستان عروج و سعود رحیق نوش خمکده
فنا و بقا شراب خور میخانه صدق و صفا شاه **محمد رفیق حسن صاحب** حسنی مخاطب بخطاب لعل بهائی چشتی صابری قادری قلندری نظامی بسط الله مراتبه
بنام ایزد متعال این چهار خلفای با افضال و اجلال اربعه شیخ شخص الفاقی تعرف اند و چهار ارکان حسب عرفان و تصوف اند ع چار انهار اند از بحر قبول + چار گلزار
از باغ وصول + چار یار مصطفی را یادگار + پیشوای اهل دل این هر چهار + راضی و خوشنود از ایشان چار پیر + خانواده چار رده را دستگیر + شهره اوصاف ایشان کو بکو
فیض‌ها جاری شده در چار سو + از الی الله تا من الله چار سیر + رهبر این چار این چار نار خیر — بر صاحبان عقل و خرد مخفی و محتجب نیست که درین ایام پر آشوب
و فساد پر فتنه و عناد آفتاب جبین مبین رخ در تنزل آفاق است و ماهتاب اسلام خیر الانام رو در محاق انوار علم و ادب چون حسن چهره مه طلعتان ماه دیدار
از سبزه خط در کتم عدم و جهل و بی دانشی مانند سیاه پرده شام فراگیر عالم قدر دانان علوم عقاید را رو عالمی در دام نفس گرفتار هر عامی بزعم خود فضیلت شعار
و کبر و نخوت را در چار سو بازاری صوفیان از رنگ باطن نیرنگی و نه نشان و نعره بیکس کمسلی بر آن بر زبان مظنونات و مزعومات خود را تصوف نام نهند و خیالات
و قیاسات خویش را عرفان و معارف گویند در اختراع عقائد تازه جهد بلیغ و در انتزاع مسائل بی مستند فکر بدیع در رخنه اندازی قصر ملت بیضا توجه کامل در انهدام
بنای شریعت غرا همه تن شاغل نیچریان در وجود شیطان اقرار در انکار و فقه و قیاس ائمه دین چون تار عنکبوت محض بی اعتبار خلف الصدق عبد الوهاب نجدی حرام دانند
و از تفضل زیارات اولیاء الله منکر اند مرقد ملایک جایگاه عالم پناه حبیب رحمن را گو بهمان فلان برابر دانند و بعد انفکاک ارواح اجساد بهمه عجز در رشتا نشمند
یکی عقال تقلید از گردن در گذارد و در بازار بی قیدی خلیع العذار اسپ بی لجام و شتر بی مهار را تباع ائمه شریعت الحاد و خود مدعی اجتهاد و عوض عبادت عصیان
و عوض تشکر کفران بازای اتفاق نفاق و بازای وفاق شقاق بجای انصاف اعتساف و بجای اعتراف انحراف در دیانت کاهلی و ساهلی و در همت حمیت سستی و
و تنبلی و تیواری مضمونی از دل فراموش و از اخلاق و آداب همه تن بیهوش و این قویم و صراط مستقیم گذاشته و نوامیس و قوانین منضبطه حضرت سید المرسلین
صلوة الله علیه و آله و صحبه اجمعین یکدست از کف داده نوائند نفسانی ایمان و هوا و حسن شهوانی روح روان از صحبت فقرا گریز و با حقگویان ستیز و آویز طریقه متصوفانه
وسیله اخذ و جبر گویند و حالات اولیاء الله را حکایات بی اثر دانند از دنیا بیزاری و از تقوی طهارت بیکاری اکثر تالیفات انگریزی قوانین و اکثر تصنیفات اعمالی
مضامین کتاب الله و کتاب الرسول بر طاق نسیان نهاده اند و از شریعت طریقت و عرفان معرفت سرتابا رو گردانیده اند بضاعت سیئات را رواج و در سنت سیئه حسنه
اعوجاج فلهذا ارباب معانی بوادید اوضاع این مردمان بی مردمی چون معانی نازک خاطر جا گزین کنج خمول و اهل کمال از نظاره احوال این متلفان حقوق الهی و ختمی پناهی
انزوا نشین ملال و ملول عندلیبان خوش نوای علم و حکم با قرار بی زبانی کشاده بالان خوش لهجه گلشن مصالح جود و شتوم دهتو سر در گریبان خامه واسطه بواسطه سر تراشی بجای
بکلم روپوش و مداد از سیاه روزی اهل زمان در دوات بجیش دوام در خروش لیس ابیجو حال خسران آمال کعلوفان تمیزی دریا دریا در جوش است و عالم عالم جهانیان
در سعی حاصل لاحاصل بیهوش کرا آرزوست و حوصله که دیده بر کاغذ دوزد و نکته از علم و عمل نوک ریز کلک سازد سرائر کشف و شهود و حقائق حق الیقین معبود بر قرطاس
اظهار ثبت نماید جنبا مکارم همم و فرخ معالی شیم حضرت بندگی قبله و کعبه ما که نظر بکمالات را و شفقت بر عباد الله در اشاعت شرایع مصطفوی و در رعایت فقر و فنای

مرتضوی رسالہای نافعہ و عجالہای ساطعہ و کتب مدون و نسخ مبرہن تالیف و تصنیف فرمودہ اند و خوان نعمت رحمت رحمن و رحیم بر عالمیان وقف نمودہ اند و دیگر مثنویات و منظومات و منثورات کہ در صنعت ... آسمان ... تصحیح و تشریح عمل طول و از مشتاقان طالب و ملاحظہ مامون ○

توحش الله بر صفا ذات تو عالم ...
بر کمال قدرت جل و علی شد انتباہ
حق بتو تو با حق حق تو حقوق واصلین
ذات والا رہنما و مرشد عالم گواہ
واصل حق واقف سر صاحب عرفان شود
کلمہ ہدایۃ الله بر زبانش یافت راہ
میرسد فرق تفاخر در مدارج تا بعرش
این دعای از جلالی ہست ہر شام و پگاہ

... قطرہ قطرہ ... خورشید ...
ذات پاکت جلوہ بخشش زحد و زقدم
برتری وافضلی و اکملی الحق بجاہ
افتخار کلی و جزوی ہمہ مطبوع تست
گر کنی برکس ز الطاف و کرم نیمہ نگاہ
خلق احمد ... حق
از تواضع بر ... یکدم نگاہ

بارک الله ذات قدسی شان عالی جاہ تو
... الله گاہی و واصل بحق بی اشتباہ
از شریعت از ولایت مجمع البحرین ہست
جزو کل دلربا از خوان فیض بارگاہ
وقت بیعت ہر مرید ... دست در دست بداد
... افتخار خاصان اله
جاودان باقی کہ ذات رحمت حق اولیس

و درین زمانہ سعادت اقتران از عمر گرامی حضرت بندگی قبلہ و کعبہ سال نودم برکات افزای جہان ہست و ہمان جوش جوانی و برنائی در طبع والا و شباب توانائی در ضمیر معلے فراوان و در فراوانست قلزم باطن ہمہ وقت در تلاطم ذخار و گہرہای مضامین معانی ہر دم بر ساحل اظہار - فی الحال کتابی ذخیم فیاض عمیم در ماند و بود و عدم و وجود و از منہ شہود و ایام آسودہ در جوار رب و دیگران ہمہ سلاسل و کبرا کل طرق کامل زبدہ تالیف و حسن تصنیف بخشیدہ اند و حالات جمیع کملای ہر شہر و دیار و کوائف اجلای ہر حصہ زمین و اقطار از زمان طلوع نیر نبوت رسول الثقلین نبی الملوین صلی الله علیہ و آلہ و اصحابہ فی الکونین تا ہذا الآئین در سلک ترقیم کشیدہ اند و بر روی تفصیل غازہ ایجاز و اقتصار مالیدہ اند خاتم حقائق کتابیست سہیم و عدیل لا جواب چشم عالمیان ندیدہ و گوش آسمانیان نشنیدہ ہفت دریا در یک کوزہ اگر گویند بجا و صد خورشید در ذرہ اگر ستایند روا تبیان القا و الہام رب الارباب است و ترجمان ارشاد حضرت رسالتمآب است رہنمائی عام بسوی خلاص صالحان در ہر خاص و عام مقبولان الٰہی ... ساطعہ مشال شمعہ در لیالی مظلمہ از سراج منیر مثلہ کمشکوۃ فیہا مصباح زجاج صلای عام ہست برای اہل مقامات و کرامات کلوا و اشربوا ... مقالات یفرحوا و نظر بو الکثیر قصیر المبانی کثیرۃ المعانی طریقۃ الزہاد الزمانی حدیقۃ العباد الرحمانی مرآت چہرہ معارف و ہدایۃ تجنجل ... بنام نامی و اسم سامی **آئینہ تصوف** ... التعرف ○ لله الحمد زین منہ سعید و بطفیل کرم و فضل خداوند حفیظ ← زیب تحریر نمودست **جلالی** عاجز ← چند فقرات بر اوراق بطور تقریظ

## قطعہ تاریخ

ہنگام اختتام صحت مسودہ تواریخ آئینہ تصوف از مولانا مولوی جلال الدین احمد خان صاحب جلالی مدظلہم العالی

بینید فضل یزدان سازید شکر رحمن
ذاتی نکو صفاتی شد مرحمت بعالم
جان تن تصوف روح تن تعرف

کار بخم احسان از صدق در دل و جان
سرتا بپا ست رحمت کہ فیض سبحان حقانی
روی ست رحمت حق ہستی لطف غفران
تاریخ اختتامش گفتہ سروش غیبی

نعمای ایزدی را ناکیست کان شمارد
مجموعہ شریعت مستجمعہ طریقت
تالیف کرد نسخہ **آئینہ تصوف**
آئینہ تصوف عکسی نمود عرفان

بیرون ز حد احصی افزون ز حد امکان
سرچشمہ حقیقت سر دفتر فقیران
شد رحمت الٰہی بر حال ما غریبان

## ایضاً فقرات تاریخی از مولانا جلالی

تواریخ کملا - تواریخ کامل - تواریخ اکمل - آئینہ تصوف حقیقت اولیا

١٣٠٨ھ - ١٣٠٨ - ١٣٠٨ - ١٣٠٨ھ

# تقریظ حضرت شاہ محمد فاروق حسن صاحب چشتی صابری نظامی خلیفہ حضرت قبلہ عالم دام کرامہم

حمد ہے اوس ذات صانع ذوالجلال (جل شانہ) کو جسنے عالم وجود مین اپنی صفات کو ساتھ انوار ذاتی بحکم نفخت فیہ من روحی کے مزین کیا اور عالم امکان مین اپنی مخلوق کو ساتھ اولیائے عظام کے بموجب بل احیاء عند ربھم کے زینت دی اور معبود مطلق کہلایا گیا۔ اور نعت تحقیق ہے اوس صفات ذوالجمال (صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم) کو جو عالم ارواح مین مسجود ملایک ہوکر عالم ناسوت مین بموجب آیتہ کریمہ وما ارسلنک الا رحمۃ للعلمین ۵ اور انا ارسلنک بالحق بشیرا ونذیرا ۵ کے مطلوب ومقصود نفس مقدس کے ٹہیرائے گئے اور اوسکے نور عرفان سے قلب حضرات اولیائے عظام کو منور کرکے ہیژدہ ہزار عالم کو نور ایمان سے متجلی فرمایا ۵ مقصود آفرینش ومنظور کائنات + سر دفتر مروت دیباچہ کمال + آن بادشاہ تخت لعمرک کہ ملک او + باہیچ بادشاہ نہ پذیرفتہ انتقال + گیسوے اوست آیتہ والیل اسواد + رخسار اوست سورۂ والشمس را مثال + ازعین احمد است ہمہ این ہمہ صورۂ دال ہست ہمین الف حا و میم و دال۔ اور مدح لایق ہے عموماً ان شاہان باعز وشان اور اون انفاس بالاختصاص کو کہ جنہون نے اپنے جسم خاکی کو نیست ونابود کرکے ھل جزاء الاحسان الا الاحسان ۵ کو ادا کیا اور خلعت روحانیت زیب تن فرمایا خصوصاً مدح زیبا اپنی ہادی برحق کو جو رہنما کامل ہم گمرہان وادی ضلالت کا ہے اعنی جناب مولائی ومرشدی ملجائی وماوائی دستگیر بیکسان ہادی گمرہان شفیق غریبان رفیق غمزدگان۔ داروی دردمندان۔ شفا مریضان خضر قافلہ سالکان سلسلہ مخدومی نوح کشتی نشینان واسطہ محبوبی۔ ادیب دبستان ملکوت شمع شبستان جبروت۔ لامعہ تجلیات لاہوت مستغرق بادہ ہاہوت عیسیٰ مردگان عشق الٰہی موسیٰ سالکان دیار حقیقت آگاہی مجموعہ صفات الوہیت۔ مصدر شان واحدیت۔ نردبان بام حضرت وحدت نسیم گلستان حضرت احدیت مرشد برحق۔ ہادی مطلق حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم شاہ محمد حسن صاحب صابری چشتی قدوسی حنفی معشوق الٰہی۔ صاحب حق۔ شہنشاہ ولایت۔ مجدد وقت۔ مرفوع الاجازت عالی العزم والمرتبہ۔ جامع صفات صاحب کیفیت کشف کونی ذاتی وصفاتی روح جذبہ سردار حنفیہ دام فیضہم علی روس المسترشدین الی یوم القیامۃ کو جنہون نے ایک بڑی محنت شاقہ اور کوشش بلیغہ سے اس حلہ عظیم کو طے فرمایا یعنی اس نسخہ متبرکہ اعنی تواریخ آئینہ تصوف کو تالیف کیا اگرچہ کہنے کو یہ تواریخ وجود کرامت ہے تو اسکی تالیف بھی وجود خرقہ ہے اگرچہ کہنے کو یہ کتاب ایک آیات عجیبہ ہے تو اسکی تالیف بھی ایک سر الٰہی کا اظہار ہے۔ جو ازل سے خداوند کریم نے میرے ہادی برحق کی صورت کے لیئے مخصوص کیا تہا اور اس تجدید باطنی کا حصہ قسام ازل نے آپکے لیے تقسیم فرمایا تہا۔ ایہا الناظرین یہ تواریخ کثیر التعداد مکتوب النطاب کا نسخہ ہے اور ۱۳۱۲ھ سنہ ہجری سے ۱۳۲۲ھ سنہ ہجری تک میرے ہادی برحق کی ۴۰ سال کی محنت کا نتیجہ ہے جسکے اندر بیشمار حضرات کا حال اس تواریخ گنجینہ اولیا مین ملاحظہ کرینگے۔ جو صاحب نظر غور وانصاف سے اسکو ملاحظہ فرمائینگے وہ میرے قول کے موید ہونگے اور حضرت مولف کی محنت وکوشش کا اعتراف فرمائینگے کہ واقعی یہ نسخہ بے بہا آیات عجیبہ ہے اور اسکی تالیف کا حصہ قسام ازل نے حضرت موصوف کے لیئے ہی تقسیم فرمایا تہا۔ اب یہ کفش بردار سات امور ذیل مین بیان کرتا ہے جو صاحب اس گوہر نایاب گنجینہ عرفان کو ملاحظہ فرمائین بنظر محبت قدردانی امور مرقومہ ذیل پیش نظر رکہین اور ظن المومنین خیرا کا اپنے تئین مصداق بنائین اور وہ یہ ہین اول یہ کہ حضرت ہادی برحق میرے اس کتاب کے مولف ہین مصنف نہین ہین تمام تواریخ مین جو بیان ہے وہ نقل کیا گیا ہے اور منقول عنہ کا حوالہ موجود ہے ہان اوسمین جو عبارت ناظرین کے سمجہانیکے لیے حضرت پیر دستگیر نے لکہی ہے اوسکے مصنف حضرت ہین اور وہ عبارت ہر محل طرز تحریر سے ظاہر ہوگی دوم یہ کہ مرفوع الاجازت خاندانون مین ابتدا سے انتہا تک یہ قاعدہ چلا آتا ہے کہ حضرات عارفان حقیقت کی دو دو تصانیف ہوتی ہین ایک ظاہری ایک باطنی تصنیف ظاہری جو کچہہ ہوئی اوسکی نقلین ارباب ظاہر کو دیگئین اور تصنیف باطنی جو کچہہ ہوئی جسکا اصطلاح صوفیہ مین مکتوب النطاب کہتے ہین وہ بجنسہ ہر عارف نے اپنے خلیفہ اعظم کو مرحمت فرمائی اور مکتوب النطاب سینہ بسینہ ارباب باطن مین مجتمع ہوتی ہوئی منتقل ہوتے رہے ہین اور ہر زمانہ مین شہنشاہان عرب وعجم کیجانب سے ایک ایک محافظ دفتر ہوتا چلا آتا ہے۔ چنانچہ اسوقت مین دفتر باطنی کا محافظ دفتر میرا ہادی برحق ہے اور محافظ دفتر ماتحت حضرات شہنشاہان عرب وعجم کا ہوتا ہے جس طالب صادق واصل مرشد کی نسبت حضرات موصوف کا حکم بقاعدہ باطنی نافذ ہوتا ہے اوسکو معائنہ بھی کرادیا جاتا ہے۔ اور اوس دفتر باطنی سے ہر زمانہ مین جس قدر احوال ظاہر کرنیکا حکم سروری صادر ہوتا ہے وہ ہر زمانہ کے عارف بموجب حکم ... ظاہر بھی کرتے رہتے ہین چنانچہ ایک کتاب حقیقت گلزار صابری مشتمل حالات حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم علاؤالدین علی احمد صابر کلیری ختم اللہ الاولیا

سلطان الاولیا قطب عالم حضرت شیخ بہنشاہ وغیرہ بامر باطن تخمیناً تین سو مکتوبات نطاب سے اخذ کرکے میر ہادی برحق نے ترتیب ظاہر مین اوسکے شاعت فرمائی اور تاریخ مینہ
مشتہر ہوئی یہ بہی فقیر باطنی کے ایک بہت بڑے حصہ کا خلاصہ ہے اس تواریخ کی تالیف کی یہ کیفیت ہوئی کہ جب ارباب حقیقت حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الارشاد عرف حضرت
اخون فقیر رحمتہ اللہ علیہ مرشد الکامل مکارم سے تمام خاندانون کے مکتوب نطاب وغیرہ جمع کرچکے تو ۱۳۰۳ہ مین اپنے باطن مین رجوع کیا کہ سلائق کے فوائد رسان احوال مکتوب نطاب سے اخذ کرکے
عام طور پر شایع کیے جائین لیکن باطن حکم ہوا کہ تمہارا مرتبہ اسفل طبیعت سے اعلی علیین کو رجوع ہونیوالا ہے اور اوسکا زمانہ قریب ہے اور اس کام کے لیے وقت کثیر درکار ہے تمسے تو نہین مگر تمہاری
طریقت کی اولاد سے اس امر کی تعمیل اور تکمیل ہوگی چنانچہ جب حضرت اخون فقیر موصوف رحمتہ اللہ علیہ کے حجاب کا زمانہ قریب آیا تو آپنے اپنی فرزند کلان حضرت مولانا غلام شاہ قدس سرہ کو
کل باتین تفویض فرمائین اور جو حالات اس تواریخ مین ناظرین ملاحظہ کرینگے اسی مجموعی ہیئت کی وصیت فرمائی کہ اس عنوان پر ایک کتاب تالیف کرنیکا فقیر کا ارادہ تہا لیکن بامر باطن
یہ کام فقیر کیصورت ظاہری سے منظور نہوا فرزند ارجمند (مولانا غلام شاہ) کو محبت سے نسبت اتم اور مجہکو نسبت احمدیہ کا فخر عطا کیا گیا ہے اسلیے میرا سن تریسٹہوین سال مین ہے تمہاری
عمر بہی منظوری حضرت واحدیت ۶۳ برس کی ہوگی اور یہ کیفیت جذب السلوک ہوتی ہے تمہاری زمانہ مین بہی یہ کام نہوگا بلکہ تمہارا خلیفہ اعظم کا خلیفہ اعظم محمد حسین نام جو حسب نسب مین
قدوسی حنفی ہوگا وہ اس امر باطنی کی تعمیل کریگا اوسکی صورت ظاہر ہے جو عین صورت باطنی معنوی کا فیض ہوگا وہ اس کام کو انجام دیگا لیکن برخوردار روحانی تجہپر کیفیت جذب غلبہ
کیے رہتی ہے جو کچہہ مینے وصیت کی ہے اسکو اپنی مکتوب نطاب مین درج کرلے حضرت مولانا غلام شاہ رحمتہ اللہ علیہ تمام فرماتے ہین کہ مینے اوسی وقت اپنی حضرت کا ارشاد قلمبند کرلیا اور اپنی
خلیفہ اعظم شاہ محمد امیر قطب الارشاد کو ارشاد حضرت بزرگ کا معاینہ کرادیا اور اونہونے میرے حضرت مرشد برحق کو امر قوہ بالا کا امر فرمایا اور اوسکی تکمیل میرے ہادی برحق نے کی حضرات
ناظرین جو نقشہ میری حالات حضرات اہل اللہ سے اس تواریخ مین میرے حضرت قبلہ عالم نے کی ہے بعینہ اوس ارشاد پیش خبری کا فوٹو ہے بلکہ یہ بات میرے ہادی برحق نے اور زیادہ کی
کہ ہر بزرگ کے مزار پر تشریف لیجا کر اون مزارون کے مقامات کو اور تشریح کے ساتہہ ظاہر کیا ہے۔ **سوم** اس تواریخ مین جو التزام یعنے ولادت۔ خلافت
وفات۔ بکیفیت تاریخ۔ ماہ۔ سنہ۔ روز۔ وقت۔ مقام۔ راوی وغیرہ جو کچہہ ہے وہ سب حضرت ہادی برحق ناقل اور مولف ہین۔ اور خاندان عارفان مرفوع الاجازت علو العزم و المرتبہ جمان
صفا مین ابتدا سے اسوقت تک یہی قاعدہ مرفوع چلا آتا ہے جسکو صاحب مجاز کرتے ہین اوسکو سند مستند دیتے ہین اور اوسکی نقل اپنی کمتوب نطاب یا اپنی خلیفہ وغیرہ کے مکتوب نطاب مین
کرادیتے ہین اور یہ اوسی قاعدہ کا نتیجہ ہے جو آج حضرات اہل اللہ مرفوع الاجازت کے حالات اس صراحت سے اس تواریخ مین ناظرین ملاحظہ کرینگے۔ اس محل پر راقم ایک نظیر پیش کرتا ہے
اگرچہ مکتوب نطاب خلافت نامجات و دیگر تبرکات وغیرہ دیکہنی کی قابلیت تو ہر ایک کے لیے غیر ممکن ہے لیکن اس کتاب کے آخر مین میرے ہادی برحق صاحب طریقت خلفا کی فہرست درج ہے اون مین سے جس
بزرگ کا جی چاہے تعارف ہو اونکی مثال خلافت نامہ منگا کر دیکہہ لین کس صراحت سے مثال خلافت دیجاتی ہے یہی قاعدہ خاندان مرفوع الاجازت مین جاری تہا ہے اور رہیگا اور اوسکے معاینہ سے تمام خلافت نامجات
وغیرہ ماسبق کی تصدیق ہوتی ہے **چہارم** یہ کہ اس تواریخ مین جو حال جس مکتوب نطاب وغیرہ سے اخذ کیا ہے اوسکا اوسمین حوالہ دیا گیا ہے اور زیادہ تر حالات تاریخ ظہرت نامہ سے
نقل کیے گئے ہین۔ اور صاحب ظہرت نامہ ایک معمر مورخ حالات اولیا ہوے ہین جنکا مختصر بیان اس محل پر ظاہر کرنا ضرور ہوا **صاحب ظہرت نامہ** کا نام محمد ابو القاسم ہے جو کہ
اور حضرت اسامہ ابن عبادہ اصحاب رسول اللہ کے فرزند ارجمند ہین جنکا حال اسی تواریخ کے صفحہ ۲ مین تحریر ہے اور تاریخ ۱۱۔ رمضان المبارک سنہ ۳ ہجری مین بمقام مدینہ طیبہ مین پیدا ہوے
حضرت اسامہ ابن عبادہ نے حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ و اصحابہ وسلم سے عرض کی کہ یا رسول اللہ صلعم میرے گہر لڑکا پیدا ہوا ہے حضور انور نے بوفور شفقت فرمایا کہ ای اسامہ ہم
تمہارے گہر چلینگے۔ بعدہ حضور نے قدم رنجہ فرمایا حضرت اسامہ نے اپنی فرزند کو حضور کے قدمون مین ڈالا آپنے گود مبارک مین لیکر پیار کیا پیشانی پر بوسہ دیا بوسہ کی برکت سے اوسیوقت لطیفہ مصطفوی
روشن ہوگیا۔ اور ابو القاسم نام رکہا۔ اور فرمایا کہ اسامہ یہ تیرا بیٹا میرے دوستونکا مورخ ہوگا اور خدای تعالی اسکی عمر مین بہت کچہہ برکت عطا فرمائیگا چنانچہ امر سرورکاینات ظہور ہوا کہ تاریخ
۱۱۔ رمضان سنہ ۳ ہجری مین پیدا ہوے اور تاریخ ۲۹۔ ذیقعدہ سنہ ۸۶۵ ہجری مین انتقال فرمایا جسکی رو سے گیارہ سو باسٹہہ برس کی عمر شریف ہوئی سن تمیز سے دم وصال تک علی الاتصال آپ تاریخ
اولیا کے موخر کی حالات باتشف الصدور۔ کشف الکون۔ کشف النوم۔ کشف القبور۔ کشف العبور۔ کشف الشور وغیرہ مراتب آپکو بڑی ترقی کے ساتہہ حاصل تہے۔ حضرت نقبا نجبا ابدال

وجنات ہوائی وغیرہ طرفۃ العین مین ہمیشہ تمام عالم کی خبرین آپکو پہونچاتے تہے۔ اور بالاتہ خداے تعالی نے آپ کو یہ شرف عطا کیا تہا کہ ہزار ہزار کوس تک ہر چہار جانب کا حال عروج کیفیت مین آپ پر ظاہر ہوتا رہتا تہا اور ایک سانس مین آپ تین سو کوس چلتے تہے اور یہ تمامی شرف حضرت حق سبحانہ نے بخاطر اپنی حبیب پاک صرف آپہی کو عطا فرمایا تہا کہ آپ حضرات عاملان حق کے حالات تحریر فرمائین چنانچہ بہ العمر آپ اسی کام مین مصروف رہی اور ظہور تا لمہ آپ نے ارتحام فرمایا کہ وقت آپکا قیام تہا جب نوبت وصال آئی تو حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ مرید موصوف باطن حضرت پاس آپ تشریف لے گئے اور ہنگام وصول خلافت تاریخ ظہرت تامع دیگر مکتوبات و تبرکات وغیرہ کے حاصل کیا۔ اور ظہرت نامہ سے اس تواریخ مین بہت سے حالات درج کیے گئے جو ناظرین ملاحظہ کرینگے۔

**پنجم** اس تواریخ خزانہ فیضان الہی بیشمار فوائد خلق اللہ کے واسطے متعلق کیے گئے ہین جو ہر ناظرین کی قسمت پر چھوڑ دیے گئے ہین وہ اس سے بحالی و رحالی حاصل کرینگے منجملہ اون کے ایک عام دوسرے خاص تیسرے خاص الخاص حضرات اس سے فیضیاب ہونگے اور اس کتاب کی تالیف سے ضمیر قلبی خاص میرے پیر دستگیر روشن ضمیر کا اور کل حضرات اولیاء عظام کا یہی ہے۔

**ایک عام** حضرات اس سے اسطرح مستفیض ہونگے کہ جس کسی کے اولاد نہ جیتی ہو اوسکو لازم ہے کہ جس بزرگ سے وہ قلبی عقیدت رکہتا ہو اونکی ولادت کی تاریخ مین ختم کیا کرے انشاء اللہ تعالے بتصدق اون بزرگ کے اس صاحب عقیدت کی اولاد نرینہ پیدا ہوگی اور اللہ تعالی جل شانہ اوسکی عمر مین برکت عطا فرمائیگا۔

**دوسرے خاص** حضرات اہل طریقت اسطرح مستفید ہونگے کہ فلان حضرات کو فلان حضرات سے فلان زمانہ مین خلافت حاصل ہوئی اور فلان سلسلہ مرفوع ہے یا مقطوع ہے اور فلان سلسلہ جاری ہے یا بند ہے۔ یہ بات مثل آفتاب کے اس تواریخ نے روشن کر دی اور جو اون مین غلطیان واقع تہین وہ تواریخ آئینہ تصوف نے حرف غلط کی طرح مٹادین اور آیندہ سے شجرات طبعی کا موزون کر لینا بہی اس تواریخ نے مفقود کر دیا اور ارباب طریقت منصف مزاجون کو بڑی تقویت اس تواریخ سے ملیگی کہ ہر ایک حضرات کے پاس اون کے بزرگان طریق کا تاریخی حال جمع ہو جائیگا اور ایک سند کامل اون کے ہاتہہ آئیگی۔ اور احوال خلافت لکہنے سے جو میرے حضرت قبلہ عالم اور تمام اولیائے کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا منشا قلبی تہا اسطرح حاصل ہوگا۔ **تیسرے خاص الخاص** حضرات کو اس کتاب سے یہ استفادہ حاصل ہوگا کہ وہ اپنی تمامی پیران عظام کی تاریخ وفات سے واقف ہو کر فاتحہ کیا کرینگے تو اونکو مفاد گوناگون حاصل ہونگے اس مین عام خاص و خاص الخاص سب شامل مین جو اونکی تاریخ وفات مین فاتحہ عرس قل کرینگے وہ اپنی حسن اخلاص کا نتیجہ پائینگے اور ولادت و خلافت و وفات لکہنے سے حضرت مولف تواریخ ہذا کا جو منشا تہا مینے ظاہر کر دیا۔

**ششم** میرے حضرت مرشد برحق ہادی مطلق نے اس تواریخ کے صفحہ ۷۹ مین تمام ناظرین آئینہ تصوف کو وصیت فرمائی ہے اور وہان جگہہ چھوڑ دی گئی ہے۔ کہ جو صاحب اس تواریخ کے ناظرین ہون اور فقیر مولف کے مرگ رسمی کا حال سنین تو ضرور تاریخ وفات اوسمین درج کر دین فلہذا راقم بہی یہان یاد دلاتا ہے کہ جو صاحب اس تواریخ کو معائنہ فرمائین وہ حضرت قبلۂ عالم کی وصیت تعمیل بجالائین کہ میرے حضور پر نور کے تمام حالات بتقلید خاندان حضرات عارفان شیخ العرفان سب درج تواریخ ہو چکے ہین اور یہ امر اس کتاب مین بہی فروگذاشت نہو۔

**ہفتم**۔ اس محلیہ یہ کہ شہر دار اپنی ہادی برحق کا ایک بہت بڑا **افسوس** ظاہر کرتا ہے مگر وہ افسوس بجز اپنی پست ہمتی اور ناقدری اور کاہلی ارباب جہان کے دوسرا سبب نہین رکہتا ہے۔ اور وہ یہہ ہے کہ میرے حضرت صاحب قبلہ عالم نے چاہا تہا کہ جسقدر سلاسل مرفوع اس فقیر نے اور اجداد فقیر نے حاصل کر کے درج تواریخ کیے ہین اسی التزام مریکے ساتہہ دیگر حضرات شیخ وقت موجودہ سے بہی طلب کر کے درج تواریخ ہذا کیے جائین تاکہ بعد الطباع تواریخ کوئی حضرات ارباب طریقت مین سے یہ نہ فرمائین کہ جملہ سلاسل محصلہ خود و اجداد خود درج کیے اور دیگر خاندانون سے طلب کیے اگر طلب کرتے تو ہم بہی اپنی اپنی بزرگون کے حالات ارسال کرتے۔ حضرت ہادی برحق نے بنظر محبت حضرات اہل اللہ ممالک عرب و عجم کے مقامات مین جہانتک کہ شیخ وقت معلوم ہوئے ہر ایک حضرات اصحاب سلاسل چشتیہ و قادریہ و سہروردیہ و قلندریہ و نقشبندیہ وغیرہ شیخان عصر کی خدمات خط چہپوا کر ارسال فرمایا جسکا مضمون یہ تہا۔

## خط مشتہرہ حضرت پیر دستگیر روشن ضمیر دام فیضہ الی یوم الحشر و النشور

افتخار اطریقت مایۂ حقیقت — دام فضالہم

بعد سلام سنت سنیہ حضرت خیر الانام علیہ التحیۃ والسلام کے گزارش ہے ـ محبا باعث شمع خراشی خدام درگاہ یہ ہے کہ فقیر پر تقصیر نے بتائید حضرت واحدیت پیشوایان طریقت کے حال میں بعد محنت شاقہ ایک کتاب **تواریخ آئینۂ تصوف** تالیف کی ہے اور وہ آج کل مطبع دبدبۂ سکندری ریاست رامپور میں چہپ رہی ہے جسکے قریبا تقطیع کلان کے ۱۰۰ جز ہونگے ـ اس تواریخ میں جس ترکیب او جس ترتیب سے التزام حالات حضرات پیران عظام درج کیے گئے ہین اسمین سے چار حضرات والا صفات کے بیانات بطور نمونہ ذیل مین درج ہین مخدوما اس کتاب کی تالیف کے لیے بہت سا سرمایہ فقیر کے بزرگون نے جمع کیا تہا اور بہت سا سامان اس فقیر نے ایک سفر عظیم اختیار کر کے جمع کیا ہے ـ چونکہ فقیر کا ارادہ ہے کہ جہانتک ممکن ہو ڈہونڈہ ڈہونڈہ کر حضرات اہل اللہ کا حال اس تواریخ مین درج ہو لہذا گذارش ہے کہ آپ بہی اپنے حضرات پیران طریقت کے حالات عنایت فرمائین کہ وہ بہی اس تواریخ مین درج ہو جائین) ـ اور وقت تحریر امورات ذیل کا لحاظ رہے ـ

(۱) جو سلسلہ لکہا جائے اپنی نام سے شروع ہو کر حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تک جو سلسلہ لکہا جاوے اور جن جن امور کا فقیر مولف نے التزام رکہا ہے جو نمونہ سے ظاہر ہونگی پیش نظر رہین کیونکہ تمام تواریخ مین سوائے چار سلاسل صابریہ کے کل سلاسل موافق نمونہ کے لکہے گئے ہین اور جو سلسلے نمونہ کے خلاف دستیاب ہوئے تہے وہ فقیر نے چہوڑ دیے ہین تواریخ مین درج نہین کیے گئے ـ

(۲) جو حضرات از راہ کرم اپنے خاندان کے سلسلے بقید نمونہ ارسال فرمائینگے فقیر بغیر کسی صرف اور خرچ کے اونکو تواریخ مین درج کر دیگا بلکہ اونکی اس محنت کا رہین منت ہوگا اور اونکی امداد کا شکر گذار

(۳) جو صاحب از راہ کرم اپنی خاندان کے سلاسل بقید نمونہ ارسال فرمائین تو آخر **ماہ ربیع الاول ۱۳۱۱ھ** ہجری تک بہیجدین جسکو پورے دو مہینے کا عرصہ ہے اوسکے بعد کتاب ختم ہو جائیگی اور بعد انطباع تواریخ ہذا اگر کسی بزرگ صاحب طریقت نے فقیر سے شکایت کی تو یہ شکایت اہل شریعت و اہل طریقت و اہل حقیقت و اہل معرفت سے بعید متصور ہوگی ـ

(۴) از راہ نوازش اس نیاز نامہ کا جواب باصواب ضرور بضرور مرحمت ہو اور جواب اس پتہ سے آنا چاہیئے ـ

ریاست رامپور ملک روہیلکہنڈ ـ مطبع دبدبۂ سکندری مین پہنچکر فقیر کو پہونچے

**المکلف** فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قادری حنفی مولف تواریخ آئینۂ تصوف ـ مقام رامپور مورخہ ۲۷ محرم ۱۳۱۱ھ ہجری

**اوراسی خط مین** حضرت محبوب سبحانی حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہندالولی حضرت شیخ وجیہ الدین سہروردی ـ حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندی کے حالات جس عنوان سے تواریخ مین درج ہوتے تہے نقل کر دیے کہ جو حضرات اپنی خاندان کے حالات ارسال فرمائین ان نمونون کے مطابق اپنی نام یعنے شیخ وقت سے حضرت صلعم تک پورے پورے طور سے ارسال فرمائین ـ لیکن سوائے ایک دو حضرات کے کسینے جواب تک نہ لکہا اور جو ایک دو حضرات نے کچہہ حالات بہیجے تو کسیکی ولادت ندارد کسیکی خلافت کا پتہ نہین کسیکی ولادت کا صرف سنہ ہے تو وفات کی تاریخ کے علاوہ سنہ وفات ندارد و قس علی ہذا اس مجبوری سے کہ تواریخ آئینۂ تصوف کی قید التزامی مطابق نہ پایا اسلیے وہ حالات قلم انداز کر دیے گئے اور جو ہمارے حضرت پیر دستگیر کی تمنا تہی وہ پوری نہین ہوئی کسی حضرت شیخ وقت نے اس جانب توجہ نہین فرمائی کہ اون کے خاندان کے حالات بہی اس تواریخ مین شائع کر دی جاتی بعد انتظام و اختتام میعاد موعودہ اس تواریخ کو ختم کیا اور یہہ کتاب بافضال ایزدی چہپ کر تمام ہوئی ـ راقم کی دعا ہے کہ خدائے تعالی اس کتاب سے ایک فیضان عظیم جاری کرے اور ترقی عرفان الہی کی موید ہو اور جو صاحب اس سے مستفیض ہون اون کو اپنی حقیقت کا ذوق شوق اور معرفت اتم نصیب ہو امین **اللہم امین بحق طہ ولیسین** ـ شکر خدای حق ساز ـ کہ کتاب گنجینۂ عدیم المثل عزیز تواریخ ـ آئینۂ تصوف رہ نجات ـ در ذکر بامزہ اولیائی جلالی ـ مطبع حسنی لبستان رامپور مین ـ چہپکر کحل البصر ارباب نزاہت ہوئی ۱۳۱۱ ہجری

**صنفہ محمد فاروق حسن صوفی صابری**

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و آسمان

کرامت انتساب از تالیف شریف اشرف المحققین افضل المدققین ماہر علوم ظاہری و باطنی واقف اسرار احمدی
و سرمدی حضرت مولائی مرشدی ملجائی و ماوائی حضرت بادشاہ دوجہان مخدوم شاہ محمد حسن صاحب صابری چشتی قدوسی حنفی احسنی

# تواریخ آئینۂ تصوف

۱۳۱۱

بکوشش کما ینبغی و تصحیح کامل محمد فاروق حسن صابری چشتی و محمد رفیق حسن صابری چشتی خلفاء
حضرت ممدوح مولف تواریخ ہذا از اہتمام امیدوار رحمت ایزد منان محمد حسین خان مہتمم مطبع

در مطبع حسنی محمد حسن خاں واقع امروہہ بطبع مزین مقبول جہان شد

## حق حق حق بسم اللہ الرحمن الرحیم حق حق حق

**حمد** بیحد اوس ذات حقیقی کو ہے کہ جو اپنی آپ میرکہ وہ ایک شئی ہے اپنی ماشق ہو کر تجلیات الوان تلوین اور انوار لاانوار بطون در ظہور و ظہور در بطون سے عالم شہود و موالید ثلاثہ میں آیا اور **نعت** لائق ہے اوس صفات حقیقی کو جو اپنی آپ کا معشوق بنکر انواع در انواع کے اول در آخر و آخر در اول صورتون سے بازار وجود مین کیا کیا ناز و اغماض فرمار ہائے **اور مدح** شایان اون شاہان باعز و شان کو کہ جنہوں نے لباس عاشقی فردیت مین معنای معشوقی حاصل فرماکر تنزیہ کیفیت سلوک مین مسئلہ توحید شہودی و جودی کو مع حفظ مراتب کے حاصل کیا یہ وہ مسئلہ حیرت افزا و مقام تحیر زا ہے جسکے بطلان میں عقل تقیل اہل دلیس حیران اور یہ پشیمان ان اور اوسکے اعلان مین مخفی ہین اہل یقین صاحب عرفان بلا تامل با قرآن و حدیث صحاح ستہ واسطے معرفت حقیقت وجدانی اور ثبوت عینی اور رویت اعیان ثانی شہودی اور حصول حیرت ذاتی وعبرت صفاتی سے طالبان صادق کو عرفان کامل سمجھادیا ہے **اما بعد** بر رای طالبان اسرار صورت محمدی و واقفان راز حقیقت سرمدی روشن و ہویدا ہو کہ **فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی** شرب حنفی مذہب اولاً **ق** روسیہ غلامان غلام حضرت **شاہ محمد امیر صاحب** قطب الارشاد صاحب حق رحمۃ اللہ علیہ اجمعین نے یہ تواریخ کہ متضمن ہے حضرت سرور کائنات مفخر موجودات احمد مجتبی محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم و تمامی صحابہ کرام وجمیع اولیائے عظام کہ مشتمل ہین چہار پیر و چودہ خانوادوں سے اور ہر دو خاندان حنفیہ جو حضرت محمد حنیف صاحب علوی ہین اور مع حقیقت ازواج مطہرات وغیرہم و اسامی حضرات سند و **تاریخ ولادت** مع روز وروقت و ماہ وسنہ و **تاریخ خلافت** مع روز و وقت و ماہ و سنہ **کیفیت** وفات مع تاریخ وسنہ و ماہ و روز و وقت مع دیگر حالات مثل خوارق و احوال خلفا و تفصیل خلافت بیعت وغیرہ احوال پیروان واسطے طالبان خدا اہل تحقیق کے **۳۲** برس کی محنت شاقہ و مشقت مشکلہ سے باعانت حضرات پیران عظام کے تالیف و تحریر کیا ہے اور **تواریخ آئینہ تصوف** موسوم کرکے شائع اور مشتہر کیجاتی ہے تاکہ خلق اللہ خصوص اہل تحقیق فوائد کثیرہ اوٹھائین فقیر صابری **مولف** و **موزخ** تواریخ ہذا کو دعاء خیر سے یاد فرمائین **فائدہ** اب یہان پانچ نکات سب سے اول بیان کیے جاتے ہین جو تمام تواریخ کے اصول اور کل بیانات کی ابتدا ہین ناظرین سامعین کو ان نکات کا ذہن نشین کرلینا فرض ہے تاکہ اس تواریخ کے معائنہ کا بخوبی لطف آوی **نکتہ اول الشریعۃ اقوالی الطریقۃ افعالی الحقیقۃ احوالی المعرفۃ سری** حضرت ابو ہریرہ نے اپنی کتاب ظاہری اجلال النبوت مین اور حضرت عبداللہ ابن مسعود نے اپنی کتاب ظاہری منتقم الرسالت مین اور حضرت انس بن مالک نے کتاب ظاہری اجلال الولایت مین بحوالہ حضرت عائشہ نقل کیا ہے کہ بتاریخ سوم ماہ صفر **سنہ ۱۱** ہجری روز شنبہ کو بعد نماز اشراق کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے معرفت بلال کے حیدر والی کو یاد فرمایا اور مجھکو اوس حجرہ سے باہر کردیا اور حیدر والی کو تازہ وضو کرا کے اپنے سامنے بٹہلا کر مصافحہ کیا اور **پانچون کلمے شریعت** کے زبان سے کہلوائے اور قلب حیدر پر اونکی انگشت شہادت رکہکر تصدیق کرادیا بعدہ مکرر وضو کرایا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم روبقبلہ ہوگئے اور حیدر والی کو اپنی سامنی دو زانو بٹہاکر **دست بدست** آنحضرت صلعم نے حیدر والی کے آگے بڑہا کے امر فرمایا کہ صدیق اکبر میرا ہاتہ کو تو اپنی دونون ہاتہون سے پکڑلے اور میرے انگوٹہے پر تو اپنے دونون انگوٹہون کو جمالے جو نفس روح حیدر سے مین فصل ہوکر حقیقت سما جائے بعد کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے پانچون **کلمہ طریقت** کے قلب سے کہلوائے اور اپنی انگشت شہادت اون کے قلب صنوبری پر رکہکر **اسم ذات** جاری کرادیا۔ بعد کو آنحضرت صلعم نے اپنی پیشانی سے اونکی پیشانی کو مس فرماکر پانچون **کلمہ حقیقت** کے قلب مدور یعنی نیلوفری سے کہلوائے بعد کو آنحضرت صلعم نے اپنی قلب ابر سے اونکی قلب ابر کو مس فرماکر پانچون **کلمہ معرفت** کے متوجہ صرف ہمت فرماکے اونکی سر سے کہلوائے بعد کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ارشاد فرمایا **ابابکر** اب تم ہر رنج کبرا

ہے کے شغل نوری میں مشغول ہوجاؤ جبکہ والد میرے نے شغل شروع کیا اوس وقت آنحضرت صلعم نے ردا اپنی چہرہ مبارک پر اوڑہا بعد کو دیکھا میں نے کہ ایک شعلہ سفید بیشل ہزار ماہتاب کے بلکہ زیادہ منور نہایت روئے مبارک آنحضرت صلعم سے نکلا پہرہ ایک طرف عائشہ رضی اللہ عنہا کو چلا گیا اور میں بیہوش ہوکر گر پڑی بعد ایک ساعت کے حواس ظاہری پر آئی ہوش آیا (**قول مولف** اس حلیہ یہہ ہیگا کہ وہ نور لطیفہ مصطفویہ کا تہا آج بہی بتصدق آنحضرت صلعم کے طالب صادق کو نسبت واحدی کی فقیر سے حاصل ہوسکتا ہے) بعد آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اے ابا بکر جو تعلیم تمکو آج کی گئی ہے اپنی خلافت کے اخیر میں تم بہی یہی تعلیم **عمر** کو متعین کردینا اور وہ اپنی خلافت کے اخیر میں **عثمان** کو یہہ تعلیم متعین کردیگا اور وہ اپنی خلافت کے آخر میں **علی** ابن ابی طالب کو یہ تعلیم متعین کردیگا اور وہ اپنی خلافت کے آخر میں یہہ ہی تعلیم متعین اپنی اولاد اور اپنی خلفاء اکبر واصغر کو کرادیویگا صدیق اکبر یہہ تعلیم اسیطرح سے قیامت تک چلی جاویگی اور میری امت کے اولیاء جلالی جمالی اس کیفیت کے سبب سے اپنی اپنی باطن میں وہ مراتب پاوینگے جو کہ مجہہ سے قبل اور انبیا علیہم السلام نے ظاہر میں پائے ہیں العلماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل بعد کو میرے والد نے عرض کی یا رسول اللہ صلعم یہ تعلیم خاص تو واسطے خلفا کے ہوئی اور عوام الناس کی نسبت کیا ارشاد ہے فرمایا کہ صدیق اکبر پانچوں کلمے شریعت کے تو ہر کس و ناکس کو یاد کرا دینا فرض عین ہے تمام خلفا و صحابہ پر لیکن طریقت کا اگر کوئی طالب صادق آدمی عوام الناس میں سے ہو تو اوسکو اپنا ہاتہہ پکڑوا کر پانچوں کلمے طریقت کے قلب صنوبری سے کہلوا دینا اور اوسکے قلب صنوبری پر انگشت شہادت رکھ کر قلب صنوبری سے اسم ذات جاری کرا دینا تمکو اسکی بہی اجازت ہے اور جو موجود ہوئیں تو بلال اور اوسکے قبلہ عمر و عثمان و علی و انس بن مالک بفرمان آنحضرت صلعم سب حاضر ہوکر اجازت یافتہ بیعت طریقت کے ہوگئے اور الانسان سری وانا سرہ کی رمز کو پاگئے۔

**نکتہ دوم** جاننا چاہیئے کہ حضرت سرور کائنات اشرف المخلوقات مفخر موجودات احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے سات حضرات خلیفہ سلسلہ معرفت حقیقت کے ہوئے **اول** حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ متضمن سلسلہ نقشبندیہ **دوم** حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ متضمن سلسلہ اویسیہ **سوم** حضرت عثمان جامع القران رضی اللہ عنہ متضمن بسلسلہ اجازت قرآن مجید **چہارم** حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کہ ان سے کل سلاسل یعنے ہر دو سلسلہ چار پیر چودہ خانوادے جاری ہوئے **پنجم** حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ متضمن بسلسلہ شاذلیہ **ششم** حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ متضمن بسلسلہ قلندریہ جباریہ **ہفتم** حضرت بلال رضی اللہ عنہ متضمن بسلسلہ ابدالیہ تفصیل ان سب سلسلوں کی آگے لکہی جاویگی۔ مگر یہاں پر کربت الوحدت مکتوب نظام حضرت محبوب سبحانی غوث الصمدانی قدس اللہ سرہ اور مکتوب نظام حدیث المعارف مصنفہ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی قدس اللہ سرہ سے احوال چاروں قلب اور دسوں مرتبوں کا لکہا جاتا ہے پس معلوم کرنا چاہیئے کہ یہہ دسوں مرتبے چاروں قلبوں سے الحاق رکہتے ہیں اور چاروں قلبوں کے نام یہہ ہیں **اول** قلب کو نیرت **دوم** قلب کو اسرت **سوم** قلب کو صنوبر **چہارم** قلب کو مدور کہتے ہیں۔ اب غور کرنا چاہیئے کہ جیسے چاروں قلب اور دسوں مراتب ملکر چودہ قسمیں ہوتی ہیں اسی صورت سے بیعت اجمالی بہی چودہ قسم کی ہے اور ولایتوں ظلی اجمالی کی بہی چودہ قسمیں ہیں اور پندرہ قسم ولایت اصلی محمدی کی ہے۔ اور انوار ولایت اجمالی بہی چودہ انواع کے ہیں اور وفات بہی کاملین کی چار طرح پر ہوتی ہے **اول** وفات ناسوتی **دوم** وفات ملکوتی **سوم** وفات جبروتی **چہارم** وفات لاہوتی۔ یہ بیان مجمل ہے اسکی تفصیل مفصل نکتہ پنجم میں ہے۔

**نکتہ سوم** مخفی نرہے کہ حضرت سرور کائنات مفخر موجودات صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اپنی کیفیت باطن سے کہ مادہ النشائے ہیژدہ ہزار عالم نام اوسکا قرار دیا گیا ہے **سات** حضرات والاصفات کو بحکم العلماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل کے تعلیم نکات اکیس طرح کی بیعت اور دقائق جا گہنہ امامت سے بعطائی چودہ قسم انوار ولایت صفانی ظلی متعلقہ کیفیت وجودی ولایت ظاہری حضرات انبیا علیہم السلام اور چودہ قسم انوار ولایت ذاتی اصلی متعلقہ کیفیت شہودی ولایت باطنی اپنی بہ تفصیل ذیل مشرف فرمایا اور ہر ایک نور انوار فیض ولایت کو سات رتبہ پر منقسم کیا۔ خارجی۔ داخلی۔ علمی۔ کشفی۔ صوری۔ زجاجی۔ سراجی چنانچہ **حضرت صدیق اکبر** رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن ولایت۔ یعقوبی۔ یونسی۔ اسمٰعیلی۔ آدمی۔ شیثی الیاسی کے باسلام طریقت با شریعت کے چار رتبہ [illegible] اگرئی۔ سوسنی۔ تعوذتی۔ گوگرئی کے مجلی کرکے

بکسب عنایت فرمائی **حضرت عمر فاروق** رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن ولایت عیسوی۔ ابراہیمی۔ نوحی۔ داؤدی کی باحکام معرفت باشریعت چارون قلب بانوار سبز سفید۔ طوسی۔ کبودی کو روشن فرما کر بکسب مرحمت فرمائی **حضرت عثمان جامع القرآن** رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن ولایت یوسفی۔ خضری کی باحکام حقیقت باشریعت کے چارون قلب بانوار کاسنی گلابی درخشان کرکر بکسب ارزانی فرمائی **حضرت انس بن مالک** رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن ولایت موسوی کی باحکام شریعت بامعرفت کے چارون قلب بانوار زرد تابان کرکے بکسب عنایت فرمائی **حضرت عبد العزیز مکی** رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن ولایت سلیمانی کی باحکام شریعت باکیفیت کے چارون قلب بانوار بنفشی لمعان کرکے بکسب مرحمت فرمائی **حضرت بلال** ابدال رضی اللہ عنہ کو کیفیت باطن کی تقرار دا دنام سرور بالظہور کے بوہب عطا فرمائی **اور خود** بصورت روحانی اور حقیقت معنوی مع جملہ مراتب تجلیات ہفت گونہ لمسی۔ جسمی۔ ذوقی۔ سمعودی۔ ہبوطی۔ صفاتی۔ ذاتی تشبیہہ ساطعہ اور تنزیہہ لامعہ مع چودہ قسم انوار ولایت ذاتی اصلی اپنی اور جمیع مراتب مذکورہ بالا چودہ قسم انوار ولایت صفاتی ظلی مفصل الصدر کے باطن فیض متضمن **مولا مشکلکشا حضرت علی** کرم اللہ وجہہ میں تصرف جلوہ فرمایا اور اوس کیفیت کا نام **صاحب مجاز مرفوع الاجازت علو العزم والمرتبہ بنیاد شہنشاہ حمان صفات ولایت** قرار دیا اور فرمایا **لَحْمُكَ لَحْمِي وَدَمُكَ دَمِي وَجِسْمُكَ جِسْمِي وَرُوحُكَ رُوحِي اور فرمایا لَا يَعْرِفُ اللّٰهَ اِلَّا اَنَا وَعَلِيٌّ وَلَا يَعْرِفُنِي اِلَّا اللّٰهُ وَعَلِيٌّ وَلَا يَعْرِفُ عَلِيًّا اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَا اور فرمایا مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ** کما رواہ اجلال النبوت منتقم الرسالت واجمال الکرامت بعدہ اسیطرح مع حضرت بلال ابدال کے چہیون حضرات نے بہی ساتہہ اونہین شروط اور قیود نکات اکیس طرح کی بیعت اور دقائق چارگونہ امامت کے بعطا کیفیت باطن باحصلہ اپنی اپنی کے اپنے اپنے خلفاء اور امام اور امام امام الائمہ کو اوس کیفیت باطن عرفان حقیقت سے مشرف فرمایا

**نکتہ چہارم تفصیل اقسام بیعت مین** جاننا چاہیئے کہ بیعتین چودہ قسم پر منقسم ہین جنکی تفصیل یہہ ہے **قسم اول** بیعت توبہ شریعت **قسم دوم** بیعت توبہ طریقت **قسم سوم** بیعت ارشاد تعلیم نفس یعنے بیعت نفس انتقالی **قسم چہارم** بیعت تعلیم خلافت **قسم پنجم** بیعت تعلیم امامت **قسم ششم** بیعت تعلیم حوالت عامہ وخاصہ **قسم ہفتم** بیعت تعلیم معالی صاحب مجاز فقط **قسم ہشتم** بیعت تعلیم مثالی فقط **قسم نہم** بیعت تعلیم خلافت روحی علوی **قسم دہم** بیعت تعلیم معنوی و روحی اجمالی خلافت اکبری **قسم یازدہم** بیعت خلافت فاضلتر جملہ بیعتوں سے ہے کہ ولایت خمسہ شہنشاہی ولایت سے تعلق رکہتی ہے اور نکات اکیس طرح کے دقائق گفتگو نہ امامت ضمن اسکے ہین اور یہہ گیارہوین بیعت اکبر ہے **قسم دوازدہم** بیعت ملکوتی ہے **قسم سیزدہم** بیعت جبروتی ہے **قسم چہاردہم** بیعت لاہوتی ہے اور یہ تین بیعتین متعلق باطن کے ہین اسواسطے شرح انکی نہین کی گئی ہے مگر طالب صادق و اصل مرشد کو حاصل ہوجاتی ہین اور گیارہ چوک چوالیس یہہ چوالیس بیعتین اصغر ہین اور چوالیس دونے اٹہاسی یہہ اٹہاسی بیعتین صاحب مجازی ہین اور اٹہاسی تنی دوسو چونسٹہہ یہہ دوسو چونسٹہہ بیعتین چودہ بیعتوں اول الذکر سے تعلق رکہتی ہین اور وہ یہہ ہین اورادی۔ عملی۔ عبادتی۔ اشغالی۔ افکاری۔ حسناتی۔ سیئاتی۔ ارادتی۔ خیالی۔ سمعی۔ ملبوسی۔ قولی۔ فعلی۔ تقلیدی۔ ان سب بیعتون کی تفصیل **رسالہ تشریح البیعت** مین فقیر مولف تواریخ ہذا نے مکاتیب نطاب حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اور حضرت محبوب سبحانی رحمتہ اللہ علیہم سے لکہی ہے مگر اس محل پر اسقدر لکہنا کافی ہے کہ ایک بیعت دوسری بیعت پر فضیلت رکہتی ہی مثل آب تیمم پر خاصیت **جاننا چاہیئے** کہ وہ گیارہ اقسام کی بیعتین مذکورہ بالا ظاہری ہین اور باقیماندہ تین جو ہین بیعتین باطنی ہین مگر بنا بر آگاہی

طالبان خدا اس راز پوشیدہ کو بہی ظاہر کیا جاتا ہے کہ جو کوئی طالب صادق ہوتا ہے اوسوقت مین اوس شخص کو مرشد کامل واصل حق شغل ہویت تعلیم کرکے ایکسال کے واسطے ایسے کوہستان مین کہ جہان گذر دوسرے کسی متنفس کا نہو معتکف ومقید کر دیتا ہے اسواسطے کہ وہ طالب صادق کسی کی صورت آپ دیکہے نہ اپنی صورت کسی اَور کو دکہلائے اور اوس شغل بزرگ کی تکمیل حاصل کرے اور اوس شغل موصوف کے تین درجہ مین ہر ایک درجہ چار چار مہینے کی میعاد رکہتا ہے جب درجہ اول کی میعاد منقضی ہوتی ہے تو شاغل شغل موصوف اوسی اپنی مقام اعتکاف گاہ مین مجسم روحانی ظاہر زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مع چہار اصحاب کبار رضی اللہ عنہم سے مشرف ہوتا ہے اور آنحضرت صلعم اپنی دست مبارک پر اوسکو بیعت سے سرفراز فرماتے ہین اس بیعت کا نام **بیعت جبروتی** ہے **اور** جب درجہ دوم کی میعاد چار ماہ گذرتی ہے تو اوسی طور مرقومہ بالا ساتہہ تجلی وہ بزرگان جن سے کہ خانوادہ جاری ہین تشریف لاکر شاغل کو بیعت سے مشرف کرتے ہین اس بیعت کا نام **بیعت ملکوتی درجہ اول** ہے اور جب درجہ سوم کے چار مہینے گذرتے ہین یعنے ایکسال پورا ہوجاتا ہے تب بموجب قاعدۂ مذکورۂ صدر کے وہ بزرگان کامل جنہون سے پانچ خانوادہ مسلسل ہوئے ہین عالم علوی سے جلوہ افروز عالم ظاہر ہوکر شاغل شغل موصوف کو بیعت سے سرفرازی بخشتی ہین اس بیعت کو **بیعت درجۂ آخر ملکوت وشروع جبروت** کہتے ہین اور ان سب بیعتون کی شرح بالتفصیل من وعن رسالہ تشریح البیعت مین مندرج ہے جس طالب خدا کو طلب ہو اوسی دیکہکر تحقیق کرلے۔

**نکتہ پنجم احوال وفات حضرات کاملین** تفصیل چارون قسم کی وفاتون کی جنکا بیان اجمالاً پہلے ہوچکا یہ ہے **وفات اول ناسوتی** یعنے روح ناسوت مین لطیف مجسم قائم ہوکر رہجاتی ہے اوسکو وفات مرتبہ ناسوتی کہتے ہین **وفات دوم ملکوتی** یعنی روح درجہ اول ملکوت مین قائم ہوکر رہجاتی ہے اوسکو اصطلاحات صوفیہ مین وفات ملکوتی کہتے ہین **وفات سوم جبروتی** یعنی روح درجہ آخر جبروت مین قائم ہوجاتی ہے اوسکو محاورات صوفیہ صافی کرام کے یہان وفات جبروتی کہتے ہین **وفات چہارم لاہوتی** اس درجہ کے صاحب وفات کو اختیار رکہتے ہین کہ چارون درجون مین آمدورفت اپنی رکہین اور چارون مرتبون کی وفات سے طالب صادق کو بطفیل مرشد کامل واصل حق کے بیعت روحی مذکورۂ بالا کرنیسے اپنی وفات ہر ہر مرتبہ کا علم آجاتا ہے چنانچہ کاملین متاخرین سے متقدمین تک یہ دستور چلا آتا ہے کہ ہر صاحب وفات مقامات مذکورہ اپنا سارا حال حیات وممات کا مع قید ماہ وسنہ وتاریخ مقررہ ہر دو مراتب بطور پیش خبری تحریر کرجاتا ہے چنانچہ **فقیر مؤلف تواریخ** کو ہادی حق حضرت سید امیر دو جہان نے دو برس قبل کل حالات سے اپنے مطلع فرمایا تہا کہ فلان تاریخ وماہ وسنہ مین ہم اس ناسوت سے حجاب کرکر واصل بحقیقت ہونگے اور مرتبہ جبروت مین ہماری وفات ہوگی اور علی ہذالقیاس چند ہدایات واحکامات تہے **فقیر** نے اونکی تعمیل کی اور بوجہ احسن اونکا بندوبست کیا اب حضرت امیر دو جہان کے صدقہ مین اس فقیر کو اکثر امور کا علم آجاتا ہے اور کل یوم ہو فی شان کا معاملہ ہے باقیماندہ جو علم آتا جاویگا بطور پیش خبری جو اس فقیر کا نسبت دار ہوگا بتقلید حضرات صوفیہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اوسکو لکہیگا وہ اون ہدایات واحکامات کی تعمیل وبندوبست کریگا۔ اب بیان احوال خاص آن حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا کہ آپ باعث تخلیق ہژدہ ہزار عالم ہین آپکا نقشہ تواریخ سے علیحدہ لکہا جاتا ہے جیسی سرپیشانی بسم اللہ ہوتی ہے ویسی سرنقشہ تواریخ حضور رحمت گنجور کا حال درج کیا جاتا ہے بعد کو حضرات صوفی صافیہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حالات لکہے جاینگے **فائدہ** یہ حالات حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مکاتیب خطاب اور کتب احادیث طریقت وشریعت اور مکاتیب خطاب حضرات اولیاء عظام رحمۃ اللہ علیہم سے نہایت معتبر اور مستند طور سے لکہے گئے ہین مخفی نہ رہے کہ جس بزرگ کے مکتوب خطاب کا حوالہ دیا گیا ہے وہ کوئی ملفوظ یا خط نہین ہے بلکہ اونکی کتاب باطنی سے مراد ہے اور حضرات صوفیہ کرام کے اصطلاح مین کتاب باطنی کو مکتوب خطاب کہتے ہین اور اسکی تفصیل مفصل حقیقت گلزار صابری مین لکہی گئی ہے۔

# باب اول در احوال آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

رب الارواح ظہور ذات ساتبہ مرتبہ الوہیت و اعیان اولیہ وحدت اور اعیان ثانیہ و احدیت حضرت محمد مصطفی احمد مجتبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کا حال لکھنے کو کسی بشر کا مونہہ نہین ہے کہ اوسکو حیز تحریر و دفتر امکان مین لاسکے نہ یہ مختصر تواریخ اسقدر گنجایش رکھتی ہے کہ اوس مین آپ کی تفصیلی کیفیت سما سکے لہذا تفصیل قلم انداز کرکے فقیر مؤلف تواریخ سنے اپنی قابلیت کے موافق آپ کا حال بالاجمال ظاہری اور باطنی تبرکاً کتب ظاہری و باطنی تصنیف حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین یعنی کتاب ظاہری اجلال الولایت تصنیف حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالی عنہ — اور کتاب ظاہری اجمال الکرامت تصنیف حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ اور کتب ظاہری اجلال النبوت و مدارج الولایت و مدارج الشہود تصانیف حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور کتب ظاہری مسعود النبوت و شواہد الولادت تصانیف حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ اور کتاب ظاہری زبدۃ النبوت تصنیف حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ — اور کتاب ظاہری منتظم الرسالت تصنیف حضرت عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور مکتوب نطاب شہاب المعرفت تصنیف حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ اور مکتوب نطاب مجاہدۃ الوحدت تصنیف حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور مکتوب نطاب کلیات حیات تصنیف حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ — اور مکتوب نطاب قوی القدرت تصنیف حضرت مولا علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ اور مکتوب نطاب طول المعظم تصنیف حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اور مکتوب نطاب قوی القربت تصنیف حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ سے اخذ کرکے بکمال محنت و تائید سروری دو کتابین نہایت ضخیم و حجیم فقیر نے لکھی ہین جس مین ایک کتاب کا نام بیان حقیقت محمدی ہے اس مین آپ کی ولادت شریف اور دیگر روایات کے اختلاف و اتفاق اور نیز یہ کہ دم ولادت سے چالیس سال تک آپ کن کن اشغال مین مصروف رہے بزبان اردو عبارت سلیس عام فہم جمع کی گئی ہے جسکی ضخامت قریب دو سو جز کے ہے اور اسکا تعلق آپ کے ظاہری حالات سے ہے اور رمضان کی تیرہوین تاریخ کو مطبع دبدبۂ سکندری واقع ریاست رام پور روہیلکھنڈ مین اوسکا خط ہوتا ہے جو صاحب شائق ہون وہان آکر سنین اور سعادت اخروی حاصل کرین دوسری کتاب متضمن حالات باطنی آنحضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم ہے نام اوسکا تفسیر اسرار محمدی ہے پچپن جز کی ضخامت ہے آپکے حالات باطنی کو بضمن شرح حروف مقطعات بہ ترتیب حروف تہجی نہایت خوبی سے بزبان فارسی لکھا ہے اور ہر ایک امر کو بدلائل ساطعہ و براہین قاطعہ و اقوال معقول و منقول ثابت کیا ہے حضرات انبیا مین آپ مثل چودہوین شب کے بدر کامل ہین اور چودہوین حرف ص مین آپ کی ولادت ہے یہ کتاب بھی قابل دید ہر اہل وداد ہے جو عنقریب طبع ہونیوالی ہے اس محل پر صرف ضروری چند روایتین جو اس تواریخ کی ترتیب سے علاقہ رکھتی ہین کتب ظاہری و باطنی مذکورہ بالا ذیل مین لکھی جاتی ہین۔

**ولادت شریف** قول معتبر یہ ہے کہ حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کی والدہ ماجدہ آمنہ خاتون کو بروز جمعہ وقت عصر درد زہ شروع ہوا اور آٹھویں صبح صادق مین پیدا ہونے کا تھا پیدا ہونی کے حکم رب سے آپ غایب ہو گئی روز شنبہ یکشنبہ غایب رہے بعد دو روز بروز دوشنبہ وقت طلوع آفتاب ظہور مقدر کا ہوا کہ غار جسکو ولادت کہتے ہین اور نزدیک اہل طریقت کے مرتبہ احدیت ہے اور حقیقت آدم علیہ السلام اہل طریقت کہتے ہین آپکے ظہور شریف یا یہ نہایت [illegible]

**اوقات شریف** حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی دم ولادت سے وقت حجاب تک یاد الہی میں صرف ہوتی تھی چنانچہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اپنی مکتوب بخطاب قوی القدرت میں لکھتے ہیں کہ چوبیس ہزار نفس مجھ کو ہر روز تریسٹھ سال تک یاد بود آلہی سے آپ کی کبھی خالی نہیں گئی بعد نزول وحی آپ نفی اثبات کرتے تھے اور ہمیشہ شغل برزخ کبریٰ میں مشغول رہتے تھے بار ہا لِی مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ فرمایا کرتے اور وقت بیعت هٰذَا یَدُ اللّٰہِ ارشاد فرماتے اور جو فعل آپ سے کرتے تو دائمہ برزخ کبریٰ کا ظہور رہا کرتا تھا اور ظہور کیفیات وجدانی کا گاہے گاہے آپ پر رہتا تھا۔

**احوال خلفا** آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے تعلیم طریقت باشریعت میں صاحب مجاز بمقدار احادیث صحیحہ اور خلفاء مرفوع جو صحابہ صفہ سے ہیں تیرہ[۱۳] اور علو العزم والمرتبہ خلفاء راشدین چار اور ان میں سے حقیقۃ الوجدان جامع صفات ولایت ایک ہوئے۔

**مجمل احوال احادیث شریف** یہ ہے کہ کتب ظاہری و باطنی مذکورہ بالا میں متفق اللفظ والمعنی لکھا ہے کہ تعداد کل احادیث شریف کی جو یوم ولادت سے دم حجاب تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمائیں ۱۵ کروڑ ۹۰ لاکھ ۵۹ ہزار ۱۷ ہیں جس میں احادیث طریقت اور احادیث خفی وجلی و احادیث شریعت داخل ہیں اور ان کی تفصیل یہ ہے **احادیث طریقت** کی تعداد ۶۳ ہزار ہے اور گیارہ[۱۱] اونکی راوی ہیں جنکے اسماء مع تعداد احادیث مرقومہ تحت ہیں اور یہ احادیث مقدس بحکم حضرت نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم تبہ بطون میں درمیان عارفوں کے قیامت تک جاری رہینگی اور راویوں کے اسماء یہ ہیں

| | |
|---|---|
| حضرت ابابکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ۱۰۰۰ احدیث | حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے ۱۵۰۰ حدیث |
| حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے ۱۵۰۰ حدیث | حضرت مولا مرتضی علی کرم اللہ وجہہ سے ۲۰۰۰ حدیث |
| حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ۲۰۰۰ حدیث | حضرت سیدۃ النسا فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا سے ۱۰۰۰ حدیث |
| حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے ۶۰۰۰ حدیث | حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ ۹۰۰۰ حدیث |
| حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ۱۵۰۰۰ احدیث | حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ ۱۲۰۰۰ حدیث |
| حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ۱۱۰۰۰ احدیث | |

اور **احادیث خفی وجلی** کا شمار جو یوم ولادت سے دم وفات تک آنحضرت صلعم نے ارشاد فرمائیں ۱۳ کروڑ ۱۱ لاکھ ۹۹ ہزار ۷ سو ۰ ہے اور یہ دو طرح کی خفی اور جلی شمار کیجاتی ہیں اور ان احادیث میں بعض صحیح اور بعض حسن اور بعض ضعیف اقسام سے ہیں۔ اور **میزان احادیث شریعت** کی ۲ کروڑ ۷۷ لاکھ ۹۶ ہزار ۲ سو ۷ ہے جو شروع نبوت سے انتہا نبوت تک صادر ہوئی ہیں اور یہ احادیث اقسام مرفوع موقوف مقطوع سے ہیں ان میں اقسام حسن اور ضعیف مطلق نہیں ہیں بلکہ بیشتر قسم صحیح میں سے ہیں اور **معجزات** عالم حیات میں ساٹھ ہزار پانسو پچاس جلی اور گیارہ ہزار خفی معرض ظہور میں آئے

**وصال شریف** کے حالات میں قال النبی علیہ السلام الموت جسر یوصل الحبیب الی الحبیب ستائیسویں[۲۷] صفر طرف ظہور کے بیچ بطون کے مراتب حاصل کیے اور بیچ ظہور کے دن جمعہ کا وقت نزدیک عصر کے تفصیل کے مراتب بطون میں حاصل کیے اور بیچ مہینے ربیع الاول تاریخ نویں کو ساتھ تفصیل کے مرتبہ سے بیچ اجمال کے مراتب پائے۔ اور گیارہویں ماہ ربیع الاول روز یکشنبہ وقت تہجد کے بیچ اجمال کے اسی حفظ مراتب تفصیل کے ساتھ واحدیت میں داخل ہوئی اور مرتبہ وحدت برزخ صغرا کا عدیان سے ذات جلال کو پہونچا ہیں الوجوب والامکان فی برزخ کبیرۃ فهم فافهم

بارہویں[۱۲] ماہ ربیع الاول سنہ ۱۱ ہجری۔

**مزار مبارک** آپ کا حجرہ مقدس حضرت ام المومنین بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا میں ہے۔

# باب دوم در احوال خلفاء آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

[illegible]

جاننا چاہئے کہ پانچ خلفاء آنحضرت صلعم یعنے حضرت ابو بکر صدیق رض و حضرت عمر فاروق رض و حضرت عثمان غنی رض و حضرت انس بن مالک رض و حضرت عبد العزیز مکی رضی اللہ عنہم کا یہ شغل رہتا تھا کہ برزخ صغری یعنے انا محمد یعنی ھذا محمد نور اللہ در حقیقت محمد عین اللہ میں ہمیشہ مشغول رہے اور دائمہ ان حضرات کو برزخ صغری کا ظہور رہا کرتا تھا اور جو بیس ہزار نفس تمام عمران حضرات کو یا محمد صلعم سے خالی نہ جاتے اور جلوہ ذات مقدس کا اس شغل شریف سے جسوقت چاہا ہو گیا اور چھٹے حضرت علی کرم اللہ وجہہ خلیفہ چہارم شغل محمدی میں رہتے مشغول رہے اور تجلی آثاری ذاتی کا ظہور ہر شئی سے ہوتا رہتا تھا کا ہے اقسم نور بصورت محمد صلعم کا ظہور فرماتا اور گاہی اکیس طرح پر تجلی کالبرق موالید ثلاثہ میں درخشان ہوتی اور بقول آپ کا مرتبہ عروج کا یہہ ہے رأیت ربی علی صورت محمد حضرت بلال ابدال خلیفہ ہفتم کا حال باب ہفتم سلسلہ ابدالیہ میں لکھا ہے۔ انتباہ واضح ہو کہ آئندہ خانہ کیفیت میں یہ جملہ ناظرین ملاحظہ کرینگے کہ ان حضرت کو ساتوں صحابہ کرام سے روحی بیعت یعنی فیضان باطنی ہوا وہ سات صحابہ کرام یہہ ہیں حضرت ابو بکر صدیق و حضرت عمر فاروق [illegible]

## فصل اول در حالات امیر المومنین حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ اول

مکہ معظمہ میں بعد سال چار ماہ عام الفیل پیدا ہوئے بعضے کہتے ہیں تاریخ ۳ ذی حجہ روز چہار شنبہ وقت غروب آفتاب تھا بعض کا مقولہ ہے کہ تاریخ ساتوین تھی مگر صحیح یہ ہے تاریخ ۶ ذی حجہ سنہ ۲ عام الفیل روز چہار شنبہ وقت غروب آفتاب بعد گذرنے سات ہزار نو سو تین برس چار مہینے سات دن بعد فوت آدم علیہ السلام کے ولادت حضرت موصوف کی ہوئی۔ منقول از تواریخ احمدی الودود مصنفہ ابو عامر مورخ معتبر بروایت ابو قحافہ

تاریخ ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱ ہجری میں تیسرے جمعہ کو حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم چہ خلفا کو بعد نماز عشا ہمراہ لیکر جانب مسقط روانہ ہوئے قریب پانچ ہزار قدم کے جا کر ایک درخت کیکر آیا اوسکے نیچے قیام کیا و تاج درخت خرمہ کا بمعہ گرا سفید رنگ ہے کہ مشرق سے غرب کو سو قدم اور غرب سے شمال کو ۳۰ قدم اور شمال سے شرق کو ۵۰ قدم۔ اول آنحضرت صدیق اکبر کو بنا بر تعلیم باطن روبرو خود بٹھلا کر بیعت امامت اور ارشاد سے مشرف فرما کر کلاہ مبارک اپنی اوڑہائی اور عمامہ سبز اپنی ہاتہہ سے باندہا اور خرقہ پہنایا اور مثال مفصل مراتب باطنی حضرت موصوف کو عطا کی اور خطاب باطنی حضرت صدیق اکبر کا سبکو سنایا اور تنہا لیجا کر بعد اتمام تعلیم کیفیت باطنی اجازت اسم ذات کی عطا فرمائی اور چند اوراد بھی مرحمت فرماے۔ از قول آنحضرت صلعم مرتبہ طریقت یعنی در احادیث طریقت ہے راوی حضرت عائشہ رض و ابو ہریرہ رض

تاریخ ۲۲ جمادی الثانی سنہ ۱۳ ہجری میں روز سہ شنبہ وقت نصف شب مرتبہ حجرہ میں وفات پائی اور ۲۳ ماہ مذکور روز چہار شنبہ بعد نماز اشراق دفن ہوئے مزار مبارک آپکا مزار فیض آثار جناب سرور کائنات صلعم کے ہے اور مکتوب خطاب آپکا یعنے کتاب شہاب المعرفت ہے۔ یہ روایت تواریخ ظہرت نامہ حضرت ابو القاسم گرگانی سے بحوالہ بحر القیود مصنفہ حضرت سلمان فارسی رض نقل کی گئی ہے۔

خلفا آپکے تین ہوے ایک حضرت سلمان فارسی دوسرے حضرت امام حسن تیسرے حضرت عباس علیہم دائمہ۔ اور خلافت ان خلفا کی بھی مرفوع حضرت صدیق اکبر [illegible] اور خطاب ان تینوں کا کتاب نفحات الخلاصی رکہا گیا اور بعد آپکے ان تینوں خلفا کو حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ سے بھی خلافتیں حاصل ہوئی ہیں چنانچہ تفصیل خلافت حضرت سلمان فارسی کی سلسلہ نقشبندیہ میں اور حضرت امام حسن علیہ السلام کی سلسلہ حسنیہ میں اور حضرت عبد اللہ عباس علمبردار کی سلسلہ عباسیہ کے ضمن میں بیان کیجاویگی کرامتیں آپکی پانسو ستاون خفی و جلی ہوئی ہیں جو مکتوب خطاب میں قلمبند ہیں اور روحی بیعت آپکو حضرت وحدت سے مرتبہ احدیت میں ہوئی ہے۔ **فائدہ** ناظرین پر واضح ہو کہ خانہ کیفیت میں جو آپکے خلفاء کا نام اول لکھا ہے اور آئندہ کو بھی لکھا جاویگا بلکہ ہر خانہ میں بھی اسیطرح تحریر ہوگا اوسکا سبب یہ ہے کہ شیخ وقت کو بعد خلافت دینے اپنی خلیفہ کو بیعت روحی ہوا کرتی ہے اسواسطے پہلے خانہ کیفیت میں خلفا کا حال بعد اون حضرت کے بیعت روحی کا حال ہے ایسا نہو کہ شیخ وقت کی نسبت کی عبارت اون کے خلیفہ کے حق میں ملا لیں اسواسطے قبل سے آگاہ کر دیا تاکہ معلوم ہو

## فصل دوم ذکر امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ خلیفہ دوم

غرہ محرم شب یکشنبہ کو آپ پیدا ہوئے یہ غلطی ہے صحیح یہہ ہے کہ تاریخ ۷ ماہ صفر سنہ ۱۳ سال عام الفیل روز دوشنبہ وقت نماز فجر کے آپ تولد ہوئے راوی اسکے آپ کے والد خطاب ہیں منقول از تواریخ احمدی الودود

خلافت آپ کی ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱ ہجری میں شب جمعہ کو مثل حضرت صدیق اکبر رض کے ہوئی لیکن اتنا فرق ہے کہ حضرت سرور کائنات صلعم نے بعد اتمام تعلیم کیفیت باطنی کے ان حضرت کو اجازت تلاوت درود وہبی کی مرحمت فرمائی اور ارشاد کیا کہ تم اور تمہاری اہل طریقت سے ہم بہ برکت اس درود وہبی کے عالم رویا و عالم مثال و عالم معال و اشیا کہ ظاہر موالید ثلاثہ میں ہے ہونگی ہمکلام ہوا کرینگے۔ از قول حضرت صلعم مرتبہ طریقت یعنے در احادیث طریقت ہے راوی حضرت عائشہ رض و ابو ہریرہ رض

۲۷ ذی حجہ کو آپ مجروح ہوے اور ۲۹ ماہ ذی حجہ سنہ ۲۳ ہجری میں روز چہار شنبہ کو وقت تہجد مرتبہ حجرہ میں وفات پائی مکتوب خطاب یعنی کتاب آپکی مجالہ الوقائع ہے مزار مبارک آپکا برابر مزار حضرت ابا بکر صدیق کے بیچ گنبد مرقد منورہ حضرت سید عالم صلعم کے ہے منقول از ظہرت نامہ التشویق الکبیر تصنیف حضرت اویس قرنی

خلیفہ آپکے حضرت اویس قرنی ہوے اور آپنے انکو خلافت جو کہ مرفوع تھی عطا فرما کر خطاب کباثر الکبائر رفیع الدرجات عطا فرمایا اور بعد حضرت اویس کو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بھی ایک مرتبہ کی خلافت حاصل ہوئی ہے تفصیل ان دونوں خلافتوں کی سلسلہ اویسیہ کے ضمن میں بیان کیجاویگی۔ کرامتیں آپ سے خفی و جلی ۱۵۰ ہوئی ہیں جو مندرجہ مکتوب خطاب ہیں۔ روحی بیعت بھی آپ کو مثل حضرت صدیق اکبر رض کے مرتبہ وحدت سے بصورت احدیت صرفہ حاصل ہوئی ہے **فائدہ** ناظرین تواریخ ہذا اس رمز سے بھی واقف ہو جائیں کہ اسی خانہ کیفیت میں جو جو واصلین حق کے خوارق خفی و جلی کی تعداد لکھی گئی ہے وہ ادنے خلفاء اکبر و اصغر کے مکاتیب خطاب سے درج کی گئی ہے اور آخر کے ہر خانہ میں اشارہ کر دیا گیا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فصل سوم دراحوال امیر المومنین حضرت عثمان جامع القرآن ابن عفان رضی الله عنه خلیفه سوم | تاریخ ۱۹ - رمضان ۶ سنه سال هفت ماه واقعه عام الفیل روز پنجشنبه وقت عصر آپ پیدا ہوی بحوالہ آپ کے والد کے تواریخ ابو عامر سے لکھا گیا | خلافت آپ کی بہی ۱۴ - ربیع الاول سنه ۱۰ ہجری مین شب جمعه کو موافق شرح مذکوره بالا کے ہوئی ہے مگر فرق اسقدر ہے کہ جناب سرور عالم صلی الله علیه وآله واصحابه وسلم نے آپکو بعد تمام تعلیم کیفیت باطنی کے اجازت قرآن مجید کی عنایت فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ تمہار سلسلہ تعلیم طریقت مین صاحب باطن کو ترقی کیفیت بوحی قرآن مجید کے تلاوت سے ہوا کریگی اور جو قلب جو تمہارے شجره اجازت کے تلاوت کیا کریگا وه خدا سے ہمکلام ہوگا اور جو ناظره خوان بحصول اس شجره اجازت کے قرات کیا کریگا اوس سے خدا ہمکلام ہوگا اور ہمارا عمل برکت اور رضا کا ہی آیه قرآن بغیر اجازت اس شجره تمہارے نام کے حصول کمال تمام اثر غوث عمل اور حفاظت رجعت سے محروم ہوگا سیوا عاملون کو نتیجه عمل کا مرتب اور مفاد حاصل نہین ہوتا ہے ازقول حضرت صلعم بمرتبه طریقت یعنے بیچ احادیث طریقت کے راوی حضرت عایشه و ابو ہریره دو صحابی رضی الله عنہم | تاریخ ۱۴ - ذوالحجه سنه ۳۵ ہجری مین بروز جمعه آپ مجروح ہوئے اور تاریخ ۱۸ - ماه مذکور بروز سه شنبه بعد نماز مغرب مرتبه ملکوتیه مین وفات پائی - مکتوب نطاب آپکا یعنے کتاب کلیات حیات ہے اور مزار شریف آپکا جنت البقیع مین ہے - بہه روایت ظہرت نامه بحواله مکتوب نطاب خروش مصنفه حضرت ابو عبد الرحمن صاحب حق سے نقل کی گئی | خلیفه آپ کے حضرت شیخ عبد الرحمن صاحب حق ہوئے اور آپنے انکو خلافت جزی مرفوع عطا فرماکر خطاب اکبر الادیان فرحت مرحمت فرمایا اور بعد حضرت ابو عبد الرحمن کو حضرت مولا علی کرم الله وجهه سے بہی اکبر مرتبه کی خلافت حاصل ہوئی بیان اسکا سلسله عثمانیه اجازت قرآن مجید مین ہوگا مطالعه ناظرین مین گذریگا کہ آپ اکتسین خفی و جلی بحیثیت صاحب وہ ہوئین جو مندرجه مکتوب نطاب تہین - بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو بہی مثل حضرت صدیق اکبر رضی الله عنه حاصل ہے |
| فصل چهارم درذکر امیر المومنین حضرت مولا مشکلکشا علی کرم الله وجهه خلیفه چهارم | تاریخ ۱۰ - رجب بعد گذرنے ۳۰ سال عام الفیل روز جمعه وقت چاشت اور دس سال چهه دن پہلے بعثت رسول خدا صلعم سے خانه کعبه مین آپ پیدا ہوی منقول از تواریخ ابو عامر بروایت حضرت ابو طالب | خلافت آپ کو موافق قاعده و تاریخ مذکوره بالا کے ہوئی مگر اتنا فرق ہے کہ حضرت سرور عالم صلعم نے آپکو بعد تمام تعلیم کیفیت باطنی کے اجازت تلاوت دعاء حرز یمانی شریف کی که ملقب به سیف الله و سلطان الاوراد ہے بتعلیم ترکیب معنوی بروحی شان جلالی و جمالی کی عنایت فرمائی اور ارشاد کیا کہ اسکے فوائد اس حرز کے جبرئیل مین مجهکو معلوم ہوئی ہین باقی قاری کو معلوم ہوجاوینگے اور قبل اس اجازت کے حضرت مولا علی کرم الله وجهه اس حرز کو بترکیب ظاہری تلاوت فرمایا کرتے تہے اوس روز سے اس دعاء ماثوره کا نام حرز مرتضوی قرار دیا گیا ہے اور اس حرز شریف کی چوده قسمین ہین سات ظاہری اور سات باطنی عملی - علمی - نظری - اورادی - غوثی - سروری - خاتوی - یه سات ظاہری ہین - روحی معنوی - ملکوتی - جبروتی - لاہوتی - ناسوتی - ہاہوتی - یه سات قسمین باطنی ہین اور ان سب اوراد کے آپ صاحب مجاز مرفوع الاجازت علی العزم و المرتبه ہین اور آپنے باره خلفاء اکبر اور اصغرون ہیونکو ہرایک کے مناسب حال بہه ورد عطا فرمایا چنانچه اسوقت تک اونکی سلاسل مین جاری ہین - ازقول حضرت صلعم بمرتبه طریقت یعنے بیچ احادیث طریقت کے راوی حضرت عائشه و حضرت ابو ہریره | بکم رمضان المبارک شب جمعه کو آپ مجروح ہوئے مگر تجسم روحانیت آپ زنده ہے اور ۲۱ - رمضان سنه ۴۰ ہجری مین شب [illegible] وقت تہجد بمقام کوفه مرتبه لاہوتیه مین وفات پائی - مکتوب نطاب آپکا یعنے کتاب قوی القدرت ہے مزار مبارک آپکا نجف اشرف مین ہے - کہکشان ہر غره سے تا قدم دونون پہاڑون سے جانب شرق گیا ہے خط سبز رنگ ہوی ہین بموجب مکتوب نطاب لام القدر تصنیف حضرت محمد حنیف و مکتوب نطاب ذوق الواحدیت حضرت امام حسن بصری و نیز دیده فقیر مولف تواریخ ہذا سے به روایت مکتوب نطاب لطف المعشوق و کتاب ذوق الواحدیت و تواریخ ظہرت نامه سے لکھی گئی | خلفا آپ کے کل باره ہوئے جس مین تین خلفاء یعنی حضرت محمد حنیف ۴۰ اور حضرت خواجه حسن بصری ۴۰ اور حضرت حسن مجتبی ۴۰ کو جناب مولا نے خلافت کلی مرفوع الاجازت عطا فرماکر خطاب اکبر الکبائر مرحمت فرمایا - اور نو خلفاء یعنی حضرت امام حسین اور حضرت امین الدین شامی اور حضرت زبیر بن واحد اور حضرت عبد الله عباس علمبردار اور حضرت کمیل بن زیاد اور حضرت سلمان فارسی اور حضرت ابو عبد الرحمن اور حضرت اویس قرنی ۴۰ اور حضرت ابو القاسم گرگانی کو خلافت جزی مرفوع الاجازت سے ممتاز فرماکر ہرایک کو خطاب اصغر الکبائر علم الامر عطا فرمایا اور ان حضرات دوازده کا حال مفصل باب سوم مین مرقوم ہے اور کرامتین انسے خفی و جلی بیشمار صادر ہوئین اور قیامت تک ہوتی رہینگی کیونکہ آپ صاحب ولایت اکبر کے ہین اور ولایت جو که قسم ظلی اور بند ہوئین اصلی محمدی صلعم آپ پر ختم کی گئی ہے - روحی بیعت آپ کو مثل حضرت ابوبکر صدیق رضی الله تعالے عنه کی حاصل ہوئی اور فیضان کشف و کونی و صوری و غیبی تا مرتبه ہی آپکو حاصل ہے - اور تمام خلفاء سلاسل طریقت کو فردا فردا بیعت حاصل ہوئی ہے - |

| فصل | ولادت | حالات | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| فصل پنجم در حال حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ خلیفہ پنجم | تاریخ ۱۷ - ماہ شوال سنہ ۳ عام الفیل روز پنجشنبہ وقت عصر آپ طائف میں پیدا ہوئے - راوی اس روایت معتبر کے ابو عامر ہیں بروایت مالک | موافق قواعد خلفای موصوف بالا و تاریخ مذکور و صدیقے انہونے بھی خلافت پائی مگر اسقدر فرق ہے کہ آنحضرت صلعم نے انکو بعد اتمام تعلیم کیفیت باطنی کے گیارہ نامون کی تلاوت کی اجازت عطا فرمائی اور یہ ارشاد فرمایا کہ تمہارے سلسلہ شغل طریقت میں منتہائے باطن ہو گیا یہ دل کی اختلاف میں القا و الہام اور ذکر سلطان جاری ہوا کریگا اور ہماری کو مکاشفات رضی سے عادی حاصل ہونگے اور گیارہ بار تلاوت کرنے سے ذکر سلطان جاری ہو جاویگا اور وہ گیارہ حروف یہ ہیں شغل ان حروف کا روح کرتے ہیں آ ن م ی د و ق ش ر ق ط یہ گیارہ حرف اگر کامل ادا ہوا تو بیشک کامل عامل ہو جاویگا اور یہ حضرت صاحب مجاز ان حروف مفردات کے تھے آپکے تینون خلفای اکبر و اصغر و نکو یہ حروف مرحمت فرمائی ہیں - از قول مبارک آنحضرت صلعم بروایات حضرت عائشہ و حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم | تاریخ ۲۸ - ماہ محرم سنہ ۹۴ ہجری میں بروز سہ شنبہ بعد نماز ظہر مسجد شام یمن برتبہ جبروت آپنے وفات پائی مکتوب آپکا یعنے کتاب نزول المعظم منقول از ظہرت نامہ مزار مبارک مسجد شام یمن ہے بموجب روایات ذوق الواحدیت مکتوب نظام حضرت امام حسن بصری - و بدیع الشائق مکتوب حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت ہے | خلفاء آپکے تین ہوئے ایک حضرت ابو القاسم گرگانی دو سرے حضرت خواجہ حسن بصری تیسرے حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت - اور ان تینون خلفا کو آنحضرت نے خلافت جبری مرفوع عطا کر کے خطاب کرامت عطا فرمایا اور علاوہ سب کے حضرت امام حسن بصری اور حضرت ابو القاسم گرگانی کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بھی خلافت ملی ہے اور ان تینون حضرات کا حال باب سوم میں آگے بیان کیا جاویگا - کرامتیں خفی و جلی آپ سے متعدد ہوئیں جو مندرجہ مکتوبات ہیں اور روحی بیعت آپ کو مثل حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی حاصل ہوئی |
| فصل ششم در حالات حضرت عبد العزیز مکی رضی اللہ عنہ بن حارث خلیفہ ششم | تاریخ ۱۶ - ماہ رجب سنہ ۷ عام الفیل روز چہار شنبہ کو وقت بعد تہجد قریب جبل عرفات کے پیدا ہوئے - موافق روایت حارث کے تواریخ احضرت الودود تصنیف ابو عامر کے یہ تحریر کیا گیا | بموجب دستور خلفای مذکور الصدر و تاریخ مذکورہ انکو بھی خلافت ہوئی ہے صرف اتنا فرق ہے کہ آنحضرت صلعم نے آپ کو بعد اتمام تعلیم کیفیت باطن کے اجازت دعائی سریانی کی عطا فرمائی اور ارشاد کیا کہ تمہارے اہل طریقت کو کفایہ مہمات ظاہری اور باطنی اس دعائی ماثورہ کے برکت تلاوت سے حاصل ہوا کرینگے اور ترکیب صفات جلال و جمال کی اس دعا میں تعلیم فرمادی اور یہ حضرت دعائی سریانی کے صاحب مجاز تھے چنانچہ اپنے دونون خلیفہ اکبر کو عطا کری کہ اون کے سلسلہ مرفوع میں ابتک جاری ہے از قول شریف حضور رحمت گنجور سید عالم صلعم بروایات حضرت عائشہ صدیقہ و حضرت ابی ہریرہ رضی اللہ عنہم | تاریخ ۱۹ - جمادی الثانی سنہ ۸۹ ہجری روز پنجشنبہ کے بوقت اشراق بیچ بیابان مشق کے مرتبہ ملکوت میں آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا دمشق میں ہے - یہ روایت ظہرت نامہ سے بحوالہ انتخاب الوجود مکتوب نظاب حضرت زبیر بن واحد رضی اللہ عنہ لکھی گئی اور مکتوب آپکا یعنے کتاب قوی القربت ہے | خلفاء آپکے دو ہوئے ایک حضرت زبیر بن واحد اور دوسرے حضرت کمیل بن زیاد - ان دونون خلفا کو ان حضرت نے خلافت جبری مرفوع عطا فرما کر خطاب کبرا و فرد عطا فرمایا اور علاوہ اسکی ان دونون خلفا یعنی حضرت زبیر بن واحد و حضرت کمیل بن زیاد کو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے خلافت ملی ہے اور ان دونون حضرت کا حال باب سوم میں قلمبند ہے کرامتیں آپ سے اکیس ہوئیں جو درج مکتوبات ہیں روحی بیعت آپ کو مثل حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ حاصل ہوئی اور یہ حضرت عبد العزیز مکی بن حارث مدینہ میں ایمان لائے تھے ہجرت سے ایک برس بعد کہ اوس زمانہ میں بدر اولی کی لڑائی شروع ہوئی تھی اور ان کے برادر حقیقی حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ کو حضرت صلعم مدینہ شریف میں تقرر فرما گئے تھے اور حضرت عبد العزیز بن حارث حضرت صلعم کے ہمراہ تھے - |
| فصل ہفتم حضرت سیدة النسا فاطمة الزہرا رضی اللہ تعالی عنہا | تاریخ ۱۰ - ماہ ربیع الاول سنہ ۳۵ عام الفیل میں بمقام مکہ معظمہ جمعہ کے روز تہجد کے وقت پیدا ہوئیں - راوی اسکے حضرت سید عالم صلعم ہیں منقول از مکتوب نظاب شہاب المعرفت تصنیف حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ | تاریخ یکم ماہ محرم سنہ ۱۱ ہجری روز دوشنبہ وقت بعد تہجد کے جناب سیدہ پاک نے عرض کیا یا رسول اللہ صلعم کیا میں روز قیامت کو تنہا ہونگی آپنے ارشاد فرمایا کہ سیدہ تمسے تعلیم طریقت عورات کیواسطے جاری ہوگی اور سعید عورتیں امت مرحومہ کی تمہارے سلسلہ میں داخل ہونگی وہ بعد حشر تمہاری گروہ میں اونہائی جاونگی اور یہ مرتبہ ازل سے خدای تعالی نے خاص تمہارے لیے تخصیص فرمایا ہے اور منقریب وقت آنیوالا ہے کہ تمکو بحکم الہی صاحب مجاز کیا جاویگا حصول اجازت کے بعد تم امام حسن کو صاحب مجاز کر دینا اس ارشاد سے ایک ماہ بعد تاریخ دوم ماہ صفر سنہ ۱۱ ہجری میں پنجشنبہ کے دن عصر کے وقت حضرت سید عالم صلعم نے بامر الہی جناب سیدہ پاک کو صاحب مجاز فرمایا اور ارشاد کیا کہ یا سیدہ جو تمہارے سلسلہ میں تمہاری تعلیم اجازت سے درود محمدی تلاوت کیا کریگا اوسکو ہماری رویت ہوا کریگی اور ردای مبارک اونکی سبز رنگ کی جو شاہ یمن نے حضور میں ارسال کی تھی اوسکو حضور نے مس فرما کر حضرت سیدہ پاک کے سر پر ڈال دی اور فرمایا کہ سیدہ مبارک ہو آج اللہ تعالی جل شانہ نے تمکو صاحب مجاز کیا اور حضرت انس بن مالک سے مثال ماذونی تحریر کرا کر عطا فرمائی - از مکتوب نظاب قوی القدر تصنیف حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور مکتوب نظاب نزول المعظم تصنیف حضرت انس بن مالک رضی اللہ | تاریخ ۳ - ماہ رمضان سنہ ۱۱ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت نصف شب حضرت سید عالم صلعم کے حجاب فرمانے سے چھ مہینے بعد آپنے مرتبہ جبروت میں وفات پائی مزار مبارک آپکا بروایت صحیح روضہ اقدس آنحضرت سرور کائنات صلعم میں ہے - منقول از مکاتیب نظاب قوی القدر تصنیف حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور لطف المعشوق حضرت امام حسن علیہ السلام اور کلام العشق تصنیف حضرت امام حسین علیہ السلام | خلیفہ اکبر المقبولات آپکے صرف ایک حضرت امام حسن علیہ السلام ہوئے اور جناب سیدہ پاک نے بموجب فرمان حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ و سلم حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مثال مجازی کے خط کو فی میں تحریر کرادی اور رادسیر شہادت حضرت عمر ابن الخطاب رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان ابن عفان کی ثبت کرا کر اونکے حوالہ کردی اور رادسیر حرف ث اپنی قلم مبارک سے لکھا ہے اور روحی بیعت حضرت سیدہ پاک کو حضرت احدیت سے بمرتبہ عقد کبری حاصل ہوئی اور خوارق خفی و جلی آپسے سات صادر ہوئے جو مکاتیب قوی القدر اور لطف المعشوق میں قلمبند تھے منجملہ اون کے ایک جلی کرامت آپ کی یہ تھی کہ جس عورت کو آپ نظر بھر کر دیکھتیں اور عینا بالیقیہ فرمائیں تو وہ روئی لگتی اور آپ تو ہر وقت روتی رہتی تہیں باقی چھ خوارق قابل افشا نہیں ہیں - |

# فصل ہشتم در احوال حضرت بلال ابدال اور کیفیت سلسلہ ابدالیہ

اس سلسلہ مین یہہ شغل مروج ہے کہ طالب صادق کو بعد دینی خلافت کے شغل برزخ صغری کی عروجی تعلیم کرتے ہین جسکے باعث سے تین برس دو مہینے ۵ روز پہر گیارہ گہڑی سو دقیقہ کے بعد طالب صادق کی روح سعود بالای افلاک ہو جاتی ہے اور ۷ برس ۲ مہینے کے بعد نظر طالب کی زیر عرش ہو جاتی ہے دنیا کے بندگان خدا کو وہ نہین دیکہتا ہے چنانچہ حدیث طریقت مین حضرت بلال ابدال رضی اللہ عنہ کا بیان موجود ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ ای لوگو بلال کی نظر ہر وقت زیر عرش رہتی ہے اسواء تمکو نہین دیکہتے اور انکی آنکہو نکا رخ جانب پیشانی ہے حضرت بلال وقت چلنے راہ کے آنکہین بند رکہتے تہے اور زکچی امورات دینی و دنیوی ادا فرماتے تہے۔ **فقیر مؤلف** یہ اپنا معائنہ تحریر کرتا ہے کہ جب ابدال قسم اول کا کہین خدمت پر جاتا ہے اور اوسکا عکس زمین پر پڑتا ہے تو تمام زمین دفعتًا روشن اور تابان ہو جاتی ہے چنانچہ تہوڑا عرصہ ہوا کہ فقیر کے مکان پر بروز پنجشنبہ ایک مجمع کثیر نے اس حال کو دیکہا اور شاہ جی عبد الرؤف خلیفہ فقیر نے کہ اوسے تعلیم بہی اوسنی اپنی مکان سے آکر بیان کیا کہ آج مینی اس حال کو اپنی مکان پر دیکہا علاوہ اسکے شب کو اکثر لوگون نے معائنہ کیا ہوگا مگر علم نہوا ہوگا یہ تعلیم بہی طالب صادق کو دیجاتی ہے مگر طالب صادق و اصل مرشد ہو **من طلب فوجد**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت بلال ابدال رضی اللہ عنہ خلیفہ ہفتم ابدال درجہ اول | تاریخ ۱۷ شوال ۷ سنہ از عام الفیل بروز یکشنبہ وقت نصف شب بیت المقدس مین تولد ہوی۔ از تاریخ اجہزت الودود بحوالہ بیان حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ | تاریخ ۲۷ ماہ محرم ۷ سنہ چار سال قبل از ہجرت روز دوشنبہ وقت تہجد حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے خلافت بطونی حاصل کی جو قابل اظہار عام نہین ہے۔ بقول حضرت ابو ہریرہ اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہم ظہرت نامہ مین مندرج ہے۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ذیقعدہ ۱۱ سنہ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر وفات پائی۔ مزار مبارک دمشق مین ہے اور بقول دیگر جنت البقیع مین ہے از تاریخ ابو عامر بحوالہ بیان بلال ابدال ظہرت نامہ مین رقم ہے | خلیفہ اکبر آپکے حضرت بلال ابدال جو حضور مین حضرت صلعم کے رہتے تہے اور مرتبہ ابدالی انکو حاصل تہا یہ کیفیت معاملہ باطنی کی قابل افشا عام نہین ہے کہ حضرات کاملین نے اسکو مخفی رکہا تہا مگر بان طالب صادق و اصل مرشد پر یہ راز مخفی کہلجاتا ہے شغل محمدی سے آپ ہمہ تن وجود کرامت جلی تہی جو احاطہ تحریر سے باہر ہے |
| حضرت ہلال ابدال بن فیروز عجمی رضی اللہ عنہ ابدال درجہ دوم | تاریخ ۲۳ محرم ۳۱ سنہ از عام الفیل بروز چہار شنبہ وقت تہجد ملک شام کے موضع مین جو سرحد حبش و مصر پر واقع ہے پیدا ہوے۔ از اجہزت الودود بحوالہ ظہرت نامہ | تاریخ ۴ ماہ شوال ۷ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح صادق بیچ مسجد نبوی خاص مین خلافت بطونی حاصل کی۔ بروایت حضرت بلال و حضرت انس بن مالک ظہرت نامہ مین قلمبند ہے | تاریخ ۱۹ شوال ۱۴۷ سنہ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز وفات پائی۔ مزار شریف جنت المعلیٰ مین از ظہرت نامہ بحوالہ بیان حضرت حریق اسود بطعی | خلیفہ اکبر آپکے حضرت حریق اسود بطعی ہوے انکو بہی مرتبہ ابدالیت کا تہا اور مثل حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے بیعت روحی آپکو بہی حاصل ہوئی تہی |
| حضرت حریق اسود بطعی رضی اللہ عنہ ابدال درجہ سوم | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۳۷ سنہ از عام الفیل بروز شنبہ وقت بعد عشا آپ مکہ معظمہ مین پیدا ہوے از اجہزت الودود | تاریخ ۲۱ ماہ رمضان ۱۱ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد عصر کے خلافت بطونی بطور سابق مذکورہ بالا پائی۔ یہ روایت ظہرت نامہ مین بحوالہ اجہزت الودود رقم ہے | تاریخ ۲۷ ماہ صفر ۱۵۳ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب بعہد شوغ ابو القاسم شمیم عرفی مین انتقال کیا مزار مبارک یکا تبت نجم پر ہے بحوالہ بیان حضرت شوغ بیدغ از ظہرت نامہ۔ | خلیفہ اکبر آپکے مرتبہ ابدالیت مین حضرت مسعود شوغی دوغ ہوے روحی بیعت آپکو مثل حضرت صدیق رضی اللہ تعالی عنہ کے حاصل ہوئی۔ |

# باب سوم در حالات خلفاء حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ

واضح ہو کہ اب یہاں سے مفصل حال حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے باطنی خلفا کا بیان کیا جاتا ہے مگر اول حضرت شاہ محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ جو فرزند اور خلیفہ اکبر باطنی علو العزم و المرتبہ ہین اونکا حال مع اون کے پانچ خلفا کا احوال تحریر کیا جاتا ہے ناظرین بنظر محبت و الفت بغور ملاحظہ فرمائین

## فصل اول

حضرت محمد اکبر عرف محمد حنیف خلیفہ اکبر الکبائر حمان صفات اول باطنی حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت۔

پانچ برس قبل از ہجرت بروز جمعہ وقت عشا کے اپنی والدہ سے پیدا ہوئے بروایت مکتوب نطاب حجر القیود مصنفہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ اور تاریخ ۱۱- رجب سنہ ۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت دو پہر کے دمشق مین ظاہر آئی یہہ روایت حضرت انس بن مالک رض سے حضرت اویس قرنی نے مکتوب نطاب شوق الکبیر مین تحریر فرمائی ہے

تاریخ ۲۷- ربیع الثانی سنہ ۲۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد نماز عصر کے اپنے مدینہ شریف مین خلافت پائی- یہہ روایت قوی القدرت مکتوب نطاب حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے تواریخ ظہرت نامہ مین مندرج ہے اور اس خلافت کا مفصل حال خانہ کیفیت مین مندرج ہے

تاریخ ۱۲- ربیع الثانی سنہ ۱۰۵ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت مغرب بعد نماز آپنے مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک آپکا صحرا کوفہ مین جانب غروب آفتاب بفاصلہ ۹۹ قدم دروازہ کوفہ سے ہے مکتوب نطاب آپکا لام المقدرہ سے یہہ روایت ذوق الواحدیت مکتوب نطاب خواجہ امام حسن بصری رح سے ظہرت نامہ مین لکھی گئی ہے اور فقیر آپکا مزار دیکھہ آیا ہے تجدید کر چکا ہے

خلفاء اکبر آپکے ۴ اور اصغر ۲ جنات صاحب مجاز۔ خلفاء اکبر الکبائر حمان صفات یہ ہین حضرت عبد الرشید رح اور حضرت عبد الجلیل رح اور حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت رح اور خلفا اصغر الکبائر علم الارادت یہ ہین حضرت عبد الکریم رح حضرت عبد الرحیم رح جنات صاحب مجاز یہ ہین قیطون- شر[illegible] غفہ[illegible]- نارغون- داؤ[illegible]ون قاجر[illegible]ون فخرطون- [illegible] حضرت صلعم [illegible] ہوئی اور [illegible] تا قیامت ہوتے رہینگے۔

اب بیان [illegible] کیفیت باطنی [illegible] طالب خدا اللہ [illegible] باطنی [illegible] حضرت شاہ محمد حنیف رح کی عمر شریف [illegible] سال کی ہوئی تو مولا مشکلکشا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے تاریخ ۲- ربیع الاول سنہ ۲۲ ہجری مین بروز دوشنبہ کو بعد نماز عصر اپنے ہاتھ پر بیعت [illegible] ارشاد سے مشرف فرماکر بیعت باطنی تعلیم فرمائی اور [illegible] عمامہ سر اپنے ہاتھ باندھ کر خرقہ پہنایا [illegible] سرخ کمر سے باندھ کر خلافت عطا فرماکر جس مرتبہ کا خطاب بخشا ہے آپکو سوا عارفان صاحب مجاز مرفوع الاجازت [illegible] حنفیہ [illegible] ابدال تا غوث و قطب اور [illegible] مجاز حضرات [illegible] سلاسل [illegible]

عوام الناس کے گوش زد نہین ہوئے اس باعث سے تحریر نہین کیا گیا- جب عمر شریف حضرت محمد حنیف رح کی ۱۲ سال کی ہوئی تو تاریخ ۷ ماہ ذیقعدہ سنہ ۵۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب کے شہر دمشق مین نکاح آپ کا مسماۃ سوغہ بنت قاصر جون شاہ جنات مریدہ حضرت امام حسن علیہ السلام سے منعقد ہوا اور بعد ۳۱ برس کے ان بی بی صاحبہ کے بطن سے چار فرزند تولد ہوئے- یعنی پہلے ہفتہ مین **حضرت شاہ عبد الکریم** رح دوسرے ہفتہ مین **حضرت شاہ عبد الجلیل** رح تیسرے ہفتہ مین **حضرت شاہ عبد الرحیم** رح چوتھے ہفتہ مین **حضرت عبد الرشید** رح پیدا ہوئے

اب طالبان خدا حضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ کے خلفاء اکبر الکبائر حمان صفات جو تین ہین اولاً اون کی کیفیت سنین اور خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت کی کیفیت آگے لکھی جاویگی-

## حمان اول حضرت شاہ عبد الرشید رح

یہہ حضرت چوتھے ہفتہ مین تاریخ ۲۴- ربیع الاول سنہ ۸۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت شب بعد تہجد پیدا ہوئے ایک ہفتہ مین حد بلوغ کو پہونچکر اپنی والد ماجد حضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کیا کہ مجکو کیا حکم ہے آپ نے تاریخ یکم ربیع الثانی سنہ ۸۳ ہجری روز دوشنبہ کو وقت عصر کے انکو بیعت امامت اور ارشاد حنفیہ سے اپنی ہاتھ پر مستفید کرکے کلاہ اپنی اوڑہائی خرقہ پہنایا اور پٹکا اونکی کمر سے باندہا اور خلافت نامہ مع خلافت نامہ اپنے کے عطا فرماکر تعلیم کیفیات باطنی بموجب تعلیم حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت کے فرمائی اور ارشاد کیا کہ تمکو حیات ابدی مثل حضرت خضر علیہ السلام کے حضرت قادر حقیقی سے نصیب کی گئی ہو عہدہ سلطانی جانب شمال پر ممتاز ہو بعدہ اونہون نے نماز ادا کی اور جائے قیام اپنے کو روانہ ہو گئے اور تا قیام لیل و نہار وہین قایم رہینگے اور آپسے **سلسلہ رشیدیہ یعنی اقطابی و اغیاثی** جاری ہوا اور حضرت عبد [illegible] علیہ [illegible] انکی خلیفہ [illegible]

## حمان دوم حضرت شاہ عبد الجلیل رحمۃ اللہ علیہ

یہ حضرت دوسرے ہفتہ مین تاریخ ۹ ربیع الثانی ۸۳ سنہ ہجری کو دوپہرون چڑھے اونہین بی بی صاحبہ کے بطن سے پیدا ہوئے اور اوسیطرح بہ ترتیب مرقومہ بالا کیفیت باطنی سے صاحب مجاز مستفیض ہوکر عہدہ سلطانی جانب جنوب ارسال کئے گئے سلسلہ آپ سے **سلسلہ جلیلیہ یعنی وہبیہ** شایع ہوا اور حضرت شمس تبریز صاحب آپکے خلیفہ ہوئے **حمان سوم حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت** رحمۃ اللہ علیہ یہ حضرت ۱۷ شعبان **۸۰ سنہ** ہجری روز پنجشنبہ کو وقت صبح صادق بمقام کوفہ مین پیدا ہوئے **اور** تاریخ ۲۳ ربیع الثانی **۱۵۰ سنہ** ہجری روز دوشنبہ بوقت عصر بغداد کہنہ مین حضرت محمد حنیف نے بحکم جناب سرور کائنات صلعم اپکو بیعت خلافت و امامت و حوالت روح جدبیہ حنیفہ سے مشرف فرمایا اور تعلیم باطنی حسب تعلیم حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ مع خلافت نامہ اور خلافت نامہ اپنے کے مستفیض فرمایا اور سلسلہ **حنفیہ یعنی اقطابی و اغیاثی وغیرہ** آپ سے جاری ہوا اور حضرت شاہ امام احمد فرزند آپکے خلیفہ ہوئے **فائدہ** جاننا چاہیئے کہ یہ نعمت غیبی اس فقیر **مولف تواریخ** تک کہ یہ فقیر آپ کی اولاد مین ہے پشت در پشت آپ کی اولاد مین یہہ نسبت مرفوع الاجازت حسب تعلیم حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ چلی آتی ہے موجود ہے اور قیامت تک بحکم حضرت و حایت جاری رہیگی اور اس نعمت کا حال جو اس سلسلہ کے حاصل کرنے مین لذت ہے آگے بیان کیا جائیگا یہان صرف خلاصہ بیان کیا جاتا ہے کہ فقیر تک کیونکر یہ نعمت آئی اور اوسکی سند اور تحقیق کسطرح ہے وہ یون ہے کہ اس فقیر شاہ محمد حسن صابری کو اپنے والد **حضرت** حافظ محمد عبد اللہ سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** شاہ نعمت اللہ رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** شیخ رحمت اللہ رح گجراتی سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** حافظ برخوردار رح سے اونکو اپنے والد **حضرت** شیخ محمد حیات گنگوہی سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** محمد صادق گنگوہی سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** شیخ فتح اللہ گنگوہی سے اور اونکو اپنی والد ماجد **حضرت** عبد الصمد گنگوہی سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** عبد الحمید سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** شیخ اسمعیل رح سے اور اونکو اپنی والد **حضرت** مخدوم صفی اللہ رح سے اور اونکو اپنی والد **حضرت** شیخ نصیر الدین سے اور اونکو اپنی والد **حضرت** نظام الدین رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** خواجہ ابراہیم سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** ظہیر الدین سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** احمد رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** عبد الواسع سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** عبد القادر رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** عبد الغنی رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** عثمان رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** محمد اسحاق رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** محمد عمر رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** فضل اللہ رح سے اور اونکو والد **حضرت** نصر اللہ سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** سعدی رح سے اونکو اپنے والد ماجد **حضرت** نجم الدین رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** امام طاہر رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** امام ابراہیم رح سے اور اونکو اپنے والد **حضرت** امام احمد رح سے اور اونکو اپنے والد ماجد **حضرت امام اعظم ابو حنیفہ** رحمۃ اللہ علیہ سراج امت سے یہہ حمان سوم **حضرت محمد حنیف صاحب** کے ہوئے اسطرح یہ نعمت عظمی اس فقیر **مولف تواریخ آئینہ تصوف** کو حاصل ہوئی اور اس فقیر نے خود اونکے مزار شریف پر جاکر جو بغداد شریف کہنہ مین ہے تجدید بیعت روحانی بذریعہ کشف القبور کی ہے اور چند امور تجدید کے تھے معلوم کرکر جاری کئے اور علاوہ اسکے سلسلہ جلیلیہ رشیدیہ بھی جاری ہین جنکا بیان آگے ہوگا وہ بھی اس فقیر سے جاری ہین یہانتک

تینون خلفاے اکبر الکبائر رحمان صفات حضرت محمد حنیف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حالات بیان کئے گئے اور اب باقی ماندہ خلفاے اصغر الکبائر علم الارادت کا حال بیان کیا جاتا ہے **خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت شاہ عبد الکریم رحمۃ اللہ علیہ** یہ حضرت پہلے ہفتہ مین تاریخ یکم ربیع الاول **۸۳** ہجری بروز شنبہ وقت فجر کے تولد ہوے ایک ہفتہ مین مرتبہ بلوغ کو پہونچکر اپنے والد جناب حضرت محمد حنیف رح علوی سے عرض کیا کہ مجکو کیا حکم ہے آنحضرت ممدوح نے بیعت اور امامت اور ارشاد حنفیہ سے مشرف فرماکر کلاہ اپنی اوڑہائی اور چپکہ اونی سرخ کمر سے باندہکر خرقہ پہنایا اور خلافت نامہ عطا کر کے کیفیت باطن کی بموجب تعلیم حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے مرحمت فرماکر ارشاد کیا کہ تمکو حیات ابدی مثل حضرت خضر علیہ السلام کے حضرت قادر حقیقی سے نصیب کیگئی ہے عہدہ سلطانی جانب مغرب سے کامیاب رہو بموجب ارشاد اس کے اونہون نے نماز مغرب ادا کی اور جاے قیام اپنے کو روانہ ہو گئے سلسلہ آپ سے جاری نہین ہے **دوم خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت شاہ عبد الرحیم رحمۃ اللہ علیہ** یہ حضرت تیسرے ہفتہ مین تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول **۸۳** ہجری روز شنبہ کو عصر کے وقت تولد ہوے اور اوسطرح بترکیب محررہ بالا کیفیت باطنی سے مشرف ہوکر عہدہ سلطانی جانب شرق کے ارسال کیے گئے ان دونون خلفاے اصغر الکبائر علم الارادت سے سلسلے جاری نہین ہوے ہین اور باعث نہ جاری ہونیکا قابل افشاء عام نہین ہے مگر ہان طالب صادق نسبت داران حنفیہ کو عہدہ باطنی مین علوم اولو العزم انکا وقت بیعت اس خاندان کا سمجھا دیتا ہے اور حضرات رقبا و نقبا و نجبا انہین ہر دو حضرات کے ماتحت ہین اب یہان سے اون تینون حضرات خلفاے اکبر الکبائر رحمان صفات یعنی **حضرت عبد الرشید** رحمۃ اللہ علیہ و **حضرت عبد الجلیل** رحمۃ اللہ علیہ و **حضرت امام اعظم ابو حنیفہ** سراج امت کی کیفیت اجراے سلسلہ جسطور سے آجتک جاری اور بحکم حضرت وحدت قیامت تک جاری رہیگی بیان کیجاتی ہے **احوال سلاسل رشیدیہ و حنفیہ** سلسلے چودہ خانوادون سے جداگانہ ہین اور حضرات اس سلسلہ کے عہدہ ہاے ذیل پر مقرر ہوتے ہین اور ہمیشہ استقرار روی زمین پر قایم رہتے ہین رقیب کبری ۴ اخیار ۳۰۲ - رجبیون ۴۰ نجیب اکبر ۵ ابرار ۷ اوتاد ۴ نقیب اکبر ۳ امامان ۲ - اولیاء اللہ بعضے بروح اور بعضے بجسم **چار ہزار تین سو پچاسی** ۴۳۸۵ تین تن دوسرے اور تین تین درگاہ حق ہین اون تین کو اخیار کہتے ہین اور چار تن دوسرے کو اوصاف اور تین تین تن دوسرے کو نقبا اور ایک تن خاص کو اوتاد - اور دو دو تو دوسرے کو مفردان کہتے ہین - ایک قطب یمنی اور ایک قطب یساری یہ اصغر ہین اور ایک اغیاث ہے اور ایک اقطاب سب حضرات مذکورہ بالا قطب الاقطاب کے مطیع ہوتے ہین اور ایک نائب قطب الاقطاب کا ہوتا ہے جسکو مرفوع الاجازت علو العزم والہمۃ نائب قطب الاقطاب کہتے ہین اور قطب الاقطاب اور غوث الاغیاث یہ دونون شہنشاہ عرب و عجم کے ماتحت ہوتے ہین اور یہہ دونون شہنشاہ مذکورہ بالا حضرت عبد الرشید صاحب اقطاب الاسرار الہی کے ماتحت ہوتے ہین اور اقطاب الاسرار الہی ماتحت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت کے ہین اسکا مفصل حال کتاب کے آخر نقشہ اقطابیہ و اغیاثیہ کے تقسیم مین لکھا جائیگا اور داخل اس سلسلہ کے اہل خدمت صاحب کیفیت روح حبیبیہ کے ہوتے ہین اور حضرات اقطاب اس سلسلہ کے جو شہر و دیار اور افواج کے انتظام کیخدمت پر مامور ہوتے ہین اپنی اپنی حد حکومت کے والیان مملکت صاحب دولت اور حشمت ظاہری کے قالب پر اپنی قوت جاذبہ روحانی کو غلبہ کساتھ محیط کردیتے ہین کہ اراد حضرات اقطاب کا نسبت احکام مخلوق اپنی حد حکومت کے انکی زبان سے صادر ہوتا ہے اور والیان ممالک ظاہر کی جو کچھ امور خیر و شر متعلق اپنے نفس خاص و عوام کے حاکم بالادست اپنے سے استدعا کرتے ہین جو امر کہ قطب کو منظور نہین ہوتا ہے اوسکی منظوری حاصل ہوتی نہین ہر وقت تبدیل ہوجانے قطب کے مزاج

اور عادات اوس جگہہ کے حکام اور رعایا کا بہی بدل جاتا ہے اور جس وقت قطب کسی جگہہ کا اپنی حد حکومت کے
رئیس اولوالامر کو بدلنا چاہتا ہے اپنی قوت جاذبہ روحانی کو اوسکے قلب سے اوٹہا کر جس کسی شخص کے قلب پر حکم باطن کا ہوتا ہی اوسی غلبہ کے
ساتھہ اوسکے قلب پر محیط کر دیتا ہے فوراً اوس شخص کی مسند نشینی ہوتی ہے ہیبت اور جلال قطب کا اوسکی صورت سے ظاہر ہوتا ہے
اور مخلوق اوس محدود کے مطیع و فرمانبردار اوس صورت کی ہوجاتی ہے اور جب کسی قطب کو منظور ہوتا ہی کہ اپنی حد حکومت کے رئیس
اولوالامر کا صلبی فرزند مسند نشین ہووے تو اول قرار پانے حمل ہی مین عوارض سقط اسقاط و غیرہ سے مخل ہوتے ہین اور اگر فرزند
موجود ہوتا ہے تو اوسپر قضا ہاے معلق کا خلل جاری کر کے انواع انواع کی بیماریون مین مبتلا کرتے ہین اور بعضے
قطب کی قوت جذبیہ روحانی قلب والی ملک پر ساتھہ ایسے تصرف کے محیط ہوتے ہین کہ وہ رئیس اولوالامر مدام
دائم المرض رہتا ہے شفا اون امراض کی چارہ سازی حکماء حاذق سے حاصل نہین ہوتی ہے بجز نظر عنایت
حضرت عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کے اور جس وقت کسی فرمانروای ملک کی نسبت عارف
صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کو کسیطرح کا ارادہ خیر و شر کا منظور ہوتا ہے اوس وقت قطب اوس
ملک کا اپنی قوت جاذبہ روحانی کو [illegible] صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کے قبضۂ قدرت دیدیتا ہے
جب عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت اپنی ارادہ کا فعل انجام فرما چکتا ہے اوسوقت پہر بدستور قطب اپنی
مرتبہ پر کامیاب ہوجاتا ہے اور اکثر بادشاہان اور فرمان روایان مملکت نے جنکو خیر اور صلاح سے بہرہ
ہوا حضرات عارفان صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ اپنی اپنی زمانہ کے کفشبرداری سے اپنی ملک کے قطب اور
رقیب نقیب نجیب غوث سے واقف [illegible] امراض اور عوارض سے نجات پائی اور واسطے قایم رہنی ریاست کے اپنی
اولاد پر انتظام کر دیا کہ تا نہ صادر ہووے گستاخی اور بے ادبی کے خدمت مین عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان
حنفیہ اپنی زمانہ کی کہ کوئی زمانہ عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ اور اقطاب ہر شہر و دیار افواج سے
خالی نہین ہوتا ہے قیام ظاہر و باطن کا وجود سراپا جود عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ اور اقطاب کے
موجود ہونے پر منحصر ہے اور ہر ایک زمانہ کے عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کو اپنی اپنی عہد مین مثل
حضرات متقدمین کے قوت اور قدرت مراتب کی حاصل ہے اور یہی انتظام اور اہتمام تا بہ قیام عالم جاری
رہیگا اور دفائن و خزائن ہر ایک محدودہ زمین کے قبضۂ قدرت اقطاب مین ہوتے ہین صاحب دفینہ کو وقت
نکالنے دفینہ کے اگر چاہتی ہین تو دکہاتے ہین نہین تو نظرون سے غایب کر دیتی ہین اور جب اپنی رای مصلحت اندیش سے
مناسب جانتے ہین جسکو چاہتی ہین عطا کرتے ہین اور ارادۂ خواہش ہر ایک بشر مخلوق ہندو مسلمان کو اور جملہ مذاہب کو
حد حکومت اپنی مین سے ہر وقت دیکہتے رہتے ہین اور نفع و ضرر پہونچاتے رہتے ہین اور تاثیرات اعمال و نقوش اور وظائف
قاریان صاحب الغرض جو جسکی حد حکومت مین تلاوت کرتے ہین اخذ کر کے بارگاہ حضرت قاضی الحاجات مین پیش کرتے ہین اور
بموجب حکم باطن کے اوس شخص کو کفای مہمات مین ثمرہ اوس عمل کا عطا کرتے ہین اور تاثیر اعمال نقوش اور وظائف قاریان
صاحب الغرض بوالہوس کو اخذ کر کے اپنی قوت روح جذبیہ کو تقویت اور ترقی بخشتی ہین اور تاثیرات اعمال و نقوش

اور وظائف حضرات قاریان حسبتہ للّٰہ کو جو بغیر اجازت یا ایسے شخص کی اجازت سے جو بقوت روحانی خود پیشکش روح مقدس حضرت سرور کائنات مفخر موجودات صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی نہ کر سکے اخذ کر کے بتوسل ملائکہ پیشکش روح مطہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کر دیتی ہین اور تاثیر اعمال نقوش اور وظائف حضرات عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کی اور داخلان سلسلہ تعلیم طریقت عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ کی اخذ نہین کر سکتے ہین یہ حضرات خود بقوت جاذبہ روحانی تاثیر اعمال نقوش اور وظائف اپنے اور داخلان سلسلہ اپنے کے پیشکش روح مطہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے کرتے ہین بلکہ اکثر اوقات حضرات اقطاب بعضے امورات اہم متعلقہ اپنی ذات خاص مین عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت خاندان حنفیہ سے معاونت چاہتی ہین اور اونکی داخلان سلسلہ کی ہر گونہ حاجات بغیر ایماء اونکے بطور خود روا کرتے ہین اور نقیب ۔ رقیب ۔ نجیب ۔ غوث ایک ایک سادہ ہر آبادی اور ہر شہر و دیار افواج مین ساتھ ایک ایک قطب سادہ کے ہوتے ہین اور ہر ایک اپنی اپنی مرتبہ کا کام انجام کرتے ہین اور حضرات ابدال خدمت حکمرانی پر اپنی ضلع منقسمہ کے اقطاب کو مامور ہوتے ہین جسوقت حکم حاکمان بالادست علی الترتیب مراتب اپنی سے مطلع ہوتی ہین اوسیوقت تعمیل بجالاتے ہین اور متعلق ہوا پر نہایت سریع السیر تشریف لیجاتے ہین اور حضرات رجال الغیب بھی کہ شمار مین تین سو گیارہ نفر ہین اسی سلسلہ عالیہ مین ہین زیادہ تشریح کیفیات ان حضرات کی بموجب حکم باطن امتناع افشاء عام کے ملتوی رکھی گئی اور زمانہ دجال مین حضرات رجال الغیب کا حال بموجب ارشاد پیش خبری حضرت سید عالم صلعم ظاہر ہو جاویگا ۔

**سلسلہ جلیلیہ** یہہ خاندان وہبیہ ہے چودہ خانوادون سے جدا ہے ۔ حضرات صاحب کیفیت اس سلسلہ کے مجذوب صاحب کیفیت ولایت صفاتی اور کشف وکونی کے ہوتے ہین یعنے ان حضرات کو کشف ہژدہ ہزار عالم کا ہوتا ہے اور ہر وقت مستغرق رہتی ہین اور بعض وقت حالت جذب مین وہ گفتگو جو کشف مین معائنہ کرتے ہین زبان سے نکلجاتی ہے اور ان حضرات کو شب و روز کا امتیاز نہین ہوتا ہے اور جس عارف صاحب مجاز مرفوع الاجازت دیگر سلاسل پر دونون کیفیات خاندان حنفیہ گذر جاتے ہین اوسکو حالت سلوک مین ایک کیفیت عجیب اور محویت لطیف مین ہر دم اور ہر آن استغراق رہتا ہے ۔

یہانتک تو حضرت شاہ محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ کا اور اونکے خلفا و فرزندون کی کیفیت تحریر ہو چکی ۔ اب حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے باقیماندہ گیارہ خلفا کا شغل جنکا حال آگے نقشہ مین مندرج ہوگا معرض تحریر مین آتا ہے کہ ان گیارہ خلفا حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کا یہہ شغل مروج تھا کہ شغل برزخ ملمسی اور شغل افکاری برزخ صغری حسی وشغل اسراری کبری داخلی ہمیشہ کرتے رہے اور ۲۴ ہزار نفس یاد بود برزخ سے خالی نرکھے اور تجلی آثار صفاتی اور تجلی آثار ذاتی ان حضرات کو شب و روز مین ۱۲ ہزار مرتبہ ہوا کرتی تھی اس قسم کی تعلیم باطنی حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ سے ان حضرات مرقومہ ذیل تک قایم رہی اور بعد کو ان حضرات نے بحکم روح مقدسہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے تعلیم باطنی چار طرح [illegible] گیارہ خلفا مین سے چار خلفا پر تقسیم کر دی اور چار پیر قرار دیئے گئے اور وہ کیفیت چار پیر [illegible] مستولی ہو گئی اور وہ چار پیر مشہور ہوئے ۔ ان حضرات چار پیر کے اسم مبارک مخفی [illegible] ہین [illegible] سے اسیواسطے نام نامی و اسم گرامی اونکے غفنب [illegible] مولف تو [illegible] طریقت صاحب مجاز مرفوع الاجازت کو ممکن ہے کہ بتائید حضرت واحدیت اونکا انکشاف ہو جاتا ہے [illegible] واسطے تسکین [illegible]

سرین تواریخ بذکرہ مجمل بیان کیا جاتا ہے کہ سب بزرگون علوالعزم والمرتبہ کے مکاتیب قطبین چار پیرونکا احوال بلا اختلاف تحریر ہے اور وہ حال یہ ہے فنا - بقا - صحو وسکر - فنائے اقوالی وفنائے افعالی - وفنائے صفاتی وفنائے ذاتی دیگر بقائے اقوالی بقائے افعالی - وبقائے صفاتی - وبقائے ذاتی - ۲۴ ہزار تجلی آثار صفاتی و ۱۴ تجلی آثار ذاتی بالوان تلوین مدۃ العمران حضرات علوالعزم والمرتبہ کو ہوتی رہی اور بعد کو ان حضرات چار پیر نے اس کیفیت کو ۱۴ طرح پر تقسیم کیا وہ چہاردہ خانوادان ہوئے جسکو عرف عام مین چودہ خانوادہ کہتے ہین اس اجمال کی تفصیل اول دیباچہ مین مندرج ہے جو ملاحظہ ناظرین سے اول گذری ہوگی -

| نام | ولادت | بیعت و خلافت | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اکبر الکبائر جامع صفات حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ فصل دوم | تاریخ ۱۱ - ماہ رمضان سنہ ۲۱ ہجری روز چہارشنبہ مغرب کیوقت طائف مین آپ پیدا ہوی - یہہ روایت ظہرت نامہ سے بحوالہ تواریخ اجہزت الودود لکہی گئی - | سنہ ۲۴ ہجری مین بیعت توبہ و خلافت اصغری حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور سنہ ۲۵ ہجری مین بیعت ارشاد حضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی اور ۱۹ - ماہ جمادی الاول سنہ ۳۲ ہجری بروز جمعہ بعد نماز کے بیعت خلافت و امامت او رجوالت کلی مجددی حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بمقام جنت البقیع تکمیل کو پہونچائے - یہ حال کتاب قوی القدرت سے لکہا گیا منقول از ظہرت نامہ | تاریخ ۴ - ماہ محرم سنہ ۱۱۰ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت صبح بعد نماز مرتبہ لاہوتین آپنے وفات پائی - مکتوب آپکا ذوق لواحدیت ہے - مزار مبارک آپکا شہر سے ۱۰۱ قدم کے فاصلہ پر صحرای بصرہ مین ہے - منقول از مثل الکبیر مکتوب حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید رح | خلفاء اکبر آپکے دو ہوے ایک حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید دوسرے حضرت خواجہ حبیب عجمیؒ صاحب مجاز آپ سے ۲۵ ہوا اور خلیفہ اصغر بہت ہوے - روحی بیعت آپکو تمام وکمال کے ساتہہ حضرت رسول مقبول صلعم سے مع ساتون صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حاصل ہوئی خرقہ آپسے ۳۹۹ ہوے جو مکتوبات نطاب مین مندرج ستہے |
| حضرت امام حسن علیہ السلام خلیفہ اکبر الکبائر جامع صفات حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ فصل سوم | تاریخ ۱۵ - ماہ رمضان سنہ ۳ ہجری مین بروز پنجشنبہ بوقت چاشت مدینہ منورہ مین بیچ مسجد کے شود ہ گئے آپ پیدا ہوی - یہ روایت ظہرت نامہ سے بحوالہ مکتوب نطاب قوی القدرت تصنیف حضرت علی کرم اللہ وجہہ لکہی گئے | ۲۵ - ماہ ربیع الاول سنہ ۱۱ ہجری کو روز دوشنبہ وقت عصر کے جناب سیدہ پاک حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے صاحب مجاز ہوے اور تاریخ ۲۳ - ماہ شعبان سنہ ۱۲ ہجری کو بیعت توبہ وارشاد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے اور تاریخ ۱۹ - ماہ ربیع الاول سنہ ۳۳ ہجری بروز پنجشنبہ مابین ظہر و عصر بیعت خلافت و امامت وجوالت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے شرف پایا - یہ روایت شہاب المعرفت مکتوب نطاب حضرت ابوبکر صدیق رض و قوی القدرت مکتوب نطاب حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے لکہی گئی ہے | تاریخ ۱۱ - ماہ ربیع الاول سنہ ۴۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ نماز اشراق کیوقت مرتبہ جبروت مین آپنے شہادت پائی مکتوب نطاب آپکا لطف المعشوق ہے - اور مزار مبارک آپ کا خاص جنت البقیع مین ہے - یہ روایت کتاب کلام العشق سے نقل کی گئی منقول از ظہرت نامہ | خلیفہ آپ کے دو ہوے - ایک تو حضرت امام حسین علیہ السلام - اور دوسرے حضرت حسن مثنیٰ رض روحی بیعت آپ کو حضرت رسول خدا صلعم سے حاصل ہوئی - خرقہ خفی وجلی آپ سے ۷۵ ہوے - جو کہ مندرجہ مکتوبات نطاب ستہے |

| نام | تاریخ پیدائش | بیعت و خلافت | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| حضرت امام حسین علیہ السلام شہید کربلا ... خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ — فصل چہارم | تاریخ ۵ ماہ شعبان ۴ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ تہجد کیوقت مدینہ شریف میں آپ پیدا ہوئے یہ روایت مکتوب قوی القدرت سے تحریر کی گئی — از ظہرت نامہ | بروز دوشنبہ عصر کیوقت نو برس کی عمر میں آپنے بیعت توبہ و ارشاد اپنی برادر حقیقی حضرت امام حسن علیہ السلام سے کی اور ۲۷ھ ہجری میں حضرت خواجہ حسن بصری سے بیعت ارشاد و خلافت حاصل کی۔ اور ۱۴ ماہ شعبان ۳۴ھ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز کے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت اور امامت و حوالت کلی مدینہ شریف میں حاصل کی۔ منقول از مکتوب نطاب قوی القدرت و ظہرت نامہ | تاریخ ۱۰ محرم ۶۱ھ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز آپنے جام شہادت مرتبہ لاہوت میں نوش کیا مزار مبارک آپکا دشت کربلا جسے صحرا ماریہ کہتے ہیں ہے۔ مکتوب آپکا کلام العشق ہے۔ یہ روایت مکتوب صبر القیام مصنفہ حضرت امام زین العابدینؑ سے لکھی گئی | خلیفہ اکبر آپ سے ایک حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اور خلیفہ اصغر حضرت ابو نافع ہوے روحی بیعت آپ کو حضرت صلعم سے حاصل ہوئی۔ خوارق روز خلافت و دم شہادت تک خفی و جلی ۱۲۰ ہوے۔ جو مکتوبوں میں تحریر ہیں |
| حضرت عبد الازل امین الدین شامی جد بزرگ خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ — فصل پنجم | تاریخ ۹ جمادی الاول کو بارہ سال قبل از ہجرت بروز سہ شنبہ مغرب کیوقت بصرہ میں پیدا ہوے راوی اسکے حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ صلعم صاحب مکتوب نطاب قوی القدرت ہیں — از ظہرت نامہ | تاریخ ۵ صفر ۱۴ھ ہجری بروز یکشنبہ قریب مغرب آپنے حضرت عبد اللہ عباس علمبردار سے بیعت توبہ و ارشاد کی۔ اور تاریخ ۱۶ ربیع الاول ۲۵ھ ہجری کو بروز جمعہ وقت قریب عصر حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے مدینہ شریف میں بیعت خلافت و امامت و حوالت حاصل کی۔ منقول از مکتوب قوی القدرت و ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ صفر ۱۷۰ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ تہجد کیوقت مرتبہ ملکوت میں آپنے وفات پائی۔ مزار شریف آپکا بغداد کہنہ میں ہے مکتوب نطابیہ آپکا قران المعرض ہے۔ یہ روایت مکتوب رحیم الوجوب تصنیف حضرت معین الدین شامی اور مکتوب زبدۃ الجواہر تصنیف حضرت عبد اللہ شامی سے لکھی گئے۔ | خلفاء ان حضرت سے دو ہوے ایک حضرت معین الدین شامی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے حضرت عبد اللہ شامی ہیں روحی بیعت ان حضرت کو حضرت سرور عالم صلعم سے مع حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ایک صحابہ کے ساتھ حاصل ہوئی۔ خوارق خفی و جلی آپ سے ستر ہوی جو مندرج مکتوبات نطاب ہیں |
| حضرت شاہ زبیر بن واحد رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ — فصل ششم | تاریخ ۷ ماہ رجب ۳ھ ہجری میں بروز شنبہ پہر دن چڑہے کے وقت کعبۃ اللہ شریف میں قریب ہمسایہ حضرت بی بی اصفہانی رضہ کے آپ پیدا ہوے یہ روایت طول المعظم مکتوب نطاب حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ سے لکھی گئی | تاریخ ۱۹ ماہ شوال ۱۷ھ ہجری کو بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے آپ نے بیعت توبہ و ارشاد حاصل کر کے خلافت پائی۔ اور تاریخ ۱۳ ماہ جمادی الاخر ۳۵ھ ہجری روز پنجشنبہ کو عصر کیوقت حضرت عبد العزیز مکی ابن حارث رضی اللہ عنہ سے خلافت کلی پائی۔ منقول از مکتوب قوی القدرت و ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ شوال ۱۲۳ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت صبح صادق مرتبہ جبروت میں آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک کوفہ خاص میں ہے۔ مکتوب نطاب آپکا انتخاب الوجود ہے۔ اور یہ روایت حضرت عبد الغفار صاحب مکتوب نطاب خفی الابرار کے ظہرت نامہ لکھی گئے۔ | خلیفہ ان حضرت سے ایک ہوے حضرت شاہ عبد الغفار اور خلیفہ اصغر بہت ہوے۔ روحی بیعت آپ کو حضرت رسول پاک صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئے۔ خوارق آپ سے ۱۰۶ ہوے جو مفصل مندرجہ مکتوبات نطاب ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت عبد اللہ عباس علمبردار رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت جناب حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ<br>فصل ہفتم | تاریخ ۹ صفر کو سترہ سال قبل از ہجرت بروز دوشنبہ وقت دوپہر آپ جدہ مین پیدا ہوے<br>یہ روایت شیخ عاصم کے مکتوب نظاب سعود النصرت سے بحوالہ کلیات حیات لکہی گئی | تاریخ ۱۴ ذی حجہ ۱۱ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر آپنے حضرت انس بن مالک رض سے بیعت توبہ کی ـ اور تاریخ ۱۷ محرم ۱۲ سنہ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت ابابکر صدیق رضی اللہ عنہ سے بیعت ارشاد حاصل کی ـ اور تاریخ ۲۱ ماہ شوال ۲۵ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ عصر کے وقت مکہ معظمہ مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت خلافت اور امامت وحوالت باتکمیل کو پہونچائی ـ<br>یہ روایت مکتوب نظاب قوی القدرت سے شہرت نامہ مین لکہی گئی | تاریخ ۱۴ شوال ۱۱۱ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ تہجد کے وقت مرتبہ ناسوت الطفا مین آپنے وفات پائی مزار مبارک بقیع خاص مین ہے ـ مکتوب نظاب آپکا اولی التعجب ہے راوی اسکے حضرت امین الدین شامی صاحب مکتوب نظاب قران المغرض ہین | خلفاء آپ کے دو ہین ایک حضرت شاہ امین الدین شامی اور دوسرے حضرت شاہ محمد ابو القاسم گرگامی بن اسامہ صاحب تواریخ ظہرت نامہ ـ روحی بیعت یعنی فیضان باطنی آپ کو حضرت سید عالم صلعم سے مع صحابہ کرام نصیب ہے خوارق آپ سے ۶۶ صادر ہوی جو مندرج مکتوبات نظاب ہین |
| حضرت کمیل بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ<br>فصل ہشتم | تاریخ ۸ شعبان کو ۱۵ سال قبل از ہجرت بروز چہارشنبہ عصر کے وقت دمشق مین آپ پیدا ہوے اور بنا بر بعض مدینہ شریف مین آکر رہے ـ یہ روایت تواریخ نوافل سجود سے لکہی گئی ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ صفر ۱۱ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت انس بن مالک رض سے آپنے بیعت توبہ بمجاز حاصل کی ـ اور تاریخ ۱۵ محرم ۱۵ سنہ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رض سے بیعت ارشاد حاصل کی ـ اور تاریخ ۱۹ ماہ شوال ۲۶ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ عصر کے وقت مدینہ شریف مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت خلافت وامامت وحوالت کو حاصل [illegible] روایت مکتوب نظاب قوی القدرت سے ظہرت [illegible] | تاریخ ۹ ماہ شعبان ۱۱۱ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر قبل نماز کے مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا مکہ معظمہ مین ہے ـ مکتوب نظاب آپکے [illegible] ہے ـ یہ روایت مثل الکبیر مکتوب نظاب [illegible] سے قلمبند کی گئی | خلفاء آپکے دو ہوے ایک حضرت زہیر بن واحد اور دوسرے حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید رحمۃ اللہ علیہ روحی بیعت آپکو حضرت سرور عالم صلعم سے مع صحابہ کرام کے حاصل ہے خوارق آپسے خفی وجلی ۱۶ ظہور مین آی جو مندرج مکتوب نظاب ہین |
| حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ<br>فصل نہم | بروز یکشنبہ وقت زوال کو چہہ ہزار یکسو ستر برس حضرت آدم علیہ السلام کو گذرے تہے اور آفتاب برج اسد مین آیا تہا جو آپ اندلس مین پیدا ہوے ـ یہ روایت ظہرت نامہ مین بحوالہ تواریخ اجہرت الوحد مرقوم ہے | تاریخ ۱۹ ربیع الاول ۱ سنہ ہجری [illegible] وقت آپنے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے بیعت وخلافت وامامت وحوالت کلی حاصل کی ـ اور تاریخ ۹ شوال ۳۲ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر مدینہ شریف مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے خلافت پائی<br>از مکتوب نظاب شہاب المعرفت وقوی القدرت | تاریخ ۱۰ جمادی الثانی ۳۵ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ بعد نماز مغرب مرتبہ جبروتین آپنے وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین قریب شہر کے ۲۷ قدم فاصلہ جانب شرق کے واقع ہے مکتوب نظاب آپکا حجر الغیوب ہے یہ روایت مکتوب نظاب لطائف اسرار تصنیف حضرت ابو محمد بن حضرت ابوبکر صدیق سے نقل کی گئی | خلیفہ آپ سے ایک حضرت محمد بن حضرت ابوبکر صدیق ہوے ـ روحی بیعت آپ کو حضرت سرور عالم صلعم سے مع دو صحابہ کرام حضرت عمر فاروق وحضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہم سے حاصل ہے ـ خوارق آپ سے خفی وجلی ۱۱۵ ہوے جو مکتوب نظاب مین نہایت مفصل مندرج ہین |

| نام | ولادت | بیعت و خلافت | وفات | خلفاء و خوارق |
|---|---|---|---|---|
| حضرت ابو عبد الرحمن صاحب حق خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ — فصل دہم | تاریخ ۱۱ صفر ۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب مدینہ شریف مین آپ پیدا ہوئے یہ روایت بموجب تحریر مکتوب نطاب کلیات حیات تصنیف حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ اور تواریخ نوافل بجود سے رقم کی گئی | تاریخ ۲۷ محرم ۲۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر ان حضرت نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے اجازت بافلاح جمیع نعظم مراتب ظاہری باطنی قرآن مجید کی کلی حاصل کی اور دوم خلافت بنا بر اجرا سلسلہ ۳۰ھ ہجری مین پائی - اور تاریخ ۱۱ ذی حجہ ۳۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر کوفہ مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے خلافت پائی — از مکتوبات نطاب کلیات حیات و قوی القدرت | تاریخ ۱۱ شوال ۸۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد نماز ظہر بمقام مدینہ شریف مرتبہ ناسوت الطف مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا خاص بقیع مین ہے مکتوب نطاب آپکا فروش نعمت یہ روایت حضرت عاصم کے مکتوب نطاب سعود نصرت سے لکھی گئی | خلیفہ آپ سے حضرت عاصم ہوئے ۱/۲ ایک ہوئے - روحی بیعت یعنے فیضان باطنی آپ کو حضرت سید عالم صلعم سے مع ایک اصحاب طلی تبار حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے حاصل ہے - خوارق آپ سے خفی و جلی ۸۰ ہوئے جنکی تفصیل مکتوب نطاب مین مندرج ہے |
| حضرت اویس قرنی عاشق رسول خدا سلطان الوہب خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ — فصل یازدہم | تاریخ ۱۹ ذی حجہ ۳۵ عام الفیل مین بروز جمعہ بمقام بیت المقدس مین آپ پیدا ہوئے اور قرن مین سکونت اختیار کی - یہہ روایت مکتوب نطاب آجر القیود مصنفہ حضرت سلمان فارسی سے اور تواریخ نوافل بجود سے تحریر کی گئی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ رمضان ۱۰ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر اپنے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے بیعت ارشاد و خلافت و امامت و حوالت کلی حاصل کی - اور تاریخ یکم شوال ۳۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد مدینہ شریف مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے خلافت پائی — از مکتوبات نطاب عجائب الوحدت و قوی القدرت | تاریخ ۳ رجب ۳۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ اشراق کے وقت اختلاف ہے مگر صحیح یہہ ہے کہ تاریخ ۳ رجب ۳۹ھ ہجری مین جمعہ کے روز بعد نماز جمعہ بمقام بصور مرتبہ جبروت مین وفات پائی اور حضرت موسی راعی بموجب وصیت کے آپکے جسد مبارک کو قرن مین لائے چنانچہ مزار شریف آپکا قرن مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا شوق الکبیر ہے راوی اسکے حضرت موسی راعی صاحب مکتوب نطاب یواقق الصغیرین | خلیفہ آپکے ایک حضرت ابو موسی راعی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے اور روحی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہے - اور خوارق آپسے خفی جلی ستر ہوئی جو مکتوب نطاب مین مفصل مندرج ہین |
| حضرت محمد ابو القاسم گرگامی رحمۃ اللہ علیہ حیات القدر خلیفہ اصغر الکبائر علم الارادت حضرت مولا علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ — فصل دوازدہم | تاریخ ۱۱ رمضان ۳ھ ہجری مین پنجشنبہ کے دن صبح کے وقت آپ مدینہ منورہ مین بطن بی بی ذخیمہ سے جو اصحاب انصار کی تہین تولد ہوئے اور آپکے والد حضرت اسما بن عبادہ جنگ احد مین ۱۴ شوال ۳ھ ہجری مین جبکہ آپکی عمر سات مہینے کی تہی جرار حضرت عبید اللہ بن جحش شہید ہوئے بی بی ذخیمہ آپکو لیکر حضور مین حضرت صلعم کے آئین آپنے براہ یتیم نوازی و شفقت انکے سر پر ہاتھ پھیرا اور لعاب دہن مبارک انکی مونہہ کو لگایا اور فرمایا کہ اللہ تعالے انکی عمر مین برکت عطا کریگا اور یہ میرے دوستونکا مورخ ہوگا — از ظہرت نامہ جو ازمکاتیب نطاب آجر القیود و طول المعظم | تاریخ ۱۹ رجب ۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر ان حضرت نے حضرت عبد اللہ عباس علمبردار سے بیعت توبہ و ارشاد حاصل کی - اور ۲۷ رجب ۲۳ھ ہجری مین دوشنبہ کے دن عصر کے وقت حضرت انس بن مالک سے بیعت اجازت و خلافت پائی - اور تاریخ ۱۴ شوال ۳۹ھ ہجری مین یکشنبہ کے روز مغرب کے وقت مدینہ منورہ مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت امامت و حوالت حاصل کی - اور تاریخ ۶ ربیع الاخر ۶۴ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ بعد نماز اشراق حضرت شیخ ابو العثمان مغربی سے بیعت اورادی و ائمتہ الاامامی کا افتخار پایا — از مکتوبات نطاب ولی التعجب - وطول المعظم - وقوی القدرت - و ودود نامہ | تاریخ ۲۹ ذیقعدہ ۱۱۶۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد نماز کے بموجودگی حضرت شاہ عبد الکریم شاہ عرف فقیر اخون کے مرتبہ لاہوت مین وفات پائی مزار مبارک چوتہی تبت پر قریب حلیہ کا حضرت جنید بغدادی کے سمت جنوب کو ہے اور فقیر مولف تواریخ نے بہی معائنہ کیا ہے - تعویذ مزار مبارک پر یہ کتبہ کندہ ہے: شیخ محمد ابو القاسم گرگامی مرید حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ و حضرت عبد اللہ عباس علمبردار و حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ | خلیفہ آپکے ایک حضرت شاہ عبد الکریم شاہ عرف ملا فقیر اخون امیرواسی صاحب مکتوب نطاب جب الوجود خلیفہ اکبر ہوئے اور ایک خلیفہ اصغر ہوئے اور پچاس صاحب مجاز ہوئے روحی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت صلعم سے مع ہفت اصحاب کرام اور جملہ مجددون ظاہر مین بیعت سب قسمون کی حاصل ہوگئی تہی - خوارق آپسے خفی و جلی قریب چار ہزار کے ظہور مین آئے اور ایک مرتبہ عظیم یہہ ہوا کہ آپ تمام اہل اللہ کے پورے مورخ ہوئے اور گیارہ سو ۱۱۴۳ سال جو آپ اس عالم مین رہے ہین یہی کیا ہے اور آپکی عمر زیادہ ہونیکی وجہ دوم حقیقت گلزار صابری کے صفحہ ۸ مین مندرج ہے |

# باب چہارم دراحوال سلاسل گرگامیہ

**بیان ان سلاسل کا جو یہان سے شروع ہوے**

جاننا چاہیے کہ یہ سلاسل گرگامیہ تین فصلون پر منقسم ہین اور ان ہر سہ سلاسل مین حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے بواسطہ طریقت نہایت قرب ہوجاتا ہے جو ملاحظہ نقشہ ہذا سے واضح ہوگا اسواسطے یہ سلسلے اول ہی کل سلاسل سے تحریر کیے جاتے ہین اور باعث قرب یہ ہے کہ ہر سہ خاندان مندرجہ ذیل حضرت محمد ابوالقاسم گرگامی رحمۃ اللہ علیہ سے کہ اونکی عمر شریف گیارہ سو ترسٹھ ۱۱۶۳ برس کی ہوئی ہے جاری ہوئی ہین۔ ان ہر سہ سلاسل مین تعلیم اور شغل بھی مروج ہین جو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے خلفا مین جاری تھے اور راہ پر تحریر ہو چکی آج بھی جو طالب صادق ہو ان ہر سہ سلاسل مین داخل ہو سکتا ہے اور تعلیم طریقت مروجہ خاندان ہذا فقیر سے پاسکتا ہے مگر طالب صادق ہو۔

## فصل اول در ذکر سلسلہ عباسیہ گرگامیہ قربیہ

حضرت جناب پاک **محمد رسول اللہ** صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ؎ حضرت **ابوبکر صدیق** رضی اللہ عنہ (آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا حال صفحہ ۶ مین قلمبند ہوگیا ہے اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا حال صفحہ مین درج ہو چکا ہے) ؎ حضرت **عبداللہ عباس** علمبردار رضی اللہ عنہ (آپکا حال صفحہ ۲ مین تحریر ہوگیا ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ تاریخ ۱۲ ماہ رمضان **سنہ ۱۱** ہجری مین بروز پنجشنبہ بوقت مغرب کو معیت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے آپ نے خلافت پائی اور اس سلسلہ خاص مین انکے خلیفہ اکبر حضرت محمد ابوالقاسم گرگامی ہوے ؎ حضرت **محمد ابوالقاسم** گرگامی حیات القدرت رحمۃ اللہ علیہ (انکا حال صفحہ ۱۱ مین مفصل درج ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ بتاریخ ۱۹ ماہ رجب **سنہ ۱۵** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر کے آپ نے حضرت عبداللہ عباس علمبردار رضی اللہ عنہ سے خلافت پائی۔ اور خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ عبدالکریم قطب المدارین رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ از تواریخ ظہرت نامہ

**حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب المدارین عرف ملا فقیر اخون مصطفے آبادی** رحمۃ اللہ علیہ

تاریخ ۵ ماہ رجب المرجب **سنہ ۱۱۴۳** ہجری مین بروز پنجشنبہ بوقت خاص شہر گجرات مین جو قریب سرحد پنجاب کے ہے آپ بطن الولی پیدا ہوے۔

یہ روایت آپکے والد ماجد حضرت شاہ رحمت اللہ حنفی قدوسی گنگوہی کے نقشہ قدوسیہ حنفیہ مین جو آپکے خاندان کا قاعدہ ہے کہ اپنے خاندان کی ولادت و وفات اوسمین لکھتے ہین درج ہاوس سے لکھا گیا

تاریخ ۱۹ ماہ ذیقعدہ **سنہ ۱۱۶۵** ہجری مین دوشنبہ کے روز دو پہر رات گئے پانچون تبت پر اس سلسلہ عباسیہ کی اور باقی اون دونون سلسلون امیریہ وانسیہ کی جنکا حال آگے بیان کیا جاویگا حضرت محمد ابوالقاسم گرگامی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت حاصل کی اور تواریخ **ظہرت نامہ** مکتوب حضرت موصوف کا وصول کیا کہ اوس تواریخ مین کل حضرات اولیاء اللہ چار پیر چودہ خانوادان و دیگر حضرات سلاسل متفرقات رضوان اللہ علیہم اجمعین کی کیفیت ولادت و خلافت اور وفات اور جا مزار وغیرہ تحریر ہے۔

از ظہرت نامہ و حب الوجود

تاریخ ۷ ماہ شعبان **سنہ ۱۲۰۶** ہجری مین شب جمعہ کو بعد تہجد کے کہ اوسوقت کل نمازین اور وظائف آپ ادا کر چکے تھے عمر تہتر برس آپ نے وفات پائی مزار مبارک آپکا شہر مصطفے آباد عرف رامپور ملک روہیلکھنڈ مین ہے اور مکتوب آپکے والد یعنی مکتوب ظاہری کشکول اور مکتوب باطنی حب الوجود مین یہ روایت حضرت میان غلام شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوب بطالب ہویدۃ الوجود لکھی گئی

خلفا آپکے بتفصیل ذیل ہین خلیفہ اکبر آپکے حضرت میان غلام شاہ رحمۃ اللہ علیہ ایک۔ اور خلیفہ اصغر آپکے پچیس ۲۵ اور صاحب مجاز پندرہ ۱۵ ہوے۔

روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم سے اور سباتون حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم سے اور ہر چہار پیر چودہ خانوادان سے نصیب ہوی۔

خوارق آپکے خفی و جلی قریب دو ہزار کے ظہور مین آئے جو مفصل آپکے مکتوب نطاب حب الوجود مین قلمبند ہین

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب ربانی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ ماہ جمادی الآخر سنہ ۱۱۸۱ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز فجر کے آپ مصطفےٰ آباد عرف رامپور واقع ملک روہیلکھنڈ میں پیدا ہوئے۔ منقول از مکتوب نطاب حب الوجود و نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۷ ماہ جمادی الاول سنہ ۱۱۹۵ ہجری میں بروز سہ شنبہ بعد نماز عصر کے بلا واسطہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے مرتبہ [illegible] میں خلافت پائی اور تا چہار روز شب جمعہ تک خلافت ظاہر پائی یعنی چار روز تک سب محفل کے لوگ بیہوش رہے اور سبب بیہوشی کا یہ تھا کہ وہاں روح مطہر انحضرت فخر موجودات صلعم تشریف لائی تھی جس وقت کہ روح مطہر کی آمد ہوئی جانب قطب سے نہایت خوشبو دار ہوا محفل میں آئی اور سب لوگ بیہوش ہو گئے۔ از مکتوب نطاب حسب الوجود | تاریخ ۷ ماہ جمادی الآخر سنہ ۱۲۴۳ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت چاشت عرش جبروت میں آپ نے وفات پائی۔ مزار مبارک آپ کا رامپور میں روبرو مزار مقدسہ حضرت والد ماجد کے ہے اور مکتوب نطاب آپکا ہویدۃ الوجود ہے بروایت احدیت الاسرار مکتوب نطاب حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد مولائے دوجہان سے لکھی گئی ہے۔ | تفصیل خلفا۔ خلیفہ اکبر آپکے حضرت بادشاہ دوجہان شاہ محمد امیر قطب الارشاد رحمتہ اللہ علیہ تصور رہی خدمت ہی تھی علاوہ آپ کے ۹ خلیفہ اصغر اور ۲۴ صاحب مجاز ہوئے۔ بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو بل والد خود حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمتہ اللہ علیہ نصیب ہوئی اور خوارق خفی و جلی آپ سے تین سو ۳۰۰ صادر ہوئے۔ جو مکتوب نطاب ہویدا الوجود میں رقم ہیں۔ |
| حضرت پیر دستگیر امیر دوجہان جناب شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق گرکامیہ رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۴ سلخ رجب المرجب سنہ ۱۲۰۲ ہجری میں دوشنبہ کے روز بعد نماز مغرب کے مصطفےٰ آباد عرف رامپور میں آپ پیدا ہوئے مکان آپکا قریب مزار حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمتہ اللہ علیہ کے تھا والد بزرگوار اس فقیر کے نے حضرت الی مع اللہ کا میاں غلام شاہ الحنفی کی ولادت بیان کی انحضرت نے اپنی کشف باطنی سے نقشہ قدوسیہ حنفیہ میں تحریر فرمالیا [illegible] حال لکھا گیا ہے۔ | تاریخ ۲ ماہ شعبان المعظم سنہ ۱۲۳۹ ہجری میں پنجشنبہ کے روز بعد نماز اشراق یوم عرس شریف حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمتہ اللہ علیہ کے خلافت تجدی بحکم حضرت جل علا شانہ کے پائی بعد حاصل کرنے خلافت کے انحضرت برگزیدہ جہان کو وصل احدیت صرفہ میں اکیس روز رہا مثل مسکوت کے ساکت رہے بعد گذرنے اکیس روز کے اوس حال سے افاقہ ہوا تو سترہ مہینے جذب رہا کسیکو تمیز نہیں فرما سکتے تھے بعد کو سلوک رہا۔ از مکتوب نطاب ہویدۃ الوجود | تاریخ ۲۳ ماہ صفر المظفر سنہ ۱۲۹۰ ہجری میں دوشنبہ کے روز عصر کے وقت مرتبہ لاہوت میں آپ نے وفات پائی اور مزار مبارک حضرت کے خود باغیچہ واقع رامپور ملک روہیلکھنڈ میں ہے اور مکتوب نطاب آپ کا احدیت الاسرار ہے۔ از مکتوب نطاب احدیت الاسرار مکتوب فقیر | خلفا آپکے ستائیس ۲۷ ہوئے جسمیں ایک خلیفہ اکبر فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ آئینہ تصوف ہوا اور ۲۶ خلیفہ ہوئے اور ۳۷ صاحب مجاز ہوئے۔ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے مع ساتوں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اور دوازدہ امام سے حاصل ہوئے اور خوارق خفی جلی [illegible] صادر ہوئے جنکی تفصیل آپ کے مکتوب نطاب میں ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی گرگامی کفشبردار حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ غرہ ماہ رجب سنہ ۱۲[illegible] ہجری مین بروز چہارشنبہ قریب مغرب شب پنجشنبہ کو فقیر قصبہ بلاسپور ضلع رامپور مین پیدا ہوا نقشہ جدیہ قدوسیہ سے روایت تحریر کی گئی ۔ | تاریخ ۷ ا-جمادی الاخر سنہ ۱۲۶۲ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر یہ فقیر مولف تواریخ خلافت علوی شہنشاہی ولایت سے کہ حضرت جناب امیر دو جہان سے منسوب ہے مفخر و ممتاز ہوا - روحی بیعت اور فیضان باطنی [illegible] تک حضرت رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ سے اور حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم علاؤالدین علی احمد صابر ختم اللہ الارواح سلطان الاولیا رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل ہوئی اور حضرت امیر دو جہان کے نعلین پاک کے تصدق سے مکرر حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور ساتون حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور جملہ حضرات اساتذہ سلاسل چار پیر چہاردہ خانوادان اور دیگر بزرگان سلاسل سے بیعت ہوئی اور فیضان باطنی فوافوا نصیب ہوئی اور کیفیت عروج باطنی بطفیل کفشبرداری حضرت ہادی مطلق جناب امیر دو جہان رحمۃ اللہ علیہ یوماً فیوماً ترقی پذیر ہے - خلیفہ اکبر اس فقیر پر تقصیر کفشبردار جناب امیر کے تین ہوئے محمد فاروق حسن - محمد احمد حسن - محمد رفیق حسن - قادری - صابری - نظامی - باقی کل خلفا اصغر و صاحب مجاز وغیرہ کا حال اس کتاب کے آخر مین بضمن حال خلفای کا لکھی مفصل مرقوم ہے اور یہ تمام فیضان جناب امیر [illegible] |

## فصل دوم در احوال سلسلہ انسیہ گرگامیہ قربیہ

اس سلسلہ عالیہ مین تعلیم اور شغل وہی مروج ہے جو خلفاء حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ مین تہا - اس سلسلہ مین وہی نام نامی واصلین حق کے آوینگے جو اوپر مذکور ہو چکے ہین صرف حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ صلعم کے نام کا بدل ہے مگر مزید احتیاطاً کل شجرہ لکہا جاتا ہے تاکہ ناظرین کو دقت نہو کہ تواریخ آئینہ تصوف ہے اسم بامسمے کے موافق مثل آئینہ کے ہر سلسلہ صاف صاف تحریر ہو

۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ۲ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ ۳ حضرت محمد ابوالقاسم گرگامی حیات القدرت بن اسامہ اصحاب رسول اللہ صلعم (آپ کا حال صفحہ ۱۲ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت ابوالقاسم گرگامی نے تاریخ ۲۷ - رجب سنہ ۲۳ ہجری مین دوشنبہ کے روز عصر کے وقت حضرت انس بن مالک سے خلافت حاصل کی اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ عبدالکریم شاہ خلیفہ اکبر ہوئے ۴ حضرت شاہ عبدالکریم قطب الدارین رحمۃ اللہ علیہ ۵ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۶ - حضرت محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۷ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی حنفی قدوسی مولف تواریخ ہذا

## فصل سوم در احوال سلسلہ امیریہ گرگامیہ قربیہ

اس سلسلہ عالیہ مین وہی تعلیم اور شغل مروج ہے جو خلفاء جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ مین مروج تہا اور اب بہی ہے
اور حضرات مندرجہ دامن تحت کی مفصل کیفیت اوپر تحریر ہو چکی ہے -

۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ۲ - حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت مرفوع الاجازت علوالعزم والمرتبہ خاتم ولایت ۳ حضرت محمد ابوالقاسم گرگامی حیات القدرت رح (ان حضرت نے تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۳۹ ہجری مین یکشنبہ کے روز مغرب کے وقت مدینہ منورہ مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے خلافت حاصل کی باقی حال آپ کا صفحہ ۲۱ مین مفصل تحریر ہو چکا ہے - اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ عبدالکریم شاہ خلیفہ اکبر ہوئے - ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رحمۃ اللہ علیہ ۶ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق رحمۃ اللہ علیہ ۷ - فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا

# اعلان جمیع سلاسل عجیب وغریب

واسطے سمجھا دینے خاص عام کے لکھا جاتا ہے کہ اول اس تحریر کو بدل وجان متوجہ ہوکر بلاحظہ فرماوین اوربعد کو بنظر حقیقت فرداً فرداً کل سلاسل کی کیفیات باطنی وظاہر سے مذاق توحید وجودی وتوحید شہودی حاصل فرماوین اور شریعت بالطریقت اور طریقت بالشریعت سے فیضیاب ہوکر جام معرفت احدیت صرف کا نوش فرماوین اور اوسکے سرور باطنی مین مالامال ہوکر رویت نور اول محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے بیچ قلب صنوبری کے معائنہ فرماوین - باللہ ثم باللہ کہ یہہ تواریخ آئینہ تصوف جو احاطہ تحریر مین آئی مثل وحدت کثرت مین پائی اور کثرت سے وحدت مین آئی جیسے کہ ترکیب معقولی ساتہہ خیر کی تہجی کے الف مفرد پر ہے کے اور الف مفرد اوپر تے کے اور الف مفرد اوپر ے کے اور الف مفرد اوپر جیم کے علےٰ ہذا الف مفرد اوپر ے کے ہوتی ہے اور اسیطرح حروف سے خط نکالا گیا ہے - ای عارفان خدا یہہ فقرہ حالی ذرا غور کی جاہیے کہ خط مین حرف نہین پایا جاتا اور ہر حرف مین خط شامل ہے تو آپ جاننا چاہیئے کہ یہہ مثل خط کے تواریخ آئینہ تصوف ہوئی ہے اور جسقدر کہ تعداد سلسلہ ہا کی مقرر ہینگی اول سلسلہ سے آخر سلسلہ تک کلی اور جزی پر تقسیم کی گئی ہے اول سلسلہ کلی ہوا تو دوسرا سلسلہ جزی ہوا اور تیسرا سلسلہ کلی ہوا تو چوتہا سلسلہ جزی قرار پایا اور پانچوان سلسلہ کلی ہوگا تو قس علےٰ ہذا -

اور ہر فرد سلسلہ مین بھی کلی وجزی کو حصر کردیا ہے جیسے کہ تیس بزرگان والاصفات کا احوال کلی صفحات کلی وجزی مین بتایا گیا ہے اس رمز باطنی کی بہی فقیر صابری مرفوع الاجازت پر تفصیل کردینی فرض عین تہی وہ یہہ ہے کہ ہر سلسلہ مفرد گر آخر یا کہ اوسط مین ولادت وخلافت ووفات وکیفیت مفرد مفرد اسم مبارک ہر شیخ وقت کے قلمبند کئے جسقدر شمار مین آئی ہوین ان سب بزرگان عارفین کو جزی کہتے ہین اور جو اسم مبارک ہر شیخ وقت کے مفرد مفرد بلا ولادت و بلا خلافت و بلاوفات و بلا کیفیت کے قلم بند ہووین اور اون بزرگان عارفین کے احوال کا حوالہ صفحات کا دیا گیا ہو جسقدر کہ شمار مین آوین وہ سب کاملین کلی ہین - ای طالب خدا اس محل پر آگاہ ہوکہ یہہ بزرگان عارف تو جمع الصفات اور کچہہ عارف فقط مفردات کمالات مین ہر زمانہ کے فقرا کاملین کو چاہیئے کہ اس تواریخ آئینہ تصوف کو بنظر حقیقت کے ملاحظہ فرماوین اور کیفیت باطن کی ساتہہ روح سراجی ونفس مطمئنہ کے اوٹہاوین -

# باب پنجم در حالات ہر دو سلسلۂ قادریہ وصابریہ

اس باب پنجم مین ہر دو سلسلہ قادریہ وصابریہ عالیہ کا بیان کیا جاتا ہی کہ یہہ ہر دو خاندان معدن عرفان ثمرہ شجرہ وحدت کے تا بقیام عالم بحکم انسہ وکائنات مفخر موجودات حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم جاری رہینگے کہ یہہ دونون سلسلے اس فقیر تک مرفوع الاجازت علو العزم والمرتبہ آئے ہین اور حضرت صدر اول مسلم سے اس فقیر تک خلیفہ اکبر جامع صفات شہنشاہ ولایت مسند ولایت کا حکمران رہا ہی اور ہے اور ہوا یہہ منظور کیا مولا تا بقیام عالم ساتہہ سند خلافت نامجات مع تبرکات ومکتوبات وخطابات دیگر تعلیمات اعلاے اکبری علو العزم والمرتبہ مرفوع الاجازت کی ہر شیخ وقت ساتہہ نسبت مرفوع الاجازت علو العزم والمرتبہ کے اس ناسوت مین جلوہ گر رہیگا چنانچہ اس امر کی تصدیق کے واسطے ایک پیش خبری نہایت معتبر اگرچہ وہ پیش خبری باطنی ہے مگر مصلحتاً اس محل پر فصل اول مین بیان اور ظاہر کیجاتی ہے معائنہ طالبین خدا مین آتی ہے اور وہ فصل یہہ ہے -

## فصل اول در ذکر پیش خبری حضرت محبوب سبحانی و مخدوم رحمانی

حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین یعنی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مکتوب خطاب شہاب المعرفت تصنیف اپنی مین اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ مکتوب خطاب مجاہدۃ الوحدت

تصنیف اپنی میں اور حضرت عثمان جامع القران رضی اللہ تعالےٰ عنہ مکتوب نطاب کلیات حسنات تصنیف اپنی مین اور حضرت مولا مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ مکتوب نطاب قوی القربت تصنیف اپنی مین حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ مکتوب نطاب طول المعظم تصنیف اپنی مین اور حضرت عبدالعزیز مکی بن حارث رضی اللہ تعالےٰ عنہ مکتوب نطاب قومی القربت تصنیف اپنی مین اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ اپنی کتب ظاہری اجلال النبوت و مدارج الولایت و مدارج الشہود مین اور حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کتب ظاہری مسعود النبوت و شواہد الولادت مین اور حضرت عبداللہ ابن عمرؓ اپنی کتاب ظاہری زبدۃ النبوت مین اور حضرت عبداللہ ابن مسعود کتاب ظاہری تتقیم الرسالت تصنیف اپنی مین جو معتبر و مستند کتب احادیث طریقت و شریعت ہین متفق اللفظ والمعنےٰ روایت بیش جزری حضرت غوث پاک قطب عالم رحمتہ اللہ علیہا اور حضرت مخدوم علاء الدین علی احمد صابر سلطان الاولیا رحمتہ اللہ علیہ یون تحریر فرماتے ہین کہ بتاریخ ۱۳ ماہ ربیع الاول سنہ ہجری مین شب جمعہ کو حضرت رسالت مآب صلے اللہ علیہ و الہ و اصحابہ وسلم نماز عشاء سے فارغ ہو کر ہمکو اپنے ہمراہ لیکر جانب مسقط کے روانہ ہوے قریب پانچہزار قدم کے جا کر ایک جگہہ قیام فرمایا کہ وہان تین درخت خرمہ کے باہمدگر اسقدر فصل سے تھے کہ شرق سے غرب کو نشتر قدم اور غرب سے شمال کو ۴۷ قدم اور شمال سے شرق کو ۱۵ قدم تھوڑے عرصہ تک آنحضرت صلے اللہ علیہ الہ و اصحابہ وسلم تفریح خاطر فیض مآثر کے اوسی جاے محدود مین پہرتے رہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلعم تعلیم طریقت بعد آپ کے کسطرح سلوک رہیگی حضور نے ارشاد فرمایا کہ خداے عزوجل نے مجھسے وعدہ فرمالیا ہے کہ تیری امت ببرکت وجود اولیا تیرے سلسلۂ تعلیم طریقت سے کبھی ہرگز پریشان نہین ہوگی اور تھوری دیر تامل فرماکر ارشاد فرمایا کہ جو تعلیم تمکو کیگئی ہے اوس سے جداگانہ دو طرح پر تعلیم طریقت تا بقیام عالم جاری رہیگی اور ہر ایک مجدد اپنے اپنے زمانہ کا بموجب حکم الہام باطن کے تجدید ایک دوسری تعلیم کی کیا کریگا کُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِیْ شَأْنٍ کا مرتبہ اوسکو حاصل ہوگا کبھی طالب کو اسفل طبیعت سے مرتبہ حضرت ذات احدیت صرفہ تک سیر عروجی اور کبھی طالب کو مرتبہ حضرت ذات احدیت صرفہ سے اسفل طبیعت تک سیر نزولی کی تعلیم ہوگی جس سے طالب کو مرتبہ حضرت ذات احدیت صرفہ مقام اعلیٰ سے اسفل طبیعت تک تعلیم کیجاویگی باراول مرتبہ ذات بار دوم مرتبہ حیات بار سوم مرتبہ علم بار چہارم مرتبہ ارادہ بار پنجم مرتبہ قدرت بار ششم مرتبہ فعل بار ہفتم مرتبہ اثر فعل کا سمجہایا جائیگا اور جس طالب کو مرتبہ اسفل طبیعت سے حضرت ذات احدیت صرفہ مقام اعلیٰ تک ہدایت کیجائیگی بار اول مرتبہ اثر فعل بار دوم مرتبہ فعل بار سوم مرتبہ قدرت بار چہارم مرتبہ ارادہ بار پنجم مرتبہ علم بار ششم مرتبہ حیات بار ہفتم مرتبہ ذات کا دکہلایا جائیگا اور حصول قرب بعضونکو بسبب سعی اور بعضونکو بکشش ہوا کریگا لیکن ابتدا مین عدم مجازی کی زیارت ہوجایا کریگی اور بعد قادر ہوجانیکے کعبہ حقیقی کا طواف کیا کریگا روح اوسکی عرش سے فرش پر اور کبھی فرش سے عرش پر سیاح ہوگی اور نزول کیفیت مین القا ہوا کریگا اور عروج کیفیت مین مرتبہ الہام کا حاصل ہوگا اوسکو ابتدا مین عدم حقیقی کی زیارت ہوا کریگی اور وہ بعد قادر ہوجانیکے نماز پنجگانہ بجسم کعبہ مجازی مین ادا کریگا ف فقیر صابری مؤلف تواریخ ہذا گذارش کرتا ہے کہ زیادہ تشریح ایسے صاحب کیفیتونکے حال کی سواے تعلیم حضرات عارف کے اونکو ممنوع ہے اس باعث سے مخفی رکھی گئی اور پھر آنحضرت صلے اللہ والہ و اصحابہ وسلم نے فرمایا کہ ہمکو

کہ مجکو خوب تحقیق ہے کہ جب خالق ارواح نے روحونکو چار صف قائم کرکے اول صف مین انبیا اور دوم صف مین اولیا اور سوم تابعین اور تبع تابعین اور چہارم صف مین عوام الناس کی روحونکو کہڑا کیا تہا اور حکم فاسجدوا کا دیا تہا روح غوث پاک قطب عالم نے صف اولیا سے بڑہکر میرے کف پا پر سجدہ کیا تہا کہ جبرئیل امین نے اوسکو پرونپر اوٹہاکر اوسکی جگہہ صف اولیا مین پہونچا دیا وہان اوسنے یعنی روح غوث پاک قطب عالم رح نے میرے کف پا کے تصور پر سجدہ کیا اسطرح تینون مرتبہ یہی معاملہ ہوا مگر یہہ راز سوائے عارف کے اور کی سمجھہ مین نہین آئیگا اور روح مخدوم علی احمد صابر نے صف اولیا مین سے بڑہکر پاس حضرت اسمعیل کے سجدہ کرنا چاہا تہا کہ جبرئیل امین نے اوسکو بہی اپنے پرونپر اوٹہاکر اوسکی جگہہ پر صف اولیا مین پہونچا دیا اور دوسرے مرتبہ پہر صف اولیا مین سے بڑہکر پاس حضرت یوسفؑ کے سجدہ کرنا چاہا تہا کہ جبرئیل امین نے پرونپر اوٹہاکر اوسکی جگہہ پر پہونچا دیا اسطرح تین مرتبہ یہی امر ہوا غوث پاک قطب عالم کو مہر مصطفوی قریب پیشانی کے کہ محل لطیفہ مصطفوی مقام نبوت ہے یعنے مرتبہ فنا فی الرسول کا ہے عطا ہوئی کہ وہ لطیفہ اول غوث پاک قطب عالم کو روشن کرےگا مخدوم علی احمد صابر کو مہر ولایت کی پس پشت نیچے سیدہے شانہ کے جگر کے اوپر جو محل لطیفہ روح مقام ولایت مرتبہ فنا فی اللہ کا ہے مرحمت ہوئی کہ وہ لطیفہ اول مخدوم علی احمد صابر کو منور و تابان ہوگا —

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم ان دونون ارواح مقدسہ کا ظہور کس زمانہ مین ہوگا اور اونکی کیا کیفیت ہوگی حضور نے ارشاد فرمایا کہ یہہ دونون اولاد علی مرتضیٰ مین حسنی حسینی ہونگے اور انکے مثل کوئی مجدد نہوگا اور علی مرتضیٰ سے ورد حرز اللہ یعنی دعا سیف اللہ سلطان الاوراد کا اجازت با اجازت کسب معنوی و روحی ساتہہ صفات جلالی اور جمال کے اجازہ پہونچیگا اور تا بقیام عالم انکے اہلخاندان کے ورد مین رہیگا اور ظہور غوث پاک قطب عالم کا زمانہ سنہ ۴۷۱ھ مین ہوگا اور شان رحم اور قہر کی برابر ہوگی اور ظہور مخدوم علی احمد صابر کا اولاد مین غوث پاک قطب عالم کی زمانہ سنہ ۵۹۲ھ مین ہوگا اور شان قہر زیادہ رحم سے ہوگی اور یہہ دونون جسکو چاہین گے اول ہی مرتبہ مین حضرت واحدیت سے آشنا کرکے بار دوم حضرت وحدت سے مستفیض کراکر بار سوم حضرت احدیت صرفہ مین محویت تامہ حاصل کرا دینگے اور ان تینون مقامات مین طالب کو سیر الی اللہ اور فی اللہ اور من اللہ اور مع اللہ کا سیاح کرکے ہر چہار قلب یعنی اول نیرت اور دوم منور اور سوم ابرت اور چہارم مدور کو منور کرا دینگے اور ہر ایک شیخ وقت اپنے اپنے زمانہ مین پابند اس امر کا ہوگا کہ جب تک طالب کے گردن پر قدم غوث پاک قطب عالم کا اور مہر مخدوم علی احمد صابر کی خلافت نامہ پر عالم جبروت مین معائنہ اور مشاہدہ نہین کر لیگا کسی طالب صاحب مجاز مرفوع الاجازت کو خلافت نامہ امامت کا عطا نہین کیا کریگا اور طالب خلافت نامہ امامت کا پائے ہوئے کو جب مقام فنا فی الرسول کا تمام و کمال کو پہونچیگا تو خود ہی قدم غوث پاک قطب عالم کا گردن پر اور مہر مخدوم علی احمد صابر کی خلافت نامہ امامت پر عالم جبروت مین معائنہ اور مشاہدہ کر لیگا —

اور شیخ وقت ہر زمانہ کا بدون معائنہ اور مشاہدہ ان دونون امرون کے دیگر چند قسم کی خلافتون مین سے طالب کو اپنے سلسلہ مین صاحب مجاز کرنیکا مختار ہوگا —

# فصل دوم دربیان سلسلہ قادریہ منوریہ قربیہ مرفوع الاجازت علو العزم والمرتبہ

اس سلسلہ عالیہ مین جو نہایت قرب کا ہے اور جسکی فضیلت اوپر تحریر ہو چکی خاص تعلیم ازلی اور معنوی روحی یہہ ہے کہ طالب صادق اور واصل مرشد کو ١٢- روز مین خدا حاصل ہوجاتا ہے اور اس خاندان عالیہ قادریہ مین حضرت امام حسن ابن مولا علی رضی اللہ عنہم کے زمانہ سے تیئیس ٢٣ اجنہ اولاد قودی جوششی سے مقرر ہین اور تاقیامت اسیطرح مقرر رہینگے اور انکا مفصل احوال اس کتاب کے آخر مین بضمن نقشہ اقطابیہ کے درج ہے اور اسماء اجنہ شمعاغون - قبتوشون - شماغون - دعون - صالحون - نظام قون - طرغرفون - شماورون - منطقون - غزبون - منجون - فراغون - جمیون - ملاقوفون شاگرد حضرت امام اعظم - سبحانون قاضی جنہ شاگرد حضرت انس بن برقون ماقران - قیفوفون محدث شفون مفسر - باذعون - بوقومون - مدرک فرقون نحوی - غزبیون - شخ کون صرفی - اور اسماء حضرات سلسلہ یہہ ہین

١ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قادری قدوسی ختم مولف تواریخ ہذا ٢ حضرت شاہ محمد امیر [illegible] ٣ حضرت [illegible] قدس سرہ [illegible] غلام شاہ معصوم قطب زمانی قدس سرہ ٤ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ان چارون حضرات کے مختصر حالات اس سلسلہ کا علیحدہ صفحات ٢٢-٢٣-٢٤ مین مندرج اور مفصل ومشرح حالات [illegible] ٢٠ سے واضح ہو تاریخ ہو سکے - اور نیز اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین نے تاریخ ١٥ ربیع الثانی ١٩٩ ھ ہجری مین چہارشنبہ کے روز قبل از عصر مقام الہ آباد مین حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقد انی عمر دراز رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت حوالت وامامت وخلافت کلی مجددی حاصل کی راوی اس روایت کے ملا شاہ زمان اخون ہین بموجب مکتوب نطاب فقر العفیف وانوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقد انی عمر دراز رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١١- رمضان ٩١ ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز بغداد کہنہ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے عبد الصمد کتب نطاب فقر الحقیقت آپکے والد ماجد ہین از مکتوب نطاب کریۃ الوحدہ ومکتوب نطاب فقر الحقیقت وظہرت نامہ | تاریخ ٢- ذی الحجہ ١٩ ھ ہجری مین یکشنبہ کے روز مغرب کیوقت حضرت غوث پاک قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت توبہ کی - اور تاریخ ١٧- ربیع الآخر ٨٦ ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز قبل نماز عصر کے حضرت سید کبیر الدین شاہ دولہ سے احمد آباد ملک گجرات مین بیعت حوالت وامامت وخلافت کلی مجددی حاصل کی - از مکتوب نطاب تحفۃ الارواح | تواعوام الہ آباد مین ٢ جمادی الثانی لیکن صحیح تاریخ ١٥ ربیع الآخر ١١٩٩ ھ ہجری مین چہارشنبہ کے روز وقت بعد مغرب کے آپکی وفات ہوئی مزار مبارک آپکا مقام الہ آباد قریب رانی والا باغ کے ہی وفات آپکی مرتبہ ہو جہت سے ہے اور مکتوب نطاب ایکا انوار الغیب راوی ہیں شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین مکتوب نطاب فقر العفیف او ملا شاہ زمان خون وميان نظام علی قلندر ہین | خلیفہ اکبر جامع صفات اس سلسلہ خاص مین آپکے ایک حضرت شاہ عبد الکریم قطب الدارین اور گیارہ صاحب مجاز ہوئے بیعت روحی وفیضاً باطنی حضرت رسول پاک صلعم اور دوازدہ امام سے حاصل ہے عمر شریف آپکی سات سو برس سے زیادہ ہوئی چہ سو برس کی عمر حضرت محبوب پاک نے عطا فرمائی تھی - جسکی مفصل کیفیت کتاب حقیقت گلزار صابری مین ہے اور خوارق آپکے بکثرت مین صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہین - |
| حضرت سید کبیر الدین شاہ دولہ گجراتی قطب الاسرار حبیب رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٠ محرم ٤٩٩ ھ ہجری مین چہارشنبہ کے روز عصر کیوقت آپ گیلان مین پیدا ہوئے راوی اسکے آپ کے والد ماجد ہین از مکتوب نطاب ضحار المعرفت تصنیف سعید موسی شیخ احمد بن مبارک | تاریخ ٩- ماہ ذیقعدہ ٤٦ ھ ہجری مین دوشنبہ کے دن وقت عصر بغداد شریف مین حضرت محبوب پاک رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت وامامت کلی مجددی حاصل کی - یہہ روایت مکتوب نطاب کریۃ الوحدہ تصنیف حضرت محبوب پاک رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کی گئی | تاریخ ٢٢- ماہ شعبان ٦٠٣ ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز وقت ظہر بعد نماز کے مرتبہ ملکوت مین آپنے وفات پائی مزار شریف آپکا احمد آباد ملک گجرات مین ہے اور مکتوب نطاب تحفۃ الارواح راوی غوث الاکبر راوی اسکے حضرت عبد الرزاق اور حضرت شمس الدین ہین بحوالہ مکتوب نطاب فقر العفیف اور مکتوب نطاب انوار الغیب | خلیفہ اکبر جامع صفات اس سلسلہ خاص مین آپکے ایک حضرت شاہ منور علی الہ آبادی ہوئے اور صاحب مجاز ١٢ ہوئے - روحی بیعت آپکو حضرت رسول پاک صلعم او حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ او حضرت مولا علی کرم اللہ سے حاصل ہے خوارق آپکے خفی وجلی ایکہزار ٣٢ ہوئے جو مفصل مندرج مکتوب نطاب ہین |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت قطب ربانی<br>غوث الصمدانی شیخ محی الدین<br>ابو محمد سید عبد القادر<br>جیلانی محبوب سبحانی<br>کریم الطرفین حسنی حسینی<br>رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ سلخ ماہ رمضان سنہ ۴۷۱ ہجری مین<br>شب یکشنبہ کو تہجد کے وقت آپ شہر گیلان مین پیدا<br>ہوئے راوی اس روایت کے سید ابو صالح<br>والد ماجد آپکے صاحب مکتوب نطاب زبدۃ التحقیق<br>ہین اور یہی حال تواریخ ظہرت نامہ<br>مین بھی مندرج ہے۔ | اول سنہ ۴۸۸ ہجری مین اپنی والد ماجد سے سلسلہ حسنیہ جدیہ کی ارشاد و خلافت حاصل کی<br>اور تاریخ ۱۷ ماہ صفر سنہ ۵۱۱ ہجری مین جمعہ کے روز بعد نماز جمعہ بغداد شریف<br>کی جامع مسجد کے برج عجم مین حضرت ابو سعید مبارک ابن علی مخزومی رحمۃ اللہ علیہ<br>سے بیعت حوالت و امامت و خلافت حاصل کی راوی اس روایت کے<br>تینتیس حضرات اولیاے ہمعصر ہین۔<br>اور یہہ حال مکتوب نطاب بحر النبوت اور تواریخ ظہرت نامہ سے لکھا گیا<br>اور مفصل حالات خلافت وغیرہ کتاب حقیقت گلزار صابری مولفہ فقیر مین درج<br>ہین | تاریخ ۱۱ ربیع الثانی سنہ ۵۶۱ ہجری مین<br>جمعہ کے روز قبل نماز جمعہ مرتبہ لاہوتی مین آپنے وفات پائی<br>مزار مبارک آپکا بغداد شریف جدیدہ مین ہے اور مکتوب نطاب<br>آپکا کربتہ الوحدت ہے۔ راوی معتبر اس روایت کے حضرت<br>شاہ ولی گجراتی صاحب مکتوب نطاب تحفۃ الارواح صاحب حزب الوقایہ<br>عبد الوہاب صاحب مکتوب نطاب حصن الودود حضرت<br>شاہ محمد ابو القاسم گرگامی صاحب تواریخ ظہرت نامہ ہین | خلفا آپکے دس ہین لیکن سب مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت سید عبد الرزاق<br>شاہ دو لیحمان صفات اس سلسلہ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغرین نو<br>۱۳ صاحب مجاز ہوئے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپ کو حضرت رسول مقبول<br>صلعم مع چہار اصحاب کرام سے حاصل ہے اور تمامی حضرات کاملین خاندان<br>جنیدیہ سے فیضان باطنی نصیب ہوا خوارق آپ سے تین ہزار<br>ایکسو پندرہ خفی و جلی صادر ہو جنکی تفصیل مفصل مندرجہ<br>مکتوبات نطاب ہے |
| حضرت ابو سعید<br>مبارک ابن علی<br>مخزومی<br>رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ رجب سنہ ۴۰۳ ہجری مین شنبہ کے<br>روز عصر کیوقت ہنکار مین آپ پیدا ہوئے<br>راوی اسکے حضرت سید احمد کبیری بن داؤد<br>اور حضرت علی مخزومی والد آپکے راوی ہین<br>منقول از مکتوبات الکریم و تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ رجب سنہ ۴۲۷ ہجری مین شیخ عبد اللہ سے وہب اور ۲۲ شوال<br>سنہ ۴۳۵ ہجری مین سید مولنس سے بیعت توبہ کی اور تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۴۶۱<br>ہجری مین پنجشنبہ کے روز وقت قبل عصر کے حضرت شیخ ابو الحسن علی سے طرطوس مین<br>بیعت حوالت و امامت و خلافت پائی۔<br>بموجب روایت صاحب ظہرت نامہ مکتوب نطاب حضر الواجدین سے یہہ روایت<br>قلمبند کی گئی | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الثانی سنہ ۵۱۳ ہجری مین<br>دوشنبہ کے روز صبح کیوقت مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار<br>شریف آپکا واسط مین ہے مکتوب نطاب آپکا بحر النبوت ہے<br>یہہ روایت مکتوب نطاب کربتہ الوحدت تصنیف حضرت<br>محبوب پاک سے لکھی گئی۔ | خلفا آپکے بتفصیل ذیل ہین خلیفہ اکبر رحمان صفات اس سلسلہ خاص مین<br>حضرت محبوب پاک ہین ایک اور خلیفہ اصغر ۴۵ اور صاحب مجاز ۲۲ ہوئے<br>روحی بیعت فیضان باطنی آپکو حضرت رسول مقبول صلعم اور ساتون صحابہ<br>کرام اور دوازدہ امام سے حاصل ہے خوارق آپ سے خفی و جلی ساتسو ہوئے<br>مندرجہ مکتوب نطاب ہین |
| حضرت ابو الحسن علی<br>بن یوسف<br>قرشی ہنکاری<br>ذو المقدر<br>رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ شعبان سنہ ۴۷۲ ہجری مین<br>چہار شنبہ کے روز مغرب کیوقت آپ قریہ<br>ہنکار مین پیدا ہوئے<br>راوی اسکے حضرت شیخ شبلی<br>صاحب مکتوب نطاب برہان اللمات<br>اور والد ماجد حضرت یوسف ہین -<br>از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ شوال سنہ ۲۵۵ ہجری مین سید داؤد سے بیعت توبہ و ارشاد<br>حاصل کی۔ اور تاریخ ۲۹ ماہ ذی حجہ سنہ ۲۸۳ ہجری مین جمعہ کے روز<br>صبح کیوقت حضرت ابو الفرح طرطوسی سے طرطوس مین بیعت حوالت و امامت<br>حاصل کرکے خلافت کلی مجددی پائی<br>منقول از کتاب جواہر معظم<br>مکتوب نطاب فرحت قلب | تاریخ ۱۶ محرم سنہ ۴۸۶ ہجری مین چہار شنبہ کے<br>روز عصر کیوقت مرتبہ جبروت مین آپنے وفات<br>پائی مزار مبارک آپکا ہنکار شریف مین جانب غرب<br>اور دروازہ شہر سے ۷ قدم کے فاصلہ پر ہے<br>مکتوب نطاب آپکا حضر الواجدین ہے یہہ روایت حضرت<br>ابو سعید مبارک ابن علی مخزومی کے مکتوب نطاب بحر النبوت<br>اور ظہرت نامہ سے لکھی گئے | خلفا آپکے بہت ہوئے مگر خلیفہ اکبر رحمان صفات اس سلسلہ خاص<br>مین ایک حضرت ابو سعید مبارک بن علی مخزومی ہین اور خلیفہ اصغر<br>اور صاحب مجاز ۱۷ ہوئے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو<br>حضرت سرور عالم صلعم اور حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری<br>اور حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رحمۃ اللہ علیہم سے<br>حاصل ہے خوارق آپ سے خفی و جلی ایکسو گیارہ<br>مکتوب نطاب ہین |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳<br>حضرت شیخ الشیوخ سیدۃ الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدالکریم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ شعبان سنہ ۵۷ ہجری میں چہارشنبہ کے روز وقت عشا بعد نماز کے کوفہ میں آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد ماجد کے حوالہ سے یہ روایت تواریخ ظہرت نامہ اور مکتوب نعیم الدین بغدادی میں مسطور ہے | تاریخ ۲۲ ماہ رمضان المبارک سنہ ۹۶ ہجری میں اپنے پدر بزرگوار سے بیعت توبہ کی اور تاریخ ۲۷ ماہ رمضان المبارک سنہ ۹۹ ہجری میں پنجشنبہ کے روز وقت عصر قبل نماز کے حضرت شیخ سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت حوالت امامت کلی مجددی پائی<br>از مکتوب لطائب سر الاسرار و تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۵ ماہ ربیع الاول سنہ ۳۳۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت تہجد مرتبہ لاہوت میں آپنے وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ میں ہے اور مکتوب لطائب آپکا سر الامانی ہے<br>از برہان المحققین و تواریخ ظہرت نامہ | خلفا آپکے چار ہیں تفصیل ہیں کہ خلیفہ اکبر جامع صفات اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ اور خلیفہ تین اور صاحب مجاز تیرہ ہوئے۔ بیعت روحی فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم سے سات حضرات صحابہ کرام سے اور حضرت امام حسن و امام حسین علیہم السلام سے حاصل ہوی۔ اور خوارق آپکے کمالات کے خفی و جلی ایک ہزار پانسو اسی ہیں جو تفصیل خرقوں کی مکتوب لطائب میں درج ہے |
| ۱۴<br>حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ محرم الحرام سنہ ۱۰۶ ہجری میں دوشنبہ کے روز وقت نصف شب کے آپ مقام بعلبک میں پیدا ہوئے۔ بقول والد و شیخ احمد انداقی کے تواریخ ظہرت نامہ میں قلمبند ہے | تاریخ ۱۲ ماہ شوال المکرم سنہ ۱۲۱ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت آخر ظہر حضرت غریب احمد انداقی ابدال سے وہب ہوا۔ اور تاریخ ۱۶ ماہ شوال سنہ ۱۹۰ ہجری میں جمعہ کے روز بعد نماز کے حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت و حوالت و امامت کلی مجددی پائی۔<br>یہ روایت تواریخ ظہرت نامہ و نظم الاسلام و فوائد نصرت میں تحریر ہے | تاریخ ۳ ماہ رمضان المبارک سنہ ۲۵۰ ہجری میں پنجشنبہ کے روز وقت صبح بعد نماز مرتبہ جبروت میں آپنے وفات پائی اور مزار مبارک بغداد شریف کہنہ میں ہے اور مکتوب لطائب آپکا سر الاسرار ہے۔ یہ روایت مکتوب لطائب حسنی و مکتوب لطائب سر الامانی سے لکھی گئی | خلفا آپکے تین ہیں تفصیل ہوئی کہ خلیفہ اکبر جامع صفات اس سلسلہ خاص میں ایک حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ اور خلیفہ دو ہوئے اور صاحب مجاز ستر ہیں۔ اور روحی بیعت فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور دو حضرات صحابہ کرام سے حاصل ہوی اور وصل تام ذات اقدس کے ساتھ جلال و جمال کے حاصل ہوا۔ خوارق آپکے خفی و جلی ستر صادر ہوے جو درج مکتوب ہے |
| ۱۵<br>حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال المکرم سنہ ۴۳ ہجری میں پنجشنبہ کے روز صبح کے وقت تونس میں آپ پیدا ہوے۔ بقول والدہ یہ روایت ظہرت نامہ سے اور طرضحاک رہ کے حوالہ سے لکھی ہے۔ | تاریخ ۲۷ ماہ رمضان المبارک سنہ ۵۷ ہجری میں بروز دوشنبہ بعد نماز اشراق کے حضرت شاہ عیار احمد سہیل تستری رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ میں بیعت توبہ و ارشاد اور پھر ۱۹ ماہ شوال المکرم سنہ ۵۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر حضرت داؤد طائی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف کہنہ میں بیعت خلافت و حوالت اور تاریخ ۲۱ ماہ ذیقعدہ سنہ ۹۷ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز مشہد مقدس میں حضرت امام موسی علی رضا علیہ السلام سے بیعت حوالت و امامت کلی مجددی حاصل کی<br>از مکتوب لطائب سجادہ منیر و فقر المامور و جلال وحدت و تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ محرم الحرام سنہ ۲۰۰ ہجری میں یکشنبہ کے روز وقت صبح بعد اشراق مرتبہ لاہوت میں آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک آپکا بغداد شریف میں ہے اور مکتوب لطائب آپکے دو ایک نظم الاسلام دوسرا فوائد نصرت یہ روایت تواریخ ظہرت نامہ و مکتوب لطائب سر الاسرار سے لکھی گئی۔ | خلفا آپکے بیش اسطرح ہوئے کہ حضرت شیخ سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اکبر جامع صفات اس سلسلہ خاص میں ایک ہیں۔ اور خلیفہ اصغر ۵ صاحب مجاز ۸ ہوئے۔ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور سات حضرات صحابہ سے اور حضرات امامین علیہم السلام سے حاصل ہوی۔ اور ذات اقدس سے تجلی مثل حضرت خضر کے بجز و جبلی ہوا۔ خوارق آپکے خفی و جلی ۴۰ صادر ہوئے جنکی تشریح مکتوب لطائب میں مندرج ہے۔ |

| نام | ولادت | بیعت | وفات | خلفا |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ حضرت امام موسی علی رضا دربان الفردوس علیہ السلام | تاریخ ۱۱ - ربیع الاول ۱۵۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح صادق آپ مدینہ شریف مین پیدا ہوے منقول از ظہرت نامہ بحوالہ قول پدر بزرگوار آنحضرت رح | تاریخ ۲۷ - شعبان ۱۶۴ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت چاشت حضرت طیفور شامی سے بیعت توبہ کی - اور بتاریخ ۱ شوال ۱۷۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب کے بیعت ارشاد والد ماجد اپنی [illegible] اور پھر بتاریخ ۷ - ذی حجہ ۱۷۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق بغداد [illegible] والد ماجد اپنی یعنے حضرت امام موسی کاظم رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت حوالت و امامت و خلافت کلی مجددی پائی از مکتوب نطاب شق البدر | تاریخ ۲۱ رمضان ۲۰۳ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مقدس آپکا مشہد مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا سجادہ منیر ہے یہ روایت ظہرت نامہ مکتوب نطاب نظم الاسلام سے لکھی گئی | خلفا آپ کے کل بارہ بتفصیل ہوے کہ خلیفہ اکبر حمان صفات اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ ایک اور خلیفہ اصغر ۱۱ - صاحب مجاز ہوے - روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور حضرات امام حسن و امام حسین علیہم السلام سے حاصل ہے خوارق آپسے خفی وجلی بکثرت ظہور مین آئے جو مکتوب نطاب مین مندرج ہین - |
| ۱۷ حضرت امام موسی کاظم گرگ فتن اسرافیل علیہ السلام | تاریخ ۹ - ماہ صفر ۱۲۸ھ ہجری مین یکشنبہ کے روز وقت بعد نماز اشراق کے آپ مدینہ منورہ مین پیدا ہوے راوی اس روایت کے آپکے والد ماجد ہین منقول از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ - رمضان [illegible] ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت والد ماجد اپنی سے بیعت توبہ کی - اور تاریخ ۱۷ - ربیع الثانی ۱۳۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح اپنی والد بزرگوار سے بیعت ارشاد کی اور تاریخ ۲۲ - شعبان ۱۴۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز اپنی والد ماجد حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت حوالت و امامت و خلافت کلی مجددی پائی از مکتوب نطاب کشف الغیوب | تاریخ ۵ - رجب ۱۸۳ھ ہجری مین جمعہ کے روز بعد نماز فجر کے مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا بغداد کہنہ مین دوسرے جانب قبر ہارون رشید کے ہے مکتوب نطاب آپکا شق البدر ہے - یہ روایت تواریخ ظہرت نامہ و مکتوب نطاب سجادہ منیر سے لکھی گئی | خلفا آپ کے چار ہین تفصیل ہوے کہ خلیفہ اکبر حمان صفات اس سلسلہ خاص مین حضرت امام موسی علی رضا رحمۃ اللہ علیہ ایک اور خلیفہ اصغر تین اور صاحب مجاز ۵ ہوے - روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور ساتون اصحاب رضوان اللہ علیہم اجمعین سے حاصل ہے اور خوارق آپسے خفی وجلی ہوے تفصیل خرقون کی مندرج مکتوبات نطاب ہے |
| ۱۸ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین علیہ السلام | تاریخ ۱۰ - ماہ ربیع الاول ۸۲ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز چاشت کے وقت مدینہ منورہ مین آپ پیدا ہوے یہ روایت بحوالہ مکتوب نطاب حضرت امام محمد باقر علیہ السلام تواریخ ظہرت نامہ مین تحریر ہے | اول ۹۹ھ ہجری مین بیعت توبہ [illegible] ارشاد حضرت امام قاسم بن محمد سے دوم ۱۰۰ھ ہجری مین بیعت خلافت وارشاد والد ماجد اپنے سے سوم تاریخ ۱۱ - ماہ ذی حجہ ۱۱۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر اپنے والد ماجد یعنی حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے مدینہ منورہ مین بیعت حوالت و خلافت و امامت کلی مجددی حاصل از مکتوب نطاب [illegible] | تاریخ ۱۵ رجب ۱۴۸ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز صبح کے وقت مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا جنت البقیع مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا کشف الغیوب ہے راوی اسکے حضرت بایزید بسطامی اور تواریخ ظہرت نامہ اور مکتوب نطاب شق البدر مین از مکتوب نطاب شق البدر | خلفا آپکے آٹھ ہین تفصیل ہوے کہ خلیفہ اکبر حمان صفات اس سلسلہ خاص مین حضرت امام موسی کاظم ر ایک اور خلیفہ اصغر ۷ - اور صاحب مجاز ۲ ہوے - روحی بیعت وفیضان باطنی ان حضرت کو حضرت رسول مقبول صلعم اور ساتون اصحاب کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے حاصل ہے خوارق آپ سے خفی وجلی بکثرت ظہور پذیرہ ہوے جو مفصل مکتوبات نطاب مین مندرج ہین - |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹ حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم علیہ السلام | تاریخ ۳ ماہ صفر ۵۷ھ مین جمعہ کے روز اشراق کیوقت مدینہ طیبہ مین آپ پیدا ہوے یہ روایت بحوالہ آپکے والد ماجد مرقوم ہے۔ از طہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ شوال ۶۷ھ مین بروز شنبہ وقت چاشت بیعت توبہ اپنی والد ماجد سے اور تاریخ ۲۷ ماہ رجب المرجب ۶۹ھ مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بیعت ارشاد اپنی والد ماجد سے۔ اور تاریخ ۲۱ ماہ شوال ۹۱ھ مین بروز چہارشنبہ بوقت عصر قبل از نماز اپنے والد ماجد اعنی حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے مدینہ منورہ مین بیعت حوالت و امامت کلی مجددی حاصل کی۔ از مکتوب لطاب صبر القیام | تاریخ ۷ ماہ ذیحجہ ۱۱۸ھ مین پنجشنبہ کے روز وقت مغرب بعد نماز کے مرتبہ جبروت مین آپنی وفات پائی مزار مبارک آپکا جنت البقیع مین جاے پدر خود ہے مکتوب لطاب آپ کا افسوس سے۔ منقول از مکتوب کشف الغیوب | خلفا آپ کے باین تفصیل ۷ ہوے کہ خلیفہ اکبر رحمان صفات اس سلسلہ خاص مین حضرت محمد امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے اور خلیفہ اصغر ۶ اور صاحب مجاز ۲۱ روحی بیعت آپکو حضرت سید عالم صلعم اور حضرت سیدۃ خاتون پاک سے حاصل ہوے۔ خوارق آپ سے مخفی جلی دو سو صادر ہوے جنکی تفصیل مکتوب مین درج ہے |
| ۲۰ حضرت امام زین العابدین صبر القیام علیہ السلام | تاریخ ۹ ماہ شعبان ۳۸ھ مین بروز جمعہ اشراق کیوقت مدینہ طیبہ مین آپ پیدا ہوے۔ راوی اس روایت کے آپ کے پدر بزرگوار ہین جو مندرج طہرت نامہ ہے۔ | بتاریخ ۲۰ ماہ رجب المرجب ۵۱ھ مین بروز جمعہ وقت صبح بیعت توبہ اور تاریخ ۲۱ ماہ شعبان المعظم ۵۳ھ مین بروز چہارشنبہ بوقت عصر بعد نماز بیعت ارشاد۔ اور بتاریخ ۲ ماہ شوال ۵۹ھ مین بروز دوشنبہ بوقت عصر بعد نماز بیعت امامت و حوالت حضرت امام حسین علیہ السلام سے حاصل کرکے مدینہ طیبہ مین خلافت کلی مجددی پائی۔ منقول از کلام العشق | تاریخ ۱۸ ماہ محرم الحرام ۹۴ھ مین بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب یعنی شب جمعہ کو مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپ کا جنت البقیع مین ہے۔ مکتوب لطاب آپکا صبر القیام ہے یہ روایت مکتوب افسوس سے تحریر کی گئی۔ | خلفا آپ سے باین تفصیل ۲۶ ہوے یعنی خلیفہ اکبر و اعظم رحمان صفات اس سلسلہ خاص مین حضرت امام محمد باقر علیہ السلام ایک اور خلیفہ اصغر ۲۵ اور صاحب مجاز ۱۶ روحی بیعت آپکو حضرت رسول پاک صلعم اور حضرت امام حسن علیہ السلام سے حاصل ہوی۔ خوارق آپ سے قریب سو کے صادر ہوے جو مندرج مکتوب مین۔ |

۲۱ حضرت امام حسین علیہ السلام شہید دشت کربلا اختیار القسمت انکی کیفیت صفحہ ۱۹ مین درج ہے اور احوال کلی مجددی یہ ہے کہ آنحضرت نے بعمر ۹ سال تاریخ ۲۲ ماہ شوال روز دوشنبہ کو عصر کیوقت حضرت امام حسن علیہ السلام سے مدینہ طیبہ مین بیعت توبہ و ارشاد حاصل کی۔ اور بتاریخ ۲۷ ماہ رجب المرجب ۲۷ھ مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بعد نماز حضرت خواجہ حسن بصری سے بیعت ارشاد و خلافت پائی۔ اور تاریخ ۶ ماہ شعبان ۳۴ھ مین بروز جمعہ بعد نماز کے مدینہ شریف مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت حوالت و امامت کلی مجددی حاصل کی۔ خلفا اس سلسلہ مین آپ سے اسطرح ہوے کہ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام صبر القیام خلیفہ اکبر رحمان صفات ایک اور خلیفہ اصغر ۲۷ اور صاحب مجاز ۱۵ ہوے۔ اور اس سلسلہ خاص مین روحی بیعت آپکو حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم اور حضرت ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوے۔

۲۲ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ (آپ کا حال صفحہ ۹ مین لکھا ہے) ۲۳ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم (آپ کا حال صفحہ ۶ مین لکھا ہے)

| نام | ولادت | خلافت | وفات و مزار | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ حضرت شاہ فتح اللہ بدایونی معروف بہ سلطان العارفین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳- ماہ صفر ۷۴۱ھ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت عصر مدائن میں آپ پیدا ہوئے از ظہرت نامہ بحوالہ بیان آپکے والد کے | تاریخ ۲۷- ماہ شوال ۷۸۳ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حکیم شاہ صدرالدین ابوالمغانم ملتانی رحمۃ اللہ علیہ سے بدایون میں خلافت پائی منقول از مکتوب نطاب طور الاسرار | تاریخ ۱۰- ماہ ربیع الاول ۸۷۰ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عشا مرتبہ لاہوت میں وفات پائی مزار مبارک بدایون میں ہے اور مکتوب نطاب آپکا غنم شہاب ہے از مکتوب سرعت ہول | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت محمد عیسی جونپوری ایک ہیں اور خلیفہ اصغر ۱۱- اور صاحب مجاز ۲ ہیں ہو روحی بیعت آپکو حضرت صلعم اور حضرت محبوب سبحانی اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہم سے حاصل ہے اور خوارق تا دم وفات ۵ صادر ہوئے جو مکتوب نطاب میں درج ہے |
| ۱۴ حضرت حکیم شاہ صدرالدین ابوالمغانم ملتانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶- ماہ رجب ۶۵۷ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت چاشت ادگان میں آپ پیدا ہوئے منقول از ظہرت نامہ بحوالہ بیان آپکے والد کے | تاریخ ۱۱- ماہ محرم ۷۱۳ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت بعد اشراق حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی میں خلافت پائی منقول از مکتوب نطاب مقناطیس الوحدت | تاریخ ۱۴- ماہ ذیقعدہ ۸۳۷ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد مرتبہ جبروت میں وفات پائی- مزار مبارک بدایون میں ہے- مکتوب نطاب آپکا طور الاسرار ہے از مکتوب نطاب غنم شہاب | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت شاہ فتح اللہ معروف بہ سلطان العارفین ہیں ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز ۱ ہو- روحی بیعت آپکو حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہند الولی سے ہے اور خوارق آپکے ۲۵ صادر ہوئے جو مکتوب نطاب میں درج ہے |

۱۳- حضرت سلطان المشائخ سید نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہ (آپکا حال فرحت آل باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱ میں مفصل قلمبند ہو چکا ہے) اس سلسلہ خاص میں حضرت حکیم شاہ صدرالدین خلیفہ اکبر ہیں ۱۸ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا ۱۹ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی ۲۰ حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہند الولی ۲۱ حضرت خواجہ عثمان ہارونی ۲۲ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی ۲۳ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی ۲۴ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی ۲۵ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۶ حضرت خواجہ ابی احمد ابدال اولیٰ چشتی ۲۷ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی ۲۸ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۲۹ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری ۳۰ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی ۳۱ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی ۳۲ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض ۳۳ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید ۳۴ حضرت خواجہ امام حسن بصری ۳۵ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۳۶ حضرت جناب پاک محمد الرسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (ان اونتیس حضرات کا احوال صفحات ۴۳ سے ۴۸ تک میں تحریر ہے)

# فصل سوم در احوال سلسلہ نظامیہ قدوسیہ چشتیہ بضم ابدالیہ سوم

اس سلسلہ خاص میں تعلیم روحانی قابل اظہار عام نہیں ہے مگر جو اس کیفیت کا طالب صادق ہوتا ہے اوسپر ظاہر کیجاتی ہے اور موافق طلب کے تعلیم روحانی کیجاتی ہے احوال حضرات سلسلہ ہذا کا مفصل یہ ہے

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ان چاروں حضرات کا حال سلسلہ صابریہ قادریہ میں مفصل تحریر ہے) ۵ حضرت شاہ عنایت جی ۶ حضرت میران شاہ سید بہیک ۷ حضرت شاہ ابو المعالی ۸ حضرت شاہ شیخ داود گنگوہی ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری ۱۳ حضرت بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ (حضرت شاہ عنایت جی سے حضرت قطب عالم تک شمار میں ۹- حضرات ہیں انکا احوال مفصل باب پنجم صفحہ سوم کے صفحات ۳۷ سے ۴۰ تک میں تحریر ہے۔

۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والیؒ ۱۵ حضرت سید بڈہن بہرائچی رح (ان دونون حضرات کا احوال مفصل دو جگہہ باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۸۴ مین اور دوسری جگہہ باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱۵ مین تحریر ہو چکا) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق باستفسار کیفیت کے حضرت سید بڈہن بہرائچی رحمۃ اللہ علیہ۔ حضرت سید عقیق اسود ابدال روحی رح سے اس سلسلہ خاص کے تاریخ ۱۱ ماہ شوال ۸۹۰ھ ہجری مین بروز یکشنبہ نصف شب کو خلافت بمقام بغداد پائی

| حضرت سید عقیق اسود ابدال روحی رحمۃ اللہ علیہ ۱۶ | تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۴۲۱ھ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت عصر قبل نماز آپ بغداد شریف مین پیدا ہوئے۔ آپکے والد اسکے راوی ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شعبان ۵۷۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت مخدوم جہانیان جہانگشت سید جلال بخاری بن سید احمد دوران فلک رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت پائی۔ از مکتوب نظاب بدیع الصالحین | تاریخ ۲- ماہ محرم ۱۰۰۰ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب آپ کے مرتبہ اوج و واجدیت مین انقلاب فرمایا۔ واضح ہو کہ ابدالونکی عمرین زیادہ ہوتی ہین۔ از ظہرت نامہ | اور وفات کا انقلاب انکا اسی مرتبہ مین ہوا کرتا ہے اور اس سلسلہ خاص مین ماقبل ابدال ہونیکے خلیفہ اکبر اپنا حضرت سید بڈہن بہرائچی رح کو کیا۔ از ظہرت نامہ |
|---|---|---|---|---|

۱۷ حضرت مخدوم جہانیان جہانگشت سید جلال بخاری بن سید احمد دوران فلک رح (انحضرت کا احوال بھی صفحات ۸۴ اور ۱۱۶ مین مفصل رقم ہو چکا ہے) ۱۸ حضرت غوث نصیر الدین چراغ دہلوی رح ۱۹ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی ان دونون حضرات کا احوال باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱۶ مین تحریر ہے) ۲۰ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا رح ۲۱ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی ۲۲ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہندالولی ۲۳ حضرت خواجہ عثمان ہارونی رح ۲۴ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی ۲۵ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی رح ۲۶ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی ۲۷ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۸ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال ولی ۲۹ حضرت خواجہ ابو اسحٰق شامی ۳۰ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۳۱ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری ۳۲ حضرت [illegible] ۳۳ حضرت [illegible] ابراہیم ادہم بلخی ۳۴ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض ۳۵ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید ۳۶ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۷ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۳۸ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ [illegible] حضرت علیہ السلام صلعم تک تعداد مین ۱۹ حضرات ہین انکا مفصل احوال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۸۸ تک تحریر ہے۔

# فصل چہارم دربیان سلسلہ نظامیہ قدوسیہ چشتیہ سعیدیہ چہارم

اس سلسلہ خاص کی یہ کیفیت ہے کہ حسب تعلیم مقرر طالب صادق واصل مرشد کو حضرت علیہ السلام صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا بصورت وحدت مرتبہ جبروت مین دیدار مبارک ہوتا ہے اور بعد ہونے دیدار شریف کے طالب گیارہ یوم غافل رہتا ہے بعد افاقہ غفلت خلافت دیجاتی ہے اور شغل محبوبی مین ہمیشہ کو مشغول کرادیا جاتا ہے چنانچہ یہ نعمت غیبی الٰہیہ اسیطرح اس فقیر مولف کو حاصل ہوئی اور اسی طفیل حضرات واصلان حق یہ فقیر مولف تواریخ اسبات پر قادر کیا گیا ہے کہ جسکو خواہش ہو طالب صادق کو چاہیے یہ نعمت غیبی حاصل کراوے انشاء اللہ تعالیٰ۔ اور حالات حضرات سلسلہ ہذا کے یہہ ہین۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان عالم شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذوالقوۃ المتین رح ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواجد الوجود ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمد ہم رح ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثال رح ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی

وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کرم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین ۲ (فقیر مولف سے حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ تک تعداد مین تیرہ ۱۳ حضرات عالیمرتب ہین انکا مفصل حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۴۰ تک تحریر ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجان (انحضرت کا حال صفحہ ۱۱۵ مین دو جگہہ تحریر ہوا ہے) اس سلسلہ خاصکے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ انحضرت نے حضرت شیخ سعید الدین رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ سنہ ۸۳۱ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر قبل از نماز بمقام پنڈ بالا کے جو قریب جہرنے کے اس سلسلہ خاصکی خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ و تحفۃ الوحدت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ حضرت سعید الدین منان الوجود رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر سنہ ۷۵۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بالنسہ مین آپ پیدا ہوئے آپکے والد ماجد اسکے راوی ہین۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ رجب سنہ ۸۱۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب حضرت شاہ فتح اللہ رزاق العبور رحمۃ اللہ علیہ سے مقام دہلی مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ ذیقعدہ سنہ ۸۴۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک فیض آباد مین ہے۔ مکتوب آپکا مخفی ہا۔ از ظہرت نامہ | خلفا آپکے ۹ ہوئے جنکی تفصیل یہ ہے کہ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی خاص اس سلسلہ خاص مین ایک ہوئے اور خلیفہ اصغر ۸ صاحب مجاز ہوئے بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت عالم صلے اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم سے حاصل ہے اور ۵ خوارق ہوئے جو مندرجہ مکتوب نطاب ہین |
| ۱۶ حضرت شاہ فتح اللہ رزاق العبور رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۱ شوال سنہ ۷۶۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر بدخشان مین آپ پیدا ہوئے بموجب بیان آپکے والد کے ظہرت نامہ مین تحریر ہے۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ رجب سنہ ۷۹۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت چاشت حضرت صدر الدین رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام فیروز پور خلافت پائی۔ از مکتوب نطاب بجود الودود و ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال سنہ ۸۹۷ ہجری مین بروز یکشنبہ بعد عصر مرتبہ ملکوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک دہلی کہنہ مین ہے۔ از ظہرت نامہ | خلفا آپکے تین ۳ اس تفصیل سے ہین کہ حضرت سعید الدین خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغر دو ہین۔ بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی سے حاصل ہے اور خوارق آپسے خفی و جلی ۷ صادر ہوئے جو مندرجہ مکتوب نطاب ہین۔ |
| ۱۷ حضرت سید صدر شاہ الدین قسیم العباد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ محرم سنہ ۷۰۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر آپ پیدا ہوئے بمقام گجرات سرحد پنجاب۔ والد آپکے راوی ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ صفر سنہ ۷۵۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر حضرت شاہ احمد بن شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی کہنہ مین خلافت پائی۔ از مکتوب نطاب محمود غفروف | تاریخ ۱۲ ماہ ذیحجہ سنہ ۸۰۹ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد مغرب بمرتبہ جبروت آپنے وفات پائی مزار مبارک فیروز پور مین ہے۔ اور مکتوب نطاب آپکا بجود الودود ہے۔ از ظہرت نامہ | خلفا آپکے ۴ بانیطور ہین کہ حضرت شاہ فتح اللہ خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوئے اور خلیفہ اصغر ۳ صاحب مجاز۔ اور بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہندالولی اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہم سے حاصل ہوئے اور خوارق کوئی نہین ہوئے۔ |
| ۱۸ حضرت شاہ احمد بن شہاب الدین عارف الہدایت رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال سنہ ۶۲۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب ریواڑی مین آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد حضرت شہاب الدین راوی ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ شعبان سنہ ۷۱۱ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر قبل از نماز حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت پائی۔ مقام دہلی مین۔ از مکتوب نطاب حقیقۃ البحر | تاریخ ۱۴ ماہ رمضان سنہ ۷۸۴ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا دہلی کہنہ مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا محمود غفروف ہے۔ از بجود الودود و ظہرت نامہ | خلفا آپکے ۱۴ بانیطور ہوئے کہ حضرت سید صدر الدین خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوئے اور خلیفہ اصغر ۱۳۔ اور صاحب مجاز ایک بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل ہوئے خوارق خفی و جلی ۱۱ صادر ہوئے جو مندرجہ مکتوب نطاب ہے۔ |

۱۹ حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی (اس سلسلہ خاص میں آپ کے خلیفہ اکبر حضرت شاہ احمد بن شہاب الدین ہیں) ۲۰ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی (ان دونوں حضرات کا احوال باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱۶ میں مندرج ہے) ۲۱ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا ۲۲ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی ۲۳ حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہند الولی ۲۴ حضرت خواجہ عثمان ہارونی ۲۵ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی ۲۶ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی ۲۷ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی ۲۸ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۹ حضرت خواجہ ابی احمد ابدال اولیہ چشتی ۳۰ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی ۳۱ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۳۲ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری ۳۳ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی ۳۴ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی ۳۵ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض ۳۶ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید ۳۷ حضرت خواجہ خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۸ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۳۹ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت ... تا صاحب حضرت صلعم تک تعداد میں ۱۹ حضرات میں انکا مفصل حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۸۴ تک درج ہوچکا ہے)

## فصل پنجم در ذکر سلسلہ نظامیہ قدوسیہ چشتیہ علو العزم ابدالیہ پنجم

اس سلسلہ خاص کی یہہ کیفیت ہے کہ طالب جو واصل مرشد کو بھی مقام فنا ... حاصل ہوجاتی ہے ... تلاشہ میں حسب جسم سے جا ... دیدار حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ واصحابہ وسلم کا معاینہ کرتا ہے اور حدیث نبوی اِنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ کُلُّھُمْ مِنْ نُوْرِیْ کو بخوبی سمجھتا ہے اور کثرت میں وحدت کو دیکھتا ہے اور ... کو بسبب دیدار الٰہی سے بہی مفخر ہوجاتا ہے چنانچہ مضمون حدیث شریف تو بطفیل حضرت اولیاء عظام اس فقیر پر ہر وقت ... ثلاثہ میں اسکی شرح ... دیدار الٰہی بکیفیت سلسلہ ہذا اس فقیر کو اور جمیع حضرات سلسلہ ہذا کو ہوا ہے اور یہ فقیر کفشبردار جناب امیر بتصدق نعلین پاک ہادی اپنی کے اتنی ... کہتا ہے کہ جیسی خدا دوست واصل مرشد کو چاہیے دونوں مراتب مذکورہ حل کرادی - اور احوال حضرات سلسلہ کا یہہ ہے -

---

**فقیر شاہ محمد حسین صابری** نظامی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب ربانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت شاہ عنایت جیو والقوی المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواجد الوجود ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ محمد داؤد گنگوہی حیم ولی ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثال ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین (فقیر مولف سے حضرت قطب عالم صاحب تک ۱۳ حضرات ہیں انکا مفصل باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۸۴ تک میں درج ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجان ۱۵ حضرت سید بدھن بہرائچی جنان الارواح (ان دونوں حضرات کا مفصل احوال دو جگہہ ایک دفعہ باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۸۴ میں اور دوسری جگہہ باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱۵ میں تحریر ہے) ۱۶ حضرت سید اجمل بہرائچی ابدال علو العزم (ان حضرت کا احوال بھی باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۸۴ میں درج ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ حال ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ۷ صفر ۷۹۹ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت قبل عصر کے بمقام بغداد شریف حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت سید جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ بن سید احمد دوران فلک سے اس سلسلہ خاص کی خلافت حاصل کی اور علاوہ اوس بیعت روحی کے جو سلسلہ قادریہ میں باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۸۴ میں تحریر ہے حاصل ہوئی - اس سلسلہ خاص میں حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور ساتوں اصحاب کرام رضی اللہ عنہم سے اور حاصل ہوئی اور یہانتک روحی بعینوں نے ترقی کی کہ ابدال ہوگئے اور ایسے ابدال ہوئے کہ اول ساتوین مرتبہ کے ابدال ہوگئے آخر کو اول درجہ ابدال ہوگئے اور علو العزم والمرتبہ بدالوئین

شمار کیے گئے۔ اور اس سلسلہ خاص مین خلفا آپ کے آٹھ ہوئے جسکی تفصیل یہ ہے کہ حضرت سید بڈھن بہرائچی خلیفہ اکبر ایک اور خلیفہ اصغر ۷ صاحب مجاز ۹۔ (باقی کل مفصل حال باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۹ مین تحریر ہے) ۱۷ حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت سید جلال بخاری بن سید احمد دوران فلک رحمۃ اللہ علیہ (ان حضرت کا احوال بھی باب ہفتم فصل ہشتم کے صفحہ ۹۸ اور باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱۱۶ مین مفصل مندرج ہوچکا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت دوران فلک نے بتاریخ ۱۷ ماہ رجب ۷۱۲ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام دہلی کہنہ خلافت حاصل کی۔ اور اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت سید اجمل اجی بابدال روحی ہوئے۔ ۱۸ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ (آپکا احوال [illegible] صفحہ ۱۹۶ مین مفصل تحریر ہے) ۱۹ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر باباصاحب ۲۰ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی ۲۱ حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہند الولی ۲۲ حضرت خواجہ عثمان ہارونی ۲۳ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی ۲۴ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی ۲۵ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی ۲۶ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۷ حضرت خواجہ ابواحمد ابدال اولین چشتی رحمۃ اللہ ۲۸ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی ۲۹ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۳۰ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری ۳۱ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی ۳۲ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی ۳۳ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض ۳۴ حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید ۳۵ حضرت خواجہ خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۶ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ ۳۷ حضرت جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت باباصاحب سے حضرت صلعم تک ۱۹ حضرات ہین انکا حال مفصل باب پنجم فصل سوم صفحات ۴۳ سے ۴۸ تک تحریر ہے)

## فصل ششم در احوال سلسلہ نظامیہ قدوسیہ جیونیہ چشتیہ ششم

اس سلسلہ خاص کی یہ کیفیت ہے کہ حسب تعلیم و قواعد مقررہ کے طالب صادق و اصل مرشد کو اول حضرت محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کی مرتبہ ملکوت مین رویت اور معاینہ ہوتا ہے اور بوسیلہ معاینہ حضرات موصوف بالا کے تجلی آثار صفاتی کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے۔ چنانچہ یہ مرتبہ اسطرح اس فقیر مولف تواریخ اور جمیع حضرات سلسلہ ہذا کو حاصل ہوا ہے اور بتصدق حضرات والا صفات یہ فقیر اس کیفیت کا صاحب مجاز ہے اور اس قدرت پر قادر ہے کہ جس طالب صادق و اصل مرشد کو چاہے یہ مراتب حاصل کرادے۔ احوال مفصل حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ثانی ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدین ۵ حضرت شاہ عنایت اللہ ذوالقوۃ المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواحد الوجود ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق [illegible] ۱۰ حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر [illegible] (ان تیرہ حضرات کا احوال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۴۸ تک مفصل درج ہے۔ اس سلسلہ خاص کے متعلق انکی کیفیت یہ ہے کہ حضرت بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شیخ [illegible] سے بتاریخ ۱۷ رجب ۸۶۲ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب خلافت اکبری اس سلسلہ خاص مین بمقام ردولی شریف حاصل کی۔

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلفا |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت شیخ جیون پیر مقام بن شیخ حکیم اودہی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ ماہ رجب ۷۱۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز بغداد شریف مین آپ پیدا ہوئے آپکے والد شیخ حکیم اودہی راوی ہین - از نزہت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ ذیحجہ ۷۵۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد عصر حضرت شیخ صدرالدین بن کریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ سے فرخ آباد مین خلافت پائی - از مکتوب نطاب حجر السمین و نزہت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۷۹۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل مغرب مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار شریف فیض آباد مین ہے - اور مکتوب آپکا خلق الارواح ہے - از مکتوب نطاب تحفۃ الاولیا و نزہت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے حضرت بندگی عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم اس سلسلہ خاص مین ایک ہوے سوا آپکے اس سلسلہ مین کوئی خلیفہ نہین ہے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوے - خرقہ کوئی نہوا |
| ۱۵ حضرت شیخ صدرالدین الملقب نفس بن کریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۹ ماہ رمضان ۶۸۷ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بصرہ مین آپ پیدا ہوے آپکے والد کریم شاہ راوی ہین - از نزہت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ محرم ۷۲۸ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ علاؤالدین ابدال مثالی دمشقی سے گلبرگہ شریف مین خلافت پائی - از مکتوب نطاب عزیز الحرمت | تاریخ ۲۷ ماہ ذیحجہ ۷۹۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد اشراق مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک فرخ آباد مین ہے - اور مکتوب نطاب حجر السمین ہے - از مکتوب نطاب خلق الارواح | خلفا آپکے ۱۲ ہوے جنکی تفصیل یہ ہے کہ حضرت شیخ جیون رح خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوے اور خلیفہ اصغر ۹ صاحب مجاز ۲ - آپکو بیعت روحی و فیضان باطنی حضرت مولا علی رح اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رح سے حاصل ہوے اور خوارق خفی و جلی ۱۶ صادر ہوے - وہ مکتوب نطاب مین مندرج ہے |
| ۱۶ حضرت شیخ علاؤالدین ابدال مثالی دمشقی صوت سرمدی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ ماہ صفر ۶۵۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح صادق دمشق مین آپ پیدا ہوے آپکے والد راوی ہین - از نزہت نامہ | تاریخ ۴ ماہ رجب ۶۹۳ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال حضرت سید محمد گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ سے گلبرگہ شریف مین قبل از ابدال ہونے خلافت پائی - از مکتوب نطاب خوشخرام غذ | تاریخ ۲۲ ماہ شعبان ۸۴۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق مرتبہ ھاھوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک گلبرگہ مین ہے اور مکتوب آپکا عزیز الحرمت ہے - از مکتوب نطاب حجر السمین | خلفا آپکے باین تعداد ۸ ہوے کہ حضرت شیخ صدرالدین خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوا اور خلیفہ اصغر ۶ صاحب مجاز ۹ ہین بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت شاہ شیخ گنجشکر بابا رح اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رح اور حضرت سرور عالم صلعم سے حاصل ہوا اور خرقہ کوئی نہین ہوا - |
| ۱۷ حضرت سید محمد گیسو دراز گلبرگوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیقعدہ ۶۸۸ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر ملتان مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین - از نزہت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شوال ۷۱۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت نصیرالدین محمود چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی مین خلافت پائی - از مکتوب نطاب حقیقۃ الحجر | تاریخ ۲۸ ماہ رمضان ۷۹۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک گلبرگہ شریف مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا خوشخرام غذ ہے - از عزیز الحرمت | خلفا آپکے باختصار ۱۰ ہوے کہ حضرت علاؤالدین ابدال مثالی دمشقی خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغر ۶ صاحب مجاز ۱۳ بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت محبوب سبحانی اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوا اور ۵۵ خرقے ہوے جو مندرج مکتوب نطاب ہے |

۱۸ حضرت شیخ غوث نصیرالدین چراغ دہلوی رح (اس سلسلہ خاص مین آنحضرت کے خلیفہ اکبر حضرت سید محمد گیسو دراز گلبرگوی ہین) ۱۹ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رح (ان دونون حضرات کا احوال صفحہ ۱۱۶ مین مفصل تحریر ہوگیا ہے)
۲۰ حضرت شاہ شیخ فریدگنجشکر بابا رح ۲۱ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رح ۲۲ حضرت خواجہ معین الدین حسن سجزی چشتی شہنشاہ ہندالولی رح ۲۳ حضرت خواجہ عثمان ہارونی رح ۲۴ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی
۲۵ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی رح ۲۶ حضرت خواجہ ناصرالدین ابو یوسف چشتی رح ۲۷ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی رح ۲۸ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتی رح ۲۹ حضرت خواجہ
ابو اسحٰق شامی رح ۳۰ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری رح ۳۱ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری رح ۳۲ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رح ۳۳ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رح ۳۴ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہم

۳۵ حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید رح ۳۶ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رح ۳۷ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ۳۸ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم (حضرت بابا فرید گنجشکر رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم تک تعداد میں ۱۹ حضرات والاصفات رضوان اللہ علیہم اجمعین ہیں انکا احوال مفصل و مشرح باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۳۴ سے ۴۸ تک تحریر ہے ناظرین کے ملاحظہ سے گذرا ہوگا) فقط

# فصل ہفتم در بیان سلسلہ نظامیہ سلونیہ چشتیہ ہفتم

اس سلسلہ خاص کی یہ کیفیت اور تعلیم ہے کہ طالب صادق کو جلوہ تجلی آثار صفاتی بسبب اور تجلی آثار ذاتی بوجہ حاصل ہوتا ہے اور شغل برزخ استعمال کراتے ہیں - یہی احوال اس فقیر اور جمیع حضرات سلسلہ ہذا پر گذرا ہے اور تو بہی اس سلسلہ کی کیفیت حاصل ہوئی چنانچہ فقیر کو بطفیل خاک نعلین جناب امیر شستین علیہ بقدر حاصل ہے جس طالب صادق کو چاہے اس کیفیت پر عبور اور اسکا صاحب مجاز ہو انشاء اللہ تعالی - مفصل کیفیت حضرات سلسلہ ہذا یہ ہے

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی قدوسی حنفی مؤلف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین (ان چاروں حضرات کا احوال مفصل سلسلہ کرگامیہ اور صابریہ میں تحریر ہو چکا ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اتنی کیفیت ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے میاں پیر اشرف سلونی رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۶ شوال سنہ ۱۱۶۹ ہجری کو بروز یکشنبہ وقت مغرب بمقام سلون خلافت پائی - از مکتوب نطاب العفف الاکملات وحب الوجود

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ حضرت میاں پیر اشرف سلونی وحدانی وحدت رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال سنہ ۱۱۱۱ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت عصر سلون میں آپ پیدا ہوئے - آپکے والد راوی ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ صفر سنہ ۱۱۶۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت سید محمد کریم رحمۃ اللہ علیہ سے سلون میں خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ ربیع الاول سنہ ۱۱۸۵ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت مغرب تبہ ملکوت میں آپنے وفات پائی مزار سلون میں ہے - از مکتوب نطاب العفف الاکملات - از حب الوجود | خلفا آپکے ۱۲ ہوئے جنکی تفصیل یوں ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر ایک اور خلیفہ اصغر ۱۵ ہوئے صاحب مجاز ۲۸ ہیں بیعت فیضان باطن حضرت نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت امام ہمام حسین شہید کربلا رح کا حاصل ہوا اور آپ سے تین خفی و جلی صادر ہوئے جنکی تفصیل مندرج مکتوب نطاب میں ہے - |
| ۶ حضرت سید محمد کریم محول الارواح رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ رمضان سنہ ۹۹۹ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر بغداد شریف میں آپ پیدا ہوئے آپکے والد ماجد راوی ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ شعبان سنہ ۱۰۲۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت چاشت حضرت سلطان شاہ نا ہوتی رحمۃ اللہ علیہ سے قندہار میں خلافت پائی ہے - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۹ ماہ ذیحجہ سنہ ۱۱۸۸ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق مرتبہ ملکوت میں آپنے وفات پائی مزار شریف سلون میں ہے - از مکتوب نطاب کشف معلی | خلفا آپکے تین ہیں پہلے حضرت میاں پیر اشرف سلونی خلیفہ اکبر سلسلہ خاص میں ایک اور خلیفہ اصغر ۲ ہوئے صاحب مجاز ۹ - بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم کا حاصل ہوا اور خوارق آپ سے بہت صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہے - |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| حضرت سلطان شاہ ہاہو تی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲- شوال ۹۱۴ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عشا ملتان خاص مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷- ربیع الاول ۹۶۷ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت بعد عشاء حضرت عبد اللہ شاہ رحمۃ اللہ علیہ سے کرشک مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۹- ماہ ربیع الاول ۱۰۹۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد عصر مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک قندہار مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت سید محمد کریم ایک ہوے اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز دو ہوے - روحی بیعت وفیضان باطنی آپ کو حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی سے حاصل ہے - اور خرقہ آپ سے کوئی نہین ہوا |
| حضرت عبد اللہ شاہ صفات الکبیر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۵- ماہ رجب ۹۳ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بلخ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴- ماہ ذی حجہ ۹۱۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد اشراق بمقام کرشک حضرت قاسم شاہ رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت پائی- از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲- رمضان ۹۹۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت مرتبہ ملکوت مین وفات پائی مزار مبارک کرشک مین ہے، از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت سلطان شاہ ہ ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز تین ہوے - روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت شیخ فرید الدین گنجشکر یا مسعود العالمین سے حاصل ہے، خوارق خفی وجلی آپکے ۹ عدد ہو جو درج مکتوبات نظاب ہے- |
| حضرت قاسم شاہ منقسم الارواح رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴- رمضان ۸۳۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام خاص اصفہان آپ پیدا ہوے- یہ بیان تاریخ ظہرت نامہ ہے بحوالہ بیان آپکے والد کر لکھا گیا | تاریخ ۲۷- ماہ محرم ۸۶۷ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر حضرت فیض اللہ شاہ سے قندہار مین خلافت پائی از مکتوب نظاب حمید الواحد | تاریخ ۱۶- صفر ۹۱۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر مرتبہ ملکوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا قریب پشاور کے ہے، از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد اللہ شاہ ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز ۳ ہوے- روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت صلعم اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی سے حاصل ہے اور خوارق خفی وجلی آپکے ۱۵ ہے جو مندرج مکتوب نظاب ہے |
| حضرت فیض اللہ شاہ روح العالمین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱- شعبان ۷۹۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب کابل مین آپ پیدا ہوے- راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶- ماہ شوال ۸۴۵ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد ظہر حضرت شاہ علاء الحق رحمۃ اللہ علیہ پنڈوی سے پنڈ شریف مین خلافت پائی- منقول از مکتوب نظاب کفایت نامہ | تاریخ ۲۷- ذی حجہ ۸۹۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد عصر مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک قندہار مین ہے اور مکتوب نظاب آپکا حمید الواحد ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت قاسم شاہ ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز ۳- روحی بیعت آپکو حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی سے ہے جو مرتبہ اور حضرت فرید گنجشکر یا بابا ہے اور خرقہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے مرتبہ حاصل ہوئی اور خرقہ کوئی نہین ہوا- |
| حضرت شاہ علاء الحق پنڈوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹- ماہ صفر ۷۵۴ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت ظہر بہرائچ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین منقول از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴- ماہ محرم ۸۲۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت عیسی والحق پنڈوی سے بمقام پنڈ شریف خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷- رجب ۸۸۸ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب مرتبہ لاہوت مین وفات پائی- مزار مبارک پنڈ شریف مین ہے اور مکتوب نظاب آپکا کفایت نامہ ہے از حمید الواحد | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت فیض اللہ شاہ ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز دو ہوے- روحی بیعت آپکو حضرت صلعم اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی سے حاصل ہے اور خوارق خفی وجلی ۸ عدد ہے جو مندرج مکتوبات نظاب ہے |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲ حضرت عیسیٰ والحق پنڈوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ جمادی الآخر ۷۳۰ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر پنڈہ شریف مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ - ماہ محرم ۷۵۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر حضرت شیخ شیر دل حق پنڈوی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام پنڈہ شریف خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ - شوال ۷۹۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب وفات پائی مرتبہ جبروت مین مزار مبارک پنڈہ شریف مین ہے - از مکتوب نطاب کفایت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ علاء الحق ایک اور خلیفہ اصغر ۱۱ - صاحب مجاز تھے ہو - روحی بیعت اور فیضان آپ کو حضرت سید عالم صلعم سے حاصل ہے - اور خرقہ خفی وجلی آپسے ۱۱ - صادر ہوے - جو درج مکتوب نطاب ہے |
| ۱۳ حضرت اخون شیر دل حق پنڈوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شعبان ۶۵۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر گجرات سرحد افاغنہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ - ماہ ربیع الثانی ۷۳۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر حضرت شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام دہلی خلافت پائی منقول از مکتوب نطاب حقیقۃ البحر | تاریخ ۹ - ماہ صفر ۷۶۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت قبل عشا مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک پنڈہ شریف مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت عیسیٰ والحق ایک اور خلیفہ اصغر صاحب مجاز تھے ہو - روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت مولا علی و حضرت محبوب الٰہی سے حاصل ہے اور خرقہ خفی وجلی آپسے ۵ صادر ہوے جو درج مکتوب نطاب ہے |

۱۴ حضرت نصیر الدین محمود چراغ دہلوی (اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیر دل حق پنڈوی ہین) ۱۵ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی (ان دونون حضرات کا مفصل احوال باب ہشتم فصل اول کے صفحہ ۱ مین تحریر ہے) ۱۶ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا مسعود العالمین ۱۷ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اوشی الارواح ۱۸ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند اولی شفاعت امم ۱۹ حضرت خواجہ عثمان ہارونی تکفیر الخلاصی وتکبیر الامانی ۲۰ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی نفی القضاء معلق ۲۱ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح ۲۲ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی سرمدی ۲۳ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۴ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال الولین چشتی ۲۵ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی سبحانی ۲۶ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری کون آباد ۲۷ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری سبو ملایک ۲۸ حضرت خواجہ سدید الدین خدیفۃ المرعشی رکن الکعبہ ۲۹ حضرت خواجہ سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی محیط العناصر ۳۰ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسی صفات ۳۱ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید ۳۲ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۳ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۳۴ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت بابا صاحب سے حضرت سرور عالم صلعم تک گنتی مین ۱۹ حضرات ہین انکا احوال مفصل باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے تا بہ ۴۸ مین تحریر ہے)

## فصل ہشتم دربیان سلسلہ نظامیہ دریہ چشتیہ ہشتم

اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ تعلیم اور کیفیت ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو بعد عطا کرنے خلافت کے شغل برزخ کبری شب مین اور شغل برزخ صغرا دن مین بقواعد مقررہ وتعلیم مستمر کراتے ہین اس شغل شریف کی برکت تمام عمر مین مرتبہ تجلی کالبرق طالب صادق واصل مرشد کو ہو جاتی ہے اور ہمیشہ مرتبہ اللہ علیم مین فنا رہتی اور یہ ہی اللہ کا علیم ہو جاتا ہے چنانچہ یہ احوال اس فقیر مولف تواریخ او کل حضر سلسلہ ہذا پر گذر گیا اور یہ فقیر حضرات کے صدقے سے قدرت رکھتا کہ جس خود وست پر چاہے گذروا دی انشاء اللہ المستعان - حضرات سلسلہ ہذا کا احوال فرحت مال مفصل ومشرح یہ ہے -

**افقر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی حنفی قدوسی مولف تواریخ ہذا ۳ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ربانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح**
ان چارون حضرات کا احوال مفصل سلسلۂ گرگامیہ اور صابریہ مین تحریر ہو چکا ہے) اس سلسلۂ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت اخون دریاخانجی رح سے تاریخ ۱۲ ماہ رجب المرجب
سنہ ۱۱۶۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بمقام کرشک خلافت پائی — از حب الوجود

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلفا |
|---|---|---|---|---|
| حضرت اخون دریاخانجی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ ۱۰۰۳ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت نصف شب شہر گجرات مین آپ پیدا ہوئے آپکے والد راوی ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شوال سنہ ۱۰۴۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت اخون الہ دل رحمۃ اللہ علیہ سے مقام کرشک مین خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ صفر سنہ ۱۰۶۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت چاشت بعمر [illegible] برس آپنے وفات پائی مزار مبارک صحرا کابل مین ہے — از مکتوب نطاب حب الوجود | خلفا آپسے تین ہوئے بانطور کہ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رح اس سلسلۂ خاص مین خلیفہ اکبر ایک اور خلیفہ اصغر دو ہین۔ صاحب مجاز ۱۴۱ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی و حضرت معین الدین چشتی شہنشاہ [illegible] رحمۃ اللہ علیہم سے حاصل ہوئے اور خرقے آپسے ۱۳ خفی و جلی صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہین۔ |
| حضرت اخون الہ دل رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ رجب سنہ ۹۸۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر باجوڑ مین آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد ماجد راوی ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان سنہ ۱۰۱۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال حضرت اخون سالاک رحمۃ اللہ علیہ سے شہر گجرات مین خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ محرم سنہ ۱۰۵۷ ہجری مین بروز سہ شنبہ کے روز وقت بعد مغرب بعمر [illegible] برس آپنے وفات پائی مزار شریف کرشک مین ہے — از ظہرت نامہ | خلفا آپکے چھ ہوئے یعنی حضرت اخون دریاخانجی خلیفہ اکبر اس سلسلۂ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغر ۵ ہوئے اور صاحب مجاز ۲ ہین۔ بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت محبوب سبحانی اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رح سے حاصل ہوا اور خوارق ۹ آپسے خفی و جلی ہوئے جو درج مکتوب نطاب ہین۔ |
| حضرت اخون سالاک رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ یکم ماہ صفر سنہ ۸۵۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد سوات مین آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد راوی ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ ماہ شعبان سنہ ۸۹۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت اخون پنجو رحمۃ اللہ علیہ سے قلعہ تمنی خلافت پائی — از ظہرت نامہ و جمیع الحالات | تاریخ ۱۶ ماہ شوال سنہ ۱۰۲۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب یا وقت چاشت بعمر [illegible] برس آپنے وفات پائی۔ مزار مقدس شہر گجرات مین ہے — از ظہرت نامہ | خلفا آپسے ۸ ہوئے یعنی حضرت اخون الہ دل خلیفہ اکبر اس سلسلۂ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغر ۷ ہین۔ صاحب مجاز ۹ ہوئے بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت علی [illegible] سے اور حضرت محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل ہوا اور خرقے خفی و جلی ۱۱ آپسے صادر ہوئے جو مندرجہ مکتوب نطاب ہین |
| حضرت اخون پنجو رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ ماہ صفر سنہ ۷۹۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر بمقام قندہار آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد صاحب نے ظہرت نامہ کے روبرو بیان کیا۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیقعدہ سنہ ۸۲۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بعد حضرت اخون درویزہ ننگرہاری رحمۃ اللہ علیہ سے قلعہ تمنی مین خلافت پائی — [ از مکتوب نطاب صوفیا بصیر و تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۳ ماہ رجب سنہ ۹۱۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق یا چاشت کے وقت بعمر [illegible] برس آپنے وفات پائی مزار شریف تمنی مین ہے از مکتوب نطاب و جمیع الحالات — از ظہرت نامہ | خلفا آپکے ۳ ہوئے یعنی حضرت اخون سالاک خلیفہ اکبر اس سلسلۂ خاص مین ایک اور خلیفہ اصغر ۲ ہین اور صاحب مجاز ۲ ہوئے۔ بیعت روحی و فیضان باطنی حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل ہوئے اور خرقے دو خفی و جلی آپسے صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہے۔ |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلفاء |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت سید راجی حامد شاہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۳ - شوال ۵۸۹ سنہ ہجری مین بروز [illegible] وقت عصر بمقام قیض آباد آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ - ماہ رمضان ۶۱۷ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت شیخ حسام الدین مانکپوری سے مانکپور مین خلافت پائی - ازمکتوب نطاب دقائق غوثی | تاریخ ۳ - ماہ صفر ۷۵۷ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا مرتبہ جبروت [illegible] وفات پائی مزار مبارک مانکپور مین ہے اور مکتوب نطاب [illegible] ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلۂ خاص مین حضرت بہاؤ الدین جونپوری ایک اور خلیفہ صغر ۳ صاحب اجازہ ہوے - روحی بیعت و فیضان باطنی حضرت سرور [illegible] سے حاصل اور خرقے خفی و جلی ۲ صادر ہوے جنکی تفصیل [illegible] مکتوب نطاب [illegible] ہے |
| ۱۵ حضرت شاہ شیخ حسام الدین مانکپوری عرفان الکوثر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ - ماہ ذیحجہ ۵۲۵ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر مانکپور مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین ازظہرت نامہ | اول خلافت تاریخ ۱۷ - ماہ صفر ۶۱۵ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت ظہر حضرت قاسم شاہ سے اور دوسری خلافت کلی حضرت نور الدین قطب عالم سے پنڈوہ مین تاریخ ۱۱ - ذیقعدہ ۷۹۳ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب حاصل کی ازمکتوب نطاب مفرد المذاق | تاریخ ۱۷ - ماہ رجب ۹۹ [illegible] سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب مرتبہ لاہوت مین اپنے [illegible] بتبت اور مکتوب نطاب [illegible] مزار مبارک مانکپور مین ہے | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلۂ خاص مین حضرت سید حامد شاہ ایک اور خلیفہ اصغر صاحب اجازہ ۹ ہوے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت بایزید بسطامی طیفور شامی اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی سے حاصل ہے اور خرقے ۹ صادر ہوے جو درج مکتوبات نطاب ہے |
| ۱۶ حضرت شاہ شیخ نور الدین پنڈوی قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷ - ماہ رجب ۵۱۹ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر گوڑہ مین آپ پیدا ہوے راوی اس روایت کے میان شمس احمد ہین ازظہرت نامہ | اول خلافت تاریخ ۲ - ماہ رجب [illegible] سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر [illegible] بعد ظہر حاصل کی - اور دوسری خلافت کلی تاریخ ۲۴ - ماہ صفر ۷۸۶ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت شیخ علاؤ الدین لاہوری سے پنڈہ شریف مین خلافت پائی - ازظہور الشفاعت | تاریخ ۴ - ماہ رمضان ۸۰۹ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عشا مرتبہ ملکوت [illegible] مزار مبارک پنڈہ شریف مین اور مکتوب [illegible] حضرت [illegible] دقائق غوثی | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلۂ خاص مین حضرت شیخ حسام الدین مانکپوری ایک اور خلیفہ اصغر ۹ صاحب اجازہ ہوے روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلعم اور حضرت خواجہ معین الدین چشتی شہنشاہ ہند الولی اور حضرت اویس قرنی سے حاصل ہے اور ۵ خوارق آپسے ظہور مین آئی جو مندرج مکتوبات نطاب ہے |
| ۱۷ حضرت شاہ شیخ علاؤ الدین لاہوری قوی الاعلام بن شفیع احمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ - شعبان ۷۰۳ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب پنڈہ شریف مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے میان شفیع احمد آپکے والد ہین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ - رمضان ۷۳۹ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد عصر حضرت شاہ شیخ سراج الدین عثمان اخی چراغ رحمۃ اللہ علیہ سے لکھنوتی مین خلافت پائی ازمکتوب نطاب کبیر المحمید - | تاریخ ۲۷ ماہ رجب ۷۹۰ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک پنڈہ شریف مین ہے اور مکتوب نطاب ہے ظہور الشفاعت ازمکتوب نطاب مفرد المذاق | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلۂ خاص مین حضرت نور الدین قطب عالم ایک اور خلیفہ اصغر صاحب اجازہ ہوے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت صلعم اور حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی سے حاصل ہے اور خوارق ۴ صادر ہوے جو مفصل مندرج مکتوبات نطاب ہے |
| ۱۸ حضرت شاہ شیخ سراج الدین عثمان اخی چراغ غنی الارواح رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ - شوال ۶۱۷ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت قریب عصر لکھنوتی مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ - ماہ محرم ۶۶۱ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی مین خلافت پائی ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت | تاریخ ۵ - شوال ۷۵۷ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب مرتبہ لاہوت مین وفات پائی مزار مبارک لکھنوتی مین ہے اور مکتوب نطاب کبیر الحمید ہے ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلۂ خاص مین حضرت شیخ علاؤ الدین لاہوری ایک اور خلیفہ اصغر ۳ صاحب اجازہ ہوے - روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت سرور عالم صلعم سے حاصل ہے اور خرقے ۷ صادر ہوے جو درج مکتوبات نطاب ہے |

۱۹ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الہی (ان حضرت سے حضرت سید عالم صلعم تک ۲۰ حضرات ہین اونکا حال صفحہ ۱۲۷ سے واضح ہوگا - اس سلسلۂ خاص مین حضرت سراج الدین عثمان اخی چراغ خلیفہ اکبر ایک ہین

# فصل نہم در ذکر سلسلہ نظامیہ صفویہ منوریہ چشتیہ نہم

اس سلسلہ عالیہ کی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ نظامیہ چشتیہ ہشتم کے ہے لیکن اتنا فرق ہے کہ اس سلسلہ میں اول اشغال اعمالی ہیں۔ اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے

فقیر شاہ محمد حسن صابری نظامی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین (ان چاروں حضرات کا حال سلاسل گرگامیہ صابریہ میں درج ہے) ۵ حضرت شاہ منور علی الٰہ آبادی (آپکا حال صفحہ ۲۸ میں تحریر ہے) اور ان حضرت نے اس سلسلہ خاص میں تاریخ ۱۷۔ ماہ ربیع الاول ۱۲۰۳ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت اشراق بمقام مکن پور خاص حضرت مخدوم شیخ صفی اللہ حنفی علوی سے خلافت پائی۔ ۶ حضرت مخدوم شیخ صفی اللہ حنفی علوی (آپکا حال صفحہ ۲۳۲ میں لکھا ہے) اس سلسلہ کے متعلق یہ حال ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ۱۳۔ ماہ صفر ۹۱۰ھ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت فجر بمقام کچھوچھہ شریف حضرت سید اشرف جہانگیر بن سعید احمد جو زقانی سے خلافت حاصل کی۔ منقول از تحفۃ الوحدت بحوالہ کلیات

| حضرت سید اشرف جہانگیر بن سعید احمد جو زقانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷۔ رجب ۶۹۹ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب ملتان میں تولد ہوئے حضرت حسینی سید ہے بروایت آپکے والد ماجد ظہیر الدین لکھا گیا | تاریخ ۱۴۔ شوال ۷۸۵ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام فیض آباد حضرت علاؤ الدین لاہوری بن شفیع احمد سے خلافت پائی منقول از مکتوب لطائف ظہور البقاعت | تاریخ ۹۔ ذیقعدہ ۸۰۸ھ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت عصر بعد نماز مرتبہ ناسوت الطف میں وفات پائی۔ مزار شریف کچھوچھہ میں ہے از نفقشہ حنفیہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آپکے حضرت مخدوم صفی اللہ ہیں |
|---|---|---|---|---|

۸ حضرت علاؤ الدین لاہوری کا حال صفحہ ۱۳۲ میں قلمبند ہو گیا ہے اس سلسلہ کے متعلق یہ حال ہے کہ حضرت سید اشرف جہانگیر رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر ہیں۔ ۹ حضرت شیخ اخی سراج الدین عثمان ہیں ۱۰ حضرت سلطان نظام الدین محبوب الٰہی (ان حضرت سے حضرت سید عالم صلعم تک ہر حضرات ہیں اونکا حال صفحہ ۱۲۷ میں تحریر ہے اور حضرت اخی سراج کا حال ۱۳۰ میں اور حضرت سلطانجی کا حال صفحہ ۱۱۶ میں تحریر ہے۔

# فصل دہم در احوال سلسلہ نظامیہ چشتیہ فتحیہ او رادیہ دہم

اس سلسلہ خاص کی یہ کیفیت ہے کہ حرز مرتضوی شریف کا اجازہ طالب صادق و اصل مرشد کو دیا جاتا ہے اور یہ سلسلہ خاص اسی ورد سے منسوب ہے اسکی اجازت حاصل کرنے میں بیشمار فوائد حاصل ہوتے ہیں جو تحریر سے باہر ہیں قاری کو اسکی تلاوت سے وقتاً فوقتاً مقامات و مکاشفات کھلتے جاتے ہیں۔ احوال حضرات سلسلہ ہذا کا اوسکے یہ ہوتا چلا آتا ہے کہ اس سلسلہ خاص میں صاحب اجازت بموجب اولو الامر یعنی حاکم ہر دو موصوف حضرت شیخ سے ایک خلیفہ اکبر ہوتا کوئی اصغر او صاحب مجاز نہیں ہوتا اور روحی مجتبیٰ بھی حاصل نہیں ہوتی کسی حضرت سے سوا مولا علی کرم اللہ وجہہ اور دادیہ کے باقی کیفیت او رنسبت اوس باقیمانہ کا علم قاری کو دیا جاتا ہے۔ اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے۔

گنگوہی محبوب الٰہی صادق شائل ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وحید سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت شمس الآفاق شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین (فقیر مولف سے حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ تک تعداد میں تیرہ حضرات ہیں ان کا مفصل حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۳۴ سے ۴۸ تک مفصل تحریر ہے)
۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجمانی ۱۵ حضرت سید بڈھن بہرائچی حسان الارواح ۱۶ حضرت سید اجمل المجید بہرائچی حضوری ابدال علو العزم (ان تینوں حضرات کا احوال باب ہفتم فصل ہشتم کی صفحہ ۸۴ میں تسطیر ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ حضرت سید اجمل رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ ۹۵۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب حضرت سید نجب الدین قلندر کبری اس سلسلہ خاص کی خلافت حاصل کی۔ از ضمیمہ نصرت ۱۷ حضرت سید نجب الدین قلندر کبری غوث الدہر قلندر اول (آپ کا حال صفحہ ۴۰ میں تحریر ہے) مگر اس سلسلہ خاص کی متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت سید نجب الدین کبری کے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت سید اجمل بہرائچی ہوئے اور خلیفہ اصغر ۵ اور صاحب مجاز ۲ ہوئے اور بیعت روحی وفیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوئے اور خرقے خفی وجلی ۵ صادر ہوئے جنکی تفصیل مندرج مکتوب نطاب ہے ۱۸ حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ آپ کا مفصل حال صفحہ ۴۸ میں تسطیر ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۲ ماہ شوال سنہ ۷۲۳ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت صبح صادق حضرت عبد العزیز تیمی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت پائی اور حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ کے اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر حضرت نجب الدین کبری قلندر اول اور ایک خلیفہ اصغر اور صاحب مجاز ۴ ہوئے اور روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو بھی اس سلسلہ میں حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوئے اور گیارہ خوارق خفی وجلی صادر ہوئے جنکی تفصیل مندرج مکتوب نطاب ہے۔

| ۱۹ حضرت شاہ عبد العزیز تیمی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ ماہ صفر سنہ ۲۰۱ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر آپ یمن میں پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | اول بیعت توبہ وارشاد سنہ ۲۴۰ ہجری میں بکسب نفس انتقالی بعد تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۲۶۰ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق حضرت ابو بکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف میں خلافت حاصل کی۔ از مکتوب نطاب برہان الممات | تاریخ ۱۱ ذیحجہ سنہ ۳۳۲ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت چاشت مرتبہ جبروت میں وفات پائی مزار مبارک آپکا یمن خاص میں قریب کوہستان کے ہے۔ از مکتوب نطاب حسین المغفرہ | اس سلسلہ خاص میں خلفا آپ کے ۳ ہوئے یعنی حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اکبر ایک اور خلیفہ اصغر ۲ صاحب مجاز ۷ ہوئے روحی بیعت وفیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہوئے اور خرقہ آپ سے کوئی نہیں ہوا |
|---|---|---|---|---|

۲۰ حضرت شاہ شیخ ابو بکر شبلی حسان الفردوس ۲۱ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابو القاسم جنید بغدادی عبد اکرم ۲۲ حضرت سری سقطی ۲۳ حضرت شاہ شیخ سدید الدین معروف کرخی محکم الافلاک (ان چاروں حضرات کا مفصل احوال باب پنجم فصل دوم کے صفحہ ۱۳ و ۱۴ میں مندرج ہے) ۲۴ حضرت خواجہ داؤد طائی (ان حضرت کا شرح حال باب ہفتم فصل چہارم کے صفحہ ۷۰ میں درج ہوگیا ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ آنحضرت یعنے حضرت خواجہ داؤد طائی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شاہ جبار احمد سہیل تستری رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۲ ماہ ذیحجہ سنہ ۱۵۹ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق بمقام مدینہ منورہ خلافت پائی۔ از مکتوب نطاب جلال وحدت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵ حضرت شاہ جبار احمد سہیل تشتری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ رمضان سنہ [illegible] ہجری میں بروز یکشنبہ وقت زوال مکہ معظمہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپ کے والد ماجد ہیں<br>بسجود اسود | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۶۴۲ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت تہجد حضرت شاہ زین الدین رحمۃ اللہ علیہ سے دمشق میں خلافت حاصل کی۔<br>بسجود اسود | تاریخ ۱۱ شوال سنہ ۶۹۱ ہجری میں بروز شنبہ وقت نصف شب مرتبہ جبروت میں وفات پائی۔ مزار مبارک مکہ معظمہ واقع جنت المعلی میں ہے اور مکتوب نطاب آپکا جلال وحدت ہے<br>از مکتوب نطاب تقرّ المامور از ظہرت نامہ | خلفاء آپکے اس سلسلہ میں ۳ یعنی حضرت خواجہ داؤد طائی رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر ایک اور خلیفہ اصغر ۲ تھے مجاز ۷ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوئے اور خوارق خفی و جلی ۵ اصادر ہوئے بعد منہدج کتب |
| ۲۶ حضرت شاہ زین الدین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۶۰۰ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت نصف شب آپ مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے<br>از بسجود اسود | تاریخ ۲۰ ماہ ذوالحجہ سنہ ۶۲۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر اپنے حضرت عبدالغفار بن سلطان کو فہ میں خلافت حاصل کی۔ اور تاریخ ۱۳ شوال سنہ ۶۲۱ ہجری میں نعمت ابدال وہب ہوا۔<br>از مکتوب نطاب خفی الابرار | تاریخ ۳ ماہ رمضان سنہ ۶۵۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر مرتبہ جبروت میں وفات پائی۔ اور مزار شریف دمشق میں ہے۔<br>از مکتوب نطاب جلال الوحدت | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آپکے حضرت شاہ جبار احمد سہیل تشتری رحمۃ اللہ علیہ ایک اور خلیفہ اصغر ۲ ہوئے اور روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہوئے |

۲۷ حضرت عبدالغفار بن سلطان الشمدی (انکا حال صفحہ ۱۴۹ میں تحریر ہوگیا) مگر اسی سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت شاہ زین الدین رحمۃ اللہ علیہ ایک اور خلیفہ اصغر چار ہوئے ۲۸ حضرت خواجہ زبیر بن واحد رحمۃ اللہ علیہ (انکا حال صفحہ ۱۹ میں مسطور ہے) ۲۹ حضرت عبدالعزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ (انکا حال صفحہ ۸ میں مرقوم ہے) ۳۰ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپ کا احوال صفحہ ۶ میں تحریر ہے) فقط

## فصل ہفتم دربیان سلسلہ قلندریہ انصاریہ ہفتم

اس سلسلہ عالیہ کی تعلیم اور عشق مثل سلسلہ اول قلندریہ کے ہے چونکہ کیفیت عنوان سلسلہ پر تحریر کردی گئی ہے اسلئی مکرر نہیں لکھی مگر احوال سلسلہ ہذا کے حضرات والا صفات کا شرح ذیل میں تحریر کیا جاتا ہے۔

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قلندری فخری مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قلندر قطب الاقطاب ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین (ان چاروں حضرات کا مفصل احوال سلسلہ گرامیہ اولیاء میں تحریر ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس سلسلہ خاص کے خلافت تاریخ ۸ شوال سنہ ۱۱۹۳ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب حضرت شاہ عبداللہ عرف الٰہدیہ قلندر لاہرپوری کو لاہرپور میں خلافت اکبری حاصل کی اور اونکی خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں ہوئے۔ از مکتوب نطاب حب الوجود

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ حضرت عبداللہ شاہ اُلوہ عرف الٰہدیہ قلندر لاہرپوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ سنہ ۱۱۵۰ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت تہجد فیض آباد میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپ کے والد ماجد قبلہ ہیں<br>از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ صفر سنہ ۱۱۸۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت بعد نماز فجر حضرت شاہ عبدالرحمن عرف شاہ فتح قلندر رحمۃ اللہ علیہ سے لاہرپور میں خلافت پائی۔<br>از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ جمادی الآخر سنہ ۱۱۹۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عشاء قبل از نماز مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک لاہرپور میں ہے۔<br>از حب الوجود | خلیفہ اکبر آنحضرت کے اس سلسلہ خاص میں حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قلندر ایک ہیں سوائے انکی اور کوئی خلیفہ نہیں ہے۔ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہے اور خرقہ آپ سے کوئی نہیں ہوا۔ |

# ضمیمہ متعلق صفحہ ۱۴۸

احوال عجیبہ حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری رحمۃ اللہ علیہ فقیر مولف تواریخ ہذا بہ روایت صحیح کتاب ظاہری کشف المجاہدین تصنیف حضرت عبد الرحمن سلمیؒ اور کتاب ظاہری معکوس النفس تصنیف حضرت ابو القاسم کرمانی سے متفق اللفظ والمعنی تحریر کرتا ہے کہ یہ حضرت تاریخ ۲ ماہ شعبان ۳۹۶ھ ہجری میں پیدا ہوئے کنیت ان حضرت کی ابو اسمعیل ابن منصور اور نام محمد الانصاری اور لقب شیخ الاسلام ہے خاص و عام میں آپ خواجہ عبد اللہ انصاری کے نام سے مشہور رہے ہیں عجب مقدس صفات بزرگ تھے چودہ برس میں فارغ التحصیل ہو چکے تھے قوت حافظہ ایسی تیز ہی ہوئی تھی کہ ایک لاکھ اشعار عربی آپکو بر زبان اور تین سو احادیث مقدس کے حافظ تھے اور ایک ایک حدیث شریف کی ہزار ہزار اسناد میں اپنی زمانہ ارشاد و ہدایت میں خلایق کے رو برو بیان کرتے تھے۔ کشف المجاہدین میں لکھا ہے کہ تاریخ ۱۴ رجب ۴۱۰ھ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت فجر حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری نے بعمر چودہ سال حضرت سلمیؒ سے خلافت پائی اور اوسی تاریخ سے مصروف جہاد نفس ہو گئے یعنے جو کام کہ نفس کے بالعکس کرتے تھے اور نیز یہ خرقہ عجیبہ بھی حضرت احدیت صرفہ نے روز ازل سے آپ کی ذات والا صفات کے واسطے مخصوص فرمایا تھا کہ ایکبار آپ اس عالم سے حجاب فرما کر ہو جائیں اور پھر قبر سے نکلکر حیات ثانی پاکر اپنی مراتب باطنی کی باقیماندہ تکمیل فرمائیں اور بہت سے بندگان خدا کو اپنی فیض ارشاد و ہدایت سے مستفیض فرمائیں چنانچہ اس احوال عجیبہ پیر و مرشد اپنی کا حضرت عبد القدوس بصری قلندرؒ اپنی مکتوبات نطاب معرفت بعض میں اس طرح ترقیم فرماتے ہیں کہ جبکہ اس فقیر عبد القدوس نے تاریخ ۱ محرم ۴۶۷ھ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز عصر حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری سے بیعت توبہ حاصل کی اور پھر ۴۷۹ھ ہجری میں بیعت خلافت و ارشاد سے مجھکو ممتاز بنایا بعدہ میرے حضرت ہادی برحق نے فرمایا کہ اے عبد القدوس اس فقیر عبد اللہ انصاری کو عالم ارواح میں حضرت رب الارواح شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ و اصحابہ وسلم سے خبر ملی ہے کہ عبد اللہ انصاری تو نے چودہ ۱۴ برس کی عمر سے بموجب کہنے عبد الرحمن سلمیؒ کے جہاد نفس شروع کیا تھا اور ۴۵۷ھ ہجری تک برابر مصروف جہاد نفس رہا اوسکے صلہ میں حضرت وحدت نے تجھکو مجاہد اکبر اور شہید باطن گردانا اور ایک جسم مرتبہ واحدیت عطا فرمایا اور تو زمرہ اولیاء اللہ میں گردانا گیا اور ۴۵۸ھ ہجری میں جسم مرتبہ باطنی واحدیت کا معرفت شیخ محمد ابن یعقوب [illegible] کے تجھکو حاصل ہوگا اور جبتک تیئیس ۲۳ برس کامل شغل برزخ ساذج میں مشغول ہوکر اوسکا عروج پائیگا تو تجھکو وجود ظاہری مرتبہ احدیت کا نصیب ہوگا اور دو سال میں تجھکو مرگ رسمی حاصل ہوگی اور دفینہ بھی حاصل ہو جائیگا اور بعد دفینہ ہونے کے دو دن قبر تیری شق ہوگی اور مرتبہ احدیت وجود ظاہری تو عالم ظہور میں ظاہر ہونیکے لیے قبر سے باہر ہو جائیگا اور قبر میں کفن خالی رہجائیگا اور اس اسرار عجیبہ کے دیکھنے اور اوس سے مستفیض ترقی کیفیات باطنی کے ہونیکو چند اولیاء ہمعصر تیرے مزار پر جمع ہونگے اوسکے بعد تجھکو لازم ہے کہ اپنی دولت عرفان کی باقیماندہ ترقی یا تکمیل کو پہونچائیو اور دیگر بندگان خدا کو بھی تعلیم و ہدایت سے بہرہ مند کیجیو۔ حضرت عبد القدوس بصری لکھتے ہیں کہ میں اس مژدہ سرور کو سنکر جو میرے حضرت شیخ نے سنایا تھا نہایت خوش ہوا کہ یہ خرقہ عجیبہ خداوند تعالی نے میرے ہادی برحق کی صورت کیواسطے مخصوص فرمایا ہے لیکن چونکہ اوس وقت تک مجھے پوری پوری تعلیم کیفیت باطن نہیں ہوئی تھی میں اپنی کم نصیبی اور محرومی پر مایوس ہوا اور اپنی خطرات رفع کرنیکو عرض کیا کہ اے ہادی برحق کیا یہ غلام معرفت الہی سے محروم رہیگا فرمایا نہیں تجھی میں حیات انقلاب کذائی برزخ میں کامل طور سے تعلیم دونگا اور تجھسے میرا سلسلہ تعلیم طریقت و ارشاد و ہدایت کا جاری ہوئیگا الا میں نے کہا یا حضرت خدای تعالی تو فرماتا ہے کہ میں آدمی کو مار کر قیامت ہی کے روز اونکو قبروں سے اوٹھاؤنگا یہ کیونکر ممکن ہے کہ قبل از حشر آپکا بعث ہو اور دو بارہ آپ زندہ ہوکر مجھے تعلیم فرمائیں اپنے اور میرے مراتب باطنی کی تکمیل فرمائیں حضرت عبد اللہ انصاری نے فرمایا کہ فرزند روحانی عبد القدوس بصریؒ یہ امر حضرت رب الارواح نے میرے لیے مخصوص فرمایا ہے اسمیں مصلحت خاص ہے اسکے علاوہ حضرت عزیر پیغمبر کا قصہ قرآن مجید میں دیکھ لے یہ امر خاص خدای تعالی پر کچھ مشکل نہیں ہے وہ اپنی کلام پاک میں ایک جگہہ فرماتا ہے اِنْ یَّشَاْ یُذْهِبْكُمْ وَیَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِیْدٍ ۝ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِیْزٍ ۝ حاصل معنے اس آیت شریف کا یہ ہے کہ اگر چاہے لیجاے تمکو اور لے آوے پیدایش نئی اور نہیں یہ اوپر اللہ تعالی کے مشکل ۔ دوسری جگہہ فرمایا فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا ثُمَّ اَحْیَاهُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَشْكُرُوْنَ ۝ معنے اس آیت شریف کے یہ ہیں پس کہا واسطے اونکی اللہ تعالی نے مر جاؤ پھر جلایا اونکو تحقیق اللہ صاحب فضل کا ہے اوپر لوگوں کے ولیکن اکثر لوگ نہیں شکر کرتے ۔ تیسرے حضرت صلعم نے فرمایا ہے قال النبی علیہ السلام اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰهِ لَا یَمُوْتُوْنَ فَاِنَّمَا یَنْقَلِبُوْنَ مِنْ دَارٍ اِلٰی دَارٍ ۔ چوتھے یہ آیۃ شریف کہ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْیَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ یُرْزَقُوْنَ ۝ فَرِحِیْنَ بِمَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَیَسْتَبْشِرُوْنَ ۝ معنے اس آیۃ شریف کے یہ ہیں کہ اور مت گمان کر اون لوگوں کو کہ مارے گئے بیچ راہ اللہ تعالی کے مردے بلکہ زندہ ہیں نزدیک رب اپنی کے رزق دیے جاتے ہیں خوش ہیں ساتھ اوس چیز کے کہ دیا ہے اونکو اللہ تعالی نے فضل اپنی سے اور خوشخبری لیتی ہیں ۔ فرزند روحانی عبد القدوس بصری تو مایوس نہو میری نسبت حضرت احدیت صرفہ کو یہی منظور ہے اور اسکے متعلق جو مصلحتیں ہیں وہ قابل افشاء عام نہیں ہیں ہاں اسقدر راز کہے دیتا ہوں کہ یہ فقیر عبد اللہ انصاری بامر سرمدی قبر سے نکلکر بصرہ میں قیام گزین اور ہرات میں چلہ کش ہوگا اور اس انقلاب کذائی برزخ میں اپنی اور تیرے مراتب کی باطنی تکمیل کریگا اور یہ راز الہی تجھپر فاش ہوا خبردار تا وقتیکہ یہ وجود باطنی تیرے علم اور نظر سے غائب نہو جاے کسی پر ظاہر مت کرنا اور اس اسرار عجیبہ کو اپنی اور فقیر کے مکتوبات نطاب میں قلمبند کر دینا حضرت عبد القدوس بصری لکھتے ہیں کہ جب میرے پیر و مرشد نے آیات اور حدیث سے میری تسلی کی تب میرے قلب نے اونکے دوبارہ زندہ ہونیکو تسلیم کیا اور فوراً حسب ہدایت حضرت ممدوح میں نے مکاتیب نطاب میں احوال فرحت مآل کو قلمبند کر دیا بعد کو میں نے پھر عرض کیا کہ یا حضرت میں بصرہ میں کیونکر حضور کو پہچانونگا فرمایا کہ فرزند اسوقت تو میری صورت کو خوب ذہن نشین

کرلیجیو وہان میری ہی صورت نظر پڑیگی اور نام میرا وہان خاص تیری معرفت کی خاطر صدیق اسمعیل ہوگا او عامہ خلایق بصرہ مین شیخ صدیق میرا نام مشہور ہوگا اور اوسی صورت سے چند سال ہدایت و ارشاد مین مصروف رہونگا مکتوب نطاب اعجاز معرفت تصنیف
حضرت شیخ محمد مقصود سوسی مین مرقوم ہے کہ تاریخ ۱۱ صفر ۵۹۵ ہجری کو حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری نے حضرت شیخ محمد بن یعقوب سوسی سے وہ جسم لطیف مرتبہ واحدیت کا جسکی نسبت امر سروری صادر ہوا تہا حاصل کیا اور خلافت پائی تئیس ۲۳ برس کامل آپ مشغول شغل برزخ
سے ہے اور تاریخ ۲۱ ربیع الاخر ۶۱۸ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت مغرب بغداد شریف کہنہ مین بمرتبہ تنزلات لطف حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری نے وفات پائی اور وہین دفن کیے گئے وقت دفن فقیر عبد القدوس بصری اور حضرت ابو القاسم گرگامی موجود تہے اور نیز علاوہ بہت اولیا کے
جو شریک دفن تہے اسمند رجہ ذیل پندرہ اولیا حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری کے مزار پر پہلے رہ مراقب ہوکر ہر وقت ترقی کیفیات عرفان اوٹہاتے تہے اسماء اون پندرہ حضرات اولیا کے یہ ہین حضرت ابو الحسن علی ہکاری حضرت عبد الواحد تمیمی حضرت شیخ عبد اللہ بن شعیب
حضرت شیخ حماد کردی حضرت ابو الحسن نجار حضرت شیخ عبد الرحمن بن ابی رجال حضرت شیخ ابو نصر حضرت شیخ ابو الوفا حضرت شیخ عبد الرحمن جوبی حضرت شیخ احمد الاعظم حضرت شیخ ابو العباس حریری حضرت شیخ علیم ... حضرت
علی القضاة ہمدانی حضرت شیخ ابو العباس بن حریف حضرت شیخ عدی بن مسافر - حضرت عبد القدوس بصری لکہتے ہین کہ بعد گذرنے پندرہ روز کے تاریخ ۱۸ جمادی الاول ۶۱۸ ہجری کو بروز سہ شنبہ وقت عصر کے میرے قلب پر ساتوین [illegible]
ورچکا الہام سروری ہوا کہ عبد القدوس بصری اسوقت جو تو مشغول شغل ملکوتی ہے اسکو ترک کر اور متوجہ جانب مزار عبد اللہ انصاری کے ہوجا فقیر عبد القدوس بصری نے اوسیوقت شغل ملکوتی ترک کیا اور روضہ منورہ حضرت پیر و مرشد برحق خواجہ عبد اللہ انصاری [illegible]
دیکہا تو حضرت شیخ محمد ابو القاسم گرگامی اور پندرہ حضرات کاملین موصوف مزار شریف پر موجود ہین اور ہر ایک عارف کو اپنی حقیقت مین فنائے تامہ حاصل ہے اور اس فقیر کو بہی اوسوقت فنائے تام حاصل تہی کہ دفعتاً مزار مظہر الانوار حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری کا شق ہوا اور ایک نور الہی مثل
کے ظاہر ہوا جو زمین سے آسمان تک محیط ہوگیا بعد عبد اللہ انصاری بوجود مرتبہ واحدیت الاصغر کے قبر سے باہر تشریف لائے اور اوس جسم لطیف بلکہ الطف پر نظر عارفین کی کام نکیا ہر ایک بحال خود متحیر و متوحش تہا حیرت محمود اکبر جس سے عبارت ہے دفعتاً جسم
مقدس نظرون سے غایب ہوگیا بعدہ دیکہا کہ قبر شریف مین کفن خالی موجود ہے اور قبر شق ہے تہوڑی دیر بعد قبر شریف بہی برابر ہوگئی بعد اس واقعہ اسرار الہی کے مزار آپکا بغداد کہنہ مین پختہ تعمیر ہوا اور کل حضرات کاملین اپنے اپنے مقامات کو تشریف لیگئے فقیر عبد القدوس بصری
و ہدایت خلق اللہ کو بہرہ مند کرنے لگا - مکاتیب نطاب زبرہ نہلوا ور ریا المقارب سے ظاہر ہوا کہ حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری نے اس انقلاب کذائی برزخ ثانی مین تاریخ ۳ - ذی حجہ ۶۰۵ ہجری مین حضرت شیخ لعل محمد قطب قلندر ملکوت نما سے اور پہر تاریخ ۱۲ ذی حجہ
۵۹۲ ہجری مین حضرت قطب الدین بینا دل قلندر سے خلافتین حاصل کرکے اپنی مراتب باطنی کی تکمیل اور بہت سے بندگان خدا کو شیخ صدیق کے نام سے تعلیم و ہدایت کی اور اسی شیخ صدیق کے نام سے مشہور عام ہوے - اور خاص اولیاے معصر کی نظرون مین کو وہی صورت
عبد اللہ انصاری کی سمارہی تہی جسوقت کہ منقلب اسم صدیق کو دیکہتے تہے وہی صورت نظر پڑتی تہی اور بیساختہ فرماتے تہے السلام علیک یا عبد اللہ انصاری حضرت عبد القدوس بصری لکہتے ہین کہ حسب اتفاق ایک مدت کے بعد میرا اتفاق بصرہ جانیکا ہوا
اور اپنی مرشد برحق حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری کی تلاش و جستجو کی بعد کوشش بسیار اوسی نام اور پتہ سے جو آپنے اپنی شبیہہ مبارک کا پتہ دیا تہا اور نیز اپنی ہادی کی صورت کو اپنی ذہن مین خوب جما لیا تہا اوسی کذائی تجلی آثار صفاتی کے ساتہہ مشاہدہ کیا اور حضرت محمد
ابو القاسم گرگامی کو آپ کی صحبت مبارک مین ہمجلیس پایا اور اس مرتبہ انقلاب کذائی برزخ عبد اللہ انصاری کا سوا چند عارفون کے کسیکو علم نہ آیا چند عرصہ تک مین خدمت مبارک حضرت شیخ مین حاضر رہا شب و روز کی تعلیم لسانی سے موج حسن بہرہ مند ہوا
بالاخر تاریخ ۱۱ محرم ۶۳۲ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت عصر بصرہ خاص مین بموجودگی حضرت محمد ابو القاسم گرگامی اور حضرت خواجہ ابو الحسن علی ہکاری میرے ہادی برحق حضرت خواجہ عبد اللہ انصاری نے خلافت کلی برزخی عطا فرمائی اور اس مرتبہ
باطنی کی تکمیل کے بعد اس فقیر عبد القدوس بصری کو روحی بیعت حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم اور ساتون صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور حضرت خضر علیہ السلام سے حاصل ہوئی - حضرت عبد القدوس بصری رحمۃ اللہ علیہ اپنی
مکتوب نطاب معرفت ابیض مین لکہتے ہین کہ میرے حضرت مرشد برحق بعد عطاے خلافت کلی برزخی سات روز کے بعد بصرہ سے بہی غایب ہوگئے اور مزار شریف آپ کا بغداد مین ہے اور بعض کہتے ہین کہ گازرگاہ ہرات مین ہے مگر صحیح روایت
یہہ ہے کہ آپکا دفن بغداد شریف مین ہوا اور فی الحقیقت وہین آپ کا مزار شریف ہے اور گازرگاہ ہرات مین صرف چلہ گاہ ہے اور مزار شریف کے مشہور ہونیکی وجہ یہ ہے کہ ایک زمانہ مین آپ ہرات مین چلہ کش بہی تہے اور بصرہ مین
خلق اللہ کو تعلیم و ارشاد و ہدایت بہی کرتے تہے جب آپ بصرہ سے غایب ہوے تو اوسی زمانہ مین ہرات سے بہی غایب ہوگئے اور اوسی چلہ گاہ مین تبرکاً لوگون نے آپ کا نشان مزار تعمیر کیا -

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شاہ قطب الفرار بنیادو دل بن حضرت ابو القاسم رمضان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب ۵۳۰ سنہ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد بمقام ہرات آپ تولد ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہین۔ از طرت نامہ | بتاریخ ۱۴ ماہ جمادی الاول ۵۶۲ سنہ ہجری کو بروز سہ شنبہ وقت عصر اول خلافت ارشاد اپنے والد ماجد سے۔ اور دوسرے مرتبہ بتاریخ ۱۵ ماہ شعبان ۵۹۲ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت مغرب آپنے حضرت سید نجب الدین قلندر غوث الدہر سے خلافت بر غوثی حاصل کی۔ از مکتوب لطائف ضمیمہ نصرت | تاریخ ۱۹ ماہ رمضان ۶۷۵ سنہ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی اور مزار مبارک مرزا پور مین ہے۔ اور مکتوبات لطائف آپکا خزینہ تعشق ہے۔ از مکتوب لطائف المجاز معرفت | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ محمد بن یعقوب سوختی ہین اور خلیفہ اصغر ۷ اصاحب مجاز ۹ آپکے ہوے اور بیعت روحی و فیضان باطنی آپکو حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے اور حضرت سرور عالم صلعم سے حاصل ہوا اور خوارق ۲۵ آپسے ظاہر ہوے۔ |

۱۰ حضرت سید نجب الدین غوث الدہرؒ ۱۱ حضرت خضر رومیؒ ۱۲ حضرت عبد العزیز مدنی بن ظہیر الدین بن ولیدؒ ۱۳ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۱۴ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

(ان پانچون حضرات والاصفات کا احوال صفحات ۱۴۰ و ۱۴۱ سے واضح ہوگا)

# فصل نہم در ذکر سلسلہ قلندریہ نجمیہ نہم

اس سلسلہ عالیہ کا عشق اور جذبہ شوق وتعلیم وہی ہے جو سلسلہ اول قلندریہ کا ہے چونکہ اوس سلسلہ پر اوسکا احوال تحریر ہے اسواسطے مکرر تشریح نہین لکھی اور کیفیت بالتفصیل حضرات سلسلہ ہذا کی یہہ ہے۔

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری قلندر چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد مہر شاہ قلندر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ربانیؒ ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارینؒ ۵ حضرت شاہ عنایت جہو ذو القوۃ المتینؒ ۶ حضرت میران سید شاہ بہیک فی الوجد الوجودؒ ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمدیؒ ۸ حضرت شاہ شیخ داود گنگوہی رحیم دلؒ ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثالؒ ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسولؒ ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطانؒ ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کرم الطرفینؒ ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکینؒ (فقیر مولف سے حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ تک شمار مین ۱۳ حضرات ہین انکا مشرح حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۸ سے ۸۰ تک مندرج ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجانؒ ۱۵ حضرت سید بدہن بہرائچی حنان الارواحؒ ۱۶ حضرت سید اجمل اجمل حضوری ابدال روحی علوا العزمؒ ۱۷ حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت سید جلال بخاری بن سید احمد دوران ملکؒ (ان چارون حضرات کا احوال باب ہفتم فصل ہشتم کی صفحہ ۱۰۴ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ حضرت سید جلال بخاری بن سید احمد رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۷ ماہ محرم ۶۸۲ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت نجم الدین صغرای قلندر سے دہلی مین اس سلسلہ کی خلافت پائی۔ از مکتوب لطائف زہیب

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ حضرت نجم الدین صغری قلندر بن قلوان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ ربیع الاول ۵۱۱ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر خراسان مین آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ہین۔ از طرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ صفر ۶۰۰ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق حضرت سید نجب الدین کبری قلندر اول رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی شریف کہنہ مین خلافت پائی۔ از مکتوب لطائف ضمیمہ نصرت | تاریخ ۷ ماہ جمادی الاول ۶۸۹ سنہ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب مرتبہ لاہوت مین وفات پائی۔ مزار مبارک دہلی کہنہ مین اور مکتوب لطائف آپکا زہیب ہے۔ از مکتوب لطائف بدیع الصالحین | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت سید جلال بخاری بن احمد ہین اور کوئی نہین روحی بیعت فیضان باطنی حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور تون اصحاب پاک رضی اللہ عنہم سے آپکو حاصل ہوا نیز حضرت خضر علیہ السلام کی روحی بیعت دوبار حاصل ہوئی اور خوارق مخفی جلی ۲ ہزار ہوے |

**۱۹** حضرت نجم الدین کبریٰ خوف الدہر قلندر اولیٰ **۲۰** حضرت خضر رومیؒ (ان دونوں حضرات کا حال صفحہ ۱۴۰ مین لکھا ہے) **۲۱** حضرت عبدالعزیز تمیمیؒ (آپکا حال صفحہ ۱۴۳ مین تحریر ہے) **۲۲** حضرت خواجہ ابوبکر شبلیؒ **۲۳** حضرت شیخ الشیوخ جنید بغدادیؒ **۲۴** حضرت سری سقطیؒ **۲۵** حضرت شیخ معروف کرخیؒ (ان چارون حضرات کا احوال صفحہ ۲۰ و ۲۱ مین مندرج ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت شیخ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ تاریخ ۱۴- رجب **۱۵۷ھ** ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد ظہر حضرت شاہ جبار احمد تستری سے بمقام مکہ معظمہ خلافت حاصل کی اور خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص کے ہوئے **۲۶** حضرت شاہ جبار احمد سہیل تستریؒ **۲۷** حضرت شاہ زین الدینؒ (ان دونوں حضرات کا حال صفحہ ۱۴۰ مین مندرج ہے) **۲۸** حضرت عبد الغفار بن سلطان احمد (آپکا حال صفحہ ۱۴۵ مین تسطیر ہے) **۲۹** حضرت خواجہ زبیر بن واحدؒ (آپکا حال صفحہ ۹ مین لکھا ہے) **۳۰** حضرت عبدالعزیز مکی بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ **۳۱** حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپکا حال فرحت مال صفحہ ۶ مین ترقیم ہے)

# فصل دہم دربیان سلسلہ قلندریہ کبرویہ دہم

اس سلسلہ عالیہ کی بہی وہی تعلیم ہے اور وہی آتش عشق ہے جو سلسلہ قلندریہ اولی کی ہے اور بعنوان سلسلہ قلمبندیہ ہے - اور کیفیت حضرات سلسلہ ہذا کی یہ ہے جو معرض تحریر مین آتی ہے

**۱** فقیر شاہ محمد حسن صابری قلندر چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا **۲** حضرت شاہ محمد امیر قلندر قطب الارشاد صاحب حق **۳** حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی **۴** حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدین **۵** حضرت شاہ عنایت جیو ذو القوۃ المتینؒ **۶** حضرت میران سید شاہ بہیک فی الواجد الوجود **۷** حضرت شاہ ابوالمعالی صمدیؒ **۸** حضرت شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل **۹** حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثالیؒ **۱۰** حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسولؒ **۱۱** حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطانؒ **۱۲** حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفینؒ **۱۳** حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکینؒ (ان تیرہ حضرات کا احوال صفحات ۴۴ - سے ۹۳ تک مین مندرج ہے) **۱۴** حضرت شاہ درویش محمد بن قاسم اودہی والجانؒ **۱۵** حضرت سید بڈہن بہرائچی حنان الارواح **۱۶** حضرت سید اجمل الاجمد بہرائچی حضوری ابدال روحی علو العزم (ان تینوں حضرات کا حال صفحہ ۹۴ مین تحریر ہوگیا ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اسقدر حال ہے کہ حضرت سید اجمل بہرائچی نے تاریخ ۱۶- ماہ شوال **۸۷۵ھ** ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب حضرت نجم الدین احمد کبیر فردوسیؒ سے مدینہ شریف مین اس سلسلہ کی خلافت پائی - از مکتوب لطائف عطوفت وحدت) **۱۷** حضرت شیخ الشیوخ شیخ نجم الدین احمد کبیر فردوسی مجتہد عصر (آپ کا حال صفحہ ۱۴۵ مین مفصل تحریر ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق اتنی کیفیت ہے کہ ان حضرت نے حضرت خضر رومی سے تاریخ ۱۱- ماہ صفر **۷۹۵ھ** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر بمقام بغداد شریف کہنہ اس سلسلہ قلندریہ کی خلافت پائی - **۱۸** حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ **۱۹** حضرت عبدالعزیز مدنی بن ظہیر الدین بن ولید رضی اللہ عنہ ان دونون حضرات کا حال صفحہ ۱۴۰ مین ملاحظہ کیجے **۲۰** حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ (آپ کا حال فرخ فال صفحہ ۹ مین تحریر ہے)

**۲۱** حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

اپ کا حال تفاخر مال صفحہ ۶ مین رونق افزای صفحہ

تواریخ ہوگیا ہے

# فصل یازدہم در احوال سلسلہ قلندریہ الویہ یازدہم

اس سلسلہ کی بھی تعلیم اور ریاضت وشوق وجذبہ الہی سلسلہ قلندریہ اولی کیطرح ہے جو کہ اس محل پر مفصل حال تحریر ہے اسواسطے بیان اوسکی شرح نہین لکھی گئی - اور احوال بالتفصیل حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے

فقیر شاہ محمد حسن صابری قلندر چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ٢ حضرت شاہ محمد امیر قلندر قطب الارشاد صاحب حق ٣ حضرت میان غلام شاہ قلندر معصوم قطب زمانی ٤ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قلندر قطب الدارین (ان چارون حضرات کا احوال سلسلہ گرگامیہ اور سلسلہ صابریہ مین تحریر ہوگیا ہے) ٥ - حضرت شاہ عبد اللہ الوہ عرف الھدیہ قلندر لاہرپوری (آپکا حال صفحہ ١٤١ مین تحریر ہو چکا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ١٧ - ماہ ذیقعدہ ٩٥٥ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت شاہ شکور اللہ شاہ قلندر سے مراد نگر مین اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی - اور خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ہوے

از مکتوب نطاب علم البلاغت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شاہ شکور اللہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٢ - محرم ٩٠٠ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب کوتانہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ١٣ - صفر ٩٥٥ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر یا قبل مغرب حضرت شاہ محمد ماہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی کہنہ مین خلافت پائی از مکتوب نطاب الوہ الواصلین | تاریخ ١١ - ماہ رجب ١٠٠٠ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر بقول دیگر وقت اشراق مرتبہ تجرد پایا - مزار شریف ہمیرپور مین ہے اور مکتوب نطاب علم البلاغت از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ عبد اللہ الوہ عرف الھدیہ قلندر لاہرپوری ہے اور کوئی خلیفہ نہین ہوا - روحی بیعت آپکو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہے اور خرقہ کوئی نہین ہوا |
| حضرت شاہ محمد ماہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ٩ - ذیحجہ ٨٤٧ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر یا مغرب دہلی کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ١٢ - رمضان ٩٣٣ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشا کے حضرت عاشق محمد قلندر رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی کہنہ مین خلافت پائی از مکتوب نطاب داخلیل العارفین | تاریخ ١٤ - ربیع الآخر ١٠٠١ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر قبل مرتبہ تجرد مین آپنے وفات پائی مزار مبارک دہلی کہنہ مین ہے اور مکتوب نطاب الوہ الواصلین ہے از مکتوب نطاب علم البلاغت | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ شکور اللہ شاہ قلندر ہین اور خلیفہ اصغر دو صاحب اجازہ - روحی بیعت آپکو حضرت صلعم اور حضرت عبد شطاری سے حاصل ہے - اور خوارق خفی وجلی ہوے جو درج مکتوبات نطاب ہے |
| حضرت شاہ عاشق محمد قلندر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٢ ربیع الاول ٨٥٧ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد کوفہ مین آپ پیدا ہوے - راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ٧ - ماہ صفر ٩٩٥ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر یا بعد نماز تہجد حضرت شاہ مجتبے عرف شاہ مجال قلندر لاہرپوری سے لاہرپور مین خلافت پائی از مکتوب نطاب مظہر العالمین | تاریخ ١٣ - ماہ ربیع الاول ٩٥٩ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بعد باقبل مرتبہ ملکوت مین وفات پائی مزار شریف دہلی کہنہ مین ہے اور مکتوب نطاب اخلیل العارفین ہے از مکتوب نطاب الوہ الواصلین | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ محمد ماہ قلندر ایک ہوے اور خلیفہ اصغر ٩ - روحی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلعم اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہے اور خرقے ٥ صادر ہوے جو مفصل مندرج مکتوبات نطاب ہے |

۹ حضرت شاہ مجتبیٰ عرف شاہ مجال قلندر لاہرپوری (آپکا حال صفحہ ۴۸ میں تحریر ہے) ۱۰ حضرت شاہ عبد ... ۱۱ حضرت شاہ عبد السلام ادہن قلندر جونپوری (ان دو حضرات کا حال صفحہ ۳۹ میں تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت عبد السلام ادہن قلندر جونپوری نے بتاریخ ۱۱ ذی الحجہ سنہ ۹۰۶ ہجری بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت قطب الدین بینا دل رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت پائی اور اس سلسلہ خاص میں آپ خلیفہ اکبر ہوئے ۱۲ حضرت شاہ قطب الدین بینا دل جونپوری ۱۳ حضرت سید نجیب الدین کبری غوث الدہر قلندر راول ۱۴ حضرت خضر رومی (ان تینوں حضرات کا حال مفصل صفحہ ۴۰ میں تحریر ہو گیا ہے) مگر اس سلسلہ کے متعلق اسقدر کیفیت ہے کہ حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۱ رجب سنہ ۶۳۴ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی اور خلیفہ اکبر ہوئے اور یہ سلسلہ قلندریہ علویہ ہے ۱۵ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اوشی الارواح ۱۶ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہندا لولی شفاعت ۱۷ حضرت خواجہ عثمان ہارونی تکفیر الخلاصی تکبیر الامانی ۱۸ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی لفی القضا ۱۹ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح ۲۰ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی ۲۱ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۲۲ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولیٰ چشتی ۲۳ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی ۲۴ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۲۵ حضرت امین الدین ہبیرۃ البصری سید الملائک ۲۶ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رکن الکعبہ ۲۷ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی محیط العناصر ۲۸ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض مکرسی صفات ۲۹ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید ۳۰ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۱ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ۳۲ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت خواجہ قطب رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تک شمار ۱۸ حضرات ہیں انکا مفصل حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۴۸ تک قلمبند ہے)

# فصل دوازدہم در ذکر سلسلہ قلندریہ جلالیہ اکبری دوازدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ اول قلندریہ کے ہے صرف اسقدر فرق ہے کہ یہ خاندان حضرت شاہ شرف الدین بو علی شاہ قلندر ربانی رحمۃ اللہ علیہ سے مشتق ہے یہ حضرت قلندر ظہری و جہری کا اثر کہتے تھے اسلئے یہ لپنے طالب صادق کو بیعت کر کے چھ مہینے تک ذکر جہری اپنی کا شغل کراتے تھے اور أَنَا حَقِيقَةُ مُحَمَّدٍ کہلواتے تھے جبکہ اوس پر یہ حال أَنَا مُحَمَّدٌ کا طاری ہو جاتا تھا تو بعد کو صاحب مجاز فرماتے اور آپ کے صاحب مجاز کو یہ مقدرت حاصل ہو جاتی تھی کہ رات دن میں وہ ۱۷ بار حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو بصورت وحدت مرتبہ جبروت میں معائنہ کر لیتا تھا اور آپ ہر وقت أَنَا عَلِيٌّ کہتے تھے۔ اور حضرات سلسلہ ہذا کے یہ ہیں۔

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری قلندر چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قلندر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذو القوۃ المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواجب الوجود ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثال ۱۰ حضرت شاہ شیخ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین ۱۴ حضرت شاہ شیخ محمد جیو عیسی روح ۱۵ حضرت شاہ شیخ عارف جیو لطف الولایت ۱۶ حضرت

۲۲ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ ۲۳ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہندالولیؒ ۲۴ حضرت خواجہ عثمان ہارونیؒ ۲۵ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنیؒ ۲۶ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتیؒ ۲۷ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ ۲۸ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتیؒ ۲۹ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتیؒ ۳۰ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامیؒ ۳۱ حضرت خواجہ ممشاد دینوریؒ ۳۲ حضرت خواجہ ہبیرۃ البصریؒ ۳۳ حضرت خواجہ حذیفۃ المرعشیؒ ۳۴ حضرت سلطان ابراہیم ادہم بلخیؒ ۳۵ حضرت خواجہ فضیل بن عیاضؒ ۳۶ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زیدؒ ۳۷ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصریؒ ۳۸ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ ۳۹ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم اجمعین (حضرت خواجہ قطب صاحب سے حضرت صلعم تک ۱۸ حضرات ہیں انکا مفصل حال صفحات ۴۳ سے ۴۸ تک میں قلمبند ہے)

# باب دہم در حالات سلاسل مداریہ طیفوریہ

واضح ہو کہ یہہ خاندان مداریہ طیفوریہ بارہ واسطوں سے جاری ہے اور حضرت بدیع الدین عرف شاہ مدار رحمۃ اللہ علیہ کے خلفائی اکبر و اصغر دس ہوے جنکی تفصیل مکتوب نطاب الوہیت اسمی تصنیف حضرت شاہ بدیع الدینؒ سے یوں واضح ہوئی کہ **خلیفہ اکبر** حضرت سید اجمل اجمد بہرائچی حضوری ابدال روحیؒ ایک اور **خلفائی اصغر** یعنی شاہ کریم احمدؒ حضرت شاہ داود منہاجؒ۔ حضرت شاہ سلیمان کوفیؒ۔ حضرت شاہ عزیزؒ۔ حضرت شاہ سعید بصریؒ۔ حضرت شاہ سلیمان کرمانیؒ۔ حضرت میران شاہ لاہوریؒ۔ حضرت شاہ عبد الصمدؒ۔ حضرت شاہ عبد الواسعؒ نو ہیں ان نو حضرات خلفائی اصغر ایک ایک سلسلہ جاری ہے اور سید اجمل اجمد خلیفہ اکبر سے تین سلسلے جاری ہیں تینون نو بارہ سلسلے ہوے ان بارہ سلاسل کے اسمار کتاب شجرات میں مفصل درج ہیں مگر اسجگہہ بلحاظ دس سلسلے چھوڑ کر صرف دو سلسلونکا جو اکبر و معروف ہیں حال ذیل میں لکہا جاتا ہے اور یہ باب دو فصلون پر منقسم ہے

# فصل اول در احوال سلسلہ مداریہ طیفوریہ قدوسیہ درویشیہ اول

اس سلسلہ خاص کی یہ کیفیت ہے کہ طالب صادق و اصل مرشد کو خلافت عطا فرماکر بجسم مدینہ شریف کو لیجاتے ہیں اور مرتبہ روحانیت میں حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم دست مبارک سے روح طالب کو مس فرماتے ہیں اور وہ دست مبارک خاص نور سفید ہوتا ہے اور اوسیوقت طالب صادق کا فیضان باطنی منشرح اور قلب منور رہتا ہے اور یہ مقصد حاصل ہو جاتی ہے کہ وہ جب چاہتا ہے حضور محمد صلعم بصورت عربی معائنہ کرتا رہتا ہے حضر سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کی یہ عنایت خاص اسی سلسلہ کے واسطے مخصوص ہے کیونکہ اس خاندان کے حضرت مجدد حضرت شاہ بدیع الدین عرف شاہ مدار پر یہ عنایت ہوئی اور اونکے سلسلہ میں یہ فخر بخشا گیا کہ تاقیامت جو اونکے سلسلے میں طالب صادق و اصل مرشد یعنے خلیفہ اکبر ہوگا اوسکو یہہ افتخار خاص عطا کیا جاویگا۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی طیفوری مؤلف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ امیر شاہ طیفوری قطب الارشاد صاحب حقؒ ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانیؒ ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدینؒ ۵ حضرت شاہ عنایت ذوالقوۃ المتینؒ ۶ حضرت میر اشاہ سید بہیک الواجد الوجودؒ ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمدیؒ ۸ حضرت شیخ داود گنگوہی حیہم الیؒ ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الہی صادق مثالیؒ ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی درسولؒ ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی سلطانیؒ ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفینؒ ۱۳ حضرت مشکلکشا ہندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکینؒ (ان تیرہ حضرات کا حال صفحات ۴۳ سے ۔۔ تک میں مفصل درج ہے) ۱۴ حضرت شیخ درویش محمد بن قاسم اودہیؒ ۱۵ حضرت سید بڈہن بہرائچی ثانی الاول ۱۶ حضرت سید اجمل اجمد بہرائچی حضوری ابدال روحی اولو العزم (ان تینون حضرات کا احوال صفحہ ۔۔ میں لکہا ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ حال ہے کہ سید بڈہن بہرائچی نے تاریخ ۱۴ رجب ۵۹۰ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت بعد عصر اس سلسلہ طیفوریہ مداریہ خلافت اکبری حضرت سید اجمل اجمد بہرائچی سے حاصل کی اور حضرت سید اجمل بہرائچی نے تاریخ ۴ شعبان ۳۲۴ھ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز حضرت شاہ بدیع الدین رحمۃ اللہ علیہ سے مکن پور میں اس سلسلہ کی خلافت اکبری حاصل کی ازمکتوب نطاب الوہیت اسمی

| نمبر | نام | تاریخ ولادت | تاریخ وفات |
|---|---|---|---|
| [illegible] | مقبول درگاہ سرعت خان رح | تاریخ ۱۹ محرم روز یکشنبہ وقت فجر بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہوے | تاریخ ۹ ذیقعدہ ۱۲۹۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک قریب اعظم گڑھ جانب جنوب ۹۰ قدم ہے |
| [illegible] | مقبول درگاہ اکرم خان رح | تاریخ ۱۸ صفر روز یکشنبہ وقت فجر اقصر مین پیدا ہوے | تاریخ ۹ ذیقعدہ یا ۱۹ شعبان ۱۲۹۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ یا سہ شنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک قریب سکندرہ جانب غرب [illegible] قدم ہے |
| [illegible] | مقبول درگاہ دغوام شاہ حق رح | تاریخ ۱۷ رجب المرجب روز یکشنبہ وقت نصف شب سیستان مین پیدا ہوے | تاریخ ۸ ماہ ذی حجہ ۱۲۹۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک قریب عظمت گڑھ جانب جنوب [illegible] قدم ہے |
| [illegible] | مقبول درگاہ بغداد شاہ رح | تاریخ ۱۷ ماہ ذی حجہ روز سہ شنبہ وقت زوال قرا مین پیدا ہوے | تاریخ ۲۳ شوال ۱۲۹۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک قریب محمد آباد جانب غرب ۰۰ قدم ہے |
| [illegible] | مقبول درگاہ جماع خان رح | تاریخ ۲۰ رمضان المبارک روز یکشنبہ وقت مغرب نوقات مین پیدا ہوی | تاریخ ۱۹ ذی حجہ ۱۲۹۸ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک قریب سہاگا رجانب جنوب ۲۰۰ قدم ہے |

## فصل پنجم در احوال شہدای کربلای معلی

اس فصل مین ان حضرات والاصفات کا احوال تحریر کیا جاتا ہے جنہون نے اپنی نقد جان کو گوہر رسول دُر شاہوار بتول پر قربان کیا یعنے معرکہ کربلا مین حضرت امام حسین علیہ السلام کے ہمراہ لڑے اور شہید ہوے چونکہ اہل ظاہر نے کسی کتاب مین ان یاران باوفا کا حال مفصل نہین لکہا کہ اول کون صاحب تصدق ہوے اور پہر کسنی شہادت پائی اور کس کے بعد کون راہی ملک بقا ہوا مگر اب اس تفصیل سے کہ فلان فلان حضرات اقربا تہے اور فلان اصحاب تہے یہ احوال لکہا جاتا ہے اور نیز نمبر بہ نمبر تصور کرنا چاہئی کہ اسیطرح ایک بعد دوسرے نے شہادت پائی ہے علاوہ اسکے ہر ایک کی تاریخ اور وقت سے واضح ہوگا۔ اور یہ احوال مکاتیب باطنی سے جسکا ہر جگہہ حوالہ ہوگا لکہا گیا ہے۔ اور وہ یہہ ہے۔

## احوال یاران باوفا حضرت امام شہید کربلا کی شہادت کا

| نام | تاریخ ولادت | تاریخ شہادت |
|---|---|---|
| حضرت حُر بن یزید ریاحی رح | تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ کو ۵ سال قبل ہجرت سے روز چہارشنبہ [illegible] دمشق مین پیدا ہو راوی آپکے والدین ۔ از تاریخ ابو عام | تاریخ یکم ماہ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت [illegible] جنگ ماریہ مین شہید ہو۔ از مکتوب نطاب صبر القیام تصنیف امام زین العابدین |
| حضرت مُصعب برادر حُر رح | تاریخ ۱۳ ماہ رجب قبل از ہجرت ۷ سال بروز دوشنبہ وقت عصر دمشق مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین از تواریخ ابو عام | تاریخ یکم ماہ محرم الحرام ۶۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر قدم [illegible] حسین پہ یعنی شہادت پائی ۔ از مکتوب نطاب صبر القیام |
| حضرت علی بن حُر ریاحی رح | تاریخ ۲۷ ماہ صفر ۸ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت [illegible] دمشق مین پیدا ہو۔ راوی ہے حضرت حُر ہین۔ از تواریخ ابو عام | تاریخ یکم ماہ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت شب بعد از مغرب شہید ہوے ۔ از مکتوب نطاب صبر القیام |
| عمرو بن کبوس حبشی غلام حُر رح | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان کو ۹ سال قبل از ہجرت روز جمعہ وقت [illegible] حبش مین تولد ہو بیان حضرت حُر کا ہی از تواریخ [illegible] | تاریخ یکم ماہ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت شب بعد نماز تہجد شہید ہوے ۔ از مکتوب نطاب صبر القیام |

| نام | ولادت | شہادت |
|---|---|---|
| حضرت عبداللہ بن عمرو کلبی رضی اللہ عنہ | تاریخ ۱۴ ماہ رجب دو سال قبل از ہجرت بروز چہارشنبہ وقت مغرب بغداد شریف میں پیدا ہوئے۔ راوی حضرت عمر از مکتوب نطائف الوحدت | تاریخ دوم ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت قبل از نماز فجر شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۶ حضرت وہب بن عبد اللہ کلبی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ ماہ صفر ۵ سال قبل از ہجرت بروز جمعہ وقت عصر بصرہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت اشراق قبل از نماز شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۷ حضرت ہاشم بن عتبہ مکی رح | تاریخ ۲۷ ماہ محرم سنہ ۲ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت فجر بطائف میں پیدا ہوئے۔ راوی آپکے والدین از کتاب اجمال الکرامات | تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ظہر تک لڑے اور شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۸ حضرت قارب بن غلام آزاد حضرت امام ۲ | تاریخ ۱۵ ماہ محرم سنہ ۴ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عشا شام میں پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از مکتوب نطاب لطف المعشوق | تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ظہر سے شام تک لڑے اور قریب مغرب شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۹ حضرت بریر بن خضیر ہمدانی رح | تاریخ ۱۱ ماہ محرم ۹ سال قبل از ہجرت بروز چہارشنبہ وقت عصر حبشہ میں تولد ہوئے راوی آپکے والدین از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب شہادت نصیب ہوئی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۰ حضرت حنظلہ بن عمرو مکی رح | تاریخ ۱۳ ماہ صفر سنہ ۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر بعد نماز حبشہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۲ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں جمعرات کے روز شام سے صبح تک جان نثاری کرتے رہے یعنی لڑے اور دوسرے دن ۳ محرم روز جمعہ کو جام وقت اشراق جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۱ حضرت سعد بن حنظلہ تمیمی رح | تاریخ ۱۴ ماہ رجب ۱۸ سال قبل از ہجرت بروز دوشنبہ وقت فجر بعد نماز دمشق میں پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از کتاب اجلال النبوت | اور تاریخ ۳ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت چاشت جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۲ حضرت عمرو بن عبد اللہ صائدی رح | تاریخ ۲۸ ماہ صفر سنہ ۶ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت ظہر مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے یہ بیان آپکے والد کا ہے از کتاب منتقم الرسالت | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت زوال جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۳ حضرت حماد بن انس محمدی رح | تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۸ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عشا مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے از مکتوب نطاب جلول المعظم | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت ظہر عین نماز میں درجہ شہادت حاصل کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۴ حضرت وقاص بن مالک احمدی رح | تاریخ یکم محرم سنہ ۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب بعد نماز مکہ معظمہ میں تولد ہوئے یہ بیان آپکے والد کا ہے از مکتوب نطاب شہاب الفت | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت قبل از عصر شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۵ حضرت شریح بن عبید مکی رح | تاریخ ۱۷ ربیع الاول سنہ ۲ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از کتاب مجاہدۃ النبوت | تاریخ ۳ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت مغرب شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۶ حضرت مسلم بن عوسجہ اسدی رح | تاریخ ۱۲ صفر سنہ ۶ ہجری میں بروز جمعہ وقت تہجد بمقام مکہ معظمہ پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت عشاء شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۷ حضرت ہلال بن نافع بجلی رح | تاریخ ۱۷ ماہ رجب سنہ ۴ ہجری میں بروز شنبہ وقت فجر بمقام بصرہ تولد ہوئے یہ بیان آپکے والد کا ہے از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نصف شب شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ حضرت یحییٰ بن سلیم المازنی رح | تاریخ ۱۲- ربیع الآخر سنہ ۳۰ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر طائف میں تولد ہوئے- راوی آپکے والد ہیں از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۳- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز جمعہ آدھی رات سے صبح تک لڑی اور وقت صبح بعد نماز جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |

۱۹ حضرت محمد بن انس انصاری رح تاریخ ۱۲- محرم کو بارہ سال قبل از ہجرت بروز شنبہ وقت مغرب بمقام مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے- راوی والد ماجد آپ کے ہیں از تواریخ ابو عامر

۲۰ حضرت عمر بن مطاع الجعفی رح تاریخ ۱۶- رجب سنہ ۸ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب بمقام مدینہ منورہ پیدا ہوئے راوی اسکے آپ کے والد ماجد ہیں از اجلال النبوت

۲۱- حضرت قیس بن مسہر مدنی رح تاریخ ۱۹- محرم سنہ ۴ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے- راوی اسکے آپ کے والد ماجد ہیں- از تواریخ ابو عامر

۲۲- حضرت حبیب بن مظاہر اسدی عاشق جناب امام تاریخ ۳- ربیع الآخر سنہ ۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے- راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں- از مکتوب نطاب قوی القدرت

یہہ چاروں حضرات تاریخ ۴- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز شنبہ وقت فجر سے لڑتے لڑتے نماز ظہر تک یکے بعد دیگرے شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام تصنیف حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ حضرت جریر بن عمیر بنیادی رح | تاریخ ۱۴- ماہ صفر سنہ ۶ ہجری میں بروز شنبہ وقت عصر مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہیں از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۴- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز شنبہ وقت عصر سے مغرب تک لڑے بعدہ شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۴ حضرت عابس ابن حبیب شاکری رح | تاریخ ۲۱- ماہ شوال سنہ ۹ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت اشراق مکہ معظمہ میں تولد ہوئے اسکے راوی آپکے والد ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۴- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز شنبہ وقت مغرب بعد نماز جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۵ حضرت حجاج بن مسروق موذن رضی اللہ عنہ | تاریخ ۳- ماہ محرم سنہ ۷ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت عشا مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہیں از مکتوب نطاب شہاب القمر | تاریخ ۵- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت فجر قبل از نماز شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۶ حضرت حنظلہ بن اسعد نخلی شیبانی رضی اللہ عنہ | تاریخ ۱۴- ماہ شعبان سنہ ۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت مغرب مدینہ منورہ میں تولد ہوئے راوی والد ہیں از مکتوب نطاب کلیات حیات | تاریخ ۵- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت قبل اشراق درجہ شہادت حاصل کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۷ حضرت یزید بن زیاد بن مظاہر رضی اللہ عنہ | تاریخ ۲۰- ماہ محرم سنہ ۳ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہیں از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۵- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق بعد از نماز شہادت پائی از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۸ حضرت سعید بن حنظلہ تمیمی رضی اللہ عنہ | تاریخ ۱۳- شوال سنہ ۴ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز مکہ معظمہ میں تولد ہوئے راوی آپکے والد ہیں از تواریخ ابو عامر | تاریخ ۵- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت بعد نماز چاشت شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۲۹ حضرت عمرو بن خالد صیداوی رح | تاریخ ۱- ماہ صفر سنہ ۴ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت نصف شب مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۵- ماہ محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت زوال جام شہادت نوش کیا از مکتوب نطاب صبر القیام |
| ۳۰ حضرت فیروز غلام جناب امام حسین علیہ السلام | تاریخ ۱۹- ماہ ذیقعدہ کو تین سال قبل از ہجرت بروز جمعہ بعد نماز اشراق بصرہ میں تولد ہوئے- بروایت جناب امام علیہ السلام از مکتوب نطاب کلام العشق | تاریخ ۵- محرم سنہ ۶۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت زوال سے عصر تک جنگ کرکے شہید ہوئے از مکتوب نطاب صبر القیام |

۳۱۔ حضرت زہیر بن حسام الحمدی۔ تاریخ ۱۲۔ ماہ صفر ۵ سنہ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد مکہ معظمہ مین تولد ہوے راوی آپکے والدین ازتواریخ ابوعامر

۳۲۔ حضرت عبدالرحمن بن عروہ ابن خراق غفاری۔ تاریخ ۷ ماہ محرم سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر مکہ معظمہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین۔ ازظہرتا

۳۳۔ حضرت عبداللہ بن عروہ بن خراق غفاری۔ تاریخ ۱۶۔ رجب ۹ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مکہ معظمہ مین تولد ہوے۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۳۴۔ حضرت جنادہ بن حارث انصاری۔ تاریخ ۱۱۔ ماہ شوال ۸ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب مکہ معظمہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ مسعودی

۳۵۔ حضرت جون بن حوی غلام آزاد کردہ حضرت ابوذر غفاری۔ تاریخ ۱۔ ماہ صفر ۴ سنہ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق ہجر مین تولد ہو راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۳۶۔ حضرت بدر بن معقل جعفی۔ تاریخ ۱۶۔ ماہ محرم ۵ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت مکہ معظمہ مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۳۷۔ حضرت شبیب بن حارث انصاری۔ تاریخ ۵۔ ماہ محرم ۷ سنہ ہجری مین بروز شنبہ وقت زوال مکہ معظمہ مین تولد ہوے۔ راوی آپکے والدین۔ ازاجلال النبوت

۳۸۔ حضرت حسان بن حارث انصاری۔ تاریخ ۱۵۔ ماہ صفر ۳ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب مکہ معظمہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین ازاجلال النبوت

۳۹۔ حضرت مرہ بن ابی مرہ غفاری۔ تاریخ ۲۔ رمضان ۵ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر مکہ شریف مین تولد ہو۔ راوی آپکے والدین۔ ازمنتقم الرسالت

۴۰۔ حضرت محمد مقداد بن عبداللہ دجانہ انصاری۔ تاریخ ۲۔ صفر ۱۲ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مکہ معظمہ مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین ازمکتوب نطاب قوی القدرت

۴۱۔ حضرت قیس بن ربیع انصاری۔ تاریخ ۳ محرم ۹ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح مکہ معظمہ مین تولد ہوے۔ راوی آپکے والدین ازمکتوب نطاب قوی القدرت

۴۲۔ حضرت شعث بن سعد مدنی۔ تاریخ ۱۔ شوال ۱۲ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر مکہ معظمہ مین پیدا ہوے اسکے راوی آپکے والدین ازمکتوب نطاب قوی القدرت

۴۳۔ حضرت عمر بن قرظہ جحاجی۔ تاریخ ۱۱۔ ماہ رجب ۱۵ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر مکہ معظمہ مین تولد ہوے راوی آپکے والدین۔ ازمکتوب نطاب قوی القدرت

۴۴۔ حضرت حنظلہ بن اسعد مکی۔ تاریخ ۱۱ ماہ شوال قبل از ہجرت سات سال بروز دوشنبہ وقت فجر مکہ شریف مین تولد ہوے راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۴۵۔ حضرت مالک بن سریع انصاری۔ تاریخ ۲۷۔ ماہ ذیحجہ قبل ہجرت ۱۹ سال بروز چہارشنبہ وقت عصر جدہ مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۴۶۔ حضرت حماد بن داؤد صنعی۔ تاریخ ۱۴ شعبان قبل ہجرت ۱۱ سال بروز جمعہ وقت عصر بعد نماز طائف مین تولد ہو راوی اسکے آپکے والدین ازتواریخ ابوعامر

۴۷۔ حضرت اسعد بن ابی دجانہ۔ تاریخ ۱۶ ماہ صفر سنہ قبل ہجرت ۹ سال بروز دوشنبہ وقت فجر بصرہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۴۸۔ حضرت سعد بن عبداللہ الطبعی حنفی۔ تاریخ ۱۹۔ ماہ رجب قبل ہجرت چہ سال کے بروز پنجشنبہ وقت اشراق مکہ معظمہ مین تولد ہو راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۴۹۔ حضرت زہیر بن قیس غسانی۔ تاریخ ۲۷ ذیقعدہ قبل ہجرت ۲۵ سال کے بروز دوشنبہ وقت فجر مکہ معظمہ مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۵۰۔ حضرت کنانہ بن عتیق مکی۔ تاریخ ۱۳۔ ماہ شعبان سنہ قبل ہجرت تین سال کے بروز یکشنبہ وقت مغرب مکہ معظمہ مین پیدا ہو۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۵۱۔ حضرت سفیان بن سریح۔ تاریخ ۲۱۔ رجب سنہ قبل ہجرت بارہ سال کے بروز شنبہ وقت عصر مکہ معظمہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین ازتواریخ ابوعامر

۵۲۔ حضرت سوید بن عمر۔ تاریخ ۱۱۔ ماہ محرم سنہ قبل ہجرت آٹھ سال کی بروز چہارشنبہ وقت مغرب مکہ معظمہ مین تولد ہوے۔ راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۵۳۔ حضرت عمرو بن مالک انصاری۔ تاریخ ۱۴۔ ذی حجہ سنہ قبل ہجرت گیارہ سال کے بروز شنبہ وقت قبل عصر مکہ معظمہ مین پیدا ہو راوی آپکے والدین۔ ازتواریخ ابوعامر

۵۴۔ حضرت مسعود بن حجاج انصاری۔ تاریخ ۲۳۔ ماہ صفر قبل از ہجرت اٹھارہ سال کے بروز چہارشنبہ وقت فجر بعد نماز طائف مین پیدا ہوے۔ راوی آپکے والدین ازتواریخ ابوعامر

اب یہان سے اقربایان جناب امام مظلوم شہید کربلا کا احوال لکھا جاتا ہے

## احوال اقربایان جناب امام علیہ السلام کی شہادت کا

| نام | ولادت | شہادت |
|---|---|---|
| ۱۴ حضرت عباس علمبردار ابن حضرت علی کرم اللہ وجہہ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب ۳۶ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح مدینہ منورہ مین پیدا ہوئے راوی جناب ہمراہ ازمکتوب نطاب قوی القدرت | تاریخ ۹ ماہ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نماز فجر سے نماز ظہر تک جان نثاری مین مصروف رہے بعدہ شہید ہوئے ازمکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۵ حضرت محمد اوسط بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال ۳۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مدینہ طیبہ مین پیدا ہوئے راوی اسکے جناب مولائین ازمکتوب نطاب قوی القدرت | تاریخ ۹ ماہ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر سے نماز عصر تک لڑے اور شہید ہوئے ازمکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۶ حضرت علی اکبر ہمشکل پیغمبر فرزند جناب امام | تاریخ ۱۸ ماہ محرم ۴۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز مدینہ شریف مین تولد ہوئے راوی اسکے جناب امام ہین ازمکتوب نطاب کلام العشق | تاریخ ۹ محرم الحرام ۶۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سے نماز عشا تک بھوکے پیاسے لڑتے رہے بعدہ شربت شہادت نوش کیا ازمکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۷ حضرت ابوبکر بن امام حسن علیہ السلام | تاریخ ۱۳ ماہ رمضان ۴۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بعد نماز مدینہ شریف مین پیدا ہوئے ازمکتوب نطاب لطف العشق | تاریخ ۹ محرم الحرام ۶۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت شب بعد نماز عشا سے صبح تک قبل از نماز جنگ کی شہید ہو گئے ازمکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۸ حضرت علی اصغر فرزند صغیر جناب امام | تاریخ ۶ ذیقعدہ ۵۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح صادق مدینہ شریف مین پیدا ہوئے ازمکتوب نطاب کلام العشق | تاریخ ۱۰ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق شیرخوار دست مبارک جناب امام مین تھے کہ اشقیا نے تیر مارا اور شہید ہوئے ازمکتوب نطاب صبر القیام |
| ۱۹ حضرت محمد بن حضرت علی رضی اللہ عنہ | تاریخ ۱۹ شوال ۲۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق مدینہ شریف مین تولد ہوئے راوی جناب مولا ازمکتوب نطاب قوی القدرت | تاریخ ۱۰ محرم ۶۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت تک جنگ کی بعدہ جام شہادت نوش کیا ازمکتوب نطاب صبر القیام |

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام مکتوب نطاب صبر القیام مین ارقام فرماتے ہین کہ جب حضرت محمد بن علی رحمۃ اللہ تعالی نے جام شہادت نوش کیا تو صرف جناب والد ماجد حضرت امام حسین علیہ السلام باقی رہے ۷۲ اصحاب اور ۱۹ اقربا آپکے روبرو یکے بعد دیگرے شربت شہادت نوش کرچکے تو مینی با وصف ضعف علالت ظاہری سے نحیف ہو رہا تہا اجازت میدان کی چاہی آپنے منع فرمایا جو کہ مین عالم ارواح مین دیکہہ چکا تہا کہ میرے وجود سے بقای نسل اور اجرائے طریقت کا سلسلہ عظیم جاری ہونیوالا ہے اور میرے وجود ظاہری کی حفاظت کیلیے جو سامان باطن لوگون کے مامور ہی سے کیے گئے تہے اوسکے باعث مجبوراً مین خاموش ہو گیا پہر تو خود جناب والد ماجد قبلہ نے سلاح جسم مبارک پر آراستہ فرمائے اور میدان جنگ مین تشریف لائے اور بنظر اتمام حجت ارشاد فرمایا کہ ای لوگو تم جانتے ہو کہ مین کون ہون اور کسکا فرزند ہون اور کون میرے نانا ہین اور وہ نانا ہمارے حق مین کیا فرما گئے ہین اوسوقت لشکر یزید پلید نے جو تعداد مین تین ہزار چہہ سو چھپن نفر خاص مقابلہ جناب امام ہمام کیلیے صف آرا تہے یہ کلام سنکر کسی کو زبان کا جواب نہ دیا آپنے فرمایا الحمد للہ کہ میری حجت تمام کی بعدہ لشکر یزید پلید نے حملہ کیا بظاہر آپ تین روز کے بہوکے پیاسے اور بباطن ازل سے سیراب رحمت تہے اوسی تاریخ دسوین محرم ۶۱ھ ہجری کو وقت چاشت سے وقت نماز جمعہ تک معرکہ آرا رہے اور بعدہ فدا امت ہوئے (باقی مفصل احوال آپکا صفحہ ۱۹ مین تحریر ہے) اشعار

| وان حلق پر تہا خنجر بیداد چل رہا | یان مل رہا تہا شربت دیدار کا مزا | جانانہ جان عاشق شیدا سے مل گیا | تن تہا تمام محو تماشای کبریا |
|---|---|---|---|
| یہ جذب عشق آل محمد کا کام ہے | جل جائین پر فرشتون کے یہ وہ مقام ہے | | |

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اپنی مکتوب نطاب صبر القیام مین تحریر فرماتے ہین کہ یزید پلید کی کل فوج کا شمار سات لاکہہ تین ہزار چار سو ستاون نفر تہا اونمین سے ایک لاکہہ چالیس ہزار چار سو ستاون نفر فوج یزید پلید تہے میدان جنگ کربلا کو بہیجے گئے تہے اور اس میدان جنگ کی فوج مین سے تین ہزار چہہ سو چھپن جناس مقابلہ جناب امام حسین علیہ السلام کے لیے آئے تہے جبکہ سوائے جناب امام علیہ السلام کے سب اصحاب و اقربا شہید ہو چکے تہے۔ اور میزان مقتولین کی جو میدان جنگ مین غازیان اسلام کے ہاتہہ سے قتل اور فی النار ہوئے ہے ایک لاکہہ تین ہزار ہے اور جسقدر کہ بدون لشکر یزید پلید کے واصل جہنم کیا اونکی تعداد ۲۲ ہزار ہے اور جسقدر باقی فوج میدان جنگ سے دمشق کو واپس گئی اوسکی میزان کل ۱۵ ہزار چار سو ستاون ہے اس

تعداد مین افسر اور دیگر لوگ بہی شامل ہین باقی مفصل تفصیل اقسام فوج یزیدی نقشہ ذیل سے ظاہر ہوگی جو مکتوب خطاب صبر القیام سے اخذ کرکے فقیر مولف نے نقشہ مین ترتیب دیا ہے

## نقشہ افواج یزید پلید علیہ ما یستحقہ

| | نام اقسام افواج | تعداد کل فوج یزید | تعداد فوج یزید جو جنگ کربلا مین آئی | تعداد فوج جو خاص مقابل جناب امام علیہ السلام کو آئی | تعداد فوج جو مقابلہ مین فی النار ہوئی | تعداد فوج جو گہوڑون نے واصل جہنم کی | تعداد فوج جو دمشق کو واپس گئی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | سوار بہالہ بردار | ایک لاکھہ | ۱۵ ہزار | ۵۰۰ | حسب تحریر جناب امام زین العابدین علیہ السلام ایک لاکھہ تین ہزار اور بموجب بیان یزیدیان ایک لاکھہ تین سو لیکن قول صحیح جناب امام علیہ السلام ہے اور تفصیل اقسام دریافت نہین ہوئی کہ کس کس زمرہ کے کسقدر یزیدی فی النار والسقر ہوے۔ | ۲۲- ہزار تفصیل انکی بہی دریافت نہین ہوئی لیکن ان مین سوار زیادہ ہین اور پیادے کم جنکے فی النار ہونیکی کیفیت آگے دریافت ہوگی | پندرہ ہزار چار سو ستاون شقی سر مبارک جناب امام علیہ السلام مع دیگر سر ہائے شہیدان کربلا و حرم محترم کو لیکر دمشق کو واپس گئے اور بتدریج یہہ باقی ماندہ اشقیا بہی سفے النار والسقر ہوے |
| ۲ | سوار چکر بردار | پچاس ہزار | ۳ ہزار | ۲۰۰ | | | |
| ۳ | سوار علم بردار | پچیس ہزار | ۳ ہزار | ۱۰۰ | | | |
| ۴ | سوار تیر انداز | پچہتر ہزار | ۱۹- ہزار | ۷۰۰ | | | |
| ۵ | سوار گرز مار شہ زور | بارہ ہزار | ۵ ہزار | ۳۰۰ | | | |
| ۶ | سوار سیف و ڈہال بردار | چہبیس ہزار | ۵ ہزار | ۱۷۰ | | | |
| ۷ | سوار زرہ پوش | بارہ ہزار | ۳ ہزار | ۵۰ | | | |
| ۸ | پیادہ تیر انداز | پچاس ہزار | ۵ ہزار | ۱۰۰ | | | |
| ۹ | پیادہ بان گرن | چالیس ہزار | ۱۵ ہزار | ۴۰۰ | | | |
| ۱۰ | پیادہ خاک بردار | دس ہزار | ۳ ہزار | ۵۰ | | | |
| ۱۱ | پیادہ خنجر مار | پچیس ہزار | ۱۰- ہزار | ۲۰۰ | | | |
| ۱۲ | پیادہ آتش کبریت کا گوری | چہبیس ہزار | ۳ ہزار | ۱۸۰ | | | |
| ۱۳ | پیادہ آدم خور | ستائیس ہزار | ۳ ہزار | ۲۰۰ | | | |
| ۱۴ | پیادہ دم نوش | بائیس ہزار | ۳ ہزار | ۱۰۰ | | | |
| ۱۵ | پیادہ دود مار | ایک لاکھہ | ۲۱ ہزار | ۲۵ | | | |
| ۱۶ | پیادہ روشن جنگ | ایک لاکھہ | ۲۱ ہزار | ۳۰۰ | | | |
| ۱۷ | پیادہ ظلمت برخاست | تین ہزار | ۳ ہزار | ۳۰ | | | |
| ۱۸ | پیادہ حمیم برخاست | چار سو ستاون | ۴۵۷ | ۴۰۰ | | | |
| | میزان | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | ۲۲ ہزار | ۱۵- ہزار ۴ سو ۵۷ |

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام تحریر فرماتے ہین کہ خاص میدان جنگ کربلا مین اصحاب با قربائے جناب امام علیہ السلام بہتر بزرگ تہے اور چوہتر وین امام دوجہان ہین ان چوہتر حضرات عشاق خدا اور راکبان کے گہوڑون نے ایک لاکھہ ۲۵ ہزار نفر فی النار والسقر کیے ۔ محبان اہلبیت کیا عشق اون حضرات عالیمنزلت کا تہا جنہون نے بالفت اہلبیت اطہار مین بدلیری تمام اپنی جان عزیز جناب امام دوجہان پر قربان کی اور ایک ایک غازی ہزار ہزار یزیدی پر بہاری تہا اور سب سے زیادہ

یہ امر عجیب ہے کہ گھوڑون کو بھی آپکے ساتھ اظہار تعشق کیا وہ آج دوسرونکو شرماتا ہے اور وہ گھوڑے کیسے خوش نصیب جانور تھے کہ انسانونپر سبقت لیگئے اور کثیر التعداد اشقیا کو جہنم رسید کیا اس روایت کو جناب امام زین العابدین علیہ السلام نے اس طرح ارقام فرمایا ہے **روایت غزا اسپان صبا رفتار** جناب امام زین العابدین علیہ السلام اپنی مکتوب بنطاب صبر القیام مین تسطیر فرماتے ہین کہ ہمارے لشکر مین جسطرح غازیان اسلام تعداد مین قلیل تھے اسیطرح گھوڑے بھی قلیل تھے لیکن اول مقابلہ جنگ مین حضرت حُرؑ وفادار مقبول پروردگار مع تین سو سوارون کے حاضر ہوے نار سے نکلکر نور کے قریب آے آپنے اتمام حجت کیلئے دو جملے فرمائے تھے کہ حضرت حُر نے سنکر ندامت سے گردن جھکائی رحمت الٰہی نے ہم آغوش کیا نور کے انبار سے حُر کو منور کردیا یعنے حُر سعید ازلی نے فی الفور معہ برادر و فرزند و غلام کے جناب امام علیہ السلام سے بیعت کی اور داخل گروہ جان نثاران امام علیہ السلام ہوئے بعدہٗ حُر نے اپنی ہمراہیون سے فرمایا کہ تم بھی اطاعت جناب امام حسینؑ کے حلقہ مین آؤ تو بہتون نے انکار کیا ان چار سو دلیران نامی نے یکقلم ونکے سر قلم کردیے اور اونکی گھوڑے ہلے نہین جیسے کھڑے تھے ویسی کھڑے رہے اور جان نثاری کے ارمان مین گردن اطاعت جھکی تو آپنے فرمایا کہ ان کو لشکر مین داخل کرو کہ یہہ بھی ہمارے وفادار جان نثارون مین سے ہین ان گھوڑون او جملہ گھوڑونکا یہ قاعدہ تھا کہ جب جنگ مین مقابلہ کو جاتا تو پشت پر غازی سوار ہوکر اپنا کام کرتا یعنے ہزارونکو دوزخ مین پہنچاتا یہ گھوڑے بھی کام مین مشغول ہوتا یعنے جو مردود سامنے آتا اوسکا سر پکڑ کر چاب ڈالتا اور جو یون موقع نہوا تو پیچھے کی دولتی ماری اور کام کردیا جہان اسکا موقع نہ ملا تو اگلی ٹاپین مارین اور فی النار کردیا اور سوار جان فدائے حسین اپنی کارروائی مین مصروف ہوتا اور نیچے گھوڑا کہ وہ بھی جان نثاران آل نبیؐ و اولاد علیؑ تھا اپنی کام مین مشغول ہوکر ہزارون کو فی النار و السقر کرتا جب قریب وقت شہادت اوس سوار عاشق پروردگار کا آتا تو جناب امام حسین علیہ السلام کو باطنی خبر ملتی فوراً آپ اوس شہید کے پاس پہنچ جاتے اور اوس سے سب حال دریافت فرماتے کہ تونے کسقدر مردود فی النار کیے اور تیرے گھوڑے نے کتنے واصل جہنم کیے وہ سب حال بیان کردیتا اور اپنی شہادت کا جناب امام کو شاہد کرکے واصل بحقیقت ہوتا آپ اپنی دلدل پر سوار کرکے اوس شہید سعید کو خیمہ مین لے آتے جو حرم محترم سے قریب ایستادہ تھا اور تمام شہدا کے لاشین اوسمین جمع کی گئی تھین مین یہ حال راجہ یعنے امام دوجہان میرے پاس تشریف لاکر وحال بیان فرماتے اور مین اپنی مکتوب بنطاب مین قلمبند کرلیتا اور ہر گھوڑے کی یہہ کیفیت ہوتی کہ جسوقت اوسکا سوار اوسکی پیٹھ سے جدا ہوا کہ اوسنے تمام لشکر یزید مین زلزلہ برپا کردیا مانند بجلی کوندنے لگا سیکڑون مردودونکو فی النار کیا جب تھک گیا تو ہمارے لشکر مین آگیا **دوسری روایت** حضرت امام زین العابدین علیہ السلام ارقام فرماتے ہین کہ ایکروز سب گھوڑے یک لخت چلانے لگے آپنے اوس چلانے کا منشا باطنی سے معلوم فرما کر حکم دیا کہ گھوڑونکی اگاڑی پچھاڑی کاٹ دو جسوقت گھوڑون کی رسیان کاٹی گئین تو تمام گھوڑے لشکر اشقیا مین مثل برق کوندتے پھرتے تھے اور ہزارون ناریون کو جہنم رسید کرتے تھے لشکر اشقیا مین شور و غل برپا تھا بعد جب گھوڑے تھکگئے تو تمام لشکر حسینؑ کے آس پاس جیسے شمع پر پروانے قربان ہوتے ہین پہرتے تھے اوس پہر سے معلوم ہوتا تھا کہ جناب امام دوجہان کو جتاتے ہین کہ یا ابن رسول اللہ انسان صورت یا ہم کلمہ گو موجود آپکے ایسے منحرف ہین دیکھیے ہم بظاہر بہایم صورت مگر باطن آپکے جان نثار ہین اور قربان ہونیکا ارمان رکھتے ہین۔

**احوال دفینہ نعش مبارک حضرت امام حسین علیہ السلام** حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اپنی مکتوب بنطاب صبر القیام مین لکھتے ہین کہ گیارھوین محرم ۶۱ھ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت فجر بعد نماز کے مین (حضرت امام زین العابدینؑ) قید شامیان بیوفا اشقیا بیدین کے تھا لیکن بجسم روحانی واسطے دفینہ جسد مبارک حضرت امام حسین علیہ السلام کے جنگل ماریہ مین آیا میدان ماریہ مین دیکھا کہ بہت آخرت سوار ازرار مع ۱۵۶ اشخاص اپنی قوم کے دفینہ حضرات شہیدان کربلا یعنی اصحاب و اقربایان جناب امام حسین علیہ السلام مین مصروف ہین

ہم دیکھکر سب بتعظیم تمام قدمبوس ہوئے اور اونہون نے باداب تمام عرض کیا کہ شہزادہ کونین ہم لوگ اول سے اسیغرض سے آئے تھے
کہ نعش مقدس جناب امام علیہ السلام کو دفن کرین لیکن ہمارا ارادہ پورا نہوا اور ہماری نظرون سے نعش مبارک غائب ہوگئی اور ایک بزرگ
معمر شخص اپنے چہرہ پر نقاب ڈالے ہوئے جانب عرب سے نمودار ہوئے اور فرمایا کہ خبردار تم لوگ جسد مبارک جناب امام علیہ السلام کو ہاتھہ
نلگانا ہان جب شہزادہ عالیمقام حضرت امام زین العابدین علیہ السلام تشریف لائین اور جو تمکو امر فرمائین اوسکی تعمیل کرنا اوسوقت سے ہم لوگ
منتظر آپ کے تھے اور متعجب ومتحیر تھے کہ آپ قید شامیان بیوفا مین ہین دیکھئے کیا ہوتا ہے لیکن الحمد للہ کہ حضور تشریف لے آئے اب جو حکم ہو ہم
غلامان اسکی تعمیل کرین مینے سرداران زہرہ آخرت کے حق مین دعا کی اور حکم دیا کہ قبر کہودو اونہون نے فی الفور قبر مبارک تیار کی اس عرصہ مین وہی
بزرگ پاک صورت نیک طینت نقاب کشیدہ تشریف لائے اور میرے ساتھ جسد مقدس بے سر دفن کرنے مین شریک ہوئے مینے اور اونہون نے نعش مبارک
قبر مطہر مین اوتاری اور تختے سنگ شقر کے جو پہلے سے سرداران مذکورہ نے فراہم کر لیے تھے دئے گئے اور مٹی ڈالنے مین مین اور سردار
مذکور معہ اپنی قوم کے شریک ہوئے بعدہ مینے یعنی حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے اون بزرگ سے دریافت فرمایا کہ آپ کون شخص ہین
جو آپنے میرے پدر نامدار کو قبر شریف مین اوتارا اون بزرگ نے اپنی چہرہ سے نقاب اوٹھاکر فرمایا کہ شہزادہ کونین مین خضر ہون اور بحکم ربی دو امر
کیواسطے حاضر ہوا ہون **ایک دفینہ** کی نسبت حکم تہا وہ بجالایا **دوسری** تمہاری اور حرم محترم کی حفاظت کی نسبت امر ہے کہ
آپ کو اور حرم محترم کو مدینہ منورہ تک بحفاظت تمام پہونچادون چنانچہ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام لکھتے ہین کہ کربلا سے
دمشق تک اور دمشق سے مدینہ منورہ تک حضرت خضر علیہ السلام ہمارے ساتھ رہے اور ہر دم ہماری حفاظت مین مصروف تھے حتی کہ جب
شقی نے ولعین نے بھی ارادہ کیا کہ مجکو کسیطرح کی تکلیف دے تو فوراً حضرت خضر علیہ السلام اوس شقی کے قلب پر اپنی انگشت شہادت رکھدیتے وہ شقی
مجکو تکلیف دینے سے باز رہتا اور توبہ کرکے علحدہ ہوجاتا مین اوسیوقت دو رکعت بطور شکریہ ادا کرتا۔

یہ بھی حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے ارقام فرمایا ہے کہ جناب امام علیہ السلام کے عزیز واقارب جو آپکے روبرو شہید ہوئے تھے اونمین سے
ہر فرد واحد کو حضرات رجال الغیب نے خیمہ مبارک جناب امام علیہ السلام سے ۲۷ قدم کے فاصلہ پر دفن کردیا تہا لیکن بوقت دفینہ اپنے والد
جناب امام حسین علیہ السلام کے اونکی قبرین علحدہ علحدہ معائنہ کین جو میرے والد ماجد جناب امام علیہ السلام کے مزار مقدسہ سے سیدہی جانب کو ہین اور
تمام اصحاب باوفا کی ایک قبر ہے پائے انداز کو۔

**احوال روانگی سر مبارک** حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اپنی مکتوب نظاب صبر القیام مین تحریر فرماتے ہین کہ تاریخ ۱۱۔ ماہ محرم الحرام کو
جب ہم دفینہ وغیرہ سے فارغ ہوگئے تو تاریخ ۱۲۔ ماہ محرم الحرام ۶۱ھ ہجری کو بروز یکشنبہ وقت بعد نماز فجر شامیان بیوفا نے براہ کوفہ دمشق کو سر مبارک
جناب امام علیہ السلام معہ دیگر سر شہیدان کربلا اور مجکو اور دیگر حرم محترم کو اسیر کرکے روانہ کیا منزل بمنزل دمشق کو پہونچے ہر منزل پر طرح طرح کے
خوارق جناب امام حسین علیہ السلام کے سر مبارک سے صادر ہوتے تھے اور میرا کوئی وقت گریہ وزاری سے خالی نتہا۔ حضرت خضر علیہ السلام میرے ہمراہ تھے
جب مین مدینہ شریف مین پہونچا تو والد ماجد قبلہ کے سر اقدس کو دیکھکر مدینہ پاک کا بچہ بچہ گریہ وبکا مین مشغول ہوا۔ ازواج النبی صلعم مین سے
صرف ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا باقی رہی تہین اونکو سخت اضطراب ہوا۔ اول مین روضہ مطہرہ حضرت رسول کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کو
گیا اور آستانہ بوس ہوا بعدہ سر مبارک جنت البقیع مین دفن کیا۔ ایکروز روضہ اقدس حضرت شہنشاہ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

عنصر تہا کہ والد ماجد قبلہ کی یاد مین بے اختیار روتا تہا۔ اوسی حالتمین سو گیا خواب مین دیکہا کہ حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ آلہ واصحابہ وسلم نے مجکو آغوش مبارک مین لیکر ایک عرصہ تک سینہ مبارک سے مس فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ یا ابن حسین صبر کو اپنی ہاتہ سے مت علیحدہ کر تسلی رکہہ کہ تیرے رونے سے تمام عالم علوی او رسفلی روتے ہین اور قیامت تک تیرے باپ کے لیے تمام ایمان والے روتی رہینگے اور اللہ تعالی اسکی جزا روز حشر کو عطا فرمائیگا بعدہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ آلہ وسلم نے گیارہ مرتبہ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ کا تلاوت فرماکر میرے قلب پر نفث کردیا مین خواب سے بیدار ہو گیا بعدہ روضۂ اقدس سے اپنی حجرہ مین چلا آیا اور جب تک مین اس عالم فانی مین زندہ رہا سوائے شغل نوری اور کچہ نہین کیا اور ہر وقت و ہر لحظہ برزخ واحدیت اتم رہی اور ہدایت و ارشاد طریقت کا خلق اللہ کو کرتا رہا۔ ای محبان اہلبیت آپ کا بیان لا بیان ہے اور آپکے بیان مین دفتر عظیم قلمبند ہون مختصر یہ ہے کہ ہزار ہا عارف باللہ اس امام زادہ سے ہوگئے اور تاقیامت آپکے سلسلے مین ہوتے رہینگے۔

# باب بست و دوم در حالات نسب نامجات وغیرہ

واضح ہو کہ اس باب مین نسب نامجات اور احوال خلفائے حضرت کاملین رضوان اللہ علیہم اجمعین بیان کیے جاوینگے۔ اور یہ باب ۷۲ فصلون سے مشتق ہے۔

## فصل اول در احوال نسب نامۂ حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم بن حضرت عبد اللہ بن حضرت عبد المطلب بن حضرت ہاشم بن حضرت عبد مناف بن حضرت قصے بن حضرت کلاب بن حضرت مرہ بن حضرت کعب بن حضرت لوے بن حضرت غالب بن حضرت فہر بن حضرت مالک بن حضرت نضر بن حضرت کنانہ بن حضرت خزیمہ بن حضرت مدرکہ بن حضرت الیاس بن حضرت مضر بن حضرت نزار بن حضرت معد بن حضرت عدنان بن حضرت اُدّ بن حضرت اُدد بن حضرت ہمیع بن حضرت سلامان بن حضرت ثابت بن حضرت حمل بن حضرت قیذار بن حضرت اسمٰعیل ذبیح اللہ علیہ السلام بن حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام بن حضرت آزر بن حضرت ناخور بن حضرت شارخ بن حضرت ارغو بن حضرت قانع بن حضرت عابر بن حضرت شالخ بن حضرت ارفخشذ بن حضرت سام بن حضرت نوح علیہ السلام بن حضرت لامک بن حضرت متوشلخ بن حضرت اخنوخ بن حضرت بیادر بن حضرت مہلائیل بن حضرت قینان بن حضرت انوش بن حضرت شیث علیہ السلام بن حضرت ابو البشر آدم علیہ السلام۔ منقول از تواریخ ابو عامر

## فصل دوم دربیان نسب نامۂ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ اول (انحضرت کا حال مفصل اول صفحہ ۸ مین تحریر ہوگیا ہے) یہ حضرت بیٹے ابی قحافہ کے اور وہ بیٹے عامر کے اور وہ بیٹے کعب کے اور وہ بیٹے سعد کے اور وہ بیٹے تیم کے اور تیم بیٹے مرہ کے مرہ بن کعب کے دو بیٹے ہوے

ایک کلاب جنکی اولاد مین حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم ہوے اور دوسرے بیٹے تیم جنکی اولاد مین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہوے۔ ناظرین نسب نامہ اول مین آٹھوین نمبر پر مُرہ بن کعب کے نام سے حضرت آدم علیہ السلام تک اس نسب نامہ کو پڑھین یہاں پر بوجہ طوالت کے کل اسما لکھنے سے چھوڑ دیئے گئے۔ منقول از تواریخ ابوعامر

## فصل سوم در ذکر نسب نامۂ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ خلیفہ دوم (انحضرت کا حال صفحہ ۸ مین قلمبند ہے) یہ حضرت بیٹے خطاب کے اور خطاب بیٹے نفیل کے اور نفیل بیٹے عبد العزی کے اور عبد العزی بیٹے ایاح کے اور ایاح بیٹے عبد اللہ کے اور عبد اللہ بیٹے قرط کے اور قرط بیٹے رزاح کے اور رزاح بیٹے عدی کے اور عدی بیٹے کعب کے اور کعب بن لوی کے ۲ بیٹے ہوے ایک مُرہ جنکی اولاد مین حضرت نبی کریم صاحب خلق عظیم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم ہوے اور دوسرے بیٹے عدی ہوے جنکی اولاد مین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہین۔ ناظرین نسب نامہ اول کے نامومین نوین نمبر پر کعب بن لوی کے نام سے حضرت آدم علیہ السلام تک اس نسب نامہ کو ملاحظہ فرمائین آگے کے نام بسبب طول نہین لکھے گئے۔ از تواریخ ابوعامر

## فصل چہارم در احوال نسب نامہ حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ خلیفہ سوم (انحضرت کا حال صفحہ ۹ مین مندرج ہے) یہ حضرت بیٹے عفان کے اور عفان بیٹے ابی العاص کے اور ابی العاص بیٹے امیہ کے اور امیہ بیٹے عبد الشمس کے اور عبد الشمس بیٹے عبد مناف کے حضرت ہاشم کی اولاد مین حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم ہوے اور عبد الشمس کے اولاد مین حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ ہوے۔ ناظرین نسب نامہ اول کے نامون مین سے پانچوین نمبر کے نام پر عبد مناف کے نام سے حضرت آدم علیہ السلام تک اس نسب نامہ کو ملالین اور ملاحظہ فرمائین منقول از تواریخ ابوعامر

## فصل پنجم در بیان نسب نامہ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ

حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (یہ حضرت بیٹے ابی طالب کے اور ابی طالب بیٹے عبد المطلب کے عبد المطلب کے دس بیٹے اور چھہ بیٹیان تھین منجملہ اون کے ایک بیٹے حضرت عبد اللہ جنکی صلب سے حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم پیدا ہوے اور دوسرے بیٹے حضرت ابی طالب انکے صلب سے حضرت مولا مشکلکشا علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت نے اس عالم مین ظہور پایا۔ ناظرین نسب نامہ اولی کے نامومین تیسرے نمبر پر حضرت عبد المطلب کا نام دیکھکر اس نسب نامہ کو حضرت آدم علیہ السلام تک پورا ملاحظہ فرمائین۔ بسبب طوالت کی مکرر نام نہین لکھے گئے اور جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ کا حال صفحہ ۹ مین لکھا ہے۔ منقول از تواریخ ابو

# فصل ششم در ذکر نسب نامۂ پدری حضرت محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت قطب ربانی غوث الصمدانی شیخ محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی محبوب سبحانی کریم الطرفین حسنی حسینی رح (آپ کا حال صفحہ ۹ میں تحریر ہے) بن حضرت سید ابو صالح جنگی دوست رح بن حضرت سید عبد اللہ جیلی رح بن حضرت سید یحیی زاہد رح (سید یحیی زاہد کے تین فرزند ہوئے ہیں فرزند اکبر سید عبد اللہ جیلی ہیں اور فرزند دوم سید داؤد احمدی ہیں فرزند سوم سید محمود ہیں اور یہ تینوں صاحب اولاد ہیں) بن حضرت سید محمد مورث رح بن حضرت سید داؤد رح بن حضرت سید موسی جون رح بن حضرت سید عبد اللہ محض رح بن حضرت سید حسن مثنی رح (حضرت سید ابو صالح رح سے حضرت سید حسن مثنی تک جو شمار میں آٹھ حضرات ہیں انکا مفصل حال صفحات ۲۲ و ۴۳ میں تحریر ہے) بن حضرت امام حسن علیہ السلام (آپ کا حال صفحہ ۱۰ میں درج ہے) بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (آپ کا حال صفحہ ۹ میں دیکھنا چاہیئے) بن حضرت ابو طالب بن حضرت عبد المطلب بن حضرت ہاشم بن حضرت عبد مناف حضرت عبد مناف سے حضرت آدم علیہ السلام تک جسقدر اسما ہیں وہ فصل اول نسب نامۂ حضرت صلعم کے معائنہ سے واضح ہونگے۔

منقول از مکتوب لطائب کر یتہ الوحدت

حضرت شہزادۂ عالیمقام جناب امام حسن علیہ السلام اپنی مکتوب لطائب لطف المعشوق میں ارقام فرماتے ہیں کہ جب میرے والد ماجد قبلہ جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے شغل نوری اور شغل محمدی مجکو تعلیم فرمایا تو ارشاد کیا کہ فرزند تم اشغال موصوفہ کو جہراً بلا حبس کے کیا کرنا تاکہ تمہاری عمر زیادہ ہو لیکن آئندہ کو تم اپنی اولاد میں جو شغل نوری و شغل محمدی تعلیم کرو تو ضرور بالضرور فرض طریقت جانکر اشغال موصوفہ ساتھہ حبس کے تعلیم کرنا کہ اولاد تمہاری شغل نوری و شغل محمدی کو حبس کیساتھہ کیا کرے جسکے باعث اونکی عمر میں اللہ تعالی ترقی کریگا اور اون سے اول و آخر عمر میں اولاد پیدا ہوا کریگی جو خلاف قیاس و عقل اہل دنیا کے ہوگا اور نیز تمسے نویں واسطہ میں تمہاری اولاد سے عبد القادر کا ظہور ہوگا اور اوسکو اللہ تعالی اپنا محبوب گردانیگا بمرتبہ ولایت اور وہ زندہ کریگا دین احمد کو ظاہراً و باطناً

# فصل ہفتم در احوال نسب نامۂ مادری حضرت محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت قطب ربانی غوث الصمدانی شیخ محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی محبوب سبحانی کریم الطرفین حسنی حسینی رح آپ کا حال صفحہ ۲۹ میں مندرج ہے اور والدہ ماجدہ کی کیفیت یہہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| حضرت بی بی فاطمہ رض بنت سید طاہر رح | تاریخ ۲۳ ماہ صفر المظفر سنہ ۴۳۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت اشراق بمقام سنجر آپ پیدا ہوئی ہیں۔ | تاریخ ۱۴ ماہ محرم الحرام سنہ ۵۰۵ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت صوفقات پائی مزار مبارک جیلان میں ہے۔ |
| حضرت سید طاہر بن عبد العزیز رح | تاریخ ۲۷ ماہ رمضان المبارک سنہ ۳۹۰ ہجری میں بروز یکشنبہ بوقت مغرب پیدا ہوئے | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول سنہ ۴۶۵ ہجری میں بروز شنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک چشت شریف میں ہے۔ |

| نام | ولادت | وفات |
|---|---|---|
| حضرت سید عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ بن سید ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ ماہ شوال سنہ ۴۲۰ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت عشاء آپ پیدا ہوئے | تاریخ ۲۲ ماہ شعبان سنہ ۴۳۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار شریف جنت البقیع میں ہے ۔ |
| حضرت سید ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ بن امام عبد اللہ حسن العسکری رضی اللہ عنہ | تاریخ ۳ ماہ صفر المظفر سنہ ۲۵۷ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت اشراق آپ پیدا ہوئے ۔ | تاریخ ۱۴ ماہ محرم الحرام سنہ ۳۵۵ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک چشت شریف میں ہے ۔ |

حضرت امام عبد اللہ حسن العسکری بن حضرت امام نقی رضی اللہ عنہ بن حضرت امام تقی رضی اللہ عنہ (ان تینوں حضرات کا حال صفحات ۳۱ و ۳۲ میں قلمبند ہے) بن حضرت امام موسی علی رضا دربان الفردوس رضی اللہ عنہ بن حضرت امام موسی کاظم گرفتن اسماعیل بن جعفر امام جعفر صادق کشف العالمین رضی اللہ عنہ بن حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم رضی اللہ عنہ بن حضرت امام زین العابدین علیہ السلام صبر القیام بن حضرت امام حسین علیہ السلام شہید کربلا اختیار القسمت بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ (ان سات حضرات کا حال صفحات ۳۲ و ۳۳ سے واضح ہوگا) بن حضرت ابو طالب بن حضرت عبد المطلب بن حضرت ہاشم بن حضرت عبد مناف حضرت عبد مناف سے آگے کے نام حضرت آدم علیہ السلام تک نسب نامہ اول کے ملاحظہ سے واضح ہونگے ۔ منقول از مکتوب نایاب کرامۃ الصدق

## فصل ہشتم در ذکر نسب نامہ پدری حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند

حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری شہنشاہ ہند الولی شفاعت امر رحمۃ اللہ علیہ (آپ کا حال صفحہ ۳۴ میں لکھا ہے) اور آپ کے والد ماجد قبلہ کی کیفیت یہ ہے ۔

| نام | ولادت | وفات |
|---|---|---|
| حضرت سید غیاث الدین سنجری بن سید طاہر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شعبان سنہ ۴۵۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر سنجر میں آپ پیدا ہوئے ۔ | تاریخ ۲۷ ماہ شوال سنہ ۵۵۵ ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک سنجر میں ہے ۔ |

حضرت سید طاہر رضی اللہ عنہ بن حضرت سید عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت سید ابراہیم رضی اللہ عنہ (ان تینوں حضرات کا حال صفحات ۲ و ۳ و ۴۵ میں درج ہو گیا) بن حضرت امام عبد اللہ حسن العسکری رضی اللہ عنہ بن حضرت امام نقی رضی اللہ عنہ بن حضرت امام تقی رضی اللہ عنہ (ان تین حضرات نمبر ۶-۷-۸ کا حال صفحات ۳۳ و ۳۹ میں درج ہے) بن حضرت امام موسی علی رضا رضی اللہ عنہ بن حضرت امام موسی کاظم رضی اللہ عنہ بن حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ بن حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ بن حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ (ان حضرات نمبر ہائے ۹-۱۰-۱۱-۱۲-۱۳ کا حال صفحات ۳۲ و ۳۳ میں قلمبند ہے) بن حضرت امام حسین علیہ السلام (آپکا حال صفحہ ۱۹ میں دیکھیئے) بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ (آپکا حال صفحہ ۹ میں لکھا ہے) بن حضرت ابو طالب بن حضرت عبد المطلب بن حضرت ہاشم بن حضرت عبد مناف ۔ حضرت عبد مناف سے حضرت آدم علیہ السلام تک جسقدر نام درمیان میں ہیں وہ نسب نامہ اول کے معائنہ سے مشرح ہوتے ہیں — از مکتوب نایاب احدیت المعارف

## فصل نہم در بیان نسب نامہ مادری حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند

حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری شہنشاہ ہند الولی شفاعت امر رحمۃ اللہ علیہ (آپکا حال صفحہ ۳۴ میں درج ہے) اور آپ کے

والدہ ماجدہ کا احوال یہ ہے۔

| نام | ولادت | وفات |
| --- | --- | --- |
| حضرت اُمّ الورع بنت حضرت سید داؤد احمدی | تاریخ ۱۶- رجب ۴۵۸ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئیں۔ راوی والد سید داؤد | تاریخ ۲۱- ماہ محرم ۵۹۱ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر وفات پائی مزار شریف گیلان میں ہے |
| حضرت سید داؤد احمدی بن سید عبداللہ حنبلی رح | تاریخ ۲- ماہ محرم ۴۰۲ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی والد سید عبداللہ | تاریخ ۱۷- ماہ صفر ۵۸۴ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت فجر وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ میں ہے |

حضرت سید عبداللہ حنبلی رح بن حضرت سید یحییٰ زاہد رح بن حضرت سید محمد مورث رح بن حضرت سید داؤد رح بن حضرت سید موسیٰ جون رح بن حضرت سید عبداللہ محض رح بن حضرت سید حسن مثنیٰ رح (حضرت سید عبداللہ سے حضرت سید حسن مثنیٰ تک تعداد میں سات حضرات ہیں انکا مفصل حال مولف صفحات ۶۲ و ۶۳ میں درج کر چکا ہے بوجہ التزام مقررہ مکرر نہیں لکھا گیا) بن حضرت امام حسن علیہ السلام (آپکا حال صفحہ ۱۸ میں لکھا ہے) بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ (آپکی کیفیت ولادت وغیرہ صفحہ ۹ میں معائنہ کیجیے) بن حضرت ابوطالب بن حضرت عبدالمطلب بن حضرت عبد مناف۔ حضرت عبد مناف سے حضرت آدم علیہ السلام تک پورے اسمار نسب نامہ فصل اول میں ملاحظہ کرنا چاہیے۔

منقول از مکتوب لطائف احدیت المعارف تصنیف خواجہ غریب نواز رحمتہ اللہ علیہ ظہرت نامہ

# فصل دہم در ذکر نسب نامہ پدری حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمتہ اللہ علیہ

حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی امین الارواح قدس سرہ کے مفصل حالات صفحہ ۳۴۳ میں قلمبند ہو چکے ہیں اور آپکے والد ماجد کا حال ذیل میں لکھا جاتا ہے۔

| نام | ولادت | وفات |
| --- | --- | --- |
| حضرت سید موسیٰ بن سید احمد رح | تاریخ ۱۱- ماہ جمادی الآخر ۵۲۸ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت نصف شب اوش میں پیدا ہوئے۔ بقول والد سید احمد رح | تاریخ ۱۲- ماہ ربیع الاول ۶۰۲ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت زوال وفات پائی مزار مبارک اوش میں ہے۔ راوی فرزند حضرت خواجہ قطب رح |
| حضرت سید احمد بن سید کمال الدین رح | تاریخ ۱۴- ماہ صفر المظفر [illegible]ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ بحوالہ سید کمال الدین رح | تاریخ ۱۹- ماہ شوال المکرم ۵۹۹ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک بقیع میں ہے۔ راوی فرزند سید موسیٰ رح |
| حضرت سید کمال الدین بن سید محمود رح | تاریخ ۲۳- ماہ رجب المرجب ۴۸۹ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ بحوالہ والد سید محمود رح | تاریخ ۱۷- ماہ شعبان ۵۹۷ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک جنت المعلیٰ میں ہے۔ راوی فرزند سید احمد رح |
| حضرت سید محمد بن سید احمد رح | تاریخ ۹- ماہ محرم الحرام ۴۶۸ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ راوی والد ایکے سید احمد رح | تاریخ ۲۷- ماہ شوال المکرم ۵۱۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت تہجد وفات پائی مزار مبارک جنت المعلیٰ میں ہے۔ بحوالہ فرزند سید کمال الدین |
| حضرت سید احمد بن سید ابو سعید رح | تاریخ ۱۶- ماہ شوال المکرم ۴۳۵ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ راوی والد ابو سعید | تاریخ ۷- ماہ محرم الحرام ۵۴۰ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع میں ہے۔ بقول فرزند سید محمد |
| حضرت سید ابو سعید بن سید اسحٰق حسن رح | تاریخ ۲۲- ماہ شعبان ۴۱۰ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت مغرب مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ راوی والد سید اسحٰق حسن | تاریخ ۳- ماہ صفر المظفر ۴۹۱ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع میں ہے۔ راوی فرزند سید احمد |

| | | |
|---|---|---|
| حضرت سید اسحٰق حسن بن سید معروف رح | تاریخ ۷ ماہ ربیع الآخر سنہ ۳۸۵ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت فجر بعد نماز جدہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی والد ماجد | تاریخ ۱۲ ماہ صفر سنہ ۴۸۹ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار جدہ میں ہے بقول فرزند ابوسعید رح |
| حضرت سید معروف بن سید احمد چشتی رح | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان سنہ ۳۶۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال مدینہ منورہ میں آپ پیدا ہوئے راوی والد ماجد | تاریخ ۲۱ ماہ ذیحجہ سنہ ۴۳۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک بقیع میں ہے۔ بقول سید اسحٰق |
| حضرت سید احمد چشتی بن سید رضی الدین رح | تاریخ ۱۲ ماہ رجب سنہ ۳۴۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق چشت میں آپ پیدا ہوئے قول والد | تاریخ ۱۴ ماہ محرم سنہ ۴۰۵ ہجری میں بروز جمعہ وقت چاشت وفات پائی مزار چشت میں ہے بقول فرزند سید معروف |
| حضرت سید رضی الدین بن حسام الدین رح | تاریخ ۱۶ ماہ محرم سنہ ۳۰۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت مکہ معظمہ میں آپ پیدا ہوئے قول والد ماجد | تاریخ ۷ ماہ ذیقعدہ سنہ ۳۹۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال وفات پائی مزار شریف جنت المعلیٰ میں ہے۔ بقول فرزند سید احمد |
| حضرت سید حسام الدین بن سید رشید الدین | تاریخ ۱۳ ماہ رجب سنہ ۲۸۰ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ راوی والد ماجد ہیں | تاریخ ۲ ماہ صفر سنہ ۳۸۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت تہجد وفات پائی مزار شریف جنت المعلیٰ میں ہے۔ بقول فرزند سید حسام الدین |
| حضرت سید رشید الدین بن سید جعفر رح | تاریخ ۹ ماہ شعبان سنہ ۲۶۰ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت مغرب مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے راوی والدین | تاریخ ۲۳ ماہ رمضان سنہ ۳۵۹ ہجری میں بروز شنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار شریف بقیع میں ہے۔ بقول فرزند سید رشید الدین |
| حضرت سید جعفر بن امام نقی علیہ السلام | تاریخ ۱۷ ماہ رجب سنہ ۲۳۷ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ راوی والدین | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۳۲۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر بعد نماز وفات پائی مزار مبارک بقیع میں ہے۔ بقول سید رشید الدین |

حضرت امام نقی رح بن حضرت امام تقی رح (ان دو حضرات کا حال صفحات ۲۳۸ و ۲۳۹ میں لکھا ہے) بن حضرت امام موسیٰ علی رضا بن حضرت امام موسیٰ کاظم رح بن حضرت امام جعفر صادق رح بن حضرت امام محمد باقر رح بن حضرت امام زین العابدین علیہ السلام (نمبر ۱۷ سے نمبر ۲۱ تک پانچ حضرات میں انکا مفصل بیان صفحات ۲۳۲ و ۲۳۴ میں مندرج ہے) بن حضرت امام حسین علیہ السلام (آپکا حال صفحہ ۱۹ میں دیکھنا چاہئیے) بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ (آپکا حال صفحہ ۹ میں معائنہ فرمایئے) بن حضرت ابوطالب بن حضرت عبد المطلب بن حضرت ہاشم بن حضرت عبد مناف بن حضرت عبد مناف سے حضرت آدم علیہ السلام تک پورے اسماء فصل اول النسب نامہ حضرت صدر اول میں دیکھنا چاہئیے۔

منقول از مکتوب نطاب قربت الوحدت تصنیف حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمتہ اللہ علیہ

## فصل یازدہم در احوال نسب نامہ مادری حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمتہ اللہ علیہ

حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح رحمتہ اللہ علیہ آپ کا حال صفحہ ۲۴۲ میں قلمبند ہوچکا۔ اور آپکے والدہ ماجدہ کی مفصل کیفیت یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| حضرت بی بی ہاجرہ بنت سید ابو صالح جنبلی دوست رح | تاریخ ۲۳ ماہ رمضان سنہ ۴۷ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر مدینہ طیبہ میں آپ پیدا ہوئیں۔ | تاریخ ۹ ماہ رجب سنہ ۵۵ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک اوش میں قریب مسجد جامع جانب غرب کے ہے۔ |

مشغول رکھتے ہین یہانتک کہ ۲۴ ہزار سانس یاد بود مرشد و اصل حق سے تمام عمر خالی نہین جاتی ہے اور اسی شغل کی برکت سے ہر روز دو یا تین مرتبہ تجلی آثار انوار ذاتی اور اکثر تجلی آثار صفاتی ہوتی رہتی ہے۔ یہی کیفیت بوجہ احسن جمیع حضرات سلسلہ ہذا پر اور انہین کے صدقہ مین اس فقیر مولف تواریخ پر گذری ہے اور اب یہ فقیر انہین کے تصدق مین اس کیفیت پر قدرت رکہتا ہے کہ جس طالب صادق واصل مرشد اور جویائی حضرت واحدیت کو بکسب اور بعض کو بوہب کیفیت ہذا کا عبور کرا دے۔ انشاء اللہ تعالی اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔

۱- فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی النسیہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد النسیہ صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم شاہ قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت شاہ عنایت ذوالقوۃ المتین ۶ حضرت میران سید بہیک فی الواجد الوجود ۷ حضرت شاہ ابو المعالی محمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی صادق شان ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وحید سلطانی ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین (ان ۱۳ حضرات کا احوال صفحات ۲۴ سے تا ۸۴ تک تحریر ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجاہ ۱۵ حضرت سید بدہن بہرائچی جنان الارواح ۱۶ حضرت سید اجمل احمد بہرائچی حضوری ابدال روحی علو العزم (ان تینون حضرات کا حال صفحہ ۸۴ مین تحریر ہے)

۱۷- حضرت خواجہ یعقوب چرخی ۱۸ حضرت شاہ کمال الدین ۱۹ حضرت شاہ بندہ نوازی الدین ۲۰ حضرت شاہ عبد اللہ بن احمد ۲۱ حضرت شاہ اسحاق بن شمس الدین قرشی (ان پانچون حضرات کا حال مفصل باب نہم فصل پنجم کے صفحہ ۴۴۴ مین مندرج ہے) ۲۲- حضرت شیخ رضی الدین عرف علی الالا (آپ کا حال صفحہ ۷۰ مین لکہا ہے) ۲۳ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی (آپ کا حال صفحہ ۴۵ امین لکہا ہے اور اس سلسلہ کے متعلق جو حال ہے وہ اب لکہا جاتا ہے) کہ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی نے تاریخ ۲۰ ماہ ذی حجہ ۵۲۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت خواجہ ابو القاسم گرگانی سے کشمیر مین اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی۔ از مکتوب نطاب مشابہت الخروج

| ۲۴ حضرت خواجہ ابو القاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳- محرم ۳۰۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق کشمیر مین آپ پیدا ہوئے راوی اس واقعہ کے آپ کے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲- ربیع الثانی ۳۵۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشاء بعد از نماز حضرت ابو العثمان مغربی سے نیشاپور مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ و مکتوب نطاب عروۃ القدیم | تاریخ ۱۱- رمضان ۴۲۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق مرتبہ ملکوت مین فنا پائی مزار مبارک خاص کاشان مین ہے اور مکتوب نطاب شباہت الخروج از مکتوب نطاب تمیز وحدت | اس سلسلہ خاص مین ان حضرت حضرت نجم الدین احمد کبیر فردوسی خلیفہ اکبر ایک اور صاحب مجاز ساتہ ہوئے۔ روحی بیعت یعنی فیضان باطنی حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت سید عالم صلعم سے حاصل ہے اور خرقہ ولی ۲۵ حرقی آپ سے صادر ہوئے۔ جو مندرج مکتوبات نطاب ہے |
|---|---|---|---|---|

۲۵- حضرت خواجہ ابو العثمان مغربی ۲۶ حضرت شیخ ابو علی کاتب ۲۷ حضرت شیخ ابو العلی رودباری (تینون حضرات کا حال صفحہ ۱۹۲ مین تحریر ہے) ۲۸ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابو القاسم جنید بغدادی ۲۹ حضرت خواجہ سری سقطی ۳۰ حضرت خواجہ معروف کرخی (ان تینون حضرات کا بیان صفحہ ۳ مین قلمبند ہے) ۳۱ حضرت خواجہ داؤد طائی ۳۲ حضرت خواجہ حبیب عجمی (ان دونون حضرات کا حال صفحہ ۷۵ مین درج ہے) ۳۳ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری (آپ کا حال صفحہ ۱ مین رقم ہے) ۳۴ حضرت انس بن مالک (آپ کا حال صفحہ ۱ مین مندرج ہے) ۳۵ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین (حضور سرور دو عالم کا احوال صفحہ ۶ مین مرقوم ہوچکا ہے)

## فصل دوم درذکر سلسلہ النسیہ حنفیہ جدیہ مولف تواریخ ھذا

اس سلسلہ کی کیفیت بھی مثل سلسلہ اول کے ہے صرف اتنا فرق ہے کہ گیارہ حروف کی مداومت سالہا مکاشفات ارضی وسماوی کی کراتے ہین کہ جس سے طالب خدا کا سیر نزولی سے سیر عروجی کا سیاح ہوجاتا ہے اور بعد کو ہر شبانہ روز مین مرتبہ جبروت کا کہلتا ہے اور رویت آنحضرت صلعم کی تین مرتبہ ہوتی ہے- اور حضرات سلسلہ ہذا کے یہہ ہین-

فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی النسیہ ۱ حضرت حافظ محمد عبد اللہ والد ماجد فقیر مولف ہذا ۲ حضرت شاہ نعمت اللہ ۳ حضرت شیخ نعمت اللہ ۴ حضرت حافظ برخوردار ۵ حضرت محمد حیات ۶ حضرت محمد صادق گنگوہی صادق مثال ۷ حضرت شاہ فتح اللہ ۸ حضرت شاہ عبد الصمد ۹ حضرت شاہ عبد الحمید ۱۰ حضرت بندگی عبد القدوس گنگوہی قطب عالم ۱۱ حضرت شیخ اسمعیل ۱۲ حضرت مخدوم صفی اللہ ۱۳ حضرت شاہ نصیر الدین ۱۴ حضرت شاہ نظام الدین ۱۵ حضرت شاہ ابراہیم ۱۶ حضرت شاہ ظہیر الدین ۱۷ حضرت احمد ۱۸ حضرت عبد الواسع ۱۹ حضرت عبد القادر ۲۰ حضرت عبد الغنی ۲۱ حضرت عثمان ۲۲ حضرت اسحق ۲۳ حضرت عمر ۲۴ حضرت محمد فضل اللہ ۲۵ حضرت محمد نصر اللہ ۲۶ حضرت سعدی ۲۷ حضرت نجم الدین ۲۸ حضرت امام طاہر ۲۹ حضرت امام ابراہیم ۳۰ حضرت امام احمد ۳۱ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت ۳۲ (ان بتیس حضرات کا حال صفحات ۲۲۰ سے ۲۲۵ تک مین قلمبند ہے) مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت رحمۃ اللہ علیہ نے بتاریخ ۱۳- محرم ۹۳ ہجری بروز جمعہ بعد نماز مسجد دمشق مین حضرت انس بن مالک سے بیعت ارشاد وخلافت سے مستفیض فرماکر امانت سروری- اور رسالہ کہیج غدش تفویض کیا اور وہ گیارہ حروف کی تعلیم جو حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کو حضرت صلعم نے عطا فرمائی تہی من وعن انکو عنایت فرمائے اور کیفیت ظاہری وباطنی مستولی ہوگئی اور اسکی برکت سے راز الہی از تحت تا فوق انپر روشن ومنور ہوگیا) ۳۳ حضرت انس بن مالک اصحاب رسول اللہ صلعم ۳۴ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ۵۱ امانت سروریکا مفصل حال بالای نقشہ اقطابیہ مین ملاحظہ سے گذریگا

## فصل سوم درذکر سلسلہ النسیہ قدوسیہ کرمانیہ سوم

اس سلسلہ خاص کی بہی وہی کیفیت اور وہی تعلیم ہے جو باب ہذا اور فصل اول کی پیشانی پر اول ہی تحریر ہوچکی ہے مگر اتنا سلسلہ النسیہ اول اور اس سلسلہ دوم مین فرق ہے کہ اس سلسلہ مین حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اجمعین کی اول رویت مبارک ہوکر بعد کو تجلیات کا ظہور رہوتا ہے اور رویت مبارک مرتبہ جبروت مین ہوتی ہے اب یہان سے احوال حضرات سلسلہ ہذا کا شروع ہوتا ہے

فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی النسیہ حنفی مولف تواریخ ہذا ۱ حضرت شاہ محمد امیر النسیہ قطب الارشاد صاحب حق ۲ حضرت میان غلام شاہ ۳ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ ۴ حضرت شاہ عنایت جیو ۵ حضرت تاج سید شاہ بہیک ۶ حضرت شاہ ابو المعالی ۷ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی ۸ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی ۹ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی ۱۰ حضرت شاہ نظام الدین بلخی ۱۱ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری ۱۲ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم ۱۳ حضرت شاہ درویش محمد بن قاسم اودہی ۱۴ حضرت سید بدہن بہرائچی ۱۵ حضرت سید اجمل محمد بہرائچی ۱۶ حضرت خواجہ یعقوب چرخی ۱۷ حضرت شاہ کمال الدین ۱۸ حضرت سید شاہ بندہ نوازی الدین ۱۹ حضرت شاہ اسحق بن شمس الدین قرشی ۲۰ حضرت رضی الدین عرف علی لالا ۲۱ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی (فقیر مولف سے حضرت احمد کبیر فردوسی تک ۲۲ حضرات ہین انکا حال اوس سلسلہ النسیہ کے معائنہ سے واضح ہوگا ۲۳ حضرت منصور القاسم کرمانی (ان حضرت کا مفصل حال صفحہ ۲۰۱ مین قلمبند ہے) اور اس سلسلہ خاص مین ان حضرت نے حضرت ابو العثمان مغربی سے تاریخ ۱ صفر ۳۵۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر نیشاپور مین خلافت اکبری حاصل کی ہے ۲۴ حضرت ابو العثمان مغربی ۲۵ حضرت ابو علی کاتب ۲۶ حضرت ابو العلی رود باری ۲۷ حضرت شیخ الشیوخ ابو القاسم جنید بغدادی ۲۸ حضرت شیخ سری سقطی ۲۹ حضرت خواجہ سدید الدین معروف کرخی ۳۰ حضرت خواجہ داؤد طائی ۳۱ حضرت خواجہ حبیب عجمی ۳۲ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۳ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ صلعم ۳۴ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (ان دس حضرات کا حال سلسلہ النسیہ اول مین تحریر ہے

# فصل چہارم در بیان سلسلۂ عالیہ شاذلیہ قدوسیہ چہارم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور ہدایت بھی مثل سلسلہ اول عالیہ کے ہے مگر اسقدر فرق ہے کہ اس سلسلہ خاص میں ہر ایک شیخ ظاہر ہیں تو سابق دین - اصل مرشد کو عامل حزب البحر کا کرتے ہیں - اور حضرات سلسلہ ہذا یہ ہیں

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدین رح ۵ حضرت شاہ عنایت حبیب ذوالقوۃ المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواحد اوجوگر ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی رح ۸ حضرت شاہ شیخ داود گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق شمائل ۱۰ حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وحید سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کرم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی رح ۱۵ حضرت سید بڈھن بہرائچی حنان الارواح ۱۶ حضرت سید اجمل محمد بہرائچی ابدال رومی علو العزم ۱۷ حضرت خواجہ یعقوب چرخی ۱۸ حضرت شاہ کمال الدین رح ۱۹ حضرت سید بندہ نوازی الدین رح ۲۰ حضرت سید عبداللہ بن احمد رح ۲۱ حضرت شاہ اسحق بن شمس الدین رح ۲۲ حضرت سید رضی الدین عرف علی الاولیٰ ۲۳ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی ۲۴ حضرت خواجہ ابوالقاسم گرگانی (تیرہ مولف سے حضرت ابوالقاسم گرگانی رح تک ۲۴ حضرات ہیں انکا احوال سلسلہ الف اول کے معائنہ سے واضح ہوگا) حضرت خواجہ ابوالقاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۳ ماہ رجب ۴۲۱ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ میں اس سلسلہ خاص کی خلافت اکبری حاصل کی از مکتوب نطاب کریم النجم ―

| نام | پیدائش | خلافت | وفات | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲۵ حضرت شاہ شیخ ابوالحسن شاذلی مصنف حزب البحر رح | تاریخ ۲۴ ماہ جمادی الاول سنہ ۴۰۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب دمشق میں آپ پیدا ہوئے۔ آپکو والد راوی ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۴۵۵ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر بعد از نماز حضرت شیخ ابوداود رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف میں خلافت پائی از مکتوب نطاب مراجعت القلوب و ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ رجب سنہ ۴۵۶ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت صبح قبل نماز مرتبہ جبروت میں وفات پائی مزار در راہ مکہ معظمہ باب شبرت ہے اور آپکا مکتوب نطاب کریم النجم ہے از شباہت التروج | آنحضرت حضرت ابوالقاسم گرگانی رح خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں ایک اور خلیفہ اصغر ہوئے بیعت روحی وفیضان باطنی آپکو حضرت علیہ السلام صلعم سے اور حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان غنی اور حضرت مولا علی رضی اللہ عنہم سے حاصل ہوا اور خوارق خفی و جلی ۵ صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہیں ― |
| ۲۶ حضرت شاہ شیخ ابوداود سجانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال سنہ ۲۹۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر کوفہ میں آپ پیدا ہوئے آپکے والد ماجد راوی ہیں ― از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ شعبان سنہ ۳۲۱ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت ابوالعلی رودباری رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف میں خلافت پائی از فروغ القمر و ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ محرم سنہ ۴۶۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت بعد نماز ظہر مرتبہ ملکوت میں وفات پائی مزار مبارک آپکا طوس میں ہے اور آپکا مکتوب نطاب مراجعت القلوب ہے ― از کریم النجم | اس سلسلہ خاص میں آنحضرت سے حضرت ابوالحسن شاذلی رح خلیفہ اکبر ایک ہوئے اور کوئی خلیفہ نہیں ہوا۔ روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت علیہ السلام صلعم مرتبہ جبروت میں بحالت علم و وحدت کبریٰ کے الوان نمو میں کیساتھ ہوئی اور گیارہ خرقے خفی و جلی صادر ہوئے جو مندرج مکتوب نطاب ہیں ― |

۲۷ حضرت شیخ ابوالعلی رودباری رح ۲۸ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم رح ۲۹ حضرت شیخ سری سقطی سالک القضا مبرم ۳۰ حضرت خواجہ سدید الدین معروف کرخی محکم الافلاک رح ۳۱ حضرت خواجہ داود طائی رح ۳۲ حضرت خواجہ حبیب عجمی رح ۳۳ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رح ۳۴ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ ۳۵ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت ابوالعلی رح سے حضرت علیہ السلام صلعم تک نو حضرات ہیں انکا احوال سلسلہ اول عالیہ کے ملاحظہ سے واضح ہوگا ― فقط

# باب چہاردہم درحالات سلاسل اویسیہ

واضح ہو کہ یہہ باب دو فصلوں پر مشتمل ہے اور دو ہی سلسلے ہی معرض بیان مین آئینگے اور مخفی نرہی کہ یہہ خاندان اویسیہ شاخ سلسلونسی مشتق ہے بجہت طوالت کے ۵ سلسلے چہوڑ دئے گئے اور وہ پانچ سلسلے کتاب شمرات مین درج ہین۔ صرف دو سلسلونکی تشریح کیجاتی ہے۔ اور وہ یہہ ہین

## فصل اول دراحوال سلسلہ اویسیہ رسول نمائیہ اول

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل بمرشد خلیفہ اکبر سلسلہ ہذا سے مرتبہ ملکوت مین لطیفہ مصطفوی سے شغل برزخ کبری محمدی صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم کراتے ہین جس کے باعث سے دو برس پانچ ماہ سات پہر کے بعد مرتبہ جبروت مین حضرت سیدعالم صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم کی رویت مبارک ہر روز ہونے ہے اور بعض طالبین کو رویت شریف مرتبہ ناسوت الطف مین بہی ہوتی ہے مگر شاذ و نادر۔ اور اس سلسلہ مین درود اویسیہ نصیب بکثرت پڑہی جاتی ہے۔ احوال حضرات سلسلہ ہذا رقم کیاجاتا ہے۔

---

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی اویسیہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق اویسیہ رحمۃ اللہ علیہ ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی اویسیہ رحمۃ اللہ علیہ ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین اویسیہ رحمۃ اللہ علیہ (ان چارون حضرات کاحال صفحات ۲۲-۲۳-۲۴ و ۵۴-۶۳-۶۷-۷۲ مین بالتشریح تحریر ہے) اور جو حال اس سلسلہ خاصکے متعلق ہے وہ یہہ ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲۰ ماہ رجب المرجب ۱۱۸۹ ہجری مقدسہ مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد ازنماز حضرت میان نتہے خانجی رحمۃ اللہ علیہ سے کانگڑہ مین اس سلسلہ خاص کی خلافت اکبری حاصل کی۔ از مکتوب نطاق عقدۃ العالمین ۵ حضرت شیخ نتہے خانجی مفاد الاکرام رحمۃ اللہ علیہ ۶ حضرت سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ (ان دونون حضرات کاحال صفحہ ۸ مین تحریر ہے) اس سلسلہ خاصکے متعلق جو حال ہے وہ اب احاطۂ تحریر مین آتا ہے کہ حضرت سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۲ ماہ شعبان المعظم ۹۰۰ ہجری مقدسہ کو بروز پنجشنبہ وقت قریب مغرب حضرت سید اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی۔ از مکتوب نطاب انوار الغروب۔ حضرت سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوب نطاب سے واضح ہوا کہ آپ تین پہر کا بل حبس دم کرتے تہے۔ از انوار الغروب

| نام | ولادت | خلافت | وفات | نسبت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ حضرت شاہ سید محمد اسمعیل رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شعبان ۹۰۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح صادق بغداد شریف مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شوال ۵۱۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت عبد العزیز تمنی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت پائی از مکتوب نطاب عدیم الحاصلین | تاریخ ۱۳ ربیع الاول ۵۶۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک بغداد کہنہ مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا امیر الطلوع ہے از مکتوب نطاب انوار الغروب | ان حضرت نے اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر حضرت سید حسین رسول نما ایک اور صاحب مجاز ایک ہو رہی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت صلعم بہ تجلی انوار برزخ مثل یاقوت احمر قانی صورت برتبہ جبروت حاصل ہے اور خرقہ خفی و جلی آخر تک صادر ہوے جو مفصل مکتوبات نطاب مین مندرج ہے |
| ۱۰ حضرت شاہ عبد العزیز تمنی بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال ۴۹۰ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر قلعہ تمنی مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۵۱۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح رحمۃ اللہ علیہ سے چشت مین خلافت پائی از مکتوب نطاب صبور المفتوح | تاریخ ۱۷ شوال ۵۳۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد از اشراق مرتبہ لاہوت مین وفات پائی مزار مبارک آپکا زیر برج قلعہ تمنی ہے اور مکتوب نطاب آپکا عدیم الحاصلین ہے از امیر الحادر | خلیفہ اکبر آپ نے اس سلسلہ خاص مین حضرت سید محمد اسمعیل ایک اور صاحب مجاز ہوے۔ رہی بیعت یعنی فیضان باطنی اول حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید اور پھر حضرت سید عالم صلعم سے حاصل ہے۔ اور خرقہ خفی و جلی آپ سے ۵ صادر ہوے جو مندرج مکتوبات نطاب ہے |

۹ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح ۱۰ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی سرمدی ۱۱ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی ۱۲ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتی ۱۳ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی ۱۴ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری ۱۵ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی ۱۶ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری ۱۷ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی ۱۸ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض ... (حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی سے خواجہ فضیل تک ان حضرات کا مفصل حال باب پنجم فصل سوم صفحات ۴۳ سے ۴۷ تک مین لکھا ہے) اور خاص سلسلہ ہذا مین حضرت خواجہ فضیل رحمۃ اللہ علیہ نے ۱۴ رمضان ۲۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب حضرت بو عمران راعی سے کوفہ مین خلافت پائی از مکتوب نطاب سخاوت النوم

| نام | ولادت | خلافت | وفات | نسبت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹ حضرت بو عمران راعی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ جمادی الاخر ۴۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب شام مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ شعبان ۱۰۳ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عشا قبل از نماز ... بعض بعد نماز نصف شب کے قریب حضرت ابو موسی راعی سے صحرا بغداد شریف کہنہ مین خلافت پائی از مکتوب نطاب بیح المعنبر | تاریخ ۲۷ صفر ۱۹۹ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر بعد نماز مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک صحرا کوفہ مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا سخاوت النوم ہے۔ از مکتوب نطاب حقیقت المعانی | ان حضرت نے خاص اس سلسلہ مین حضرت خواجہ فضیل بن عیاض خلیفہ اکبر ایک اور دوسرے خلیفہ اصغر ہوے۔ رہی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلعم اور حضرت سیدہ خاتون پاک سے حاصل ہے اور خوارق آپ سے گیارہ ہوے جو درج مکتوبات نطاب ہے۔ |
| حضرت ابو موسی راعی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ شوال ۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب یا چہارشنبہ واسط مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از تواریخ سجود اسود | تاریخ ۲۷ رجب ۲۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب حضرت اویس قرنی عاشق رسول خدا سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت پائی از مکتوب نطاب شوق الکبیر | تاریخ ۱ صفر المظفر ۱۱۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا قبل از نماز مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے اور مکتوب نطاب آپکا بیح المعنبر ہے از مکتوب نطاب سخاوت النوم | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت بو عمران راعی ایک اور خلیفہ اصغر دو صاحب مجاز ہو۔ رہی بیعت یعنی فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلعم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہے اور خرقے آپ سے ۱۷ خفی و جلی صادر ہوے جو مندرج مکتوبات نطاب ہے |

۲۱۔ حضرت اویس قرنی عاشق رسول مدنی رضی اللہ عنہ (ان حضرت کا مفصل حال باب سوم فصل یازدہم کے صفحہ ۱۸ مین قلمبند ہے) ۲۲ حضرت امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ عنہ (ان حضرت بلند منزلت کا حال بالتفصیل باب دوم فصل دوم کے صفحہ ۹ مین تحریر ہے) ۲۳ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم (حضور کا حال فرحت مآل باب اول صفحہ ۱ مین تسطیر ہوا ہے

# فصل دوم ذکر سلسلہ اُولیسیہ وصابریہ چشتیہ دوم

اس سلسلہ کی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ اول اولیسیہ کے ہے الا اتنا فرق ہے اور یہ ایک امر زیادہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو لطیفہ مصطفوی سے شغل محمدی کراتے ہین جس سے شبیہہ مبارک آنحضرت صلعم کو بصورت امرد وقت نصف شب کے مرتبۂ ناسوت مین معائنہ کرتا ہے جسوقت شبیہ اطہر کا معائنہ ہوتا ہے اوسیوقت طالب صادق کو یہ علم پیدا ہوتا ہے کہ یہ ذات تقدس و تعالی ہے جسوقت اس علم لطیف نے احاطہ کیا فی الفور انوار تجلی ذاتی کا جلوہ پیدا ہو جاتا ہے اور بعد معائنہ اس حال کے مسکوت چلو جاتا ہے اور اکیس روز تک طالب صادق واصل مرشد بحیثیت حرکت ہو جاتا ہے اور ہر سال تین تین مرتبہ طالب خدا سلسلہ ہذا کا یہ حال ہوتا ہے اور کیفیت حضرات سلسلہ ہذا کی یہ ہے

---

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی اولیسیہ حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ اولیسیہ قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الارض ۵۔ حضرت شاہ عنایت جیو ذو القوۃ المتین ۶۔ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواجد الوجود ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثال ۱۰ حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین ۱۴ حضرت شاہ شیخ محمد عارف جیو بطن الولایت ۱۶ حضرت شاہ نور الحق احمد عبد الحق ردولوی زندان پیر ۱۷ حضرت شاہ جلال الدین پانی پتی کبیر الاولیا قلندر ثالث ۱۸ حضرت شاہ شمس الدین ترک پانی پتی شمس الارض شاہ ولایت ۱۹ حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم علاؤ الدین علی احمد صابر چشتی ختم اللہ الارواح سلطان الاولیا رحمتہ اللہ علیہ ۲۰ حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا مسعود العالمین ۲۱ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح ۲۲ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند اولی شفاعت امم ۲۳ حضرت خواجہ عثمان ہارونی تکفیر الخلاصی وتکبیر الامانی ۲۴ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی نفی القضا معلق ۲۵ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح رحمتہ اللہ علیہ ۲۶ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی سمدی رحمتہ اللہ علیہ ۲۷ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی رحمتہ اللہ علیہ ۲۸ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتی رحمتہ اللہ علیہ ۲۹ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی سبحانی رحمتہ اللہ علیہ ۳۰ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری کون اباد رحمتہ اللہ علیہ ۳۱ حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری سپہر ملایک رحمتہ اللہ علیہ ۳۲ حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رکن الکعبہ رحمتہ اللہ علیہ ۳۳ حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی محیط العناصر ۳۴ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسی صفات (ان ۴ حضرات کا مفصل حال باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۴ سے ۴۷ تک مین درج ہو گیا ہے)

۲۰ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ ۲۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم جم تک یا ارحم الراحمین (حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین سے حضرت صلعم تک چھ حضرات ہین انکا احوال باب پنجم فصل دوم کے صفحات ۳۲-۳۴ مین قلمبند ہے) یارب صل وسلم ابدا ابدًا علی نبیک خیر الخلق کلھم

# فصل دوم درذکر سلسلہ شطاریہ صابریہ چشتیہ دوم

اس سلسلہ خاص کی بہی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ اول شطاریہ کے ہے مگر اتنا فرق ہے کہ طالب صادق سے شغل سمیع - بصیر - علیم جسکو جس کبیر ذاتی کہتے ہین صحرا مین جہان آدمی کا گذر نہووی طالب کو مقید کرکر کراتے ہین یہ برکت اس شغل شریف کے سے طالب اللہ کا - سمیع - بصیر علیم - ہوجاتا ہے اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے

۱ - فقیر شاہ محمد حسن صابریہ شطاریہ چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شطاریہ قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الارض ۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذوالقوۃ المتین رح ۶ حضرت میران سید شاہ بہیک فی الواجد الوجود رح ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی رح ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل رح ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی ذوالجلال ۱۰ حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسول رح ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وحید سلطان رح ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفین رح ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین رح ۱۴ حضرت شاہ شیخ محمد عارف جیو بطن الولایت رح ۱۵ حضرت شاہ شیخ محمد عیسی روحی رح ۱۶ حضرت شاہ نور الحق احمد عبدالحق ردولوی زندہ پیر رح ۱۷ حضرت شاہ جلال الدین پانی پتی کبیر الاولیا قلندر ثالث رح ۱۸ حضرت شاہ شیخ شمس الدین ترک پانی پتی شمس الارض شاہ ولایت رح ۱۹ حضرت بادشاہ دوجہان مخدوم علاؤالدین علی احمد صابر چشتی ختم اللہ الارواح سلطان الاولیا رحمۃ اللہ علیہ ۲۰ حضرت شاہ شیخ فریدالدین گنجشکر بامسعود العالمین رح ۲۱ حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اویسی الارواح ۲۲ حضرت خواجہ خواجگان خواجہ معین الدین حسن سجزی چشتی شہنشاہ ہند الولی شفاعت رح ۲۳ حضرت خواجہ عثمان ہارونی تکفیر الخلائق تکبیر الامانی رح ۲۴ حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی نفی القضاء معلق رح ۲۵ حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواح رح ۲۶ حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی سرمدی رح ۲۷ حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتی رح ۲۸ حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتی رح ۲۹ حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی سبحانی رح ۳۰ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری کون اباد رح (فقیر مولف سے حضرت خواجہ علو ممشاد رحمۃ اللہ علیہ تک ۳۰ حضرات ہین انکا احوال بالتفصیل باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۴۳ سے ۴۶ تک مین قلمبند ہوگیا ہے) مگر اس سلسلہ کے متعلق یہ حال ہے کہ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری نے حضرت عبداللہ شطاری سے بتاریخ ۲۶ - رجب ۹۵۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام جزیرہ عتیق اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی - اور خلیفہ اکبر ہوئے - (از مکتوب نظاب نجم علوی) ۳۱ حضرت شاہ عبداللہ شطاری رح ۳۲ حضرت شاہ محمد عارف ماہ صاحب رح ۳۳ حضرت شاہ محمد عاشق ماہ رح ۳۴ حضرت شاہ خدا قلی رح (ان چارون حضرات کا حال صفحہ ۲۰۹ مین مندرج ہے) ۳۵ حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رح ۳۶ حضرت شاہ ابوسعید اعرابی رح ۳۷ حضرت خواجہ مغربی عبداللہ محمد رحمۃ اللہ علیہ ۳۸ حضرت خواجہ بایزید بسطامی طیفور شامی سلطان العارفین رحمۃ اللہ علیہ ۳۹ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین ۴۰ حضرت امام قاسم بن محمد رح ۴۱ حضرت محمد بن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ۴۲ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ

۳۴ امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۳۵ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم
(حضرت خواجہ ابو الحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرور عالم صلعم تک دس حضرات ہین انکا احوال باب یازدہم فصل اول کے صفحات
۱۶۴-۱۶۵ مین قلمبند ہے) یا رب صل وسلم ابدًا ابدًا علی نبیک خیر الخلق کلھم باب پانزدہم تمام ہوا

# باب شانزدہم در حالات سلاسل کمیلیہ

واضح ہو کہ یہ باب پانچ فصلون سے مشتق ہے اور اس مین پانچ ہی سلسلون کی تفصیل کیجاوے گی اور یہ خاندان ۱۳ واسطون سے جاری ہے لہذا بنظر اختصار پانچ سلسلون کی تفصیل معرض بیان مین آویگی اور ۸ واسطے بوجہ طوالت چھوڑ دیے گئے۔ وہ کتاب شجرات مین درج ہین۔

## فصل اول دربیان سلسلہ کمیلیہ گرگانیہ علویہ اول

اس سلسلہ خاص کی تعلیم او کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر کیفیت سلسلہ ہذا سے صرف شغل برزخ صغرا کراتے ہین اور سب شغل موقوف کرا دیئے جاتے ہین اس شغل شریف کی سبب سے طالب مرشد واصل حق کو نزول کیفیت مین انکشاف ارضی مرتبہ تحت تک ہوتا ہے اور عروج کیفیت مین انکشاف سماوی مرتبہ فوق تک ہوتا ہے اور ان دونون کیفیت عروجی نزولی کے درمیان مین بعرصہ تین روز مقام حیرت مین یعنے مقام حیرت محمودہ مین ذات اقدس کی رویت ہی ہوا کرتی ہے اور یہہ مراتب خلیفہ اکبر پر صادر ہوتے ہین چنانچہ فقیر کو اس کیفیت پر تجربہ ہے اور احوال سلسلہ ہذا کے حضرات کا یہہ ہے۔

---

فقیر شاہ محمد حسنؒ صابری کمیلی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا۔ ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ کمیلی قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارینؒ ۵ حضرت اخون دریا خان جی رح ۶ حضرت اخون الہ دیؒ ۷ حضرت اخون سالاکؒ ۸ حضرت اخون پنجوؒ ۹ حضرت اخون درویزہ نگرہاری رح ۱۰ حضرت سید علی ترمذیؒ ۱۱ حضرت سید قمر علی پترندیؒ ۱۲ حضرت شاہ شیخ محمد علی نوربخشؒ ۱۳ حضرت سید محمد نوربخشؒ ۱۴ حضرت خواجہ اسحق بن نیاز محمد عرف خواجہ اسحاق ختلانی رح ۱۵ حضرت سید محمد علی ہمدانی مصنف اوراد فتحیہؒ ۱۶ حضرت سید محمود مزدقانی رح ۱۷ حضرت سلطان الدین علاؤ الدولہ سمنانی بن عبد الرشید قریشیؒ ۱۸ حضرت شاہ نور الدین کبیر بن عبد الرحمنؒ ۱۹ حضرت شاہ عبد الرحمن مرغشی کرتی رح ۲۰ حضرت مخدوم جہانیان جلال الدین جہان گشت بادی رحمۃ اللہ علیہ ۲۱ حضرت شیخ احمد جوزقانی رح ۲۲ حضرت شیخ رضی الدین عرف علی الالا ۲۳ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی (آپ کا حال صفحہ ۱۴۵ مین لکھا ہے

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت ابو القاسم بن رمضان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعدہ ۱۴۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت ظہر بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہوئے راوی حضرت رمضان آپکے والد ماجد ہین - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۰ ماہ ذیحجہ ۱۹۲ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت ابو یعقوب طبری رحمۃ اللہ علیہ سے طبرستان مین خلافت پائی - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ یکم ماہ جمادی الاول ۲۳۲ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا بعد از نماز مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے - از تواریخ ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت ابو العباس ادریس رحمۃ اللہ علیہ فقط خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوئے اور روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے خواب مین نصیب ہوئے خرقے ہوئے نہین - |
| حضرت ابو یعقوب طبری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب ۱۰۹ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت اشراق قلعہ کرشک مین آپ پیدا ہوئے - راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان ۱۶۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب حضرت ابو یعقوب سوسی رحمۃ اللہ علیہ سے سوخار مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ شعبان ۱۹۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت آخر مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک آپکا طبرستان مین ہے - از تواریخ ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے حضرت ابو القاسم رحمۃ اللہ علیہ صرف ایک ہی ہوئے اور روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم خواب مین حاصل ہوئے - |
| حضرت ابو یعقوب سوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۰ ذیحجہ ۸۸ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر قبل از نماز بصرہ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۴ ماہ شوال ۱۱۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ مین خلافت پائی - از مکتوب نطاب مثل الکبیر | تاریخ ۲۷ رجب ۱۷۹ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت چاشت مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک سوخار مین ہے - از ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت ابو یعقوب طبری خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ایک ہوئے اور خلیفہ اصغر دو اور روحی بیعت و فیضان باطنی آپکو حضرت سید عالم صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے خواب مین حاصل ہوئے |

۴ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید انحضرت کا احوال مفصل صفحہ ۴۸ مین مندرج ہوگیا ہے اور اس سلسلہ کی متعلق یہ کیفیت ہے کہ انحضرت نے حضرت کمیل بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۴ ماہ رمضان ۴۳ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب مکہ معظمہ مین بیعت خلافت و امامت حاصل کی اور کیفیت اور اوی اشغال معمولی خرقہ مشترکہ انحضرت سے خلیفہ اصغر حضرت ابو یعقوب سوسی ہوئے ۳ حضرت کمیل بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ آپکا مشرح احوال صفحہ ۲۰ مین قلمبند ہے ۲ حضرت مولا مشکل کشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ان حضرت کا احوال بالتفصیل صفحہ ۹ مین مندرج ہے ۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضور کا حال فہرست فال صفحہ ۶ مین تحریر ہے - فقط

## فصل دوم در ذکر سلسلہ کمیلیہ علویہ کبرویہ دوم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ اول کمیلیہ کے ہے مگر اسقدر فرق ہے کہ اس سلسلہ مین جس کبرا چہتیس مہینے کا کراتے ہین اور بعد تمام ہو جانے جس کے پہر برزخ صغرا مرتبہ ملکوت مین اور پہر برزخ کبرا مرتبہ جبروت مین حاصل ہو جاتی ہے اور ہر وقت اس سلسلہ کے خلیفہ اکبر کو تجلی کا برق ہوتی رہتی ہے اور حضرات اس سلسلہ کے یہہ ہین -

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری کمیلیہ چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد میر کمیلیہ قطب الارشاد مناحق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت اخون دریا خانجی ۶ حضرت اخون الہدی ۷ حضرت اخون سالاکی ۸ حضرت اخون ہجو ۹ حضرت اخون درویزہ ننگرہاری ۱۰ حضرت سید علی ترمذی ۱۱ حضرت سید قمر علی پٹرندی ۱۲ حضرت شاہ محمد علی نوربخش ۱۳ حضرت شاہ محمد نوربخش ۱۴ حضرت شاہ اسحاق بن نیاز محمد عرف خواجہ اسحاق ختلانی ۱۵ حضرت سید علی ہمدانی مصنف اوراد فتحیہ ۱۶ حضرت شیخ محمود مزدقانی ۱۷ حضرت سلطان الدین علاء الدولہ سمنانی رحمۃ اللہ علیہ

۱۸- حضرت نورالدین کبیر بن عبدالرحمن ۱۹ حضرت عبدالرحمن مرعشی کرتی ۲۰ حضرت مخدوم جہانیان جلال الدین جہانگشت بادی ۲۱ حضرت شاہ احمد جوزقانی ۲۲ حضرت شاہ یحیی الدین عرف علی الالا ۲۳ حضرت سید نجم الدین احمد کبیر فردوسی (ان ۲۳ حضرات مذکورہ بالا کا احوال صفحات ۱۹۰- ۱۹۱- کو ملاحظہ فرمانیسے واضح ہوگا) ۲۴ حضرت خواجہ ابوالقاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ (ان حضرت کا احوال صفحہ ۲۰۲ مین تحریر ہے اور تاریخ حصول خلافت صفحہ ۲۱۲ مین قلمبند ہے) ۲۵ حضرت شیخ محمد اسمعیل قصیری ۲۶ حضرت کمیل بن زیاد ۲۷ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ ۲۸ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین (ان حضرات موصوفہ بالا کا حال اول سلسلہ کمیلیہ مین قلمبند ہے)

# فصل سوم دربیان سلسلہ کمیلیہ عزیزیہ منوریہ قلندریہ سوم

اس سلسلہ خاص کی بھی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ اول کمیلیہ کے ہے لاکن اتنا فرق ہے کہ اس سلسلہ خاص مین طالب صادق ورد اسم مبارک ناسوتی حضرت ذات واحدیت ورد زبان رکہتا ہے برکت اس ورد شریف کے طالب مولا سیف زبان ہوجاتا ہے اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔ اور ان سب حضرات کی مشرح کیفیت اول تحریر ہوچکی ہے۔

---

۱- فقیر شاہ محمد حسن صابری کمیلی چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا۔ ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ کمیلی قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین (ان چارون حضرات کا حال سلسلہ صابریہ اول مین تحریر ہوچکا ہی) ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقدانی (ان حضرت کا احوال صفحہ ۲ سلسلہ اول قادریہ مین تحریر ہے اور جس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت نے بتاریخ ۷- ماہ صفر ۱۲۰۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد ظہر حضرت سید نجب الدین کبیری قلندر اول غوث الدہر سے دہلی مین خلافت پائی) ۶ حضرت نجب الدین کبیری قلندر اول غوث الدہر ۷- حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ (ان دونون حضرات کا حال صفحہ ۱۴۰ مین تحریر ہے مگر اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت خضر رومی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲ محرم ۱۰۳۴ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد عصر بغداد شریف مین حضرت ابوالفضل عبدالعزیز یمنی روح کشا سے اس سلسلہ کمیلیہ کی خلافت حاصل کی- ازمکتوب نطاب حقیقت الکون

۸- حضرت عبدالعزیز یمنی روح کشا (آپ کا حال صفحہ ۱۷ مین قلمبند ہے) ۹ حضرت شیخ ابوبکر شبلی جنان الفردوس ۱۰ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ شیخ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم ۱۱ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم ۱۲ حضرت شیخ اسدالدین معروف کرخی محکم الافلاک (ان چارون حضرات موصوفہ بالا کا حال صفحات ۳۰- و ۳۱- مین قلمبند ہے) ۱۳ حضرت خواجہ داؤد طائی (ان حضرت کا حال صفحہ ۵۷ مین رقم ہے اور اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کو تاریخ ۱۴- رجب ۱۵۶ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ مین خلافت کاملی حاصل ہوئی- ازمکتوب نطاب مشل الکبیر) ۱۴ ازخواجہ عبدالواحد بن زید (ان حضرت کا حال مفصل صفحہ ۴۸ مین مندرج ہے) ۱۵ حضرت خواجہ کمیل بن زیاد (آپ کا حال صفحہ ۱۰ مین مفصل مندرج ہے) ۱۶ حضرت عبدالعزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ اصحاب رسول اللہ صلعم ان حضرت کا احوال مشرح باب دوم فصل ششم کے صفحہ ۱ مین اول ہی مندرج ہوگیا ہے) ۱۷ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضور کا حال فہرست مال اول ہی صفحہ مین مندرج ہوگیا ہے- یا رب صل وسلم ابدا ابدا علی نبیک خیر الخلق کلہم

۵ حضرت اخون دریا خان جی ۶ حضرت اخون الداد ۷ حضرت اخون ہالہ ۸ حضرت اخون پنجو ۹ حضرت اخون درویزہ ننگرہاری ۱۰ حضرت سید علی ترمذی ۱۱ حضرت امیر علی ترمذی ۱۲ حضرت علی نور بخش ۱۳ حضرت محمد نور بخش ۱۴ حضرت سید محمد عرف خواجہ اسحاق ختلانی ۱۵ حضرت سید علی ہمدانی

۱۶ حضرت محمود مزدقانی ۱۷ حضرت علاء الدولہ سمنانی ۱۸ حضرت نور الدین عبد الرحمن اسفرائنی ۱۹ حضرت احمد ذاکر جوزقانی ۲۰ حضرت سیف الدین باخرزی ۲۱ حضرت جلال الدین ۲۲ حضرت احمد غزالی ۲۳ حضرت نجم الدین کبری ۲۴ حضرت عمار یاسر ۲۵ حضرت ضیاء الدین ابو النجیب ۲۶ حضرت امام محمد

۲۷ حضرت ابو بکر نساج ۲۸ حضرت ابو القاسم گرگانی ۲۹ حضرت شیخ ابو عثمان مغربی ۳۰ حضرت ابو علی کاتب ۳۱ حضرت ابو علی رودباری ۳۲ حضرت جنید بغدادی ۳۳ حضرت جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حضرت اخون دریا خان سے حضرت جناب نبی صلعم تک ۳۳ واسطے اور ۲۳ کے مطالعہ سے واضح ہوگئے —

# بابِ ہفدہم درحالاتِ سلاسلِ عثمانیہ مشتمل بر ۳ فصل

واضح ہو کہ بیشتر ان سلاسل سے جا بجا کیونکہ انحصار پر نظر ہے صرف تین سلسلے اس باب میں درج کیے جاتے ہیں اور بقیہ کتاب شجرات میں درج ہیں اور یہ باب بھی تین فصلوں سے مشتمل ہے —

## فصل اول در بیان سلسلہ عثمانیہ یعنی شجرہ اجازت قرآن مجید کریمیہ سعیدیہ اول

اس سلسلہ خاص کا اصول اور کیفیت یہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو قرآن مجید فرقان حمید کی اجازت دیجاتی ہے مثل حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کہ جیسی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اونکو عنایت فرماکر کیفیت کلی علمی باطنی وعلمی ظاہری قرآن مجید پڑھا کر دیا تھا اور اس کیفیت کا انہیں حضرت کو مختار فرمایا تھا چنانچہ کل حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اس کیفیت سے انہیں حضرت سے مستفیض ہوئے — یہ کیفیت مرفوع حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے اس فقیر تک مرفوعاً سینہ بسینہ وصول ہوئی — اور اب فقیر اس کیفیت کا مجاز ہے کہ حسب خداوندی جسکو چاہے یہ کیفیت عنایت کرے اور اس کیفیت مرفوع کی قدر وہ ان سے سمجھا ہے کوئی شخص مطلع نفس یہہ کہے کہ کلام مجید کی کیا اجازت ہے یہ فیضان عام ہے خلق اللہ تلاوت کرتی ہے اوس کے اعتراض او ٹھانیکو اور نہ اپنی سرخروئی جتانیکو یہہ نقل بیان کیجاتی ہے — اور وہ یہہ ہے

---

**نقل** تحریر فقیر عاجز امیر محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا جسکو تعلیم حنفیہ بطرح جذبیہ پاکر وارد دہلی ہوا تو کئی مہینے دریا جمن کے کنارہ پر گوشہ گزین رہا تاریخ ۲۲ ماہ شوال **سنہ ۱۲۳۰** ہجری کو وارد شہر دہلی ہوا اوسوقت کہ جذبہ سے افاقہ ہوگیا تھا حضرت مولانا شاہ **عبد العزیز** قدس سرہ سے ملاقی ہوا اوسوقت فقیر کا سن شروع پچیسویں سال میں تھا اور حضرت مولانا ممدوح کو ایک مدت سے تلاوت قرآن مجید کی اجازت مرفوع کی تلاش تھی ہر جمعہ کو جامع مسجد میں بعد وعظ فرمایا کرتے تھے کہ ابہی ہو گو اس فقیر کو اگرچہ اجازت قرآن مجید کی حاصل ہے اور اوس اجازت سے لوگون کو فیضیاب بہی کرتا ہے لیکن اجازت مرفوع کے فضائل فقیر سن چکا ہے اگر حاضرین محفل میں کوئی شخص تلاوت قرآن مجید کی اجازت یافتہ مرفوع ہو تو حسبۃً للہ اس فقیر کو اجازت دے تاریخ ۲۹ ماہ مذکور یوم جمعہ کو کہ فقیر اوس مجلس وعظ میں موجود تھا حسب معمول حضرت موصوف کو القا ہوا کہ اسی جمعہ میں بہی وہی کلمات بکشف فرمائے اور فقیر کو بہی اوسکے انکشاف کا علم آیا فقیر مولف تواریخ ہذا نے بعد وعظ تخلیہ میں حضرت مولانا ممدوح سے بکمال ادب عرض کیا کہ یہ فقیر مسکین جو واقعی چہوٹا ہے اور چہوٹا ہی منہ ہے کہتا اگر بڑی بات عرض کرتا ہے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نہایت ملتفت ہوکر فرمایا کہ صاحبزادہ بزرگی بعقل ہست نہ بسال شوق سے کہو کیا کہتے ہو فقیر مولف نے بہایت عجز سے کہا کہ جس اجازت مرفوع کی آپ طلب ظاہر فرمائی اوسکا اجازت یافتہ مرفوع یہہ آپکا چہوٹا ہے حضرت موصوف فقیر کی گفتگو سنکر نہایت خوش ہوئے بعدہ فقیر مولف کا حسب نسب اور اس اجازت کے مکالمات مرفوع اور شرائط مجید دریافت کیے فقیر نے بیان کیے آپ سنکر نہایت مسرور ہوئے اور فرمایا کہ صاحبزادے فقیر طالب صادق ہے جسطرح تمکو یہ اجازت مرفوع پہونچی ہو اوسی قاعدہ سے فقیر کو ممتاز کرو فقیر کو کوئی حجاب نفس واقع نہوگا اور علاوہ بریں جو حبیبِ **ایاک کریمکم** هل جزاء الاحسان الا الاحسان ‌‌— اس احسان کے عوض میں یہہ فقیر پُر تقصیر **عبد العزیز** (رحمہ اللہ تعالیٰ) تمہارے ساتھہ وہ احسان کریگا جسکو تم ہمیشہ یاد رکھوگے

اور وہ نعمت عجیبہ ہے بعدہ فقیر مسکین مولف تواریخ ہذا کی پیشانی کو بوسہ دیکر فرمایا کہ صاحبزادہ تمہاری پیشانی چمکتی ہے فقیہ کو تمہارے بشرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنی جد امجد کے حسب اور نسب پر قدم بقدم ہوتے نظر آتے ہو الغرض تاریخ ۲۳ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۲۳۲ ہجری یوم دوشنبہ کو بوقت ظہر حضرت مولانا عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے اجازت تلاوت قرآن مجید کی بقواعد مرعیہ شہر الطا مقررہ ہر نوع فقیر مسکین مولف تواریخ ہذا سے حاصل کی بعدہ فقیر نے عرصہ دو سال میں کتب فصوص الحکم و فتوحات مکی و تفسیر جلالین و تفسیر مدارک و تفسیر مصابیح آیات العاصین تصنیف حضرت حمید الدین ناگوری و تفسیر جلالی تصنیف حضرت شاہ جلال الدین کبیر الاولیا قلندر ثالث رح وغیرہ وغیرہ جناب مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور چند پارہ قرآن مجید کی تفسیر کے مع نکات فقیر مولف کو سمجھا کر تمام تفسیر کلام الٰہی پر حاوی کر دیا اور حسب وعدہ کتاب اجلال النبوۃ تصنیف حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور کتاب مسعود النبوت تصنیف حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اور کتاب زبدۃ النبوت تصنیف حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ فقیر کو عطا فرمائیں اور ارشاد کیا کہ یہ تینوں کتب ایک نعمت غیر مترقبہ ہیں اور ہمارے بزرگوں سے چلی آتی ہیں اور اس امانت کے خازن اور امین تمہیں ہو انکو بھی اپنے بزرگوں کے کتب خانہ میں باحتیاط تمام رکھنا اور جان سے زیادہ عزیز سمجھنا المختصر یہ فقیر بعد اتمام تحصیل علوم دو سال دہلی میں قیام کر کے براہ خشکی جانب عرب روانہ ہوا امر واقعی یہ ہے کہ جناب مولانا رحمۃ اللہ علیہ بڑے بے نفس مقدس صفات بزرگ تھے تفسیر فتح العزیز و تحفہ اثنا عشریہ وغیرہ آپکی تصانیف سے قابل دید ہیں اگر یہ کہا جائے تو کوئی بے محل نہیں ہے کہ آپکے بعد علم دین ہندوستان سے مفقود ہو گیا فقیر جب اس سفر عظیم سے واپس آیا تو معلوم ہوا کہ مولانا تاریخ ۷ شوال سنہ ۱۲۳۹ ہجری میں اس عالم سے انتقال فرما گئے اور ہنگام حصول اجازت تلاوت قرآن مجید کے نہایت فضائل بیان فرمایا کرتے تھے فی الحقیقت یہ اجازت تلاوت قرآن مجید ایسی ہی نعمت ہے جو اسکی اجازت پا جاتا ہے وہی اسکی کیفیت جانتا ہے اور رجعت وغیرہ سے محفوظ رہتا ہے - اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے -

۱- فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی عثمانیہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق عثمانیہ ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح (ان چاروں حضرات کے مفصل حالات صفحات ۲۲-۲۳-۲۴-۳۵-۳۶-۳۷ میں مفصل تحریر ہو چکا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت حاجی محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۱۲۰۱ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد نماز بمقام اجمیر شریف اجازت تلاوت قران مجید حاصل کی اور مجاز اکبر اس سلسلہ میں ہوے - از مکتوب نطاب جب الوجود

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ حضرت حاجی شاہ محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ رجب سنہ [illegible] ہجری میں بروز شنبہ وقت فجر بعد نماز فرخ نگر ضلع میرٹھ میں آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ شعبان سنہ [illegible] ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عشا بعد نماز حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی میں اجازت قران مجید حاصل کی از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۵ ماہ شعبان سنہ ۱۲۲۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال بعد مرتبہ ناسوت میں وفات پائی مزار مبارک اجمیر شریف میں ہے - از مکتوب نطاب ہویۃ الوجود | مجاز اکبر اسکی کیفیت کہ آپ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ ہو جسبر کہ آنحضرت نے اپنی شیخ سے اجازت کلام مجید کی حاصل کر کے ابو سروز سے تاثیر آیۃ شریف ہونے لگی اور عامل کل کلام پاک کے ہو گئے اور عمل اثر بخشی لگا - |
| ۶ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ ربیع الآخر سنہ ۱۱۱۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت بعد عشا قریب پہر رات گئے دہلی میں آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۹ ماہ محرم سنہ ۱۱۲۷ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت حاجی محمد سندہی رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت قرآن مجید کی حیدرآباد سندہ میں حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۰ ماہ صفر سنہ ۱۱۷۶ ہجری میں یا ہجری میں یوم جمعہ بعد نماز مرتبہ ناسوت وفات پائی مزار مبارک دہلی میں قریب مزار خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے ہے از ظہرت نامہ | آنحضرت سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کی حضرت حاجی محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ ہو اور آنحضرت کی کیفیت بھی مثل شرح بالا کے ہے - |
| ۷ حضرت حاجی محمد سندہی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ شوال سنہ ۱۰۰۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد آپ حیدرآباد سندہ میں پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ رمضان سنہ ۱۰۶۰ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت عبد الخالق رحمۃ اللہ علیہ سے مسجد سرہند میں اجازت قرآن مجید حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ربیع الاول سنہ ۱۱۴۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت تہجد مرتبہ ناسوت میں وفات پائی - مزار مبارک حیدرآباد سندہ میں ہے - از ظہرت نامہ | آنحضرت سے مجاز اکبر سلسلہ ہذا کے حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ہو یہ حضرت بھی اجازت حاصل کر کر بشرح مرقومہ بالا صاحب کیفیت ہو گئے - |

| نام | ولادت | اجازت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت عبد الخالق رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ ذی الحجہ سنہ ۹۵۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل فجر مشہد مقدس مین آپ پیدا ہوے بروایت والد آپکے لکھا گیا ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ رمضان سنہ ۹۹۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد زوال حضرت شیخ بقری رحمۃ اللہ علیہ سے خراسان مین اجازت قران مجید پائی ـ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ شعبان سنہ [illegible] ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار شریف احمد اباد گجرات مین ہے ـ از ظہرت نامہ | انحضرت سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کے حضرت حاجی محمد سعید ہوے یہ حضرت بہی صاحب کیفیت مرقومہ بالا ہوے ـ |
| حضرت شیخ بقری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ محرم سنہ ۸۴۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد کوفہ مین آپ پیدا ہوے ـ بقول آپکے والد ماجد کے ظہرت نامہ مین مرقوم ہے | تاریخ ۱۴ ذی الحجہ سنہ ۸۹۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد عصر حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی رح سے یمن مین اجازت قران مجید پائی ـ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول سنہ [illegible] ہجری کو بروز یکشنبہ وقت نصف شب مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار شریف خراسان مین ہے ـ از ظہرت نامہ | آپ سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کے حضرت عبد الخالق ہوے ان حضرت کی کیفیت اور تاثیر مثل شیخ بالا ہوئی اور یہ حضرت بہی بہت حبس دم کرتے تہے ـ |
| حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴ شوال سنہ [illegible] ہجری مین بروز یکشنبہ وقت سہ پہر جدہ مین آپ پیدا ہوے آپکے والد ماجد راوی ہین ـ از ظہرت نامہ | اول تاریخ ۱۲ ماہ صفر المظفر سنہ ۷۱۸ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت شیخ احمد سجادہ سے اجازت دلائل الخیرات کی مع حفظ مراتب ظاہر و باطن کے حاصل کی ـ دوسری بار ۱۱ ماہ رجب سنہ ۸۱۴ ہجری مین بروز دوشنبہ بعد مغرب اجازت قران مجید کی حضرت موصوف سے پائی ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ [illegible] ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار یمن مین ہے ـ ظہرت نامہ | انحضرت سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کے حضرت شیخ بقری ہوے ـ اور آپ بڑے حابس دم تہے انحضرت کی کیفیت موافق تحریر مذکور کے ہے ـ |
| حضرت شاہ شیخ احمد سجادہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شعبان سنہ ۶۱۵ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز صبح مدینہ منورہ مین پیدا ہوے ـ آپکے والد راوی ہین ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب سنہ ۶۷۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت ابی نصر صیلاوی رح سے قران مجید کی اجازت کوفہ مین حاصل کی ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ جمادی الآخر سنہ ۷۲۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت چاشت مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع مین ہے ـ ظہرت نامہ | انحضرت کے مجاز اکبر سلسلہ ہذا مین حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی ہوے یہ حضرت ایکپہر حبس دم کرتے تہے انکی کیفیت بہی مثل تحریر بالا کے ہے ـ |
| حضرت شیخ ابی نصر صیلاوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۴۰۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد ظہر طائف مین آپ پیدا ہوے ـ بقول والد ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ شعبان سنہ ۴۵۳ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ زکریا رح سے بغداد مین قران مجید کی اجازت حاصل کی ـ | تاریخ ۲۷ ربیع الآخر سنہ [illegible] ہجری مین بروز پنجشنبہ قبل ظہر مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار شریف کوفہ مین ہے ـ از ظہرت نامہ | انحضرت سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کے حضرت شاہ شیخ احمد سجادہ ہوے یہ حضرت دو پہر حبس دم کرتے تہے یہ حضرت بہی موافق تحریر بالا کے ہوے |
| حضرت شیخ زکریا رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ جمادی الاول سنہ ۲۲۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بصرہ مین آپ پیدا ہوے آپکے والد اسکے راوی ہین ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ شعبان سنہ ۳۰۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب حضرت شیخ برہان رح سے قران مجید کی اجازت مکہ معظمہ مین پائی ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ صفر سنہ ۴۵۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت زوال مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف مین ہے ـ از ظہرت نامہ | ان بزرگ سے مجاز اکبر کیفیت ہذا کے حضرت شیخ ابی نصر صیلاوی ہوے یہ حضرت بہی حابس دم تہے ـ انکی کیفیت بہی مثل شرح بالا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲ حضرت شیخ برہان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ چہار رمضان سنہ ۵۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد مدینہ منورہ مین آپ ہوے۔ آپکے والد راوی ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ رجب المرجب سنہ ۹۸ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال حضرت امام محمد سیستانی رح سے مدینہ منورہ مین اجازت قرآن مجید کی حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۱۱۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار شریف جنت المعلٰی مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے اس سلسلہ مین مجاز اکبر حضرت شیخ زکریا ہوے یہ حضرت کیفیت سلسلہ ہذا کے موافق تحریر احوال الخ کر سکے ہوگئے یہ حضرت حبس دم کرتے تھے۔ |
| ۱۳ حضرت امام محمد احمد سیستانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱ رجب سنہ ۶۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر نماز مدینہ منورہ مین آپ پیدا ہوے بقول والد ماجد۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ذی حجہ سنہ ۸۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت زوال حضرت امام احمد بن امام اعظم ابوحنیفہ رح سے مدینہ منورہ مین اجازت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۵ شوال سنہ ۱۹۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق مرتبہ ناسوت مین وفات پائی مزار بقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | مجاز اکبر سلسلہ ہذا کے انحضرت سے حضرت شیخ برہان ہوے انحضرت کی کیفیت بھی مذکورہ بالا ہے |
| ۱۴ حضرت امام احمد بن امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ ۱۳۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق مکہ معظمہ مین آپ پیدا ہوے۔ از نقشہ حنفیہ | اول تاریخ ۲۲ رجب سنہ ۱۴۸ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد نماز عصر بعمر ۱۳ سال اپنے والد حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رح سے بغداد مین سلسلہ حنفیہ کی خلافت پائی اور پھر ۱ رجب سنہ ۱۸۰ ہجری کو بروز جمعہ وقت تہجد حضرت امام ابی القاسم رح سے کلام مجید کی اجازت مکہ معظمہ مین حاصل کی از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱۸۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت مرتبہ ملکوتی مین آپنے وفات پائی مزار جنت المعلٰی مین ہے۔ از نقشہ حنفیہ و ظہرت نامہ | انحضرت سے امام محمد مجاز اکبر ہوے۔ انحضرت کو اول اپنے والد ماجد سے بغداد مین فقط اجازت تجوید قرآن کی ہوئی تھی بعد کو حضرت امام ابوالقاسم سے اجازت ثانی قرآن مجید کی حاصل کی اوس روز سے تاثیر عمل ہونے لگی ورنہ بغیر اجازت کے آیۃ شریف کا اثر نہین ہوتا تھا |
| ۱۵ حضرت امام ابی القاسم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ رجب سنہ ۱۴۷ ہجری مین بروز یکشنبہ بعد عصر جدہ مین آپ پیدا ہوے یہ قول آپکے والد ماجد کا ہے۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۷۰ ہجری مین بروز پنجشنبہ بعد نماز مغرب حضرت شیخ ابوالعباس رح سے قرآن مجید کی اجازت مکہ معظمہ مین پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ شوال سنہ ۲۴۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار شریف جنت البقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ اجازت مین انحضرت سے امام احمد مجاز اکبر کیفیت ہذا کے ہوے باقی کیفیت بشرح بالا ہے۔ |
| ۱۸ حضرت شیخ ابوالعباس رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ذی حجہ سنہ ۷۰ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر مدینہ منورہ مین آپ پیدا ہوے آپکے والد راوی ہین۔ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ربیع الاول سنہ ۱۴۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر حضرت ابو عبد اللہ رح سے مدینہ منورہ مین قرآن مجید کی اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ذیحجہ سنہ ۲۰۱ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار بقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے شیخ امام ابی القاسم مجاز اکبر کیفیت ہذا کے ہوے احوال انحضرت کا بھی موافق مذکورہ بالا کے ہے |
| ۱۹ حضرت شیخ ابو عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ شوال سنہ ۳۰ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق مکہ معظمہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ماجد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذی حجہ سنہ ۱۳۰ ہجری مین بروز سہ شنبہ قبل عصر حضرت ابو داود رحمۃ اللہ علیہ سے طائف مین قرآن مجید کی اجازت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۲۰۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد ظہر مرتبہ ناسوت الطف مین وفات پائی مزار مبارک بقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | ان حضرت سے مجاز اکبر شیخ ابوالعباس رح ہوے۔ احوال ان حضرت کا بھی مثل تحریر مذکورہ بالا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ ابو داود رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ رجب سنہ ۱ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت صبح مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ہیں۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ رمضان سنہ ۴۴ ہجری میں بروز یکشنبہ بعد غروب حضرت ابی عمر رحمۃ اللہ علیہ سے قرآن مجید کی اجازت بمقام بغداد شریف کہنہ حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ رمضان سنہ ۲۰۰ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت صبح مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک مدینہ منورہ میں ہے۔ از تواریخ ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت ابو عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ مجاز اکبر اس کیفیت کے۔ احوال انحضرت کا بہی مثل بیان بالا کی ہے۔ |
| حضرت ابی عمر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۰ ذی الحجہ سنہ ۱۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت زوال مکہ معظمہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۱۱۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت بعد عصر حضرت ابو الحسن طاہر رحمۃ اللہ علیہ سے بصرہ میں کلام مقدس کی اجازت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۰ ذیقعدہ سنہ ۱۸۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت صبح مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک بغداد شریف کہنہ میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت ابو داود رحمۃ اللہ علیہ مجاز اکبر اس سلسلہ کے ہوئے کیفیت انحضرت کی موافق تحریر مذکور کے ہے۔ |
| حضرت ابو الحسن طاہر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ رمضان سنہ ۹۹ ہجری میں بروز شنبہ وقت چاشت مکہ معظمہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۱۱۲ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت ابو الحسن علی رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ منورہ میں کلام مجید کی اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ذیقعدہ سنہ ۲۴۷ ہجری میں بروز شنبہ وقت اشراق مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک بغداد شریف میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے اس سلسلہ میں حضرت ابی عمر رحمۃ اللہ علیہ مجاز اکبر ہوئے۔ احوال انحضرت کا مثل شرح بالا کی ہے۔ آپ حبس دم کرتے تھے۔ |
| حضرت ابو الحسن علی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ رمضان سنہ ۶۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ذیقعدہ سنہ ۱۰۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت ابو العباس بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ میں قرآن مجید کی اجازت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ شعبان سنہ ۲۴۶ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت چاشت مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک جنت المعلیٰ میں ہے۔ از ظہرت نامہ | مجاز اکبر سلسلہ ہذا کے انحضرت سے حضرت ابو الحسن طاہر ہوئے۔ انحضرت کو کیفیت تسیط بالا حاصل ہوئے۔ |
| حضرت ابو العباس بغدادی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ربیع الآخر سنہ ۲۳ ہجری میں بروز شنبہ وقت صبح صادق بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ رجب سنہ ۹۳ ہجری میں بروز جمعہ وقت مغرب حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے مدینہ منورہ میں اول قرآن مجید کی اجازت پائی۔ اور بار دوم تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۲۰۰ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ محمد عبید رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت قرآن مجید کی بغداد شریف کہنہ میں پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ شوال سنہ ۲۵۷ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت صبح مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک بغداد شریف کہنہ میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت ابو الحسن علی رحمۃ اللہ علیہ مجاز اکبر ہوئے۔ انحضرت کی بہی کیفیت موافق شرح بالا کی ہوئے۔ یہہ حضرت دو پہر حبس دم کرتے تھے۔ |
| حضرت شیخ محمد عبید رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ رجب سنہ ۱۴۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق قریب چاشت بصرہ میں پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ ذی الحجہ سنہ ۲۰۰ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ حفص رحمۃ اللہ علیہ سے کلام مجید کی اجازت مدینہ منورہ میں پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ذیقعدہ سنہ ۳۴۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر مرتبہ ناسوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک ان کا بغداد شریف کہنہ قریب دجلہ ہے۔ یہہ حضرت تین پہر حبس دم کرتے تھے۔ از ظہرت نامہ | مجاز اکبر حضرت ابو العباس بغدادی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ آپ اپنی نسبت میں مثل تحریر مذکور کے ہوئے۔ |

| نام | ولادت | اجازت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۲۶ حضرت شیخ حفص رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۰۰ سنہ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد اشراق مدینہ منورہ مین آپ پیدا ہوے۔ آپکے والد ماجد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۴۳ سنہ ہجری کو بروز یکشنبہ بوقت چاشت مدینہ منورہ مین حضرت شیخ عاصم رحمۃ اللہ علیہ سے قرآن مجید کی اجازت حاصل کی۔ ازسعو دنصرت | تاریخ ۱۱ ماہ شعبان ۲۷ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق مرتبہ ناسوالطف مین آپنے وفا پائی مزار مبارک جنت البقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے حضرت محمد عبید رح مجاز اکبر ہوے انحضرت کا حال بہی موافق بیان مذکورہ بالا کے ہے یہہ حضرت حالبس دم تہے۔ |
| ۲۷ حضرت شیخ عاصم بن عبد الصمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱ ماہ شعبان ۱۵ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب کوفہ مین آپ پیدا ہوے - راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال ۶۵ سنہ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل ظہر حضرت ابوعبدالرحمن صاحب حق رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ منورہ مین اجازت قرآن مجید کی پائی - از فروش نعمت | تاریخ ۱۴ ماہ رمضان ۲۷ سنہ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت زوال مرتبہ ناسوالطف مین آپنے وفا پائی مزار مبارک جنت المالہ مین ہے اور آپکا مکتوب طالب سعو دنصرت ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت سے مجاز اکبر حضرت شیخ حفص رح ہوے احوال انحضرت کا موافق شرح تحریر مذکورۂ بالا کے ہے آپ تین پہر حبس دم کرسکتے تہے۔ |

۲۸ حضرت ابوعبدالرحمن صاحب حق (آپکا حال صفحہ ۱۲ مین درج ہے) اور اس سلسلہ خاصکے متعلق یہہ ہے کہ تاریخ ۲۷ ماہ شعبان ۳۰ سنہ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ سے مدینہ منورہ مین خلافت اور اجازت قرآن مجید مع حفظ مراتب کے حاصل کی۔ از مکتوب طالب کلیات حیات (انحضرت سے مجاز اکبر حضرت شیخ عاصم رح ہوے) اور انحضرت کو خلافت و اجازت تمام وکمال سو دیگر حفظ مراتب کے حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوے اور دیگر نکات کلام الٰہی کے انحضرت کو مثل حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ آلہ واصحابہ وسلم سمجہادئی گئے اور یہہ حضرت اوسوقت سے اللہ تعالےٰ سے ہمکلام ہونے لگے - ۲۹ حضرت عثمان جامع القرآن ابن عفان رضی اللہ تعالےٰ عنہ (آپکا حال فرحت مآل صفحہ ۹ مین مفصل و مشرح قلمبند ہے) ۳۰ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حضور رحمتگنجور کا احوال شریف صفحہ ۶ مین اول قلمبند ہوگیا ہے

## فصل دوم در ذکر سلسلہ عثمانیہ حنفیہ وکریمیہ وسعیدیہ دوم

اس سلسلہ خاصکی تعلیم اور کیفیت مطابق سلسلہ اول کے ہے مگر اتنا فرق ہے اور دو امر زیادہ ہین ایک یہہ کہ جو طالب صادق واصل مرشد اس سلسلہ مین اجازت حاصل کرکر قرآن مجید حفظ پڑہیگا اور مدام تلاوت کیا کریگا تو اوس قاری سے مرتبہ لاہوت مین خدائتعالےٰ سے ہمکلام ہوگا۔ اور دوسرے یہہ کہ اگر طالب صادق ناظرہ خوان اجازت حاصل کرکر کلام مجید کی تلاوت کریگا تو مرتبہ جبروت مین اوس قاری سے بصورت واحدیت خدا ہمکلام ہوا کریگا۔ چنانچہ یہہ فقیر اس کیفیت کا صاحب مجاز ہے اور بتصدق و بتقدیر الٰہی اس قدرت پر قادر ہے کہ جس طالب صادق کو

چاہیے اس کیفیت کسبی کا انکشاف کرادے انشاء اللہ تعالے - اور حضرت سلسلہ ہذا کا احوال مفصل یہہ ہے

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت حافظ محمد عبد اللہ رح ۳ حضرت شاہ نعمت اللہ رح ۴ حضرت شیخ رحمت اللہ رح ۵ حضرت حافظ برخوردار رح ۶ حضرت محمد حیات گجراتی رح ۷ حضرت محمد صادق گنگوہی صادق شمال رح ۸ حضرت شاہ فتح اللہ رح ۹ حضرت شاہ عبد الصمد رح ۱۰ حضرت شاہ عبد الحمید رح ۱۱ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم رح ۱۲ حضرت شیخ اسمعیل رح ۱۳ حضرت مخدوم صفی اللہ رح ۱۴ حضرت شاہ نصیر الدین ۱۵ حضرت شاہ نظام الدین رح ۱۶ حضرت شاہ ابراہیم رح ۱۷ حضرت شاہ ظہیر الدین رح ۱۸ حضرت شاہ احمد رح ۱۹ حضرت شاہ عبد الواسع رح ۲۰ حضرت شاہ عبد القادر رح ۲۱ حضرت شاہ عبد الغنی ۲۲ حضرت شاہ عثمان ۲۳ حضرت شاہ اسحاق رح ۲۴ حضرت شاہ عمر رح ۲۵ حضرت شاہ محمد افضل اللہ رح ۲۶ حضرت شاہ محمد نصر اللہ رح ۲۷ حضرت شاہ سعدی رح ۲۸ حضرت شاہ نجم الدین رح ۲۹ حضرت امام طاہر رح ۳۰ حضرت امام ابراہیم رح (فقیر مولف سے حضرت امام ابراہیم تک ۳۰ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۲۳۰ سے ۲۳۵ تک درج ہے جو آگے معائنہ مین آئیگا) ۳۱ حضرت امام حماد رح بن امام اعظم ابو حنیفہ رح (آنحضرت کا حال ہی سلسلہ اول عثمانیہ مین مفصل تحریر ہو گیا ہے اب جو اس سلسلہ کی متعلق ہے وہ بیان کیا جاتا ہے کہ اس سلسلہ خاص مین آنحضرت نے تاریخ ۱ محرم سنہ ۱۴۹ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت صبح حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت رح سے اجازت تمام و کمال قرآن مجید کی مع نکات بطون قرآن شریف کی ساتھہ حفظ مراتب کے حاصل کی - از مکتوب نطاب بدیع شائع

| ۳۲ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱ شعبان سنہ ۸۰ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت صبح صادق کوفہ مین آپ پیدا ہوے - راوی آپکے والد ماجد حضرت ثابت ہین از تاریخ سبحہ واسود | تاریخ ۱۳ محرم سنہ ۹۳ ہجریہ مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت انس بن مالک سے بیعت توبہ ارشاد و خلافت سے مستفیض ہوے اور تاریخ ۲۲ ربیع الآخر سنہ ۱۰۰ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت عصر بغداد کہنہ مین حضرت محمد حنیف رح سے خلافت حنفیہ کی حاصل کی اور تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۱۴۰ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت ظہر مدینہ منورہ مین حضرت امام جعفر صادق سے خلافت پائی اور تاریخ ۲ محرم سنہ ۱۲۲ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت موصوف سے اجازت قرآن مجید حاصل کی - از کشف الغیوب و تام التقدر و طول اعظم | تاریخ ۱۹ شوال سنہ ۱۵۰ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت تہجد مرتبہ لاہوت مین وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ مین ہے - اور مکتوب نطاب آپکے بدیع شائع و بدیع الصنایع ہین از ظہرت نامہ نقشہ حنفیہ | خلیفہ اکبر سلسلہ خاص مین حضرت امام حماد آپ سے ایک تو اور اجازت قرآن مجید تمام و کمال مع حفظ مراتب کے آپ کو حاصل ہوئی اور تیرا ین حضرت نے شیخ عاصم کوفی ابو النجود امام القراء سے قرات سیکھکر اجازت لی - اور آپ کو ایک سو ایک مرتبہ بین الوجوب والامکان کے رویت انوار ذاتی مع آنحضرت صلعم کے حاصل ہوئی جو مخصوص آپ کے واسطے تہی اور آپ وجہ غیر ... |
|---|---|---|---|---|

۳۳ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین (ان حضرت کا مفصل حال صفحہ ۳۲ مین تحریر ہے اور جو اس سلسلہ کے متعلق ہے وہ اب بیان کیا جاتا ہے کہ تاریخ ۱۱ ماہ رجب المرجب سنہ ۱۱۷ ہجریہ مین بروز چہارشنبہ وقت صبح بعد نماز مکہ معظمہ زادہ اللہ شرفہا مین حضرت شیخ عاصم بن عبد الصمد رحمۃ اللہ علیہ سے قرآن مجید کی اجازت تمام و کمال مع حفظ مراتب کے حاصل کی اور اسی کیفیت اجازت مین مثل اپنے حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رح کو مجاز اکبر کیا) ۳۴ حضرت شیخ عاصم بن عبد الصمد رح ۳۵ حضرت ابو عبد الرحمن صاحب حق رح ۳۶ حضرت عثمان جامع القرآن ذو النورین ابن عفان رضی اللہ عنہ ۳۷ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم (حضرت شیخ عاصم بن عبد الصمد رح سے حضرت صلعم تک چار حضرات ہین انکا مفصل احوال اول سلسلہ عثمانیہ مین تحریر ہو گیا ہے اس سبب مکرر نہین لکھا گیا -

# فصل سوم در احوال سلسلہ عثمانیہ قدوسیہ مداریہ متضمن اجازت دلائل الخیرات سوم

یہ سلسلہ خاص اجازت دلائل الخیرات کا ہے اسکی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد اس کیفیت کا صاحب مجاز ہوتا ہے اوسکو انحضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ آلہ وسلم سے ایک نسبت پیدا ہوجاتی ہے اور عالم مثال مین بشان واتحاد انحضرت صلعم کی ہمیشہ زیارت مبارک ہوا کرتی ہے - اور ذیل مین خلاصہ کیفیت ترتیب دلائل الخیرات لکھی جاتی ہے

**خلاصہ کیفیت ترتیب دلائل الخیرات شریف** مخفی نرہے کہ دلائل الخیرات کا مصنف جوشعی نام ایک شخص عامل توریت وانجیل تھا جب یہ حضرت مشرف باسلام ہوے تو نام انکا عبد المجید رکھا گیا اور انہون نے حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ آلہ واصحابہ وسلم کے عشق ومحبت مین قبل سے اسکو تصنیف کیا تھا بعدہ مستدعی ہوے کہ اس ورد شریف کو کوی بشر انحضرت صلعم تک پہونچادے تو حضرت جابر بن عبد اللہ ازاد کردہ انحضرت صلعم نے کہا کہ اسکو حضور رحمت گنجینہ تک مع تمہارے مین پہونچادونگا چنانچہ جابر بن عبد اللہ حضرت عبد المجید مصنف دلائل الخیرات کو جانب غرب سے خدمت مبارک حضرت سید عالم صلعم مین لاے اور حضور گنجور مین اونکو مع اس دعا شریف کے پیش کیا انحضرت مفخر موجودات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ملاحظہ فرماکر نہایت خوشی ظاہر فرمائی اور مقبول فرماکر حضرت عثمان جامع القران رضی اللہ تعالے عنہ کو اجازت فرمائی اور صاحب مجاز فرماکر ارشاد فرمایا کہ جو کوئی بشر تمہاری اجازت سے تمہارے سلسلہ مین اسکو تلاوت کیا کریگا ہم اوس سے ملا کرینگے چنانچہ حضرت عثمان جامع القران رضی اللہ عنہ ہمیشہ نصف شبکو با قرات چہارشنبہ سے جمعہ تک پڑہا کرتے تھے اور کئی مرتبون تک اس سلسلہ مین اسیطرح اسکی تلاوت رہی حتی کہ حضرت شیخ دلائل سید محمد عبد اللہ بن سلیمان جزولی صاحب تک اسی قاعدہ سے اسکی تلاوت ہوتی رہی اور اسیطرح رویت بہی انحضرت صلعم کی ہوتی رہی اور انہون نے اپنے شیخ یعنے حضرت شیخ عبد الرحمن مینی سے بہی اوسی قاعدہ سے اجازت پائی - ایکروز مرتبہ جبروت مین انکو دیدار مبارک انحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نصیب ہوا تو حضرت سید عالم صلعم نے ارشاد فرمایا کہ شیخ دلائل تو اس دعا کو بطور عمدہ ترتیب دے تاکہ خلق اللہ کو فیض ہووے اور میری محبت خلائق کے قلب مین جلوہ گر ہوکر باسالی ظاہر وباطن کا انکشاف ہوا کرے حضرت شیخ دلائل نے بموجب حکم انحضرت سرور کائنات صلعم اس دعا کو ترتیت دیکر سات منزلون پر تقسیم کیا اور بعد مرتب ہوجانے ترتیب مذکورہ کے روضہ اقدس پر حاضر ہوے اور اس دعا کو پیش کیا - تاریخ ۱۶ - ماہ رجب **٨٠٠ھ** ہجریہ مین بروز چہارشنبہ وقت بعد عشاء حکم ہوا کہ قبول کیا ہمنے تجکو اور اس تیری ورد ترتیب شدہ کو جو کوئی اس ورد کو ساتہہ اجازت کے تلاوت کیا کریگا ہم اوس سے عالم رویا مین ملاقی ہوا کرینگے چنانچہ یہ ورد دلائل الخیرات اجازتی باجازت مرفوع اس فقیر کو حاصل ہوا ہے اور یہ فقیر اس کیفیت اجازتی کا صاحب مجاز ہے - یہ احوال کئی مکاتیب حضرات اساتذہ سے لکہا گیا ہے اور حضرت عبد المجید رحمتہ اللہ علیہ مصنف دلائل الخیرات کا حال صرف اسقدر دریافت ہوا کہ انحضرت سے تاریخ ۲۷ ماہ شوال **ھ** ہجریہ مین بروز پنجشنبہ کو وفات پائی اور مزار مبارک آپ کا فوقانیہ مین ہے اب بیان احوال حضرات سلسلہ ہذا کا لکہا جاتا ہے اور وہ یہہ ہے

---

**١ فقیر شاہ محمد حسن صابری** چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا **٢** حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح **٣** حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح **٤** حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح **٥** - حضرت شاہ عنایت جیو ذو القوۃ المتین رح **٦** - حضرت میر شاہ بہیک فی الواجد الوجود رح **٧** حضرت شاہ ابو المعالی محمدی رح **٨** حضرت شاہ شیخ داود گنگوہی رحیم دل **٩** حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الہی صادق مثال **١٠** حضرت شاہ ابو سعید گنگوہی دست رسول **١١** حضرت شاہ نظام الدین بلخی جہ سلطان **١٢** حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفین رح **١٣** حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین رح (فقیر مولف سے

حضرت قطب عالم رح تک تیرہ حضرات واصلین حق ہین انکا احوال صفحات ۳۴ سے ۴۰ تک مفصل قلمبند ہے صرف اسی سلسلہ خاص مین انحضرت والاصفات کو کیفیت اجازت مین لذت روحی مثل حضرت شیخ دلائل رح کے حاصل ہوئی اور مثل اونکے یہ حضرات بہی صاحب مجاز در دلائل الخیرات ہوے - ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجان رح ۱۵ حضرت سید بدہن بہرایچی جنان الارواح رح ۱۶ حضرت سید اجمل مجد بہرایچی ابدال حضوری روحی علو العزم والمرتبت ان تینون حضرات کا حال صفحہ ۴۸ مین مفصل تحریر ہے علاوہ اوسکے اس سلسلہ خاص مین انحضرت کو اجازت مثل حضرت شیخ دلائل رح حاصل تہی اور مثل اونکی اجازت یافتہ صاحب مجاز کو دلائل الخیرات تہے - اور حضرت سید اجمل بہرایچی سے حضرت شاہ بدیع الدین عرف شاہ مدار سے ہمراہ خلافت سلسلہ مداریہ کے اس سلسلہ کی بہی اجازت دلائل الخیرات مع تمام کمال حفظ مراتب کے حاصل کی - از الوہیت اسمی - ۱۷ حضرت شاہ بدیع الدین عرف شاہ مدار (آپکا حال صفحہ ۱۵۵ مین مرقوم ہے) علاوہ اوسکے اس سلسلہ خاص کی متعلق یہ کیفیت ہے کہ انحضرت نے تاریخ ۲۷ جمادی الآخر سنہ ۸۳۷ ہجری کو بروز پنجشنبہ وقت نصف شب حضرت عبد العزیز تباعی رح سے دلائل الخیرات کی اجازت تمام کمال مع حفظ مراتب دیگر کے اجازت پائی - اور اس سلسلہ خاص مین بہی انحضرت سے سید اجمل بہرایچی رح صاحب مجاز اکبر ہوے - از مکتوب مطالب الوہیت اسمی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ حضرت سید عبد العزیز تباعی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ ذیحجہ سنہ ۸۰۳ ہجری مین بروز شنبہ وقت تہجد مکہ معظمہ مین آپ پیدا ہوے آپکے والد ماجد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ رجب سنہ ۸۳۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد حضرت سید محمد عبید رحمتہ اللہ علیہ سے مسجد نبوی مین اجازت تمام کمال مع دیگر حفظ مراتب کے دلائل الخیرات کی حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان سنہ ۹۴۱ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال مرتبہ ملکوت مین وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع مین ہے - از الوہیت اسمی | انحضرت سے اس کیفیت خاص کے مجاز اکبر حضرت شاہ بدیع الدین عرف شاہ مدار رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوے - |
| ۱۹ حضرت سید محمد عبید رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الآخر سنہ ۸۰۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح صادق مدینہ منورہ مین آپ پیدا ہوے - زبانی آپکے والد ماجد کے دریافت ہوا - از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ ماہ ذیقعدہ سنہ ۸۵۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر قریب مغرب حضرت شیخ دلائل سید محمد عبد اللہ بن سلیمان جزولی رحمتہ اللہ علیہ سے بمقام مراکش دلائل الخیرات کے بکمال و تمام صاحب مجاز ہوے - از نور الافکار - | تاریخ ۱۴ ماہ شوال سنہ ۸۹۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب بعد مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع مین ہے از ظہرت نامہ | انحضرت سے اس سلسلہ خاص کے حضرت عبد العزیز تباعی رحمتہ اللہ علیہ مجاز اکبر ایک ہوے - |
| ۲۰ حضرت شیخ دلائل سید محمد عبد اللہ بن سلیمان جزولی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ ماہ ذیحجہ سنہ ۶۵۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد عصر آپ پیدا ہوے مقام دمشق مین - بقول حضرت سلیمان رح والد ماجد خود - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ شعبان سنہ ۸۱۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی رحمتہ اللہ علیہ سے بمقام یمن اجازت دلائل الخیرات تمام و کمال مع دیگر حفظ مراتب کے حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ ربیع الاول سنہ ۸۷۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار شریف مراکش مین ہے - اور آپکا مکتوب نطق آ نور الافکار ہے - از ظہرت نامہ | آپسے حضرت سید محمد عبید رحمتہ اللہ علیہ مجاز اکبر فروع الاجازت ہوے انحضرت کو یہ وظیفہ یعنے دلائل الخیرات اپنے پیر و مرشد حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی رح سے بغیر ترتیب کے حاصل ہوا تہا اور بحکم حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم انہین حضرت نے اسکو ترتیب دیا ہے - جیسے روحی فیضان باطنی آپکو مرتبہ جبروت مین حضرت صلعم سے حاصل ہوے - |

۲۱ حضرت شیخ عبد الرحمن یمنی رح (تاریخ ۳ ماہ رجب سنہ ۸۱۵ ہجری کو بروز پنجشنبہ وقت عصر مدینہ منورہ مین حضرت امام احمد رح سے اس سلسلہ خاص کی خلافت حضرت شیخ حفص رح سے حاصل کی) ۲۲ حضرت شیخ سجادہ رح ۲۳ حضرت شیخ ابی نصیر سیلاوی رح ۲۴ حضرت شیخ ذکریا رح ۲۵ حضرت شیخ برہان رح ۲۶ حضرت امام محمد سیستانی رح ۲۷ حضرت امام احمد رح ۲۸ حضرت شیخ حفص رح ۲۹ حضرت شیخ عاصم رح ۳۰ حضرت ابو عبد الرحمن صاحب رح ۳۱ حضرت عثمان جامع القرآن ابن عفان رضی اللہ عنہ ۳۲ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اخضر عبد الرحمن یمنی سے حضرت صلعم تک شمار ۱۲ بارہ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۲۱۸ - ۲۱۹ - ۲۲۰ - ۲۲۱ مین تحریر ہے

# باب ہیژدہم در حالات وکیفیات سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام

واضح ہو کہ اس باب میں صرف کیفیات تعلیم سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کا ذکر کیا جاتا ہے جسکی مطالعے سے واضح ہوگا کہ قبل ظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تعلیم طریقت سلاسل انبیا میں کسطرح مروج تہی اور بعد ظہور حضرت صلعم اون سلاسل کی تعلیم کس عنوان پر جاری ہوئی حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوب نطاب جب الوجود میں تحریر فرماتے ہیں کہ اس فقیر نے چودہ برس تک ہفت اقلیم کی سیاحت کی اور جا بجا تمام سلاسل مروج جو چار پیر چودہ خانواد اون سے مشتق ہیں او علاوہ اونکی جو اور دیگر کل سلاسل ہیں سبا تہ اسناد صحیحہ کے حاصل کیے اور سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کی کیفیات کا بہی کہ قبل او عقب آنحضرت صلعم کے اونکی تعلیم کسطرح تہی مفصل احوال معلوم کرنا ضرور تہا مگر اس فقیر کو وہ حالات دستیاب نہوئی اسواسطے کہ متقدمین بہی اپنی اپنی زمانہ کے اسکی جستجو میں رہے اور بعد تگ و دو بیت متاخرین کی نسبت فرما گئے کہ بعض سلاسل موصوفہ کا مفصل احوال کسیکے پاس دریافت ہونا ضرور او سے معلوم کر۔ چنانچہ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی رحمۃ اللہ علیہ اپنی مکتوب نطاب بحیات المعارف اور حضرت قطب ربانی غوث الصمدانی شیخ محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوب نطاب کربت الوحدت میں بالاتفاق یہہ تحریر فرماتی ہیں کہ جو ہمارے سلاسل مروج میں مجدد اور محقق ہیوا وسکو منجملہ دیگر امور کی تجدید او تحقیق کی یہہ فرض ہے کہ حالات وکیفیات طریقت حضرات انبیا علیہم السلام کی قبل ظہور آنحضرت صلعم کے اونکے یہاں جاری تہے تحقیق کرکے حاصل کرلے پس ای فرزند روحانی غلام شاہ یہہ فقیر عبد الکریم موجب سنت متقدمین تجکو ہدایت کرتا ہے کہ تو بہی احوال کیفیات تعلیم طریقت حضرات انبیا علیہم السلام کو جو یا رہنا اور مجکو بانکشاف باطن معلوم ہوا ہے کہ آنوقت میں سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کے مجدد حضرت جمد او قیصوری رحمۃ اللہ علیہ ہیں او انکو احوال تعلیم سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام قبل از ظہور حضرت سرور عالم صلعم کا بہی معلوم ہے بعد ظہور ہونے حضرت سید عالم صلعم کی تعلیم طریقت محمدی کی بہی کیفیت مجبکو بہی معلوم ہے اور وہ اصل طریق محمدیہ صلعم ہیں فلہذا اوسکا معلوم کرلینا فرض طریقت ہے کہ آیا جو ہم لوگوں کے یہاں تعلیم طریقت مروج چلی آتی ہے اوسکے یہاں بہی اوسی عنوان پر ہے یا اوس سے علاوہ ہے جو کہ حضرت عم مکرم میان غلام شاہ ولی نے حضرت مرشد برحق کے ایسے دالہ وشیفتہ رہے کہ ایکدم کو اونکی دربار او مزار سے علحدہ نہو سکے مگر جب اس فقیر مولف تواریخ ہذا کو جانب سفر روانہ کیا تو اول کتاب نطاب مذکور معائنہ گرامی اور نیز زبانی ارشاد فرمایا کہ فرزند دلبند کیفیات تعلیم طریقت حضرات انبیا علیہم السلام کی ہمکو بہی معلوم کرنا ضرور ہے جہانتک ممکن ہو سکے حضرت جمد او قیصوری کی تلاش کرنا اور انسی مع کیفیات تعلیم سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کی حاصل کرکے فرض طریقت ادا کرنا کہ اوپر سے اسبارہ میں سخت تاکید چلی آتی ہے المختصر فقیر مولف تواریخ ہذا حسب ہدایت اثنای سفر میں ہر ایک مقام پر حضرت جمد او قیصوری کی تلاش وجستجو کی بالآخر بمصداق من طلب وجد وجد قندہار میں آپ سے ملاقات ہوئی آپ پانچ زبانیں یعنی عبرانی سریانی عربی فارسی ترکی بولتے تہے فرمایا حسن ہندی میں تیرے پاس بار سر وری آیا ہوں خود تیرے جد امجد نے وصیت ارتسام فرمائی ہے اور انکو اونسے وصیت چلی آتی ہے بموجب اوسکے اب مفصل تعلیم طریقت سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کی تجہپر منکشف ہوجائیگی اور یہہ ازل سے تیرا حصہ تہا تو میرے ہمراہ قیصور کو چل وہان میں سب مفصل احوال من وعن بیان کرونگا اور اسناد صحیحہ تیرے سپرد کرونگا حضرت جمد او قیصوری کے اس بیان سے فقیر نہایت خوش ہوا اور تائید الہی کا شکر یہ ادا کرکے حضرت موصوف کا آداب بزرگانہ بجالایا بعدہ فقیر مولف تواریخ اونکی ہمراہ قیصور کو گیا پانچ روز تکان سفر کے باعث حضرت ممدوح نے اپنی مسکن پر قیام گزین رکہا بعدہ فقیر مستفسر کیفیات تعلیم طریقت سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کا ہوا اور عرض کیا کہ حضرت کیا کیا اسناد آپکے پاس سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کی ہیں اور کیا کیا تعلیم طریقت اونکے زمانہ میں مروج تہیں اور وہ کسقدر سلاسل ہیں اونہوں نے فرمایا کہ یہہ اکیس رسالے ہیں انمیں از ابتدا تا انتہا تمام حالات سلاسل حضرات انبیا علیہم السلام کے مرقوم ہیں اور صاحب سلسلہ کے ہر ہر بزرگ کی کیفیت بالتفصیل لکہی ہے وہ رسالے فقیر کو عطا فرمائی چونکہ وہ رسالے مختلف زبانوں میں تہے چند امورات ضروری کا ترجمہ بزبان فارسی فقیر کو اسیوقت لکہوا دیا اور اسناد صحیحہ کتب مندرج ذیل دیکہکر تسکین ہوگئے کہ تعلیم کی نسبت فرمایا کہ قبل ظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے ہر ایک سلسلے میں بطرز مختلف ایک ایک عنصر کی نفی کرائی جاتی تہی صرف ایک عنصر کی بیچ اس برس سے کم میں نہیں ہوتی تہی اربعہ عناصر کی نفی کل دو سو برس میں تمام ہوجاتی تہی بعد کو نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی رویت ہوتی تہی لیکن اوسوقت میں لوگوں کی عمریں زیادہ ہوتی تہیں اور اوس پر بہی ہر چہار عنصر کی نفی اور رویت نور محمد صلعم اوسکو ہوتی تہی جس سے سلسلہ تعلیم طریقت کا جاری ہونیوالا ہوتا تہا ورنہ ایک دو عنصر کی نفی۔

عام طالبون کو ہوا کرتی ہی سلاسل کی نسبت فقیر نے عرض کیا کہ کسقدر سلسلے حضرات انبیا کے جاری ہوی فرمایا حضرت جمداد رحمۃ اللہ علیہ نے کہ اولوالعزم سلسلے چودہ ہوی اور انکے نام یہہ ہین۔ سلسلہ یعقوبی۔ سلسلہ یونسی۔ سلسلہ اسمعیلی۔ سلسلہ آدمی۔ سلسلہ شیثی۔ سلسلہ الیاسی۔ سلسلہ عیسوی۔ سلسلہ ابراہیمی۔ سلسلہ نوحی۔ سلسلہ یوسفی۔ سلسلہ داؤدی۔ سلسلہ خضری۔ سلسلہ موسوی۔ سلسلہ سلیمانی۔ بعدہ فقیر مولف تواریخ نے عرض کیا کہ ان سلاسل کے حضرات کے اسما کسطرح ہین اور کس نام پر سلسلہ ختم ہوتا ہے حضرت جمداد نے اپنی نام سے آخر تک کل سلاسل کے حضرات کے نام اول تا آخر ارشاد فرمائے فقیر نے اوسیوقت لکھہ لیے چنانچہ تمثیلاً پانچ سلسلون کے حضرات کے نام ذیل مین لکھے جاتے ہین اور وہ یہہ ہین **اسمار حضرات سلسلہ عیسوی** جمداد قیصوری اونکے شیخ جمداد فیلوری اونکے شیخ طغداد عنبوری اونکے شیخ فغداد بدری اونکے شیخ طور عجبی اونکے شیخ طغاغب اونکے شیخ غرباک اونکے شیخ سرمان اوج اونکے شیخ وودوکاق اونکے شیخ ضبہار شامی اونکے شیخ بافل نوافل اونکے حضرت عیسی روح اللہ علیہ السلام اونکے حضرت یسین یعنی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **اسمار حضرات سلسلہ الیاسی** جمداد قیصوری اونکے شیخ جمداد فیلوری اونکے شیخ طغداد عنبوری اونکے شیخ فغداد بدری اونکے شیخ طور عجبی اونکی حضرت الیاس علیہ السلام اونکی حضرت مدثر یعنی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ **اسمار حضرات سلسلہ داؤدی** جمداد قیصوری اونکے شیخ جمداد فیلوری اونکی شیخ طغداد عنبوری اونکے شیخ فغداد بدری اونکے شیخ طور عجبی اونکے شیخ طغاغب اونکے شیخ غرباک اونکے شیخ سیان جمری اونکے شیخ اراب برج اونکے شیخ سنجر منوچہر اونکے شیخ عتیض اونکے شیخ طلسماوت اطوس اونکے شیخ بورعبید اونکی شیخ عبد القصب اونکی شیخ امین طہرا اونکے شیخ ظلیل الجد اونکی شیخ جلیل سوت اونکے حضرت داؤد علیہ السلام اونکے حضرت مزمل یعنی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **اسمار حضرات سلسلہ موسوی** جمداد قیصوری اونکے شیخ جمداد فیلوری اونکے شیخ طغداد عنبوری اونکے شیخ فغداد بدری اونکے شیخ طور عجبی اونکے شیخ طغاغب اونکے شیخ غرباک اونکے شیخ طرکل نویان اونکے شیخ نویان عرفق اونکے شیخ طوغی نویان اونکے شیخ موسی نویان اونکے شیخ نویان فش یا اونکے شیخ نویان قلبان اونکے شیخ نویان لطلان اونکے شیخ نویان کنوک اونکے شیخ نویان وریت نافوی اونکے شیخ قبطت نویان اونکے شیخ قبطی نویان اونکے شیخ ضغی نویان اونکے شیخ قلنہ نویان اونکے حضرت موسی کلیم اللہ علیہ السلام اونکے حضرت طہ یعنی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم **اسمار حضرات سلسلہ آدمی**۔ جمداد قیصوری اونکے شیخ جمداد فیلوری اونکے شیخ طغداد عنبوری اونکے شیخ فغداد بدری اونکے شیخ طور عجبی اونکے شیخ طغاغب اونکے شیخ غرباک اونکے شیخ طرکل نویان اونکے شیخ نویان عرفق اونکے شیخ ناخور اونکے شیخ شاہ رح اونکے شیخ ارغو اونکی شیخ قالغ اونکے شیخ غابر اونکے شیخ شالخ اونکے شیخ ارفخشد اونکے شیخ سام اونکے شیخ حضرت نوح علیہ السلام اونکے شیخ لمک اونکے شیخ متوشلخ اونکے شیخ اخنوق اونکے شیخ بیارد اونکے شیخ مہلائیل اونکے شیخ قنیان اونکے شیخ انوش اونکی حضرت شیث علیہ السلام اونکی حضرت آدم علیہ السلام اونکے حضرت مؤمل یعنی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم **بعدہ فقیر** مولف تواریخ نے حضرت جمداد قیصوری سے عرض کیا کہ آنحضرت صلعم نے جب اس عالم مین ظہور فرمایا تو ان سلاسل کی تعلیم مین کیا ترمیم او تنسیخ ہوئی فرمایا کہ جب حضرت سردار انبیا صلعم ہم ولایت کا عبور فرما چکے اور اکتالیسوین ولایت محمدیہ مین عروج فرمایا اور اس عالم مین مرتبہ نبوت پایہ تکمیل کو پہونچا تو باتقارہ ربی حضرت طور عجبی جو جمیع سلاسل ہذا کے مجدد تھے دربار نبویہ مین حاضر ہوے اور عرض کیا کہ غلام کو کیا حکم ہے حضرت صلعم نے ارشاد فرمایا کہ تعلیم طریقت سابقہ کو ترک کردو کہ اوسکے ورزش اور استعمالات سے اب تمکو ہرگز ہرگز عروج باطنی نصیب نہوگا انہون نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم آپ مجہکو بیعت فرماوین مینے آپکے امر سے اسیوقت قواعد مقررہ مروجہ اپنی کو ترک کر دیا حضرت صلعم نے اوسیوقت اونکو اپنی دست حق پرست پر بیعت توبہ ارشاد سے مشرف فرما کر ماذون و مجاز اکبر کیا اور طریقت کے چارون کلمے پڑہا کر ارشاد کیا کہ تم لوگونکو بہت بہت عمر مین اربعہ عناصر کی نفی ہوا کرتی تہی اب ہم تمکو نفی اثبات اور حصول معرفت کا قاعدہ تعلیم کرتے ہین کہ عرصہ ۴۰ روز مین تم اپنی حقیقت سے آگاہ ہوجاؤگے حتی کہ اللہ تمہارا علیم ہے تم اللہ کے علیم اور اللہ تمہارا بصیر ہے تم اللہ کے بصیر اللہ تمہارا سمیع ہے تم اللہ کے سمیع ہو جاؤگے بعدہ ارشاد کیا کہ ہر چہار قلب سے شغل نوری فصل فصل سے کیا کرو جسکے باعث برزخ کبری سے ہردم و ہر لحظہ وصل رہا کریگا جبکہ حضرت سید عالم صلعم نے حضرت طور عجبی کو اس تعلیم باطنی سے مالا مال فرمایا تو ایکدم بجذب سید معاملہ ظہور مین آیا زان بعد حضرت طور عجبی اپنی مسکن کو جو پہاڑون مین تہا بحکم سروری چلے گئے اور اسی تعلیم مین مصروف ہو کر آیندہ کو اپنی خاندان مین اوسی تعلیم کا اجرا کیا او سروز سے اسوقت تک وہی تعلیم مروج ہے چنانچہ جمداد اوسی تعلیم کا پابند ہے اور کل سلاسل مذکورہ بالا کا مجدد دین ہی ہون۔ **فقیر مولف تواریخ** کیفیات سلاسل انبیا سے مطلع واقف ہوکر شکر حضرت صمدیت بجالایا اور تا وفات حضرت جمداد قیصوری وہان مقیم رہا اور بعدہ دفینہ روانہ جانب مغرب ہوا اور بعد طے احکام باطنی تاریخ یکم ماہ جمادی الاخر **سنہ ۱۲۶۲** ہجری مین وارد رام پور ہو کر حسب فرمان عم مکرم حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ربانی رحمۃ اللہ علیہ کے اپنی ہادی برحق **حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد** رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت توبہ ارشاد سے خاندان عالیہ صابریہ قادریہ قربیہ مین مستفیض ہوا من بعد حضرت ہادی برحق نے حالات سفر دریافت کیے اور فرمایا کہ فرزند روحانی کیفیات سلاسل انبیا ہی حاصل کیے جسکی نسبت اوپر احکام چلے آتے تہے فقیر نے کل حالات مزارات اور جو جو نعمت باطنی حضرات اہل مزار سے حاصل و نصیب ہوئی تہین عرض کین اور بعض بعض کتب تواریخ ظاہری متقدمین کی جو اس سفر مین دستیاب ہوئی تہین اور سلاسل انبیا مع کیفیات و کتب جنکے نام آیندہ لکھے جاوینگے اور حضرت جمداد قیصوری سے حاصل کیے تہے وہ سب حضرت قبلہ عالم کے نذر کیے۔ حضرت ہادی برحق اونکو دیکہکر نہایت خوش ہوئی اور بوفور مسرت ایک کیفیت آپ پر طاری

ہوگئی اور سینہ اقدس سے لگاکر ارشاد فرمایا کہ برخودار روحانی الحمد لله علی احسانہ تمنے جو اپنے بزرگون کے قدم پر قدم رکہا اور اون کی روش اختیار کی تو خدانے آج تمکو وہ نعمت غیر مترقبہ نصیب کی ہے اور ازل سے خدانے یہ نعمت تمہارے لیے مخصوص کی تہی۔ فقیر حقیر نے دست بستہ عرض کیا کہ یا حضرت مولاے دوجہان حصول کیفیت سلاسل انبیا کیلیے حضور انور نے جو سب سے اول دریافت و استفسار فرمایا اور راہ پر سے بہی اوسکی تاکید چلی آتی ہے اس مین کیا تفوق و افتخار ہے آپنے فرمایا کہ اسمین بہت سی مصلحتین ہین منجملہ اون کے ایک بڑی مصلحت یہ ہے کہ جسطرح تمہارے بزرگون نے قرب کے سلسلے حضرت محمد ابو القاسم گرگانی اور حضرت شاہ منودعلی الہ آبادی رحمہم اللہ تعالی سے حاصل کیے ہین اسیطرح یہ سلسلہ قربیہ محمدیہ صلعم ہے جو تمنے حضرت جد قیصوری سے حاصل کیا اسکے باعث سے جو طالبان خدا تمسے مستفیض ہونگے وہ بہت جلد معرفت الہی سے کامیاب ہونگے اسواسطے کہ نسبت محمدیہ ظاہرا و باطنا تمکو قوی قرب کی نصیب ہوگئی دوسرے یہ کہ برخوردار روحانی جیسے یہ چودہ سلسلے انبیا کے قبل ظہور حضرت صلعم سے جاری تہے اللہ تعالی نے ہمارے حضرت شہنشاہ دوعالم صلعم کے طریق عالی مین چودہ خانوادان جاری فرمائے اور جو کچہ اون حضرات انبیا علیہم السلام کے سلسلون مین فیضان نبوت کا ظاہر تہا وہی من وعن چودہ خانوادان مین فیضان نبوت کا باطنا المضاعف جاری ہے اور فرمان سروری العلماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل اونہین حضرت کی شان مین صادق ہے اسکی تفصیل اور شرح فقیر مولف دیباچہ تواریخ ہذا مین لکہہ چکا ہے) اور اس کیفیت کا علم خاطر خواہ تمکو اور تمہاری خاندان مین ہوگیا جو فرض طریقت تہا حضرت ہادی برحق کے اس کلام مبارک سے فقیر مولف کو بہی ایک مذاق باطنی پیدا ہوا اور طواف و سجدہ تعظیمی بجالاکر عرض کیا کہ تمام تصدق آپ کی صورت حق کا ہے کفشبردار ایک مشت خاک ہے اسکے بعد تمام تبرکات مفوضہ و اسناد معنونہ و مکتوبات نطاب وغیرہ جو فقیر نے حضرت ہادی برحق کی حضور مین پیشکش کی تہین بعد قبولیت و منظوری فقیر کے سپرد و مرحمت فرمائین اور احوال اس سلسلہ قربیہ کا یہہ ہے

## سلسلہ حسنیہ قیصوریہ عجیبہ مصطفائی اقرب

تعلیم اور کیفیت اس طریقت کی اس طور پر ہیگی کہ اول طالب صادق کو بیعت کرکے پیشانی سے پیشانی ملاکر صرف ہمت کرتے ہین معا لطیفہ مصطفوی) طالب خدا کا جاری ہوکر منور اور تابان ہوجاتاہے بعد کو ستر مرتبہ تکبیر عاشقین کہلواکر دس رکعت نماز عاشقین پڑہواتے ہین بعد کو پانچون کلمے شریعت کے زبان سے کہلواتے ہین اور پانچون کلمے طریقت کے کہواتے ہین سات قلب صنوبری کے بعد کو پانچون کلمے حقیقت کے روح سے پڑہواتے ہین اور اوسکے بعد پانچون کلمے معرفت کے نہ زبان سے اور نہ دل سے اور نہ روح سے کہلواتے ہین اسواسطے یہ کلمے متعلق تو ماوراے ہین بوسیلہ شغل نوری کے طالب جلد اکا حاصل کرلیتاہے اور بعد کو اکتالیس دن تک ذکر سمیع بصیر علیم کا ساتہ حبس دم کے قلب مدور یعنی نیلوفر سے کرتے ہین جس سے طالب خدا کا سمیع بصیر علیم اللہ تعالی کا ہوجاتاہے بعد کو ایک سال سات ماہ متواتر نماز روحانی پڑہواتے ہین اور برزخ لفظ محمد صلعم طالب خدا سے خواب مین کروائی جاتی ہے کہ تمام شب اوسی برزخ محمدیہ مین گذ ر جاتی ہے بعد کو حضرت طور عجبی جو آنحضرت صلعم سے تعلیم خاص سینہ بسینہ پہونچی ہے وہ طالب خدا کو کرادیتے ہین

۱۔ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپ کا احوال اول کتاب صفحہ ۷۰ مین مرقوم ہے)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ حضرت عبد الاسلام و عبد المنعام غوث شاہ طور عجبی بن یعقوب بن رمادی خوارزمی حضرت عیسی ۴ | تاریخ ۵ شعبان سنہ ۲۱ قبل از عام الفیل و اکیس سال قبل از ولادت آنحضرت صلعم ۹۱ سنہ صبح بروز یکشنبہ وقت فجر آپ پیدا ہوے یہ قول آپ کے والد کا ہے از رسالہ فریع لصیغر | تاریخ ۳ ماہ محرم کو قبل از ہجرت تین سال کے بعد نماز جمعہ بیعت توبہ بارشاد حضرت سید عالم صلعم بمقام مکہ معظمہ قریب بیت المالہ کے مشرف فرماکر ماذون و مجاز اکبر کیا اور نام آپکا عبد السلام رکہا اور فرمادیا کہ آیندہ کو تمہارے اس خاندان مین جو مستفیض ہو اوسکا نام عبد پکہا جاوے بعد حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ نے انکا نام عبد المنعام رکہا۔ راوی اسکے حضرت ابا بکر صدیق ہین منقول از مکتوبات نطاب شہاب المعرفت و قوی القادرت | تاریخ ۷ ذی حجہ سنہ ۶۳۸ ہجری مطابق سنہ ۱۲۴۲ عیسوی بروز چہارشنبہ وقت ظہر وفات پائی اور مزار مبارک آپکا کنارے عین الا وقاین قریب ... واقع ہے جب اوسکے قریب ناپاک و حائض جاوے تو پلٹ نہ پاویگا بقول عبد الشفاعت عرف فقدان بدری از رسالہ مفتاح الوجوب | ان حضرت سے ماذون مجاز اکبر حضرت عبد الشفاعت عرف فقداد بدری ہوے خوارق انسے ۲۰۰۰ صادر ہوے اور بعد روحی یعنے فیضان باطنی آپ کو حضرت سرور عالم صلعم سے اور حضرت خلفاء راشدین سے حاصل ہوئی۔ |

اون کو دین جزری عطا ہوئے تہے اور دین محمدی صلعم کا کلی تہا اور جزر کل پر غالب نہین ہوتا ہے اور دین کی کلیت کی وجہ سے آپ تمام کافہ خلق کی طرف مبعوث ہوئے اور سوا آپ کے اور انبیا علیہ السلام اور رسل ایک ایک قوم مخصوص کی طرف مبعوث ہوئے ہین یہ وجہ ہے کہ انکا دین جزری تہا حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خلیل گردانا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کلیم گردانا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو روح اللہ اور حضرت آدم علیہ السلام کو برگزیدہ کیا علی ہذا اور ہمارے حضرت شفیع عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو حبیب گردانا اور حدیث قدسی ہے کہ کنت کنزاً مخفیاً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق وتعرفت الیھم فبی عرفونی پس جس نبی علیہ السلام نے آپکی اتباع کی ہے اوسکو حق تعالیٰ نے محبوب کرلیا ہیگا بموجب آیۃ کریمہ کے قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ اور بجاے اسکے آپ ہی ہے نحو حق ہے انا من اللہ والمؤمنون من نوری او سنت محمدی صلعم ابدا ازل سے جاری ہے حبیب کیا حق تعالیٰ جلشانہ نے آپکے لیے انبیا علیہ السلام سے عہد لیا یا تک کہ اونہون نے مقام نبوت اوسکی وجہ سے پایا کہ دست اولیا وہان تک نہین جا سکتا ہے کیونکہ اولیا نے آپکو اوس وقت نہین دیکہا ہے لیکن اوس رویت کے بعد اور اوسکی محل غیر مین دیکہا ہے اسی وجہ سے حضرات انبیا صلوات اللہ وسلام علی نبینا وعلیہم درجہ سعادت جو اونکی غیر کو حاصل نہین ہے پایا ہے کیونکہ حضرات انبیا علیہ السلام کو پہلے دیدار محمدی صلعم کا ہوا ہے اور عارف اول آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے ہوئے ہین بلکہ عین اللہ تعالیٰ کے عارف ہوئے ہین اسواسطے اونسے سلسلے جاری ہوئے ہین جنکا بیان اوپر ہو چکا ہے —

اور تمام اکیس رسالون کے جنہین فقیر مولف تواریخ نے حضرت عبدالرحمن عرف جدا و قیصوری سے حاصل کئے — ۱ رسالہ فراغ یصفر ۲ رسالہ فوح مہیج ۳ رسالہ تقویم اکبر ۴ رسالہ نکات صفی اللہ ۵ رسالہ صوت سرو دان ۶ رسالہ صوت الشہود ۷ رسالہ انوار الفیوض ۸ رسالہ التشریح السعود ۹ رسالہ مفتاح الوجوب ۱۰ رسالہ باسط الوداد ۱۱ رسالہ حسن الہبوط ۱۲ رسالہ جامع الجمہور ۱۳ رسالہ ناصر الورید ۱۴ رسالہ نافع القریب ۱۵ رسالہ عاقر البعید ۱۶ رسالہ نفخت الوصال ۱۷ رسالہ عاصم الوقار ۱۸ رسالہ غالب الشعار ۱۹ رسالہ کاذب الباطل ۲۰ رسالہ جلیل العباد ۲۱ رسالہ عصر السجود —

# باب نوزدہم دراحوال سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ شہنشاہ ولایت خاص الخاص کشف گوئی ظاہری وباطنی صفات وصور کشفی وجامع کمالات معنوی وروحانی

واضح ہو کہ اس باب مین صرف یہ ایک ہی سلسلہ بیان کیا جائیگا کیونکہ یہہ سلسلہ حضرت آدم علیہ السلام سے تا انفخ صور بکیفیت عجائب وغرائب بطون در بطون بضم ظاہر قائم دائم رہیگا جسکی شرح نقشہ اقطابیہ مین مفصل تحریر کیجائیگی جو ناظرین کے معائنہ مین گذریگی اسواسطے یہ سلسلہ عالیہ سلاسل متوصلات اور متفرقات کے درمیان مین لکہا گیا ہے کہ اسکی حکومت ہی مین او جو لامکان مقرر کیگی ہے اور سبکے تنے ہی ان مین سلاسل کے یہ سلسلہ عالیہ قلمبند کیا ہے —

## احوال سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ

یہہ سلسلہ عالیہ مفرد و مختص حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سراج امت رحمۃ اللہ علیہ سے اس فقیر مولف تواریخ تک اولاد ہی مین علی الاتصال چلا آیا ہے اسکی تعلیم اور کیفیت مخفی ہے قابل افشار عام نہین ہے صرف اسقدر کیفیت لائق اظہار ہے کہ اس سلسلہ مین طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر جسسے یہہ سلسلہ چلتا ہے بعد پانے خلافت کے سات برس کیفیت

روح جذبیہ مین رہتا ہے حواس خمسہ ظاہری جل جلتے ہین چنانچہ اس فقیر مولف تواریخ پر بہی یہی کیفیت گذری کہ جسوقت اپنی والد ماجد سے خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی نظری حاصل کی اوسیوقت حواس خمسہ ظاہری جل گئے ایک مہینا گیارہ روز یہی کیفیت رہی اور علی التکیف مین فقیر جانب صحرا نکل گیا۔ تاریخ ۵۔ رجب ۱۲۳۳ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت عصر برلب دریا کہن حبیب اللہ ابدال سے وہب ہوا ابدال موصوف نے فقیر مولف تواریخ کی پیشانی سے اپنی پیشانی کو مس کیا اور فرمایا کہ تمکو حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی سرکار سے درود شریف جلالی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَبِیْلِ الْقَاھِرِیْنَ عَلَی الْاَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۵ کی اجازت ہوئی ہے تم اسکی تلاوت کیا کرو بہ برکت تلاوت اس درود شریف کے تمہارے لیے یہ امر مخصوص کیا گیا ہے کہ جذبہ سالک اور کیفیت حنفیہ بتدریج رہا کریگی تاکہ فیضان باطن اور تکمیل کیفیات سلوک تمہاری صورت سے جاری رہے فقیر نے حسب فرمان سروری اوسیوقت سے درود شریف جلالی کی تلاوت شروع کی اور جو امر عالی اس فقیر کی نسبت صادر ہوا تہا ویسا ہی ظہور مین آیا دو برس فقیر دہلی مین رہا کیفیت سلوک طاری رہی جب دہلی سے جانب عرب روانہ ہوا تو جذبے مونہہ دکہایا پہر گاہے سلوک اور گاہے جذب کی کیفیت رہی جب سات برس جذب کے تمام ہوے تو فقیر عرب شریف مین تہا حواس خمسہ ظاہری پیدا ہونیکے بعد تجلیات آثار صفاتی اور حیرت محمودی ذاتی آثار وجدانی شہودیہ وجوبیہ نے ساتہہ صورت روحانی ما اعظم شانی کے مونہہ دکہایا اوسیوقت سے باطن مین حکمرانی کرنے لگا۔ یہی کیفیت جمیع حضرات سلاسل ہذا پر گذری اور اس فقیر سے جو خلیفہ اکبر ہوگا اوسپر بہی یہی کیفیت گذری گی اور حالات مشرح حضرات سلسلہ ہذا کے یہہ ہین۔

---

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا (اس فقیر کا مفصل حال صفحات ۲۴-۳۴-۳۵ مین درج ہے) اجو کیفیت اس سلسلہ کے متعلق ہے وہ بیان کیجاتی ہے کہ اس فقیر نے اس سلسلہ کی بنا ارشاد امامت و خلافت ... بہینے ۲ یوم کی عمر مین بتاریخ ۱۱۔ ماہ ذی حجہ ۱۲۴۹ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت اخون صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزار شریف مین حضرت حافظ محمد عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ اخونزادہ والد ماجد ہی سے حاصل کی۔ اور اس فقیر کو خلافت کلی شہنشاہی و لاایت بطفیل حضرت امیر دو جہان قطب الارشاد صاحب حق قدس سرہ سے حاصل ہوئی اور یہی خلافت صابری پر ناز اور فخر ہے اور تا قیامت رہیگا باقی احوال عنوان سلسلہ پر تحریر ہے کہ اس سلسلہ کی خلافت روح جذبیہ پاکر یہ فقیر مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گیا از مکتوب ... احدیت الواحدیت ۲۔ حضرت اخونزادہ حافظ محمد عبد اللہ رح والد فقیر ان حضرت کا حال صفحہ ۵۵ مین تحریر ہو گیا ہے) اور جو کیفیت اس سلسلہ کے متعلق ہے وہ اب بیان کیجاتی ہے۔ اس سلسلہ خاص کی خلافت ارشاد بیعت توبہ و ارشاد امامت روح جذبیہ ان حضرت نے تاریخ ۱۳۔ شعبان ۱۲۰۸ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت اخون حکیم نعمت اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے شاہ آباد مین حاصل کی اور خلیفہ اکبر و فرزند ان حضرت سے یہہ فقیر مولف تواریخ ایک ہوا جسوقت ان حضرت نے خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی نظری حاصل کی مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گئے ۳۔ حضرت اخون حکیم نعمت اللہ جد امجد فقیر و برادر حضرت شاہ عبد الکریم عرف صاحب جی رحمۃ اللہ (ان حضرت کا حال صفحہ ۵ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ۱۵۔ رمضان ۱۱۵۶ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر حضرت شیخ رحمت اللہ گجراتی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت کلی گجرات مین پائی۔ ان حضرت سے فرزند و خلیفہ اکبر حضرت اخونزادہ حافظ عبد اللہ رح ایک ہو جسوقت ان حضرت نے خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی نظری حاصل کی مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ رحمت اللہ گجراتی والد حضرت صاحب جی رح | تاریخ ۷۔ شعبان ۱۰۱۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق گجرات مین آپ پیدا ہوے<br>از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۱۔ ماہ ذیقعدہ ۱۰۵۰ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت زوال حضرت حافظ برخوردار رح والد ماجد اپنی سے گجرات مین خلافت کلی روح جذبیہ پائی<br>از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۲ جمادی الآخر ۱۰۹۹ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت نصف شب بتہ جبرو مین وفات پائی مزار مبارک رام پور مین حلقہ والی مسجد کے روبرو ہے<br>از نقشہ حنفیہ قدوسیہ | فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت اخون حکیم نعمت اللہ ہوئی۔ ان حضرت کو جب خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی نظری حاصل ہو مثل اپنی پدر بزرگوار کے ہو گئے |

باب نوزدہم دراحوال سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت حافظ برخوردار گنگوہی قدوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ سلخ ذیقعد سنہ ۱۰۰۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت دوپہر خاص گجرات سرحد افغانستان مین آپ پیدا ہوئے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۳- رجب سنہ ۱۰۱۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت شیخ محمد حیات گنگوہی سے احمد آباد ملک گجرات مین خلافت پائی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۱ محرم سنہ ۱۰۶۲ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد مغرب مرتبہ جبروت مین وفا پائی مزار مبارک شہر گجرات مین ہے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | خلیفہ اکبر آپ کے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ رحمت اللہ گجراتی آپکے فرزند ہوئے - آپ خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی نظری حاصل کرکے مثل اپنے والد کے ہوگئے۔ |
| حضرت شیخ محمد حیات گنگوہی قدوسی رح | تاریخ ۱۱- ربیع الآخر سنہ ۱۰۴۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت نصف شب گنگوہ شریف مین آپ پیدا ہوئے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۷- جمادی الآخر سنہ ۱۰۵۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت محمد صادق والد اپنی سے گنگوہ شریف مین خلافت پائی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۲۹ ربیع الاول سنہ ۱۰۱۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر مرتبہ ملکوت مین وفا پائی مزار مبارک گنگوہ شریف مین ہے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت حافظ برخوردار آپکے فرزند ہوئے اور موافق شرح بالا کے خلافت پاکر مثل اپنی والد کے ہوگئی |
| ۷- حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی صادق مثال (ان حضرت کا احوال مفصل صفحہ ۹۳ مین تحریر ہوگیا اب جو اس سلسلہ کے متعلق حال ہے لکھا جاتا ہے ان حضرت نے تاریخ ۱۹- رمضان سنہ ۱۱۰۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز مغرب حضرت شاہ شیخ فتح اللہ رح سے گنگوہ شریف مین اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی - فرزند اور خلیفہ اکبر اس کیفیت کے ان حضرت سے حضرت شاہ شیخ محمد حیات رح ہین - ان حضرت نے جبکہ خلافت روح جذبیہ کشف کونی نظری حاصل کی اور حالت جذب سے فرصت پائی تو مثل اپنے والد ماجد کے ہوگئے - اور ان حضرت نے شہنشاہی ولایت سلسلہ صابری مین حضرت شاہ ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت کلی پائی - | | | | |
| حضرت شاہ شیخ فتح اللہ گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ربیع الآخر سنہ ۹۶۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب گنگوہ شریف مین آپ پیدا ہوئی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱ شعبان سنہ ۹۸۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت عبد الصمد والد ماجد اپنی سے گنگوہ شریف مین خلافت کلی پائی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۸ جمادی الاول سنہ ۱۰۳۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار شریف گنگوہ مین ہے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت محمد صادق آپکے فرزند ہوئے - یہ حضرت خلافت روح جذبیہ کشف کونی نظری حاصل فرماکر مثل اپنی پدر بزرگوار کے ہوگئے |
| حضرت شاہ شیخ عبد الصمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷- رجب سنہ ۹۴۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر گنگوہ شریف مین آپ پیدا ہوئی از نقشہ قدوسیہ | تاریخ ۷- ربیع الاول سنہ ۹۶۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد عصر حضرت عبد الحمید والد ماجد اپنی سے بمقام گنگوہ شریف خلافت کلی پائی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۱- شوال سنہ ۹۸۹ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر مرتبہ جبروت مین وفا پائی مزار مبارک گنگوہ مین ہے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ فتح اللہ آپکے فرزند ہوئے یہ حضرت بھی خلافت مذکورہ پاکر مثل اپنی والد ماجد ہوگئے |
| حضرت شاہ شیخ عبد الحمید عرف شیخ زین الدین اولین ولی روح جذبیہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷- ربیع الآخر سنہ ۹۲۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر ردولی شریف مین آپ پیدا ہوئی از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | تاریخ ۱۶- ربیع الثانی سنہ ۹۳۸ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح بعد نماز حضرت بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم والد اپنی سے خلافت کلی پائی از مکتوب نظاب تحفۃ الوحدت | تاریخ ۴ ربیع الثانی سنہ ۹۸۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک گنگوہ شریف مین ہے از نقشہ قدوسیہ حنفیہ | خلیفہ آپکے اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد الصمد آپکے فرزند ہین - ان حضرت کو جبکہ خلافت روح جذبیہ مذکورہ حاصل ہوئی تو جذب اور دیگر کیفیت مین مثل اپنی والد کے ہوگئے - علاوہ اس خاندان کے ان حضرت کو پچیس واسطے اور حاصل ہوئی ہین جنکی تفصیل کتاب شجرات مین تحریر ہے |

۱۱ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم بستگیہ سلطان التارکین ‌رح آپکا حال صفحہ ۴۰ مین تحریر ہوگیا اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے۔ انحضرت نے تاریخ ۱۱ رمضان ۸۹۵ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت بعد نماز عصر طریقہ حنفیہ وغیرہ مین اپنے والد ماجد حضرت بندگی اسمعیل حنفی رحمۃ اللہ علیہ سے رودولی شریف مین خلافت پائی اور شہنشاہی ولایت کی خلافت حضرت شیخ محمد عیسیٰ روحی رحمۃ اللہ علیہ سے پائی چنانچہ اسی باعث آپ قطب عالم ہوئے۔ اور علاوہ اس سلسلہ کی ۱۳ خاندان مین آپ نے خلافت پائی اور سلسلے حاصل کیے۔ فرزند اور خلیفہ اکبر آپکے حضرت عبد الحمید رحمۃ اللہ علیہ خاص اس سلسلہ مین ہین جو حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ کے کیفیت روح جذبیہ خلافت حاصل کرکے مثل اپنے والد ماجد قبلہ کے ہوگئے۔ از نقشہ قدوسیہ

۱۲ حضرت شیخ بندگی اسمعیل حنفی والد حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ انحضرت کا حال صفحہ ۱۶۷ مین قلمبند ہوگیا اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے۔ انحضرت نے تاریخ ۱۲ ماہ ربیع الآخر ۸۱۲ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بعد والد ماجد اپنے حضرت مخدوم صفی اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے رودولی شریف مین اس سلسلہ خاص کی خلافت پائی۔ فرزند اور خلیفہ اکبر آپکے حضرت بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ ہین۔ جنوقت انحضرت کو خلافت روح جاذبیہ صفات کشف کونی بنظری حاصل ہوئی اور مقررہ کیفیت جذب سے فراغت پائی تو مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہوگئے۔ از نقشہ حنفیہ

| نام | ولادت | خلافت | وفات | فرزند و خلیفہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳ حضرت مخدوم شیخ صفی اللہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شعبان ۷۲۹ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت بعد نماز عصر سیلان مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۹ ربیع الاول ۷۴۹ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت ظہر قبل از نماز حضرت نصیر الدین رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے اندجان مین خلافت کلی پائی۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۹ شوال ۸۱۸ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب مرتبہ ملکوت مین وفات پائی مزار مبارک رودولی شریف مین ہے۔ از نقشہ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ بندگی اسمعیل حنفی رحمۃ اللہ علیہ ہین یہ حضرت خلافت روح جذبیہ کشف کونی بنظری حاصل کرکے مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہوگئے۔ |
| ۱۴ حضرت شاہ شیخ نصیر الدین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ جمادی الآخر ۶۹۳ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت تہجد اندجان مین آپ پیدا ہوئے بقول والد ماجد۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۷ ماہ ربیع الآخر ۷۱۶ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت بعد عصر حضرت نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے اندجان مین خلافت کلی پائی۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۹ ربیع الآخر ۷۵۶ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت مغرب مرتبہ ملکوت مین وفات پائی مزار مبارک آپکا بلخ مین ہے۔ از نقشہ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت مخدوم صفی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ہین یہ حضرت خلافت مذکورہ و دیگر کیفیت مین مثل اپنے والد ماجد کے ہوئے۔ |
| ۱۵ حضرت شاہ شیخ نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ صفر ۶۶۶ ہجریہ مین بروز چہارشنبہ وقت عشا بعد نماز تہجد ماکہنہ مین آپ پیدا ہوئے بموجب بیان والد ماجد۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۱ ماہ محرم ۶۸۲ ہجریہ مین بروز شنبہ وقت اشراق حضرت خواجہ ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے حد بلخ مین خلافت کلی پائی۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۲ رجب ۷۳۰ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت چاشت مرتبہ جبروت مین وفات پائی۔ مزار مبارک خاص بلخ مین ہے۔ از نقشہ حنفیہ | انحضرت کے فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت نصیر الدین رحمۃ اللہ علیہ ہین یہ حضرت خلافت مسطورہ و دیگر کیفیت حاصل کرکے مثل اپنے والد بزرگوار کے ہوئے۔ |
| ۱۶ حضرت خواجہ ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ربیع الآخر ۶۲۵ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بلخ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والدین۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال ۶۶۶ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت قریب عصر حضرت ظہیر الدین رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے سمرقند مین خلافت پائی۔ از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۱۱ شعبان ۶۸۴ ہجریہ مین بروز شنبہ وقت عصر مرتبہ ملکوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک بلخ دامن بیرون شہر ہے۔ از نقشہ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے حضرت نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ ہین۔ یہہ حضرت خلافت مذکورہ بالا حاصل کرکر اور دیگر کیفیات اٹھا کر مثل اپنے والد بزرگوار کے ہوگئے |

| حضرت ظہیر الدین بن احمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ محرم ۵۹۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب کیکوان مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان المبارک ۶۰۸ھ ہجرے مین بروز چہارشنبہ وقت بعد عصر حضرت احمد رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنی سے جدہ مین خلافت پائی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۳ رجب ۶۹۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب مرتبہ ملکوتین وفات پائی مزار مبارک آپکا بخارا میں ہے - از لقشۂ حنفیہ | آنحضرت کے فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت خواجہ ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ ہین آنحضرت نے جبکہ خلافت روح جذبیہ کشفکی تیغ سے حاصل کی بو دیگر احوال اپنے طاری ہوے تو مثل اپنی والد ماجد کی ہوگئے - |
|---|---|---|---|---|
| حضرت احمد بن عبد الواسع رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ رجب ۵۷۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر قبل طائف مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والدین - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۷ ماہ رمضان ۵۸۵ھ ہجرے مین بروز چہارشنبہ یا پنجشنبہ وقت مغرب قبل از نماز حضرت عبد الواسع رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنی سے مکہ معظمہ مین خلافت کلی پائی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۲ محرم ۶۰۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد مرتبہ جبروت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک طائف مین ہے - از لقشۂ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین آپکے حضرت ظہیر الدین رحمۃ اللہ علیہ ہین یہ حضرت خلافت مرتبہ مذکور کی پاکر و دیگر کیفیات او ناکر مثل اپنی والد ماجد کے ہوے - |
| حضرت عبد الواسع بن عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ربیع الآخر ۵۶۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر طائف مین آپ پیدا ہوے بقول والد ماجد - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان ۵۷۰ھ ہجرے مین بروز شنبہ وقت اشراق حضرت عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنی سے مدینہ منورہ مین خلافت کلی پائی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۴ شعبان ۵۹۴ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر مرتبہ ملکوتین وفات پائی مزار مبارک جنت المعلیٰ مین ہے - از لقشۂ حنفیہ | اس سلسلہ خاص مین آنحضرت کے فرزند خلیفہ اکبر حضرت احمد رحمۃ اللہ علیہ جبکہ آنحضرت کو خلافت روح جذبیہ حاصل ہوئی تو سات برس اپنے جذب رہا بعد افاقہ جذب مثل اپنی پدر بزرگوار کی ہوگئے - |
| حضرت عبد القادر بن عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ربیع الآخر ۵۳۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا مکہ معظمہ مین آپ پیدا ہوے بحوالہ والد ماجد - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۹ ماہ ذی الحجہ ۵۵۲ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد تہجد حضرت عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنی سے بمقام مدینہ شریف خلافت پائی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۲۲ شعبان ۵۹۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت زوال مرتبہ ملکوتین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا بقیع مین ہے - از لقشۂ حنفیہ | آنحضرت کے فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد الواسع رحمۃ اللہ علیہ ہین یہ حضرت خلافت حاصل کر کر او رجذب سے افراغ حاصل کر کر مثل اپنی والد ماجد کے ہوگئے - |
| حضرت عبد الغنی بن عثمان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شوال ۵۲۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب بعد او شریف کہنہ مین آپ پیدا ہوے بحوالہ والد ماجد - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول ۵۳۴ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بعد از نماز حضرت عثمان رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے مکہ معظمہ مین خلافت کلی حاصل کی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۷ ربیع الاول ۵۸۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب مرتبہ ملکوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک بقیع مین ہے - از لقشۂ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ ہین - یہ حضرت اوسی مرتبہ کی خلافت پاکر او جذب کی حالت سے فراغت حاصل فرماکر مثل اپنی والد ماجد کے ہوگئے - |
| حضرت عثمان بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ جمادی الآخر ۵۰۰ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت بعد عصر بغداد شریف کہنہ مین آپ پیدا ہوے - بموجب بیان والد - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۲۱ ماہ شعبان ۵۲۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل عشا حضرت اسحاق رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنی سے بمقام مدینہ شریف خلافت پائی - از لقشۂ حنفیہ | تاریخ ۱۰ رمضان ۵۴۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک جنت المعلیٰ مین ہے - از لقشۂ حنفیہ | اس سلسلہ خاص مین فرزند و خلیفہ اکبر آپکے حضرت عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ ہین - یہ حضرت خلافت اور دیگر کیفیات مین مثل اپنی والد ماجد قبلہ کے ہوگئے - |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | فرزند و خلیفہ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۹ حضرت امام طاہر بن امام ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۳ - ماہ صفر سنہ ۱۷۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح کاذب کوفہ مین آپ پیدا ہوئے - راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین - از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۲ - ماہ جمادی الاول سنہ ۲۰۰ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت امام ابراہیم رح والد ماجد اپنے سے بمقام کوفہ خلافت کلی پائی - از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۹ جمادی الاخر سنہ ۲۱۶ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت بعد زوال ترتیب جبریت مین وفات پائی - مزار مبارک آپکا کوفہ مین ہے - از نقشہ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت نجم الدین ہین جبکہ ان حضرت نے خلافت روح جذبیہ کشف کونی بنظری حاصل کی او رحالت جذب بمقررہ سے فرصت پائی تو یہ حضرت مثل اپنے والد بزرگوار کے ہوگئے - |
| ۳۰ حضرت امام ابراہیم بن امام احمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ - ماہ رمضان سنہ ۱۵۵ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت ظہر بعد نماز کوفہ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین - از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۲۱ - ماہ رجب سنہ ۱۷۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت امام احمد والد ماجد اپنے سے بمقام بغداد شریف خلافت کلی پائی - از نقشہ حنفیہ | تاریخ ۷ - ماہ ذیقعد سنہ ۲۰۶ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت مرتبہ ملکوتی مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا کوفہ مین ہے - از نقشہ حنفیہ | فرزند و خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت امام طاہر ہین یہ حضرت خلافت مرتبہ مذکورہ بالا حاصل کرکے اور حالت جذب سے انفراغ پاکر مثل اپنے والد ماجد کے ہوگئے - |

۳۱ - حضرت امام احمد بن حضرت امام اعظم ابوحنیفہ سراج امت رحمۃ اللہ علیہ (ان حضرت کا حال صفحہ ۲۱۹ مین تحریر ہوگیا اور اس سلسلے کے متعلق یہہ حال ہے) ان حضرت نے تاریخ ۲۲ - ماہ رجب سنہ ۱۴۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر والد ماجد اپنے یعنے حضرت امام اعظم ابوحنیفہ سراج امت رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین اس سلسلہ خاص حنیفہ روح جذبیہ صفات کشف کونی کی خلافت حاصل کی - فرزند و خلیفہ اکبر اس سلسلہ مین ان حضرت کے حضرت امام ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ ہین جسوقت ان حضرت کو خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی بنظری حاصل ہوئی اور سات برس کے بعد جذب سے فرصت پائی تو مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہوگئے -

۳۲ - حضرت امام اعظم ابوحنیفہ سراج امت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ (آپکا حال صفحہ ۲۲۲ مین تحریر ہوگیا اب جو اس سلسلہ کے متعلق ہے وہ لکھا جاتا ہے) کہ ان حضرت نے خاص اس سلسلہ مین تاریخ ۲۳ - ماہ ربیع الآخر سنہ ۱۰۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بعیت توبہ و ارشاد و امامت و عوالت علو العزمی حضرت محمد اکبر عرف محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ سے بغداد شریف مین حاصل کی - ان حضرت نے جبکہ خلافت روح جذبیہ صفات کشف کونی بنظری حاصل کی سات برس کامل جذب رہا بعدہ حواس خمسہ ظاہری پیدا ہوئے معاً تجلی آثار صفاتی او حیرت محمود ذاتی نے مونہہ دکھلایا اسوقت باطن مین حکم الٰہی فرمانے لگے او مثل حضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ کے ہوگئے - اس سلسلہ خاص مین فرزند و خلیفہ اکبر آپکے حضرت امام احمد ہین -

۳۳ - حضرت محمد اکبر عرف حضرت محمد حنیف سردار کشف کونی صفات روح جذبیہ نظری (ان حضرت کا مجمل شرح حال باب سوم فصل اول کے صفحات ۱۳ سے ۱۷ تک تحریر ہے) اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ بموجب حکم جناب فخر موجودات حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کے حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ نے آنحضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ کو یہہ مرتبہ صفات کشف کونی روح جذبیہ کا عطا فرمایا چنانچہ جس روز اس مرتبہ کی خلافت آپ کو دی گئی اوسی روز سے حالت جذب طاری ہوگئی خواس ظاہری رخصت ہوگئے سات برس کامل جذب رہا بعد انقضائے مدت سات برس کے خواس ظاہری پیدا ہوئے اور بحکم باطن آپنے سات خلیفہ کیے چنانچہ مفصل کیفیت اس حال کی باب سوم فصل اول مین قلمبند ہے - ان حضرت سے اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر حضرت امام اعظم ابوحنیفہ سراج امت نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ ہین -

٣٤ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ و شہنشاہ کیفیت کشف کونی وصفات روح جذبیہ نظری آپ کا حال باب دوم فصل چہارم کی صفحہ ۹ مین مفصل تحریر ہے
اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے کہ اس سلسلہ خاص کے اجرا کیواسطے اولاً حضرت سرورعالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے انحضرت کی گوش مبارک راست مین کلمہ حقیقت سنایا من بعد تاریخ ۱۴ ماہ محرم سنہ ۲ ہجری مین بروز شنبہ وقت نصف شب
کے حضور معرفت گنجور نے انحضرت کو خلافت کشف کونی صفات روح جذبیہ نظری وتجلی آثار صفاتی واعیان ثانیہ وشہود اوایہ بوجود باجود صوری ومعنوی وروحی وتجلی ہبوتی وسعودی ولمسی وحسی وذوقی سے فیضیاب فرمایا اور کیفیت کشف کونی
روح جذبیہ کا نظری شہنشاہ کیا جبکہ جناب مولا کو خلافت اور القاب مذکورہ حاصل ہوئے اوسیوقت جذب سا فوج کی موجہ وکہلایا پانچ برس کامل آپ جذب مین مصروف رہے اور اوس کیفیت کو نہایت ضبط فرماتی رہے اگر دِ
ضبط سے درگذری حال وجد مین آکر صحرائے طائف کو تشریف لیگئے سات مہینے کے بعد واپس تشریف لائے حضرت سرورعالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے انحضرت کو بنظر فرحت ملاحظہ فرماکر ارشاد فرمایا کہ شہنشاہ
کشف کونی کے تجلی آثار ذاتی وحیرت محمود وعبور مقاماتی ناسوت سے ملکوت تک اور ملکوت سے جبروت تک اور جبروت سے لاہوت تک کی تمہین معرفت حاصل ہوگئی کہو یا علی خمسہ ولی حضرت مولا نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حضور نے اپنی صورت حقیقت کا جو باعث تخلیق تمام عالم تہی معاینہ کرادیا اور آداب تعظیمی بجا لاکر باقی کیفیت مخفی ہے قابل اظہار عام نہین ہے جو اوسوقت حال گذرا فقط

٣٥ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حضور کا حال فرحت مآل مفصل باب اول مین تحریر ہے) علاوہ اوس حال کے اگر اس سلسلہ کے متعلق کچھ بہی
کچھ کیفیت لکہی جاوی تو ایک دفتر عظیم صرف اس کیفیت کا بجاوی دوستے اس سلسلہ کی کیفیت ایک حال وجدانی ہے اور اس خاندان مین حضرت صدر اول سے اس فقیر تک سب حضرات شریعت باطریقت او طریقت باشریعت
سلوک المجذوب اور مجذوب السلوک یعنی صحو وسکر فنا وبقا ہوئی ہین اسواسطے اوس حال کے اظہار کی ممانعت ہے صرف یہی کلمہ اجمالی لکہنا کافی معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلہ خاص کی کیفیت مین کبہی آپ لِي مَعَ اللّٰهِ
وَقْتٌ فرماتے اور کبہی عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ فرماتے اور یہہ دونون کلمے اجمالی پُر از معرفت ہین فہم من فہم

## بابِ بستم درحالاتِ سلاسلِ متفرقات وعجائباتِ وغرائباتِ وانواراتِ واحدیت وظہوراتِ وحقیقتِ ایاتِ واحوالِ اثباتِ مشتملبر چہل وسہ فصل

## فصل اول دربیان سلسلۂ یازدہ امام علیہم السلام منوریہ یعنی سلسلہ سجادگی اول مشہور بہ نزد عوام سلسلۂ نورو والاسلام

اس سلسلہ خاص کی کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر جامع صفات کو پانچ روز پہلے شیخ وقت اپنی وفات سے اس سلسلہ خاص کی خلافت سجادگی دیتا ہے اسی عرصہ مین طالب صادق
واصل مرشد کو اپنی شیخ مین روحی نسبت پیدا ہوجاتی ہے اور اس سلسلہ مین طالبین کو بیعت کرنے کی جب ہی اجازت ہوتی ہے۔ اور اس طالب صادق واصل مرشد خلافت یافتہ سلسلہ ہذا کو
اپنی شیخ تک اور تمامی حضرات اساتذہ اور حضرت آدم علیہ السلام تک کی روحین سامنی آئینہ ہوجاتی ہین اور صاحب مزار سے یہہ ہمکلام ہوتا ہے اور صاحب مزار بجسم روحانی نظر

نظر آتا ہے چنانچہ کل حضرات سلسلہ ہذا کی ایسی کیفیت تہی اور اس فقیر کو بہی بطریق مذکور خلافت حاصل ہوئی - اور بتصدق حضرت ہادی برحق جو اس فقیر سے ہوگا اوسپر بہی کیفیت گذریگی انشاء اللہ تعالے - کیفیت مفصل حضرات سلسلہ ہذا کی یہہ ہے -

---

**۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری** چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا (اس فقیر کا حال صفحات ۴۴ و ۴۳ و ۵۵ و ۳۱ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاصکے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت پیر و مرشد قدس سرہ نے اس فقیر مولف تواریخ کو بقضا مبارک اپنے کو تاریخ ۱۸ ماہ صفر **سنہ ۱۲۹۰** ہجری مین بروز چہارشنبہ اس سلسلہ کی خلافت سجادگی عطا فرماکر ۲۳ صفر سنہ مذکور کو حجاب فرمایا اور اس سلسلہ خاصکی کیفیت مین اور جمیع سلاسل مین صاحب کیفیت مثل اپنے کردیا ذرہ سے آفتاب بنادیا - ازمکتوب نطاب احدیت الاسرار

**۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد** صاحب حق رح (آنحضرت امیر دوجہان رحمۃ اللہ علیہ کا حال صفحات ۲۳ و ۳۱ و ۶ مین مندرج ہوگیا) اور اس سلسلہ خاصکے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲ ماہ جمادی الآخر **سنہ ۱۲۴۳** ہجری مین بروز جمعہ آنحضرت کو خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ۱۱ ماہ جمادی الآخر سنہ ۱۲۴۳ ہجری کو آپنے وصال فرمایا - خلیفہ اکبر جامع صفات سجادہ و مسند نشین آنحضرت سے یہہ فقیر مولف تواریخ ہذا ہوا جسوقت اس فقیر نے اپنے حضرت ہادی برحق سے اس سلسلہ خاصکی خلافت حاصل کی مثل اونکے یعنے اپنی پدر بزرگوار طریقت کے ہوگیا اور مثل اونکے فقیر کبہی نظر آنے لگا - ازاحدیت الاسرار و ہویدۃ الوجود

**۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی** رح (آپکا حال مشرح صفحات ۲۳ و ۳۱ و ۶ مین تسطیر ہے) اور اس سلسلہ خاصکے متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲۷ رجب المرجب **سنہ ۱۲۰۶** ہجری مین بروز یکشنبہ آنحضرت کو خلافت سجادگی مرحمت فرماکر ۲۸ تاریخ شعبان سنہ مذکور کو آپنے وصال فرمایا - خلیفہ آنحضرت سے حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق جامع صفات اور سجادہ و مسند نشین ہوئے جسوقت آنحضرت نے اپنے پیر و مرشد سے اس سلسلہ خاص کی خلافت حاصل کی اوسیوقت مثل اپنے والد ماجد طریقت کے ہوگئے اور مثل اونکے آپکو بہی نظر آنے لگا - ازمکتوب نطاب ہویدۃ الوجود و حب الوجود

**۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین** (آپکا حال صفحہ ۲۲ و ۲۷ و ۳ مین بالتفصیل لکہا ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس قدانی رحمۃ اللہ علیہ نے ۵ ماہ ربیع الآخر **سنہ ۱۱۹۹** ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب اس دار ناپایدار سے دار القرار کو توجہہ فرمائی اور خاص آنحضرت کو اوسی تاریخ قبل دوپہر بحکم سرور صلعم خلافت سجادگی عطا فرمائی - فرزند اور خلیفہ اکبر سجادہ و مسند نشین جامع صفات آنحضرت سے حضرت میان غلام شاہ رحمۃ اللہ علیہ ہوئے یہہ حضرت خلافت پاکر مثل حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ والد طریقت کے ہوگئے اور جسوقت مثل اونکی زمین کیطرف نظر ڈالی تو حضرت آدم علیہ السلام تک روئے زمین کی روحین نظر آنے لگین - ازمکاتیب نطاب حب الوجود و انوار الغیب

**۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس قدانی** رح (آنحضرت کا حال صفحہ ۲۸ و ۲ مین قلمبند ہے) اور اس سلسلہ خاصکے متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت احمد قدیر رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۴ ماہ محرم **سنہ ۱۱۵۷** ہجری مین بروز جمعہ آنحضرت کو خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ۱۹ ماہ محرم سنہ مذکور کو حضرت احمد قدیر رحمۃ اللہ علیہ نے وصال فرمایا - خلیفہ اکبر و فرزند طریقت و سجادہ و مسند نشین جامع صفات آنحضرت کے حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رح ہین بعد حصول خلافت یہہ حضرت بہی مثل والد طریقت کے ہوگئے اور مثل اونکے نظر آنے لگا -

ازمکاتیب نطاب انوار الغیب و حب الوجود

| حضرت امام محمد تقی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٠- ماہ رجب ١٩٥ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت تہجد مدینہ شریف میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہیں- از ظہرت نامہ | تاریخ ١٦- ماہ رمضان المبارک ٢٠٣ھ ہجری میں بروز جمعہ حضرت امام موسیٰ علی رضا دربان الفردوس پدر بزرگوار اور والد طریقت اپنے سے بمقام مشہد مقدس خلافت سجادگی حاصل کی- بقول صاحب خلافت از ظہرت نامہ | تاریخ ٦- ماہ ذیحجہ ٢٢٠ھ ہجری میں بروز شنبہ وقت اشراق لاہوت میں وفات پائی مزار مبارک سر من رای میں ہے | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں آپ کے حضرت امام محمد نقی ہیں یہہ حضرت خلافت پاکر مثل اپنے والد ماجد کے ہو گئے- |
|---|---|---|---|---|

١٣ حضرت امام موسیٰ علی رضا دربان الفردوس (ان حضرت کا حال صفحہ ٢٣٢ میں قلمبند ہے) اور اس سلسلہ کے خاص متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ نے ان حضرت کو سلخ ماہ جمادی الآخر ١٨٣ھ ہجری میں بروز یکشنبہ خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ٥- ماہ رجب کو اس عالم سے حجاب فرمایا- ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام محمد تقی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے- یہہ حضرت خلافت پاکر مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گئے-

١٤ حضرت امام موسیٰ کاظم گرفتن اسرافیل (ان حضرت کا مفصل حال صفحہ ٢٣٠ میں مندرج ہو گیا ہے) اور اس سلسلہ خاص کی متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے والد ماجد حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے ان حضرت کو تاریخ ١- ماہ رجب ١٤٨ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ خلافت سجادگی مرحمت فرماکر تاریخ ١٥- رجب کو وصال فرمایا- خلیفہ اکبر آپکے حضرت امام موسیٰ علی رضا ہیں یہہ حضرت خلافت پاکر مثل اپنے والد ماجد کے ہو گئے-

١٥ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین (ان کا مفصل حال صفحہ ٢٣٢ میں مندرج ہو گیا ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے والد ماجد حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ نے ان حضرت کو تاریخ ٢- ماہ ذیحجہ ١١٩ھ ہجری میں بروز شنبہ سجادگی کی خلافت مرحمت فرماکر تاریخ ٧- ماہ ذیحجہ کو اس عالم سے عالم وجوب کو سفر فرمایا- ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام موسیٰ کاظم ہیں- یہہ حضرت خلافت حاصل کرکے مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گئے-

١٦ حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم (آپکی کیفیت صفحہ ٢٣٣ میں حوالہ قلم ہو چکی ہے) اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے والد ماجد حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے آپکو تاریخ ١٣- محرم ٩٤ھ ہجری میں بروز شنبہ خلافت سجادگی تفویض فرماکر تاریخ ١٠ محرم کو اس عالم سے حجاب فرمایا- ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین ہوئے- یہہ حضرت خلافت سجادگی حاصل کرکے مثل اپنے پدر بزرگوار کے ہو گئے-

١٧ حضرت سید الساجدین امام زین العابدین صبح القیام علیہ السلام (آپکا حال صفحہ ٢٣٣ میں لکھا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے والد ماجد حضرت امام حسین علیہ السلام نے آپ کو تاریخ ٥ محرم الحرام ٦١ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ١٠ محرم کو شہادت پائی اور ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام محمد باقر ہیں- یہہ حضرت خلافت حاصل کرکے مثل اپنے پدر بزرگوار مقبول کردگار ہو گئے-

١٨ حضرت امام حسین شہید کربلا اختیار القسمت علیہ السلام (ان حضرت کا حال صفحہ ١٩ میں زیب تسطیر ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے برادر بزرگوار حضرت امام حسن علیہ السلام نے تاریخ ٤- ربیع الاول ٤٩ھ ہجری میں بروز شنبہ ان حضرت کو خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ١١- ربیع الاول کو حجاب فرمایا ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام زین العابدین علیہ السلام ہیں اور یہہ حضرت خلافت پاکر مثل اپنے برادر بزرگوار کے ہو گئے-

١٩ حضرت امام حسن علیہ السلام (ان حضرت کا احوال صفحہ ١٨ میں قلمبند ہو گیا ہے) اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت کے والد ماجد حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ نے آپ کو تاریخ ١٦- رمضان ٤٠ھ ہجری میں بروز دوشنبہ ان حضرت کو خلافت سجادگی مرحمت فرمائی اور تاریخ ٢١- رمضان کو آپنے وصال فرمایا- ان حضرت کے خلیفہ اکبر حضرت امام حسین علیہ السلام تشنہ کربلا ہوئے- اور یہہ حضرت خلافت حاصل کرکر مثل حضرت والد ماجد اپنے کے ہو گئے-

**٢٠ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت** (آنحضرت کا حال صفحہ ۹ مین لکھا گیا ہے) اور جو اس سلسلہ خاص کے متعلق ہے وہ اب لکھا جاتا ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ۱۳ ماہ ذیحجہ **۳۵ھ** ہجریہ مین بروز پنجشنبہ آنحضرت کو خلافت سجادگی مرحمت فرماکر تاریخ ۱۸ ماہ ذیحجہ سنہ مذکور کو شہادت پائی۔ اس سلسلہ مین آنحضرت سے حضرت امام حسن علیہ السلام خلیفہ اکبر ہوئے۔ جسوقت آنحضرت نے یہہ خلافت حاصل کی اوسیوقت سے آپکو حضرت آدم علیہ السلام تک تمام روئے زمین کی روحین نظر آنے لگین۔ از قوی القدرت و کلیات حیات

**٢١ حضرت امیر المومنین ابو عبد اللہ عثمان جامع القرآن ابن عفان رضی اللہ عنہ** (آپکا حال صفحہ ۹ مین قلمبند ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے تاریخ ۲۵ ماہ ذی حجہ **۲۳ھ** ہجریہ مین پنجشنبہ کے روز آنحضرت کو خلافت سجادگی عطا فرماکر تاریخ ۲۹ ماہ ذیحجہ سنہ مذکور کو حجاب فرمایا۔ اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ہوئے۔۔۔ جبکہ آنحضرت کو خلافت اس سلسلہ کی حاصل ہوئی تو تمام روئے زمین کی روحین حضرت آدم علیہ السلام تک کی نظر آنے لگین۔ از کلیات حیات و قوی القدرت

**٢٢ حضرت امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ** (آنحضرت کا حال صفحہ ۸ مین زیب صفحہ ہوگیا) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ احوال ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے تاریخ ۱۷ ماہ جمادی الاخر **۱۳ھ** ہجریہ مین بروز چہارشنبہ آنحضرت کو خلافت لطف فرماکر تاریخ ۲۲ ماہ جمادی الاخر سنہ مذکور کو وصال فرمایا۔ خلیفہ اکبر اس سلسلہ مین آنحضرت سے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ہوئے۔ جسوقت آنحضرت کو یہہ خلافت حاصل ہوئے تو حضرت آدم علیہ السلام تک کے تمام روئے زمین کی روحین نظر آنے لگین۔　　ارشہاب المعرفت و مجاہدۃ الوحدت

**٢٣ حضرت امیر المومنین ابابکر صدیق رضی اللہ عنہ** (آپکا مفصل حال صفحہ ۸ مین مندرج ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق کیفیت یہہ ہے کہ حضرت سید عالم صلعم نے تاریخ ۴ ماہ ربیع الاول **۱۱ھ** ہجری کو خلافت سجادگی آنحضرت کو مرحمت فرمائی جسوقت آنحضرت کو یہہ خلافت ملی اوسیوقت سے حضرت آدم علیہ السلام تک تمام روئے زمین کی روحین نظر آنے لگین اور رب الارواح کی حقیقت تمام کمال کیساتھہ معلوم ہوگئی یہانتک کہ عارف کامل ہوگئے اور رب الاجساد کے ظہور کا انکشاف ظاہر باطن ہویدا ہوگیا۔ اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہوئے

**٢٤ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم** (حضور انور باعث تخلیق عالم صلعم کا احوال شریف صفحہ ۶ مین قلمبند ہے)۔ اور آنحضرت صلعم سے اس سلسلہ خاص مین حضرت ابوبکر صدیق خلیفہ اکبر ہوئے۔ از طول المعظم

**احوال وصیت سجادگی** حضرت ابابکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مکتوب نطاب شہاب المعرفت تصنیف اپنی مین اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے مکتوب نطاب مجاہدۃ الوحدت تصنیف اپنی مین اور حضرت عثمان جامع القرآن رضی اللہ عنہ نے مکتوب نطاب کلیات حیات تصنیف اپنی مین۔ اور حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت نے مکتوب نطاب قوی القدرت تصنیف اپنی مین اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے مکتوب نطاب طول المعظم تصنیف اپنی مین۔ اور حضرت عبد العزیز مکی بن حارث رضی اللہ عنہ نے مکتوب نطاب قوی القربت تصنیف اپنی مین بالاتفاق تحریر فرمایا ہے کہ ایک روز ہم اور بہت سے صحابہ کرام جمع تھے جو حضور رحمت گنجور حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یا ابابکر صدیق بعد انقلاب کے بنے برزخ کے اس عالم سے تم خلافت سجادگی پر قائم ہونا اور بعد تمہارے عمر فاروق ہون اور اونکے بعد عثمان جامع القرآن ہوں اور اونکے بعد علی مرتضی ہون اور اونکے بعد حسن ہون۔ اور اونکے بعد حسین ہون۔ اور انکی بعد اگر اولاد میری نطفے قابل اور لایق و شائق سجادگی ہو تو اولاد مین سے کرنا اور اگر اولاد لایق و شائق نہو تو کچھہ حصر اولاد پر نہین ہے کہ مطلقاً اولاد ہی کو خلافت سجادگی دیجاوے تعلیم طریقت کا جو خلیفہ اکبر صاحب مرفوع الاجازت علو العزم و الرتبہ ہو وہ اوسکو یہہ خلافت سجادگی لائق اور سزاوار ہے اوسکو اس کیفیت سجادگی پر قائم کرنا اور بیعت تعلیم کشف القبور کا بہی اوسکو صاحب مجاز مرفوع الاجازت کر دینا اور اوسیوقت یہہ حدیث شریف فرمائی من سلک طریقتی فہو الی التقی و نقی فہو الی جنانچہ اسی فرمان عالی کے بموجب کہ پیشتر سے اوس حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر فرمادی تہی اسیطرح یہہ سلسلہ اور تعلیم شایع ہوئے اور تا قیامت انشاء اللہ اسیطرح یہہ کیفیت اجرا رہیگی اور بارہوین حضرت امام مہدی علیہ السلام مین اور انہین پر تعریف دوازدہ امام کی ختم ہوگی اور یہہ سلسلہ عالیہ بہی انہین پر جاکر اختتام ہوگا۔

# فصل دوم دراحوال سلسلہ چشتیہ قدوسیہ عطاریہ

یہہ سلسلہ خاص چشتیہ صاحب مجاز ہے تعلیم اور کیفیت خاص اس سلسلہ میں یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر سے ہر چہار نفس یعنی نفس امارہ و نفس لوامہ نفس ملہمہ نفس مطمئنہ کا جاو کراتے ہیں جب موافق کیفیت ہر ہر نفس کے جاو مناسب ہوجاتا ہے اور طالب غازی شریعت و طریقت و حقیقت و معرفت شمار کیا جاتا ہے تو اوسوقت طالب صادق واصل مرشد کو یہہ مقدرت ہوجاتی ہے کہ ہر روز نماز پنجگانہ کبھی بالروح اور اکثر بجسم نفس الحق تعالی خانہ کعبہ میں ادا کرتا ہے اور جب یہ کیفیت صاف ہوجاتی ہے اور روح سے خانہ کعبہ میں نماز ادا ہونے لگتی ہے تو ذات احدیت صرفہ کی رویت ہوتی ہے اور اس سلسلہ میں عروج کیفیت میں کشف و کرامت ہوتی ہے اور نزول کیفیت میں دعا مستجاب ہوتی ہے۔ اور کیفیت حضرات سلسلہ ہذا کی یہہ ہے —

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد میر شاہ قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب ربانی گنگوہی ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذوالقوۃ المتین ۶ حضرت میرن سید شاہ بہیک فی الواجد الوجود ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق شاہ صادق شال محبوب الہی ۱۰ حضرت شاہ شیخ ابوسعید دوست رسول ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تہانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین (ان تیرہ حضرات کا احوال مفصل باب پنجم فصل سوم کے صفحات ۳۴ سے ۴۸ میں مرقوم ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودہی والجان ۱۵ حضرت سید بڈہن بہرائچی جنان الارواح ۱۶ حضرت سید اجمل اجمد بہرائچی حضوری ابدال روحی علوالعزم والمرتبہ (ان تینوں حضرات کا احوال صفحہ ۸۴ میں مفصل تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت سید اجمل امجد رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲۲ ماہ رجب ۶۲۲ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت شاہ شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ سے بدخشان میں خلافت حاصل کی۔ از مکتوب نطاب گمان الغریب

| ۱۷ | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شاہ شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ ماہ شعبان ۵۱۳ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد خراسان میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپ کے والد ماجد قبلہ ہیں۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ ۶۰۸ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت یونس بن یوسف شستانی رحمۃ اللہ علیہ سے شستان میں خلافت حاصل کی۔ از مکتوب نطاب لطیفۃ الوجود | تاریخ ۱۶ ماہ ربیع الآخر ۶۲۷ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر مرتبہ ملکوت میں وفات پائی۔ مزار مبارک بدخشان میں ہے۔ مکتوب نطاب آپکا گمان الغریب ہے۔ از مکتوب نطاب ماثور السبحان | خاص اس سلسلہ میں خلیفہ اکبر حضرت سید اجمل بہرائچی آنحضرت کے ایک ہوئے اور خلیفہ ہوئے روحی بیعت و فیضان باطنی انکو انہیں حاصل ہوئے اول حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم و اصحابہ و سلم اور پہر حضرت امام حسن علیہ السلام اور امام حسین علیہ السلام اور پہر جناب علی کرم اللہ وجہہ سے اور بعد ازاں حضرت خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ اور حبیب عجمی رحمۃ اللہ علیہ سے اور خوارق آپکے مخفی و جلی بہت صادر ہوئے جنکی تفصیل — مکتوب نطاب میں مندرج ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ حضرت شیخ یونس بن یوسف احمد سیستانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ - ماہ شوال سنہ ۵۴۲ ہجری میں دوشنبہ وقت تہجد بکہ معظمہ میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد حضرت یوسف احمد ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ - ماہ رجب سنہ [illegible] ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد مغرب حضرت شیخ حمید الدین صوفی سعدی ناگوری سے ناگور میں خلافت پائی - از مکتوب نطاب نعیم اسود | تاریخ ۱۶ - ماہ محرم سنہ [illegible] ہجری میں بروز چہار شنبہ وقت عشا مرتبہ جبروت میں آپنے وفا پائی مزار مبارک سیستان میں ہے اور مکتوب نطاب آپکا البلیۃ الوجود ہے از مکتوب نطاب گمان العریب | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر حضرت شیخ فرید الدین عطا آپکا خلیفہ اصغر دو ہیں کوئی بیعت یعنی فیضان باطنی اول حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اور پیر حضرت خواجہ حسن بصری اور پیر حضرت خواجہ معین الدین شہنشاہ ہند الولی سے حاصل ہے - خرقہ آپسے کوئی نہیں ہوا |
| ۱۹ حضرت شیخ حمید الدین صوفی سعدی ناگوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴ - ماہ رجب سنہ ۵۴۵ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ناگور میں آپ پیدا ہوئے - راوی اس بیان کے آپکے والد ہیں - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ - ماہ شعبان سنہ ۵۹۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی رحمۃ اللہ علیہ سے اجمیر شریف میں خلافت پائی - از مکتوب نطاب احدیت المعارف | تاریخ ۲۹ - ربیع الاول سنہ ۶۷۳ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد زوال مرتبہ ملکوت میں وفا پائی مزار ناگور میں ہے مکتوب نطاب آپکا نعیم اسود ہے - از مکتوب نطاب البلیۃ الکبریٰ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ یونس بن یوسف احمد سیستانی ایک ہی ہوئے انکے سوا کوئی خلیفہ نہیں ہوا - روحی بیعت یعنی فیضان باطنی اول خواجہ مودود چشتی اور پیر حضرت سید عالم صلعم سے حاصل ہے خرقہ کوئی نہیں ہوا - |

**۲۰** حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی شفاعت امرؒ **۲۱** حضرت خواجہ عثمان ہارونی تکفیر الخلاصی و تکبیر الامانیؒ **۲۲** حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی انجم القضا معلقؒ **۲۳** حضرت خواجہ قطب الدین مودود چشتی شہنشاہ الارواحؒ **۲۴** حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی سرمدیؒ **۲۵** حضرت خواجہ محمد زاہد مقبول چشتیؒ **۲۶** حضرت خواجہ ابو احمد ابدال اولین چشتیؒ **۲۷** حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی سبحانیؒ **۲۸** حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری کون آبادؒ **۲۹** حضرت خواجہ امین الدین ہبیرۃ البصری سیرو ملایکؒ **۳۰** حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رکن الکعبہؒ **۳۱** حضرت خواجہ سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی محیط العناصرؒ **۳۲** حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسیٰ صفاتؒ **۳۳** حضرت خواجہ عبد الواحد بن زیدؒ **۳۴** حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ **۳۵** حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ **۳۶** حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

(حضرت خواجہ غریب نواز ہند الولی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرور عالم صلعم تک کل حضرات کا حال سلسلہ عالیہ چشتیہ کے صفحات ۳۶ سے ۴۸ تک میں قلمبند ہے

## فصل سوم در ذکر سلسلہ کرخیہ صغریٰ صاحب اجازت حرز شریف

یہ سلسلہ خاص اصغر صاحب اجازت حرز شریف کا ہے اور یہ کیفیت حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے چلی آتی ہے کہ طالب صادق کو عرفان بکسب اور بدلیل اور بکتاب حاصل کراتے ہیں اور صورت حصول عرفان سلسلہ ہذا یہ ہے کہ طالب کو بیعت کر کے اسم حرز یمانی شریف اور ادعیہ ترک جلالی و جمالی کی اجازت دیکر ہوشیار کر دیتے ہیں بعدہ برزخ شیخ خیالی کی مشق کراتے ہیں اسکے بعد طالب کے ہر چہار قلب کے انوار کشف کئے جاتے ہیں جو چھپے ہیں

اجازت دیتے ہیں بعد شجرہ زر افشاں یا ہیچ کی اجازت دیتے ہیں اور ان بعد مراقبہ جو بھی کر کے جبکہ مراقبہ صاف ہو جاتا ہے تو کرسی میں مشغول کر دیتے ہیں تب عرفان حق جل و علی نصیب ہو جاتا ہے چنانچہ
اسی طور سے اس فقیر مولف تواریخ کو یہ عرفان بکسب او جمیع حضرات سلسلہ ہذا کو حاصل ہوا اور اب فقیر اس کیفیت اور انوار جلالی و جمالی پر قادر و صاحب مجاز ہے کہ برضی حق سبحانہ تعالیٰ شانہ
جس طالب صادق کو چاہے یہ کیفیت عطا کرے اور احوال حضرات سلسلہ ہذا یہ ہے جو ذیل میں حوالہ قلم ہوتا ہے۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا (اس فقیر کا حال مفصل صفحہ ۲۴-۳۴-۳۵ میں درج ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہ حال ہے کہ اس فقیر نے تاریخ ۱۱- محرم ۱۲۵۹ھ ہجری میں بروز شنبہ وقت بعد
نماز عشاء بمقام دیوبند منگلور حضرت میاں غلام حسین رحمۃ اللہ علیہ سے سلسلہ ہذا کی خلافت حاصل کی اور عرفان بکسب تشریح بالا حاصل کی۔ ۲- حضرت میاں غلام حسین رحمۃ اللہ علیہ (ان حضرت کا حال صفحہ ۱۰ میں
قائم ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ۱۲- ماہ شعبان ۱۲۴۴ھ ہجری میں بروز جمعہ بعد نماز حضرت سید غلام حسین رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام دہلی خلافت اصغری اور اجازت حرز
شریف حاصل کی اور عرفان الہی بکسب مذکورہ بالا حاصل کیا۔ خلیفہ اصغر صاحب اجازت اس سلسلہ میں ان حضرت سے یہ فقیر کفش بردار جناب امیر ہوا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳ حضرت سید غلام حسین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹- ماہ ذوالحجہ ۱۱۳۱ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت تہجد بمقام جالندھر میں آپ پیدا ہوئے والدین آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۵- ماہ شعبان ۱۱۵۵ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت حاجی رفیع الدین رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری صاحب اجازت حرز شریف دہلی میں حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲- ماہ صفر ۱۲۶۹ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت آپنے وفات پائی مزار مبارک کھتولی میں ہے روبرو فقیر یہ واقعہ ہوا۔ | خلیفہ اصغر و صاحب اجازت حرز شریف اس سلسلہ میں حضرت سے حضرت میاں غلام حسین بن حضرت شاہ عبد الکریم شاہ کو ان حضرت کو کیفیت سلسلہ ہذا بتشریح بالا حاصل ہوئی۔ |
| ۴ حضرت حاجی رفیع الدین بن کریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷- ماہ صفر ۱۰۹۷ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت نماز یا وقت تہجد لاہور میں آپ پیدا ہوئے اور لاہور میں خوش باش تھے والدین آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۹- ماہ رمضان ۱۱۳۶ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد یا عشاء حضرت مولوی خیر الدین سورتی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام سورت خلافت اصغری صاحب اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲- ماہ ذوالحجہ ۱۱۵۹ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت آپنے وفات پائی مزار مبارک دہلی میں ہے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اصغر و صاحب اجازت حرز شریف اس سلسلہ میں ان حضرت سے حضرت سید غلام حسین ہوئے اور ان حضرت کو بھی عرفان بکسب مذکور حاصل ہوا۔ |
| ۵ حضرت مولوی محمد خیر الدین سورتی بن ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۰ ماہ رجب ۱۰۵۴ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر یا مغرب سورت میں آپ پیدا ہوئے والدین آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴- ماہ شعبان ۱۰۸۷ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت شیخ محمد حیات رحمۃ اللہ علیہ سے سورت میں خلافت اصغری صاحب اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳- ماہ محرم ۱۱۴۷ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک سورت میں ہے۔ از ظہرت نامہ | ان حضرت کو کیفیت باطنی مثل تحریر بالا بکسب حاصل ہوئی اور ان حضرت سے خلیفہ اصغر صاحب اجازت حرز شریف حضرت حاجی رفیع الدین رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۶ حضرت شیخ محمد حیات بن سعادت علی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ ماہ ذیحجہ ۷۸۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت تہجد باعتبار سہارنپور میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ شوال ۸۱۲ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت عبد اللہ بن سالم رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور صاحب اجازتی دہلی میں حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴ محرم ۹۹۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر وفات پائی۔ مزار مبارک فیروزپور میں ہے۔ از تواریخ ظہرت نامہ | انحضرت کو کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت محمد خیر الدین سورتی ہوئے۔ |
| ۷ حضرت شیخ عبد اللہ بن سالم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ رجب ۶۹۷ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت آخر شب بالنصف شب دہلی میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان ۷۲۱ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت محمد سلیمان رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام بدخشان حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴ صفر ۹۱۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک دہلی میں قریب حضرت خواجہ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ کے ہے۔ [illegible] از ظہرت نامہ | انحضرت کو بھی لذت باطنی بہ تشریح بالا حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت انحضرت سے حضرت محمد حیات رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |
| ۸ حضرت محمد سلیمان خوبسانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ رجب ۶۲۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت مغرب خراسان میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکی آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ رمضان ۶۸۹ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت ابو العثمان الحراسری رحمۃ اللہ علیہ سے بخارا کہنہ میں خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۹ شوال ۷۲۵ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت صبح صادق آپنے وفات پائی مزار مبارک بدخشان میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بھی کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت انحضرت سے حضرت عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |
| ۹ حضرت ابو العثمان الحراسری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ شوال ۵۴۷ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال سوسمار میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شعبان ۶۵۱ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت تہجد پانچ حضرت ابو العثمان مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام کوفہ حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ صفر ۶۹۹ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز آخر وقت آپنے وفات پائی مزار مبارک بخارا جدید میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو عرفان الٰہی بکسب حاصل ہوا۔ اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت انحضرت سے حضرت محمد سلیمان رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |
| ۱۰ حضرت ابو العثمان مغربی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ شعبان ۵۱۸ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر قابس میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ماجد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ رجب ۵۹۷ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت اشراق حضرت سید احمد حجی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام دمشق حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ جمادی الآخر ۶۷۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت بعد عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک کوفہ میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بھی سرور باطنی بکسب مذکورہ بالا حاصل ہوا۔ اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت ابو العثمان الحراسری رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |
| ۱۱ حضرت احمد حجی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ رجب ۴۹۰ھ ہجری میں بروز شنبہ وقت زوال اودو میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ہیں۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۹ صفر ۵۳۵ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت سید ابی سالم الشاذلی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام بغداد شریف حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ذیقعدہ ۶۰۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت فجر آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک دمشق میں ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو کیفیت باطنی بکسب تشریح بالا حاصل ہوئی اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت ابو العثمان مغربی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت سید ابی سالم شاذلی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ صفر ۴۰۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح بعد نماز ہرات مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ربیع الآخر ۴۸۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت اشراق حضرت ابو الفرح المراغی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام بصرہ حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ربیع الآخر ۵۴۷ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت چاشت آپ نے وفات پائی مزار مبارک آپکا بغداد شریف مین ہے۔ از تواریخ ظہرت نامہ | انحضرت کو بہی کوالف باطنی بکسب مذکورہ بالا حاصل ہوے اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت احمد جی رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |
| حضرت شیخ ابو الفرح المراغی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ رمضان ۳۹۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد طبرستان مین آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ المحرم ۴۲۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب حضرت شیخ ابی العباس رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام مشہد مقدس حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ذیحجہ ۴۹۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک بصرہ مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بہی کیفیت باطنی بکسب مقررہ حاصل ہوے اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت سید ابی سالم رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |
| حضرت شیخ ابو العباس خرسانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ربیع الاول ۳۶۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد خراسان مین پیدا ہوے راوی اسکی آپکے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شوال ۳۹۹ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد از نماز ظہر حضرت احمد بن مداو رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت بمقام طائف حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ رمضان ۴۶۴ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک مشہد مقدس مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بہی سرور باطنی بکسب معمولی حاصل ہوا اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت ابو الفرح المراغی رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |
| حضرت احمد بن مداو قاضی القضاۃ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ شوال ۳۲۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق حیدرآباد سند مین پیدا ہوے راوی اسکی آپکے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۸ شعبان ۳۹۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر قبل از نماز حضرت مجد الدین یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری اور اجازت حیدرآباد سند مین حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ جمادی الاول ۴۰۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا بعد از نماز آپنے وفات پائی مزار مبارک طائف مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بہی لذت باطنی بکسب مستمرہ حاصل ہوے اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت ابی العباس خراسانی رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |
| حضرت مجد الدین یوسف رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ذیحجہ ۳۰۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد سرہند مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ماجد قبلہ ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۸ صفر ۳۹۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت امام ابی الفرح رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اور اجازت بمقام جوزق حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۶ ذیقعدہ ۳۹۸ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت [illegible] بعد نماز عشا وفات پائی۔ مزار مبارک حیدرآباد سند مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو بہی کیفیت باطنی بکسب مقررہ حاصل ہوے اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت احمد بن مداو رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |
| حضرت امام ابو الفرح بن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ شوال ۳۲۷ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت چاشت برقہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکی آپکے والد ماجد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ المحرم ۳۸۸ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب حضرت ابو الفضل رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت بطور مذکورہ بالا بجا کعبہ مین حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ جمادی الآخر ۳۹۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح صادق آپنے وفات پائی مزار مبارک جوزق مین ہے۔ از ظہرت نامہ | انحضرت کو عرفان الٰہی بکسب حاصل ہوا۔ اور خلیفہ صاحب اجازت انحضرت سے حضرت مجد الدین یوسف رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ حضرت ابو الفضل محمد ابن نادر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷ صفر ۳۱۲ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب بغداد شریف کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ شعبان ۳۶۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال حضرت ابی محمد سے بمقام بصرہ خلافت اصغری اور اجازت حاصل ہوئی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ رجب ۳۹۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت آخر شب یا سہ شنبہ قبل از نماز فجر آپنے وفات پائی مزار مبارک بخارا کہنہ مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت امام ابو الفرح رح ہوے از ظہرت نامہ |
| ۱۹ حضرت ابی محمد البصری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۹ ماہ ذیقعدہ ۲۴۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد عصر حلب مین آپ پیدا ہوے یہ بیان آپکے والد کا ہے | تاریخ ۱۵ ربیع الآخر ۳۴۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد یا عشا بعد نماز حضرت عبد اللہ بن احمد سے سمرقند مین خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ ذی الحجہ ۳۸۵ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت اشراق آپنے وفات پائی مزار مبارک بصرہ مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو بھی سرور باطنی بکسب حاصل ہوا اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے ابو الفضل محمد ہوے |
| ۲۰ حضرت عبد اللہ بن احمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ذی الحجہ ۲۹۷ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت تہجد سمرقند مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۵ ماہ صفر ۳۲۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت ابا بکر محمد سے بمقام مدینہ منورہ خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ ذیقعدہ ۳۹۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد آپنے وفات پائی مزار مبارک سمرقند مین قریب کوہ بالا کے ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو بھی کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی۔ اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت ابی محمد بصری رح ہوے۔ |
| ۲۱ حضرت ابا بکر محمد بن علی السلمی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ رمضان ۲۵۰ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت مغرب مدینہ شریف مین پیدا ہوے۔ راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ شوال ۲۸۲ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق حضرت ابی نصر عبد الوہاب سے بمقام مکہ معظمہ خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ رمضان ۳۲۷ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت مغرب آپنے وفات پائی مزار آپکا بقیع مین ہے۔ از ظہرت نامہ | ان حضرت کو بھی کیفیت سلسلہ ہذا بکسب مقررہ حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت عبد اللہ بن احمد ہوے |
| ۲۲ حضرت ابی نصر عبد الوہاب رح | تاریخ ۱۴ شوال ۲۳۰ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت مغرب کوفہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۵ ماہ محرم ۲۸۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق حضرت عمر احمد علی صغری سے بمقام طائف خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ جمادی الاول ۲۹۹ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت چاشت آپنے وفات پائی مزار مبارک جنت المعلی مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو بھی کیفیت باطنی بکسب معمولی حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت ابا بکر محمد رح ہوے |
| ۲۳ حضرت عمر احمد علی صغری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۸ شعبان ۲۲۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت دوپہر بغداد کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ رمضان ۲۶۷ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت عصر حضرت ابی الحسن علی دمشقی سے بمقام مدینہ منورہ خلافت اصغری اور اجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۲۹۷ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت ظہر بعد نماز آپنے وفات پائی مزار مبارک طائف مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو بھی نسبت سلسلہ ہذا بکسب مستمرہ حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت ابی نصر عبد الوہاب رح ایک ہوے |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | اجازت |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ حضرت ابی الحسن علی دمشقی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ شعبان ۲۴۲ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب بعد نماز دمشق مین آپ پیدا ہوے بروایت آپکے والد کے ظہرت نامہ سے نقل کیا | تاریخ ۲۷ - شوال ۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت حسن بن قاسم رح بمقام کوفہ خلافت اصغری او راجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۸ - محرم ۲۸۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر آپنے وفات پائی مزار مبارک بقیع مین ہے، از ظہرت نامہ | ان حضرت کو عرفان الٰہی بقاعدہ مستمرہ سلسلہ ہٰذا بکسب حاصل ہوا اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت عمر احمد علی صغرا ایک ہوے - |
| ۲۵ حضرت حسن بن قاسم ازادقی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ - شوال ۱۹۹ھ ہجری مین یکشنبہ وقت نصف شب بصرہ مین پیدا ہوے راوی والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ - ماہ رجب ۲۵۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت ابی الحسن المالکی رح سے بمقام بغداد شریف خلافت اصغری او راجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ذیقعدہ ۲۹۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح آپنے وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین قریب صحرا کے ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کو کیفیت سلسلہ ہٰذا بکسب نار حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت ابی الحسن علی دمشقی ہوے |
| ۲۶ حضرت ابی الحسن المالکی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ - ماہ رجب ۲۱۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بغداد شریف کہنہ مین آپ پیدا ہوی راوی آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ - ماہ صفر ۲۳۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت اشراق حضرت جنید بغدادی سے بمقام بغداد شریف خلافت اصغری او راجازت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ - ماہ محرم ۲۷۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال آپنے وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے، از ظہرت نامہ | ان حضرت کو کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی اور خلیفہ اصغر صاحب اجازت ان حضرت سے حضرت حسن بن قاسم ایک ہوے از ظہرت نامہ |

۲۷ - حضرت شیخ الشیوخ سیدۃ الطائفہ شیخ ابو القاسم جنید بغدادی عبدی اکرم - ۲۸ - حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم ۲۹ حضرت شیخ اسدال ین معروف کرخی محکم الافلاک (ان حضرات والاصفات تینون واصلین حق کا مفصل احوال صفحہ ۱۳ مین قلمبند ہوگیا ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے، کہ یہ تینون حضرات ہر سلسلہ مین خلیفہ اکبر علو العزم والمرتبہ مرفوع الاجازت ہین اس سلسلہ مین بھی ویسی ہین چنانچہ اس سلسلہ مین بھی تینون حضرات نے خلافت اکبری مرفوعی حاصل کی - اور ان تینون حضرات کو کیفیت سلسلہ ہٰذا بوہب حاصل ہوئی - اور حضرت معروف کرخی محکم الافلاک نے بتاریخ ۲۷ - رمضان ۱۳۰ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز عصر حضرت شیران المانی رح بن قیام رحمۃ اللہ علیہ سے شام مین اس سلسلہ خاص کی خلافت اکبری مرفوعی حاصل کی - اور حضرت معروف کرخی نے انہین حضرت سے دوسری خلافت واسطے جاری کرنے سلسلہ ہٰذا کے کہ یہ سلسلہ اصغری صاحب مجازی کسبی ہے کہ اس مین طالب خدا کا کسب سے عارف ہوتا ہے حاصل کی -

| نام | ولادت | خلافت | وفات | اجازت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیران المانی بن قیام رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ - ماہ صفر ۴۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بخارا مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ - ماہ ذیحجہ ۹۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت قبل حضرت عمر الملکی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام مدینہ منورہ خلافت اصغری اور صاحب مجازی حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ - ماہ صفر ۲۰۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت زوال آپنے وفات پائی مزار مبارک شام مین ہے از مکتوب نطاب نواد نصرت | ان حضرت کو کیفیت باطنی بکسب حاصل ہوئی اور خلیفہ اکبر و مجاز اجازت ان حضرت سے حضرت شیخ معروف کرخی ہوے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت عبد الملک بن داؤد قرشی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ شعبان سنہ ۲۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت مغرب بشہر کوطائف میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے والدین۔ از تواریخ طریقت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ شوال سنہ ۴۲ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ شریف میں خلافت اصغری صاحب اجازت حاصل کی۔ از تواریخ طریقت نامہ و مکتوب نواب ذوق الوجدیت | تاریخ ۱۷ ماہ رجب سنہ ۱۸۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر بعد نماز آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک آپکا بقیع میں ہے۔ از مکتوب نواب فضل الکبیر | آنحضرت کو حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے یہ کیفیت بسبب ماضی ہوئی اور تفصیل کسب کی جس کسب سے یہ سلسلہ جاری ہوا اور تمامی حضرات سلسلہ نے اوسکو کیا اوسکی تفصیل خواجگان سلسلہ قادریہ میں ہے اور خلیفہ آپکے اس سلسلۂ خاص میں حضرت شیران الّانی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے۔ |

۱۵ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ (آپکا مفصل حال صفحہ ۸ میں تحریر ہو چکا ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ آنحضرت سلسلہ علاوہ خلافت شہنشاہی ولایت کے جو دو قسم ولایت ظلی اور ایک قسم ولایت اصلی کی خلافت جناب مولا سے پا چکے تھے ایک خلافت اصغری اور صاحب اجازت حسنہ بانی اشراف اور بالخاص اس سلسلہ کی جبکہ آگر چونکہ یہ سلسلہ علیحدہ ہی جسمو ابواب حاصل کی اور یہ سلسلہ جاری ہوا اور اس سلسلہ خاص کے خلیفہ آنحضرت سے حضرت عبد الملک رحمۃ اللہ علیہ ہوئے ۱۶ حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (آپکا مفصل حال صفحہ ۹ میں تحریر ہے) ۱۷ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضور کا احوال شریف صفحہ ۱ میں قلمبند ہے)

## فصل چہارم در احوال سلسلہ تبریزیہ جلالیہ منوریہ

اس سلسلہ کی تعلیم اور کیفیت کا مفصل حال باب سوم کے فصل اول میں تحریر ہے اسواسطے مکرر نہیں لکہا گیا۔
اور احوال حضرات سلسلہ کا بہ ہے جو اب لکہا جاتا ہے۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد نبیہ قطب الارشاد حقانی ۳ حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب ربانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الی ارین (ان چاروں حضرات کا حال صفحات ۲۲ و ۲۲ و ۲۴ و ۲۵ و ۳۳ و ۳۹ و ۵۱ میں تحریر ہو گیا ہے) ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس نقدانی (آپکا احوال صفحہ ۵۲ میں معہ درج ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ آنحضرت کی تاریخ ۱۱ ماہ شعبان سنہ ۱۲۵۰ ہجری میں بروز جمعہ وقت فجر حضرت نجیب الدین کبری غوث الدہر رحمۃ اللہ علیہ سے اس سلسلہ خاص کی خلافت بمقام سہار و حاصل کی از مکتوب نواب ضمیمہ نصرت ۶ حضرت نجیب الدین کبری قلندر بادل غوث الدہر (آنحضرت کا حال فصل صفحہ ۱۴۰ میں تحریر ہے) صرف اس سلسلہ کی متعلق یہ کیفیت ہے کہ تاریخ ۲۰ ماہ ذیحجہ سنہ ۱۲۱۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت مجد الدین بغدادی بن غریب داؤد رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف میں اس سلسلہ خاص کی خلافت حاصل کی۔ اور خلیفہ آپکے آنحضرت سے حضرت سید نجیب الدین کبری غوث الدہر رحمۃ اللہ علیہ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس نقدانی اس کیفیت کے اور اس سلسلہ میں آپکے ہوئے۔ از طریقت نامہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ حضرت مجد الدین بغدادی بن عزیز رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال ۵۱۰ھ ہجری میں بروز شنبہ وقت فجر بعد نماز بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد راوی ہیں ۔ از ظہرت نامہ | اول خلافت اشغالی تاریخ ۱۹ ماہ رجب ۵۲۳ھ ہجری میں روز دوشنبہ بمقام بغداد کہنہ حضرت نجم الدین کبریٰ احمد شالی بن واو و قرشی سے پائی دوسری بار تاریخ ۲۱ صفر ۶۲۱ھ ہجری بروز جمعہ وقت ظہر بعد نماز حضرت بابا کمال الدین خجندی سے خجند میں خلافت پائی ۔ از مذاق القوس | تاریخ ۲۳ محرم ۶۱۹ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب آپنے وفات پائی مزار مبارک بغداد میں ہے۔ از مکتوب نطاب ضمیمہ نصرت | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں آپکے حضرت نجیب الدین قلندر کبریٰ غوث الدہر صرف ایک ہوئے |
| ۸ حضرت بابا کمال الدین خجندی بن عمر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ ماہ شوال ۵۷۹ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عصر قبل نماز کوفہ میں آپ پیدا ہوئے بروایت آپکے والد کے ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ ماہ رجب ۶۰۲ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت تہجد حضرت احمد شاہ ابدال روحی سے خلافت پائی اور تاریخ ۱ ماہ شوال ۶۲۰ھ ہجری میں روز پنجشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت رضی الدین عرف علی لالا غزنی میں خلافت ثانی پائی ۔ از مکتوب نطاب وارث الخلائق | تاریخ ۱۷ رمضان ۶۰۳ھ ہجری بروز دوشنبہ وقت نماز آپنے وفات پائی مزار آپکا تبریز میں ہے اور مکتوب نطاب آپکا مذاق القوس ہے۔ یہ حضرت چار سو برس کی عمر کو پہنچے اسلئے کثیر العمر ہوئے ۔ از ظہرت نامہ | آپکے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت مجد الدین بغدادی ایک ہوا اور دو خلیفہ اصغر ہوئے انحضرت کو روحی بیعت و فیضان باطنی حضرت سید عالم صلعم سے قرب تجلی انوار ذاتی کے ہوئی۔ خوارق آپ سے ۸۰ صادر ہوئے ۔ جنکی تفصیل مکتوب نطاب میں مندرج ہے۔ |
| ۹ حضرت شیخ رضی الدین عرف علی لالا (انحضرت کا حال صفحہ ۸۷ میں لکھا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق صرف یہ کیفیت ہے کہ انحضرت نے تاریخ ۱۳ ماہ محرم ۶۱۰ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت سیف الدینؒ سے بمقام باخرز خلافت پائی بعوض انحضرت نے خلافت ثانی بالکل اوسکی کیفیت انہیں ہوبہو نقل کر گئی۔ اور اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر انحضرت کے حضرت بابا کمال الدین خجندی رح ہیں ۔ از مکتوب نطاب قدیر الفراید و مکتوب نطاب وارث الخلائق | | | | |
| ۱۰ حضرت شیخ سیف الدین باخرزی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال ۵۵۹ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت مغرب بغداد کہنہ میں آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد ماجد راوی ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ صفر ۶۰۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت نجم الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام مکہ معظمہ خلافت پائی ۔ از مکتوب نطاب ارض الوجوب | تاریخ ۳ ماہ شعبان ۶۵۸ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار آپکا بغداد کہنہ میں ہے۔ مکتوب نطاب آپکا قدیر الفراید ہے۔ از وارث الخلائق | انحضرت کے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت رضی الدین عرف علی لالا ہوئے سوا آپکے اور کوئی خلیفہ نہیں ہے انحضرت کو روحی بیعت و فیضان باطنی حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے ۲ بار ایکبار مرتبہ جبروت میں دوسری بار مرتبہ عالم امثال میں حاصل ہوئی ۔ اور خرقہ کوئی نہیں ہوا۔ |
| ۱۱ حضرت نجم الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴ شعبان ۵۷۰ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت شب طائف میں آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ ماہ محرم ۶۰۳ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ جمال الدین گیلی رحمۃ اللہ علیہ سے گیتیل میں خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شوال ۶۶۴ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت چاشت وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ میں ہے اور مکتوب نطاب آپکا ارض الوجوب ہے۔ از مکتوب نطاب قدیر الفراید | انحضرت سے حضرت سیف الدین باخرزی صرف خلیفہ اکبر ایک اس سلسلہ خاص سے ہوا اور روحی بیعت و فیضان باطنی انکو حضرت سید عالم صلعم سے چار مرتبہ خواب میں اور ایکبار مرتبہ جبروت میں حاصل ہوئے ۔ اور خرقہ کوئی نہیں ہوا |
| ۱۲ حضرت شیخ جمال الدین گیلی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعدہ ۵۸۰ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت مغرب بعد از نماز حلہ میں آپ پیدا ہوئے۔ آپکے والد راوی ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ رجب ۶۰۱ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت مغرب بعد از نماز حضرت مولانا بہاؤ الدین رحمۃ اللہ علیہ سے سیستان میں خلافت حاصل کی ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۶ ماہ جمادی الآخر ۶۶۰ھ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت عشا بعد نماز وفات پائی مزار مبارک گیتیل میں ہے۔ از ارض الوجوب | انحضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت نجم الدین رازی ایک ہوئے اور دو بار حضرت سید عالم صلعم سے خواب میں ملاقات ہوئی اور روحی فیضان باطنی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئی ۔ فقط |

| نام | تاریخ ولادت | تاریخ خلافت | تاریخ وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت مولانا شاہ بہاؤالدین تمنی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال ؁ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر تمنی مین بیرون قلعہ آپ پیدا ہوے۔ راوی آپکے والدین از ظہرت نامہ | اول خلافت تاریخ ۱۲ - رمضان ؁۵۹۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر اور پہر دوسری بار خفیہ کی باطنی اور ظاہری تاریخ ۱۳ - ماہ ذیقعدہ ؁۶۴۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد نصف شب کے حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ - ذیحجہ ؁۶۸۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب آپنے وفات پائی مزار مبارک آپ کا فوقانیہ مین ہے۔ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ جمال الدین گیتلی صرف ایک ہوے - اور بیعت روحی یعنے فیضان باطنی حضرت سید عالم صلعم سے مرتبہ جبروت مین مرتبہ حاصل ہے۔ |
| حضرت مولانا جلال الدین رومی عرف مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۶ - ربیع الاول ؁۵۶۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر قبل نماز برقہ مین آپ پیدا ہوی۔ راوی آپکے والدین | اول تاریخ ۱۶ - ماہ محرم ؁۵۹۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت تہجد باطنی اور پہر بار دویم تاریخ ۱۱ - رجب ؁۶۲۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت نصف شب حضرت محمد بن علی شمس تبریز سے طبرستان مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۵ - جمادی الآخر ؁۶۷۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا نوقات یعنے قونیہ ملک روم مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت سے حضرت مولانا بہاؤالدین صرف ایک خلیفہ اکبر ہوے ان حضرت کو سات بار بیعت بجسم روحانی یعنے فیضان باطنی حضرت سید عالم صلعم حاصل ہوئی اور اب تک اس سلسلہ مین خلیفہ اکبر کو حضرت صلعم سے عالم امثال اور عالم ارواح مین بیعت حاصل ہوتی ہے خرقہ آپ سے ۵ ہوے جو درج مکتوبات نقاب ہے۔ |
| حضرت محمد بن علی عرف مولانا شمس تبریزی رحمۃ اللہ علیہ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | واقعہ [illegible] |

# فصل پنجم دربیان سلسلہ رسول شاہی ششم

اس سلسلہ خاص کا اصول اور تعلیم یہ ہے کہ ابتدائی تعلیم سلسلہ ہذا کے طالب صادق سے مرتبہ روح جذبیہ مین واحدیت سے عروج کرا کر مرتبہ وحدت کو پہونچاتے ہین چنانچہ اکثر طالبین اس عروج کو طے کر لیتے ہین اور اکثر حضرات سلسلہ ہذا نے اس عروج کو طے کیا ہے بعد اسکے جب چہہ مہینے گذر جاتے ہین تو چہہ مہینے عروج اکبر کرکے برزخ کبری کے اعیان اولیہ کا مرتبہ حاصل ہوجاتا ہے بعدہ اگر قمقمغُث بہتر ہے اور طالب صابر شاکر ہے تو پریشانی دنیا سے آزاد کرکے داخل رجال الغیب بحالت کی یا تین نفر کے کیا جاتا ہے اور شغل پاس انفاس تعلیم کردیا جاتا ہے کہ طالب صادق اوسکا

ورد رکھی باقی اور کیفیت کا طالب پر اظہار ہوتا ہے اور یہ جو عوام مین سلسلہ رسول شاہی مشہور ہے یہہ وہ سلسلہ نہین ہے بلکہ وہ لوگ جو اپنی آپ کو رسول شاہی مشہور کرتے ہین خود منڈہی ہین وہ مرتبہ ضلالت مین ہین اصل رسول شاہی وہ ہے جو اس سلسلہ کے مذاق سے صاحب کیفیت ہو اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔

فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی رسول شاہی مولف تواریخ ہذا اس فقیر کا مفصل حال صفحات ۲۴-۲۴-۲۵ مین تحریر ہے اس سلسلہ کے متعلق صرف یہہ کیفیت ہے کہ اس فقیر سیاح غریب نے تاریخ ۲۷- شوال سنہ ۱۳۳۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت نصف شب ابتدای سفر عرب تھی حضرت محمد عبد الحنیف سے صحرا دہلی قریب دریای جمن کے خلافت حاصل کی اور خلافت مین یہہ اشیا تہین سیلی کنہہ- کلاہ رسول شاہی - یہ اول مرتبہ کی خلافت مین سامان ہوتا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شاہ عبد الحنیف بن احمد سعید کاشغری رسول شاہی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شوال سنہ ۱۱۹۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر شاہجہانپور قریب دہلی مین آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳- ربیع الآخر سنہ ۱۲۲۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر حضرت وقا یا محمد دمشقی رسول نما رسول شاہی مجتہد گروہ رسول شاہیان سے دہلی کہنہ مین خلافت پائی- یہ روایت بموجب بیان حضرت محمد عبد الحنیف رح کے اس فقیر نے لکہی ہے | تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۱۲۴۵ ہجری مین بروز دوشنبہ پہردن چڑہی بمرتبہ لاہوت وفات پائی اور غائب ہوگئے یہ اسرار الہی عارف اسکا معروف دوسرا نہین راوی اسکا فقیر مولف تواریخ ہے | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین فقیر مولف ایکا ۱۲ خلفاء اصغر ۱۵ اور صاحب مجاز ۲۷ ہو- روحی بیعت یعنی فیضان باطنی ان حضرت کو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے مرتبہ جبروت مین حاصل ہے- ان حضرت کو مرتبہ روح جذبیہ مین اتم عروج ہوگیا تہا- |
| حضرت وقا یا محمد دمشقی رسول نما رسول شاہی بن عبد الحمید روحانی مجتہد رسول شاہیان | تاریخ ۱۱ شوال سنہ ۱۱۰۳ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب دمشق مین آپ پیدا ہوئے بروایت عبد الحمید روحانی | تاریخ ۱۴- ماہ رجب سنہ ۱۲۱۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت نصف شب حضرت نعمت شاہ سے دمشق مین خلافت حاصل کی بموجب بیان حضرت محمد عبد الحنیف لکہا گیا | تاریخ ۲۵- رجب سنہ ۱۲۳۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار شریف صحرا فیروزپور مین ہے بموجب بیان حضرت محمد حنیف یہ روایت لکہی گئی- | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت محمد عبد الحنیف رسول نما رسول شاہی ایک اور خلیفہ اصغر دو ہو- روحی بیعت یعنی فیضان باطنی اول حضرت سید عالم صلعم مرتبہ جبروت مین اور پہر حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے مرتبہ مثال مین حاصل ہے ان حضرت کو بہی مرتبہ روح جذبیہ بدرجہ اتم عروج تہا- |
| حضرت نعمت شاہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ شوال سنہ ۱۱۰۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد فتحپور مین آپ پیدا ہو از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴- ماہ رجب سنہ ۱۲۰۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت داؤد مصری سے کابل خاص مین خلافت پائی بقول حضرت محمد عبد الحنیف رح | تاریخ ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱۲۲۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک دہلی کہنہ مین ہے- راوی اس بیان کے حضرت محمد عبد الحنیف ہین | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر حضرت وقا یا محمد دمشقی رسول نما رسول شاہی مجتہد صرف ایک ہو- ان حضرت کو مرتبہ روح جذبیہ مین عروج تام و کمال حاصل تہا |
| حضرت شاہ داؤد مصری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ذیقعدہ سنہ ۱۱۰۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب بغداد شریف مین آپ پیدا ہوئے یہ قول آپکے والد ماجد کا ہے از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ شعبان سنہ ۱۲۰۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت شیخ حبیب مصری ابدال روحی سے خیرا باد مین خلافت پائی بقول حضرت محمد عبد الحنیف رح | تاریخ ۲۷- ماہ ذیحجہ سنہ ۱۲۱۱ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت ظہر مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا آمدہ مین ہے از تاریخ بیاض حیرت خذبیہ | ان حضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین صرف ایک حضرت نعمت شاہ ہوے- روحی بیعت یعنی فیضان باطنی آپ کو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے مرتبہ جبروت مین حاصل ہے ان حضرت کو بہی مرتبہ روح جذبیہ مین کمال عروج ہوا |

<table>
<tr><td>حضرت شاہ شیخ حبیب مصری ابدال روحی رحمۃ اللہ علیہ</td><td>تاریخ ۲ ماہ رمضان ۸۰۰ھ ہجریہ میں بروز پنجشنبہ وقت اشراق مصر میں آپ پیدا ہوئے اور آپکے والد ماجد راوی ہیں از ظہرت نامہ</td><td>تاریخ ... ماہ ... ۹۰۱ھ ہجریہ میں ... [illegible] ... شیخ ... اسمعیل اودہی ... فیض ... خلافت ... از تاریخ ... حیرت جذبیہ</td><td>تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۹۲۱ھ ہجریہ میں بروز شنبہ وقت تہجد مرتبہ لاہوت میں آپنے وفات پائی مزار آپکا شاہ توبت پر ہے - از بیاض حیرت جذبیہ</td><td>آنحضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت محمد اودہی ہیں جو صرف ایک ہوئے اور عروج روح جذبیہ کا تمام و کمال حاصل تھا - بہت روحی فیضان باطنی آپکو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہے</td></tr>
<tr><td>حضرت شیخ محمد اسمعیل اودہی رحمۃ اللہ علیہ</td><td>تاریخ ۱۱ ماہ شعبان ۸۰۰ھ ہجریہ میں بروز پنجشنبہ وقت بعد تہجد فیض آباد میں آپ پیدا ہوئے آپکے والد کی روایت کی - از ظہرت نامہ</td><td>تاریخ ۷ ماہ صفر ۹۰۰ھ ہجریہ میں روز چہارشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شاہ مرتضی آنند رحمۃ اللہ علیہ سے لاہور میں خلافت پائی - از بیاض انیس الکرامین</td><td>تاریخ ۲۱ ماہ رمضان ۹۱۷ھ ہجریہ میں روز شنبہ قبل مغرب آپنے وفات پائی مرتبہ لاہوت مزار فیض آباد میں ہے - از بیاض حیرت جذبیہ</td><td>خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں آپکے حضرت حبیب مصری ابدال روحی صرف ایک ہوئے - روحی بہت فیضان باطنی آپکو حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہے - اور مرتبہ عروج روح جذبیہ کا بکلی حاصل ہوا -</td></tr>
<tr><td colspan="5">۸ حضرت شاہ مرتضی آنند رح ۹ حضرت سید رزاق پاک رح ۱۰ حضرت شاہ الہداد عارف رح (ان تینوں حضرات والا صفات کا مفصل حال صفحہ ۱۸۷ میں تحریر ہو گیا ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق صرف اسقدر حال ہے کہ حضرت شاہ الہداد رح نے تاریخ ۳ ماہ رجب ۸۴۹ھ ہجریہ میں بروز جمعہ وقت فجر حضرت بہاؤالدین پیران شاہ رحمۃ اللہ علیہ بندگی سے سلسلہ خاص کی خلافت حاصل کی - اور اس سلسلہ میں موافق کیفیت سلسلہ ہذا کے تینوں حضرات کو مرتبہ روح جذبیہ میں عروج تمام کمال حاصل تھا - از مکتوب نطاب غنود العارفین -</td></tr>
<tr><td>۱۱ حضرت بہاؤالدین پیران شاہ بندگی رحمۃ اللہ علیہ</td><td>تاریخ ۷ ماہ صفر ۷۶۷ھ ہجریہ میں بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد نماز بصرہ میں آپ پیدا ہوئے - آپکے والد ماجد راوی ہیں از تواریخ ظہرت نامہ</td><td>تاریخ ۲ ماہ شوال ۸۴۷ھ ہجریہ میں روز جمعہ وقت مغرب بعد حضرت شاہ منجن گنجن گوشہ نشین رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف میں خلافت پائی - از مکتوب نطاب کریم الواعظین</td><td>تاریخ ۱۱ ماہ رمضان ۹۰۳ھ ہجریہ میں بروز شنبہ وقت اشراق مرتبہ لاہوت میں آپنے وفات پائی مزار شریف جدہ میں ہے - از غنود العارفین</td><td>خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شاہ الہداد عارف رح اس سلسلہ خاص میں ایک ہوئے - آنحضرت کو کیفیت روح جذبیہ کا عروج اتم تھا - اور حضرت تین پہر کامل حبس دم کرتے تھے -</td></tr>
<tr><td colspan="5">۱۲ حضرت سید شاہ منجن گنجن گوشہ نشین رح (آنحضرت کا حال صفحہ ۱۸۷ میں مندرج ہے) اور اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ آنحضرت نے تاریخ ۱۲ ماہ رجب ۸۰۱ھ ہجریہ میں بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شاہ محمد گوشہ نشین سے گجرات میں خلافت حاصل کی آنحضرت کو کیفیت روح جذبیہ میں عروج اتم تھا - خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں آنحضرت سے حضرت شاہ بہاؤالدین پیران شاہ رح ایک ہوئے - از کریم الواعظین</td></tr>
<tr><td>۱۳ حضرت شاہ محمد گوشہ نشین بحرانی رحمۃ اللہ علیہ</td><td>تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ ۷۰۳ھ ہجریہ میں بروز دوشنبہ وقت قبل عصر بلخ میں آپ پیدا ہوئے - آپکے والد راوی ہیں - از ظہرت نامہ</td><td>تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۷۶۵ھ ہجریہ میں بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب حضرت ابو اسحاق مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے بصرہ میں خلافت پائی - از ذوق الحق و ظہرت نامہ</td><td>تاریخ ۱۵ ماہ رمضان ۹۰۰ھ ہجریہ میں بروز شنبہ وقت بعد تہجد مرتبہ لاہوت میں وفات پائی مزار مبارک احمد آباد گجرات میں ہے - از کریم الواعظین</td><td>خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت سید شاہ منجن گنجن گوشہ نشین اس سلسلہ خاص میں صرف ایک ہوئے - یہہ حضرت علو العزم و اعلی مرتبہ کیفیت روح جذبیہ میں رکھتے تھے اور عروج کیفیت کا آپکو اتم تھا</td></tr>
</table>

اور انحضرت کو بعیت روحی و فیضان باطنی سات مرتبہ حضرات مندرجہ ذیل سے حاصل ہوئی - اول حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بعد کو حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ واصحابہ وسلم سے اور پہر حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے اور اون کے بعد حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے اور اون کے بعد حضرت سید احمد کبیر رحمۃ اللہ علیہ سے بعدہٗ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور پہر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے ۱۴ حضرت ابو اسحاق مغربی ۱۵ حضرت داؤد قریشی (ان دونون حضرات کا مفصل احوال صفحات ۸۷ و ۸۸ مین قلمبند ہے) صرف اس سلسلہ کی متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان دونون حضرات کو کیفیت روح جذبیہ مین عروج اتم تہا اور حضرت داؤد قریشی نے تاریخ ۲۴ صفر سنہ ۸۱۴ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر اس سلسلہ خاص کی خلافت حضرت شیخ راغو اقبال رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ شریف مین حاصل کی - از مکتوب نطاب اسودی ظہور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ حضرت شیخ راغو اقبال بن فہیم الدین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۴ شوال سنہ ۷۲۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب کرشک مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۸۱۲ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر حضرت کبیر الحسن رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ شریف مین خلافت حاصل کی - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴ ذوالقعدہ سنہ ۹۲۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت زوال آپنے وفات پائی مزار مبارک بخارا مین ہے - از مکتوب نطاب اسودی ظہور | انحضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص کے حضرت داؤد قریشی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہین اور آپکو کیفیت مرتبہ روح جذبیہ مین کمال حاصل ہوئی |
| ۱۷ حضرت شاہ کبیر الحسن جیو رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ شعبان سنہ ۶۴۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد دہلی کہنہ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے والد ماجد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ ۸۰۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح حضرت مخدوم نصیر الدین خاکی جہانیان رحمۃ اللہ علیہ سے فتحپور مین خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۸۴۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا کوفہ مین ہے - از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے راغو اقبال رحمۃ اللہ علیہ صرف ایک ہوئے انحضرت کو عروج وحدت روح جذبیہ کا اتم تہا اور گیارہ مرتبہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے روحی بعیت و فیضان باطنی حاصل ہوئے |
| ۱۸ حضرت مخدوم نصیر الدین خاکی جہانیان رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۴ شعبان سنہ ۶۵۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قریب عصر دہلی مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے والد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ ماہ شوال سنہ ۷۵۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت صبح بعد نماز حضرت سید جلال احمد اکبری رحمۃ اللہ علیہ سے بلخ مین خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ رمضان سنہ ۸۱۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب ... آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا فتحپور قریب آگرہ قریب حضرت سلیم چشتی کے ہے - از ظہرت نامہ | انحضرت کے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت کبیر الحسن رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے آپکو عروج مرتبہ روح جذبیہ مین کمال تہا - اور تین بار عالم مثال مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے روحی بعیت و فیضان باطنی حاصل ہوئے |
| ۱۹ حضرت سید جلال احمد اکبری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۴ شعبان سنہ ۶۲۴ ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا بمقام قصبہ ... نجد مین آپ پیدا ہوئے - بقول والد از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ محرم سنہ ۶۸۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت شب حضرت سید احمد کبیر قریشی بن نظام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ شریف مین خلافت حاصل کی - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ صفر سنہ ۸۱۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق بعد نماز مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک آپکا بلخ مین ہے - از مکتوب نطاب عین العرفی | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے حضرت مخدوم نصیر الدین خاکی جہانیان رحمۃ اللہ علیہ صرف ایک ہوئے یہہ حضرت اس سلسلہ مین مرتبہ روح جذبیہ عروج وحدت مین کمال رکہتے تہے - |

| نام | پیدائش | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ حضرت سید احمد کبیر قریشی بن نظام احمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شوال ۵۱۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بمقام بغداد شریف آپ پیدا ہوئے - راوی اسکے آپکے والد حضرت نظام احمد ہین از ظہرت نامہ | اول خلافت تاریخ ۲ رجب ۵۳۱ھ ہجری مین - اور دوسری خلافت ۳ محرم ۵۷۱ھ ہجری مین - اور تیسری خلافت ۱۷ صفر ۵۸۶ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت بعد عصر بمقام صحرا نجد حضرت شیخ رکن الدین کریمی سے حاصل کین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ صفر ۶۰۹ھ ہجری مین بروز جمعہ قبل نماز مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار شریف طائف مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت سید جلال احمد اکبری رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے - یہ حضرت بھی سلسلہ خاص مین مرتبہ روح جذبیہ عروج وحدت کے بادشاہ ہے |
| ۲۱ حضرت شاہ رکن الدین کریمی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ ذی الحجہ ۵۰۳ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد دا ہین مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ محرم ۵۱۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب بعد نماز حضرت ابو الفتح ثمنانی رح سے بغداد شریف مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ شعبان ۵۹۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر آپنے مرتبہ جبروت مین وفات پائی مزار مبارک صحرای نجد مین ہے از ظہرت نامہ | یہ حضرت عروج مرتبہ روح جذبیہ مین طاق شہرہ آفاق ہے اور خلیفہ اکبران حضرت سے اس سلسلہ خاص مین حضرت سید احمد کبیر قریشی بن نظام احمد ہوئے |
| ۲۲ حضرت ابو الفتح ثمنانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ شعبان ۵۶۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق بخارا مین آپ پیدا ہوئے - راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ رمضان ۶۰۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت بہاؤالدین ذکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ سے گجرات مین خلافت پائی از ظہرت نامہ و مکتوب نطاب معین العلم | تاریخ ۱۴ شوال ۶۱۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر مرتبہ لاہوت مین آپنے وفات پائی مزار مبارک دہلی کہنہ مین ہے از ظہرت نامہ | ان حضرت کیفیت روح جذبیہ مین عروج احدیت صرفہ کا اتم تہا اور ۲۳ مرتبہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اور بعد کو حضرت سید عالم صلعم سے روحی جہت یعنی فیضانِ باطنی حاصل تہی اور خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت رکن الدین رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے |

۲۳ - حضرت بہاؤالدین ذکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ - ۲۴ حضرت شاہ شہاب الدین سہروردی ۲۵ حضرت شاہ ضیاء الدین ابو نجیب سہروردی ۲۶ حضرت شاہ وجیہ الدین سہروردی ۲۷ حضرت شاہ محمد بن عبد اللہ معروف بہ عمویہ ۲۸ حضرت شاہ احمد اسود صاحب دینیوری (ان چہ حضرات کا حال صفحہ ۱۰۳ - ۱۰۴ مین قلمبند ہے) ۲۹ حضرت خواجہ علو ممشاد دینیوری (آپ کا حال صفحہ ۴۶ مین رقم ہے) ۳۰ حضرت شیخ الشیوخ شیخ جنید بغدادی رح ۳۱ حضرت خواجہ سری سقطی رح ۳۲ حضرت خواجہ معروف کرخی (ان تین حضرات کا حال صفحہ ۲۱ مین تحریر ہے) ۳۳ حضرت خواجہ بایزید بسطامی طیفور شامی رح سلطان العارفین (آپ کا حال صفحہ ۵۶ مین لکہا ہے) ۳۴ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوت (آپ کا حال صفحہ ۵۰ مین تحریر ہے) ۳۵ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ (آپ کا حال صفحہ ۸ مین رقم ہے) ۳۶ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (آپ کا حال صفحہ ۹ مین رقم ہے) ۳۷ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ والہ وسلم (حضور سرور عالم کا حال صفحہ ۱ مین رقم ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت اور ہے کہ یہ نسبت روح جذبیہ عروج وحدت حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے منتقل ہوکر سینہ بسینہ حضرت بہاؤالدین ذکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کو پہونچی اور حضرت بہاؤالدین سے حضرت ابو الفتح ثمنانی رحمۃ اللہ علیہ کو اور حضرت ابو الفتح رح سے سینہ بسینہ اس فقیر مولف تواریخ کو حصول ہوئی - اور اب فقیر اس کیفیت عروج وحدت روح جذبیہ مین بطفیل غلامی حضرات اساتذہ کمال اتم رکہتا ہے اور اس کیفیت کا صاحب اجازت ہے کہ جس طالب صادق و اصل مرشد کو چاہے عطا کرے یا نکرے -

# فصل ہفتم ذکر سلسلہ شاکریہ آزادیہ حسنیہ ہفتم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو کیفیت نفس انتقالی اس سلسلہ مین تعلیم کیجاتی ہے اور یہ سلسلہ خاص یہی کیفیت رکہتا ہے چنانچہ جس قدر حضرات سلسلہ ہذا صاحب سلسلہ ہوے اسی کیفیت کے حاکم ہوے اور اسی کیفیت مین اونکو برزخ اتم ہوکر معرفت الہی حاصل ہوئی اور اس کیفیت کی تفصیل یہہ ہے کہ بعد مجاہدہ طالب صادق واصل مرشد کو تعلیم نفس انتقالی کیجاتی ہے جب اس کیفیت کی مشق کامل ہوجاتی ہے تو طالب صادق واصل مرشد مندرجہ ذیل پانچ قسم نفس انتقالی پر قادر ہوجاتا ہے اور وہ پانچ قسمین یہہ ہین **قسم اول** طالب صادق اس امر کا مختار ہوجاتا ہے کہ نفس کو انتقال کرکے بجسم روحانی جیسا فعل چاہے کرادے **قسم دوم** طالب مولا واصل مرشد اسبات کا مجاز ہوجاتا ہے کہ اپنی طالب کے نفس انتقالی کرکے جیسا قول چاہے کرالے **قسم سوم** طالب صادق اس کیفیت کا حاکم ہوجاتا ہے کہ عالم رویا مین جس متنفس کو چاہے بذریعہ نفس انتقالی جسطرح کی صورت چاہے بناکر دکہادے **قسم چہارم** واصل مولا کو اختیار رہتا ہے کہ بذریعہ نفس انتقالی جس منکر و منافق و مرتد شریعت و طریقت کو خواہ بصورت خواہ بےصورت بحکم حضرت سرور عالم صلعم کے ضرب پہونچا سکتا ہے **قسم پنجم** طالب حق کو مقدرت کلی حاصل ہوجاتی ہے کہ جسوقت چاہے بذریعہ نفس انتقالی و بقوت روحانی خانہ کعبہ مین نماز خود ادا کرے اور دوسرے کو بہی کرادے اور روضہ اقدس حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم پر جاکر تین سجدے اور رسات طواف تعظیمی ادا کرادے **چنانچہ** حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری شہنشاہ ہندالولی رحمتہ اللہ علیہ اپنی مکتوب نطاب احدیت المعارف مین ارقام فرماتے ہین کہ جب میرے حضرت شیخ نے بذریعہ نفس انتقالی و قوت روحانی نماز کعبہ مجہکو تعلیم فرمائی تو بعد گذرنے مدت بارہ برس کے جب میرا ارادہ ہوتا کہ خانہ کعبہ مین نماز روحانی پڑہون تو خانہ کعبہ خود میرے پاس آجاتا اور مین اوس مین نماز ادا کرتا تہا پس یہی کیفیت جمیع حضرات سلسلہ ہذا کو اس سلسلہ مین حاصل ہوتی ہے اور آئندہ ہوتی رہیگی اور بافضل حضرت واحدیت یہ فقیر اب اس کیفیت کا صاحب مجاز ہے اور ان پانچون قسم کی کیفیت پر قادر ہے لَیْسَ الْخَبَرُ کَالْمُعَایَنَۃِ جس خدا دوست کو اس کیفیت کی طلب ہو وہ طلب صادق پیدا کرکے میدان طلب مین آوے خلافت و اجازت حاصل کرکے اس کیفیت کا لطف اوٹہاوے اور کیفیت مفصل حضرات سلسلہ ہذا کی یہہ ہے ۔

---

بیان فقیر شاہ محمد محسن صابری چشتی قدوسی حنفی شاکریہ مولف تواریخ ہذا۔ (اس فقیر کا مفصل حال صفحات ۲۴۔ و ۳۴۴ و ۳۵۰ مین درج ہوگیا ہی) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ اس فقیر نے تاریخ ۲۳ ذیقعدہ ۱۲۶۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت مولانا غریب شاکر آزاد رحمتہ اللہ علیہ سے صحرائے اینٹہ مین قریب دریا گہاگرہ بیعت ارشاد نفس انتقالی با اجازت حاصل کی ۔ چونکہ یہہ فقیر خلافت صابری شہنشاہی قبلا حاصل کرچکا تہا اور مجاہدہ بحکم باطن اکتیس ۳۱ سال کرچکا تہا اور بحکم حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم یہہ سلسلہ کہ مرفوع الاجازت تہا حضرت موصوف سے حاصل کرنے آیا تہا جسوقت کہ حضرت ممدوح سے ملازمت حاصل ہوئی فرمایا کہ تیرا ہی انتظار تہا اور اب ہمارا زمانہ قریب اگیا ہے بعد چند روز کے ان حضرت نے اس فقیر کو اجازت اکبری مرفوعی موصوفہ سے مع خلافت نامجات و تبرکات وغیرہ عطا فرماکر سرفرازی بخشی اور جسقدر کیفیت اور تعلیم سلسلہ ہذا کی تہی تہوڑے عرصہ مین اس فقیر مین مستولی فرمادی اور چند مراتب باطنی و کیفیات معمولی کہ وہ بموجودگی ان حضرت کے منحصر تہے طے کرادی اور بعدہ بموجب قاعدہ خاندان مرفوعی آپنے حجاب کرجانے کی تعلیمات ارشاد فرمائین اور روبروی فقیر اس عالم سے حجاب کیا باقی مفصل کیفیت مکتوب نطاب احدیت الواحدیت تصنیف فقیر مین درج ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ حضرت مولانا غریب شاکر آزاد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ شوال سنہ ۱۲۰۳ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت فجر پٹیالہ میں آپ پیدا ہوئے۔ گو راوی اس روایت کی ہونہنگر اور پوکھر ان محمد کثیر العمر جابس دم ہیں۔ از مکتوب لطایف واحدیت الواحدیت | تاریخ ۲۲ ماہ صفر سنہ ۱۲۲۲ ہجری میں بروز جمعہ وقت مغرب حضرت مولانا سیف الدین رحمۃ اللہ علیہ سے کانگڑہ میں خلافت و اجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ منقول از خلافت نامہ مولانا غریب شاکر | تاریخ ۱۱ محرم سنہ ۱۲۶۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت ظہر ہوجگی فقیر مولف تو اریخ آپ نے وفات پائی مزار مبارک صحرائی پنڈ قریب دریا گہاگرہ کے ہے راوی این بعد ازات فقیر مولف، مکتوب لطایف احدیت الواحدیت | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں انحضرت سے یہ فقیر مولف تو اریخ ہذا ایک ہوا اور یہ حضرت کیفیت نفس انتقالی حاکم ہے۔ یہ سلسلہ کوہستان پنجاب میں جاری ہے اور اس سلسلہ میں رسمی بیعت نہیں حاصل ہوتی ہے۔ خلیفہ اکبر بجز ایک کے اور کوئی نہیں ہوا۔ |
| ۳ حضرت مولانا سیف الدین کشمیری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ رمضان سنہ ۹۹۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عشا کشمیر میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والدین۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۷ صفر سنہ ۱۰۲۸ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب حضرت مولانا عبد الحق جامی رحمۃ اللہ علیہ سے لاہور میں خلافت و اجازت نفس انتقالی پائی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ رجب سنہ ۱۲۲۷ ہجری میں بروز شنبہ وقت زوال وفات پائی مزار مبارک کانگڑہ میں ہے۔ یہ حضرت وہ ہیں جو ہمیشہ کرتے تھے۔ انحضرت نے حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کر کے فیض وراثت پائی۔ زبانی مولانا غریب شاکر کے فقیر مولف کو واضح ہوا۔ | انحضرت سے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت مولانا غریب شاکر آزاد رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ یہ حضرت بھی اس سلسلے کی کیفیت میں ایک ہی ہوئے۔ اور آپ سے ۲۳ خرقے صادر ہوئے۔ اور وہ مندرج مکتوب لطایف میں ہیں۔ |
| ۴ حضرت مولانا عبد الحق جامی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ ماہ صفر سنہ ۹۵۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت ظہر مقام طہار میں آپکی ولادت ہوئی۔ راوی اسکے آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۶ ذیقعدہ سنہ ۹۹۶ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت شیخ محمد فضل اللہ لاہوری رحمۃ اللہ علیہ سے لاہور میں خلافت و اجازت نفس انتقال حاصل کی۔ از مکتوب لطایف اسرار حقیقت | تاریخ ۲ رمضان سنہ ۱۰۲۹ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت شب وفات پائی مزار مبارک بیران پور میں ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر انحضرت سے حضرت مولانا سیف الدین کشمیری رحمۃ اللہ علیہ صرف ایک ہوئے۔ انحضرت کو بھی اس سلسلے میں کمال حاصل تھا۔ اور آپ سے بھی ۱۲ خرقے ظہور میں آئے۔ |
| ۵ حضرت شیخ محمد فضل اللہ لاہوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ صفر سنہ ۸۷۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت اشراق ترکستان میں آپ پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ رجب سنہ ۹۶۹ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ حضرت محمد غوث گوالیاری رحمۃ اللہ علیہ سے سوسمار میں خلافت و اجازت نفس انتقالی پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ربیع الآخر سنہ ۱۰۰۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر آپ نے وفات پائی مزار مبارک اندرجان میں ہے۔ از مکتوب لطایف اکامر حقیقت سے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں انحضرت سے حضرت مولانا عبد الحق جامی خلیفہ اکبر ایک ہوئے۔ یہ حضرت سلسلہ ہذا کے صاحب کمال تھے۔ اور خرقے آپ سے ۲۷ صادر ہوئے۔ |

۶۔ حضرت محمد غوث گوالیاری (انحضرت کا مفصل حال صفحہ ۱۱۱ میں قلمبند ہے) صرف اس سلسلہ کی متعلق یہ کیفیت ہے کہ انحضرت نے تاریخ ۱۴ صفر سنہ ۹۶۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت بعد تہجد بمقام گوالیار محفل مشائخین میں یہ خلافت سوم حضرت علاؤ الدین اودہی رحمۃ اللہ علیہ سے بکیفیت و اجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ اور خوارق آپ سے اس سلسلہ میں ۱۲ صادر ہوئے۔ اور کیفیت سلسلہ ہذا میں آپ طاق تھے۔ اور اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ محمد فضل اللہ لاہوری رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ از تواریخ ظہرت نامہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ علاؤالدین اودہی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ محرم سنہ ۹۲۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد کاکوری مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ محرم سنہ ۹۶۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب حضرت شیخ وجیہ الدین گجراتی رحمتہ اللہ علیہ سے نفس انتقالی اور اجازت کی خلافت بمقام احمدآباد گجرات حاصل کی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ شوال سنہ ۹۹۸ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب وفات پائی۔ مزار مبارک آپکا فیض آباد مین ہے۔ از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت محمد غوث گوالیاری رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوے آنحضرت کی کیفیت بیمثل تہی اور خرقے ۲۲ صادر ہوے۔ |
| حضرت شیخ وجیہ الدین گجراتی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۹۲۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر پوتا مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال سنہ ۹۵۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت شیخ نظام نارنولی رحمتہ اللہ علیہ سے بمقام احمدآباد گجرات خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ غرہ ماہ صفر سنہ ۹۹۸ ہجری مین بروز شنبہ وقت تہجد وفات پائی مزار مبارک احمدآباد گجرات مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت شیخ علاؤالدین اودہی ایک ہوے یہہ حضرت اپنی کیفیت مین لاجواب تہے آپسے خرقے ۲۹ صادر ہوے۔ |
| حضرت نظام نارنولی ابن شیخ جمال بنگالی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲ رمضان سنہ ۹۰۴ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر بمقام موضع سراوہ ملک پورب پیدا ہوے بقول والد۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ ماہ ربیع الآخر سنہ ۹۴۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ داؤد چینی رحمتہ اللہ علیہ سے شیرگڈہ مین خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ذیحجہ سنہ ۹۹۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار شریف الہ آباد مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت وجیہ الدین گجراتی رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوے اور یہہ حضرت اپنی کیفیت مین بیمثل ہوے اور خوارق ۲۵ ظہور مین آئے۔ |
| حضرت شیخ داؤد چینی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۷ صفر سنہ ۸۹۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر علاقہ نیپال مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ محرم سنہ ۹۳۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر قبل حضرت شیخ بہاؤالدین عرف شیخ سلیم چشتی فتحپوری رحمتہ اللہ علیہ سے فتحپور مین خلافت واجازت نفس انتقالی پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ رجب سنہ ۹۴۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز وفات پائی مزار مبارک بمقام شیرگڈہ نواح نیپال وچین مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ نظام نارنولی رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوے آنحضرت سے خوارق ۴۳ صادر ہوے یہہ حضرت اپنی کیفیت مین دوسرا مثل نہین رکہتے تہے۔ |
| حضرت شیخ بہاؤالدین عرف شیخ سلیم چشتی فتحپوری رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۵ ذیحجہ سنہ ۸۸۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر دہلی کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ صفر سنہ ۹۲۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ عبد السلام ادہن قلندر جونپوری رحمتہ اللہ علیہ سے جونپور مین خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ رمضان سنہ ۹۷۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک فتحپور سیکری قریب اکبرآباد مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین آنحضرت کے خلیفہ اکبر حضرت شیخ داؤد چینی رحمتہ اللہ علیہ ہوے آنحضرت کی کیفیت بہی نہایت کامل ہے۔ اور خرقے آپسے ۱۲ صادر ہوے۔ |

۱۲ حضرت شیخ عبد السلام ادہن قلندر جونپوری (آنحضرت کا حال صفحہ ۱۳۹ مین مندرج ہوگیا) اور اس سلسلہ کی متعلق یہہ کیفیت ہے کہ آنحضرت نے تاریخ ۱۷ ماہ رمضان سنہ ۸۸۴ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر حضرت شیخ علی متقی رحمتہ اللہ علیہ سے قندہار مین خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی اور مثل اپنے شیخ کے اس کیفیت مین ہوگئے اور خرقے بہی آپ سے اکیس صادر ہوے اور خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ بہاؤالدین عرف شیخ سلیم چشتی فتحپوری رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوے۔ از ظہرت نامہ

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳ حضرت شیخ علی متقی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲، صفر سنہ ۸۸۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت صبح صادق مانکپور مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والدین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۹۱۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال بعد حضرت سید امیر علی قوام رحمتہ اللہ علیہ سے ترکستان مین خلافت مذکور پائی ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۰ شوال سنہ ۹۷۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک مدینہ منورہ مین ہے ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد السلام اودہی قلندر جونپوری رح ایک ہوے۔ یہ حضرت اپنی حال مین یکتای زمانہ تہے اور خوارق آپسے ۱۲ صادر ہوے جو مندرج مکتوبات نطاب تہے |
| ۱۴ حضرت امیر سید علی قوام رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۷، ربیع الاول سنہ ۸۴۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب قبل نماز خراسان مین آپ پیدا ہوے۔ راوی آپکے والدین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذیحجہ سنہ ۸۶۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد نماز ظہر حضرت مولانا شمس الدین رومی سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت مذکور پائی۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ رمضان سنہ ۹۵۰ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت تہجد آپنے وفات پائی مزار مبارک آپکا حوالی مواضعات جونپور مین ہے ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر ان حضرت کے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ علی متقی رح ایک ہوے اور آپ کی کیفیت لاجواب تہی اور ۲۷ خوارق آپسے صادر ہوے جو مندرج مکتوب نطاب ہے |
| ۱۵ حضرت مولانا شاہ شمس الدین رومی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شعبان سنہ ۸۲۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت شب قلعہ تمنی مین آپ پیدا ہوے بروایت آپکے والد کے ظہرت نامہ سے نقل کیا | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۸۵۸ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت مولانا جلال الدین یونانی رح سے استنبول مین خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی ازمکتوب نطاب مشاہدہ عجائب ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ رمضان سنہ ۹۰۴ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر آپنے وفات پائی۔ مزار مبارک گاذرگاہ مین ہے ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت امیر سید علی قوام رح ایک ہوے۔ یہ حضرت اپنی کیفیت مین بےمثل تہے اور ۲۵ خوارق آپسے ظہور مین آئی جو مندرج مکتوبات نطاب سے ہے |
| ۱۶ حضرت مولانا جلال الدین یونانی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ربیع الاول سنہ ۷۳۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد مغرب یوقان مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال سنہ ۷۷۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند رحمتہ اللہ علیہ سے خلافت واجازت نفس انتقالی حاصل کی ازمکتوب نطاب نقوۃ القدرت | تاریخ ۱ ذیقعدہ سنہ ۸۶۲ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر آپنے وفات پائی مزار مبارک خوزستان مین ہے اور مکتوب نطاب مشاہدہ عجائب ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت مولانا شمس الدین یونانی ایک ہوے ان حضرت کا بہی کمال حال مثل شرح بالا کے ہے اور ۲۱ خوارق آپسے صادر ہوے جو مندرج مکتوب نطاب سے ہے |

۱۷ حضرت مشکلکشا خواجہ بہاؤالدین نقشبند انوار ذاتی رح ۱۸ حضرت سید امیر کلال رح ۱۹ حضرت خواجہ سماسی رح ۲۰ حضرت خواجہ علی رامتنی رح ۲۱ حضرت خواجہ محمود ابوالخیر فغنوی رح ۲۲ حضرت خواجہ عارف ریوگذہی رح ۲۳ حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی رح ۲۴ حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رح ۲۵ حضرت خواجہ ابوالعلی فارمدی رح ۲۶ حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رح ۲۷ حضرت شاہ ابوسعید اعرابی رح ۲۸ حضرت خواجہ عبد اللہ مغربی محمد رحمتہ اللہ علیہ (حضرت خواجہ نقشبند سے حضرت مغربی محمد رح تک ۱۲ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۱۶۲ و ۱۶۳ و ۱۶۴ مین درج ہوگیا ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق اتنی کیفیت اور ہے کہ ان حضرات نے اپنی اپنی خلافتون کے ساتہہ اس سلسلہ کی خلافت مع اجازت نفس انتقالی بہی حاصل کی۔ اور علاوہ اپنے سلسلہ کے اس سلسلہ خاص کے متعلق اکیس اکیس ۲۱ ۲۱ خوارق بہی ظہور مین آئی جو مندرج مکتوبات نطاب ہے اور اس سلسلہ خاص مین حضرت عبد اللہ مغربی محمد نے حضرت شیخ الشیوخ شیخ جنید بغدادی رحمتہ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۲ ماہ صفر سنہ ۲۳۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب بغداد شریف مین خلافت باجازت نفس انتقالی حاصل کی۔ (ازسرامانی) ۲۹ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم ۳۰ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم رح ۳۱ حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک

تینوں حضرات مذکورہ بالا کا مفصل احوال صفحہ ۱۳ مین تحریر ہوگیا ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ علاوہ خلافت شہنشاہی ولایت کے ان حضرات نے خلافت با اجازت نفس انتقالی مع دیگر کیفیت مقررہ سلسلہ ہذا حاصل کی - اور خواجہ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ نے ۱۰ ماہ رجب ١٩٩ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے اس سلسلہ خاص کی خلافت باجازت نفس انتقالی حاصل کی ازمکتوب نطاب مدینۃ الاخرۃ

۳۲- حضرت خواجہ بایزید بسطامی طیفور شامی سلطان العارفین (ان حضرت کا حال مفصل صفحہ ۵۶ مین تحریر ہوگیا ہے) صرف اس سلسلہ خاص کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت بایزید بسطامیؒ نے حضرت خواجہ حبیب عجمیؒ سے تاریخ ۱۴ ماہ شوال ١٥٠ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر خلافت باجازت نفس انتقالی مع دیگر کیفیات کے حاصل کی - از مکتوب نطاب صفات وحدت -

۳۳- حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوتؒ (ان حضرت کا حال صفحہ ۵۷ مین قلمبند ہے) علاوہ اوسکے اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ ان حضرت خواجہ حبیب عجمیؒ نے تاریخ ۱۷ ماہ صفر ٤٧ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصریؒ سے خلافت باجازت نفس انتقالی مع دیگر کیفیات کے حاصل کی اور اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت خواجہ بایزید بسطامی ایک ہوا اور اس سلسلہ خاص مین ۱۶ خوارق صادر ہوا از ذوق الوہ

۳۴- حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصریؒ (ان حضرت کا احوال صفحہ ۱ مین زیب صفحہ ہوگیا ہے) خاص اس سلسلہ کے متعلق یہ کیفیت ہے کہ ان حضرت خواجہ حسن بصریؒ نے تاریخ ۱۲ ماہ رمضان ۳۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز علاوہ اور کیفیات ظاہری و باطنی کے خلافت باجازت نفس انتقالی خاص حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل کی ازمکتوب نطاب قوی القدرت

۳۵- حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ (حضرت مولا کا احوال بالتفصیل صفحہ ۹ مین زیب صفحہ ہوچکا ہے) علاوہ اسکے اس سلسلہ کی نسبت یہہ بات قابل اظہار پای گئی کہ منجملہ اور نعمت ہای لاانتہا ہیہ کے یہہ نعمت بہی بنا بر اجرا اسلسلہ بکیفیت ہذا حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہوئی اور آپنے علیحدہ خلافت نفس انتقالی مع دیگر کیفیات وتعلیمات متعلقہ سلسلہ ہذا حاصل کی اور اوسوقت سے یہہ سلسلہ جاری ہوا -

۳۶- حضرت سید عالم باعث تخلیق آدم جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم (آپ کا حال صفحہ ۶ مین مندرج ہے)

## فصل ہشتم در احوال سلسلہ شیرازیہ سمیہ ہشتم

یہہ سلسلہ خاص پروازیہ اشغالیہ جاذب روح ہے اور ولایت کوہستانی مین جاری ہے اس سلسلہ کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو خلافت سلسلہ ہذا عطا کرکے روح سے شغل پرواز کراتے ہین دو پہر اس شغل شریف مین مشغول رہنا ہوتا ہے جسکے باعث شب کو عالم امثال مین طالب صادق کو معلوم ہوتا ہے کہ میرے جسم سے روح علیحدہ ہوئی اور اب جانب افلاک پرواز کیا چاہتی ہے بعدہ طالب کی روح کبہی اول آسمانپر اور کبہی دوسرے آسمانپر کبہی تیسرے کبہی چوتھے کبہی پانچوین کبہی چھٹے کبہی ساتوین آسمانپر - حتے کہ مرتبہ جبروت مین حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی مجلس مبارک مین داخل ہوجاتے ہے اور جب بخوبی اس شغل مین مشق ہوجاتی ہے اور یہ شغل شریف چوبیس ہزار مرتبہ ہونے لگتا ہے تو ہر روز باریابی مجلس عالی مین مع حضرات اساتذہ سلسلہ ہذا کی ہوتی ہے - اس فقیر مولف نے بہی شغل شریف ۱۶ ہزار مرتبہ ہر روز کیا اور دیدار مبارک مع مجلس مطہر کے پایا بعدہ آب آیدہ

تیم برخاست بحکم باطن کو جب اس سلسلے کے طے ہو گئے اس شغل شریف کو ترک کر دیا چنانچہ حضرات سلسلہ ہذا نے یہہ کیفیت
لا متناہی اسی طور سے حاصل کی ہے اور اب یہہ فقیر اس کیفیت کا صاحب مجاز ہے کہ جس طالب صادق کو چاہی اسکا بجو
کرا دے - اور کیفیت حضرات سلسلہ ہذا یہہ ہے -

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت مولوی محمد مسعود رح ۶ حضرت سید نبی شاہ میان بن سید محمود رح ۷ حضرت میران شاہ لاہوری رح (ان ساتون حضرات کا مفصل حال صفحات ۸۱ و ۸۲ و ۸۳ مین تحریر ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ انحضرت نے علاوہ خلافت مذکورہ کے اس سلسلہ کی خلافت بہی معہ دیگر کیفیات کی حاصل کی اور مذاق پرواز گی روح بعالم بالا بخوبی او نہائی اور اس سلسلہ مین حضرات مذکورہ بالا سے ستائیس ۲۷ خوارق بہی صادر ہوے اور اس سلسلہ مین روحی ہمیشن کسی حضرات کو حاصل نہین ہوئین - خاص اس سلسلہ مین حضرت میران شاہ لاہوری رح نے تاریخ ۱۰ ماہ شوال سنہ ۹۲ ہجریین بروز یکشنبہ وقت فجر حضرت خواجہ حافظ شمس الدین شیرازی رح سے فارس مین خلافت پروازیہ سلسلہ ہذا حاصل کی - از مکتوب نطاب مرآت البدر

| حضرت خواجہ حافظ شمس الدین شیرازی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۴ ماہ صفر سنہ ۷۰۶ ہجری کو بروز دوشنبہ وقت مغرب بخوزستان مین آپ پیدا ہوے - راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ شوال سنہ ۷۳۱ ہجریین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام قیصاریہ خلافت پروازیہ حاصل کی - از مکتوب نطاب امداد ظہرت | تاریخ ۱۲ ماہ صفر سنہ ۷۹۲ ہجریین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب آپ نے وفات پائی مزار مبارک شیراز ملک فارس مین ہے از مکتوب نطاب مخفی الکونین | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت میران شاہ لاہوری رحمۃ اللہ علیہ ہوے - اور ۲۷ خوارق آپ سے بہی صادر ہوے جو مندرج مکتوبات نطاب ہتے - |
|---|---|---|---|---|

۹ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رح ۱۰ حضرت شیخ ضیاء الدین ابو النجیب سہروردی رح ۱۱ حضرت شیخ وجیہ الدین سہروردی رح ۱۲ حضرت محمد بن عبد اللہ معروف بعموی رح ۱۳ حضرت شیخ احمد اسود دینوری رح ۱۴ حضرت شیخ علو ممشاد دینوری رح ۱۵ حضرت شیخ الشیوخ شیخ جنید بغدادی رح ۱۶ حضرت خواجہ سری سقطی اساس القضا بسرم رح ۱۷ حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک رح ۱۸ حضرت خواجہ داود طائی رح ۱۹ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوت رح ۲۰ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رح ۲۱ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ۲۲ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تک شمار ۱۴ حضرات ہین انکا احوال صفحات ۱۸۳ و ۱۸۴ مین مندرج ہے اور حضرت خواجہ علو ممشاد رحمۃ اللہ علیہ کا حال صفحہ ۴۷۶ مین تحریر ہے) اور انحضرات نے علاوہ خلافت اپنے اپنے خاندان کی اس سلسلہ خاص کی بہی خلافت پروازیہ حاصل کی -

" " " " " " " " " " " " " " " " " " " " " " " " "

# فصل نہم دربیان سلسلہ حریریہ منوریہ

یہہ سلسلہ خاص شمسیہ ارضی ہے اس سلسلہ کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو اول اس سلسلہ کی خلافت دیجاتی ہے پہر شغل شمسی ارضی تعلیم فرماتے ہین اور عرصہ گیارہ ماہ تک اس شغل شریف کو کراتے ہین جب اس شغل پر عبور ہو جاتا ہے تو طالب صادق کو یہہ مقدرت حاصل ہو جاتی ہے کہ زمین مع ہفت طبق کے صاف مثل آئینہ معلوم ہوتی ہے اور بعد کو جسکی نظر ہی صاف ہو جاتی ہے تو کشف القبور ہو جاتا ہے کہ جس اہل قبر سے چاہے ہر وقت ہین ملاقات کرے اور یہہ کیفیت کشف القبور تین برس کے عرصہ مین کما ینبغی حاصل ہو جاتی ہے اور اس فقیر مولف نے بھی گیارہ مہینے کامل اس شغل شریف کو کیا اور یہ کیفیت حاصل کی اب زمین بخوبی صاف نظر آتی ہے اور اب فقیر اس کیفیت کا صاحب اجازت ہے بشرط ہونے طالب صادق شاغل بر رخ واصل مرشد بمجاہدہ نفس مقرر کیفیت ہذا کے تعلیم کر سکتا ہے اس سلسلہ خاص کے کل حضرات کی ایسی کیفیت ہوی ہے جو بیان ہو چکی ہے - یہہ سلسلہ حضرت محمد حریر خلیفہ حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے جاری ہوا - اس سلسلہ مین لوگ مرید بہت ہوتے ہین مگر خلیفہ ایک ہی ہوتا ہے - اس سلسلہ کے حضرات کو روحی بیعت حاصل نہین ہوتی ہے اور خرقے ہر ایک حضرات سے خوارق بہت ہوے ہین اور یہہ سلسلہ کوہستان بغداد و عراق مین بہت جاری ہے - اور احوال حضرات سلسلہ کا یہہ ہے جو معروض تحریر مین آتا ہے -

١ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ٢ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ٣ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ٤ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ٥ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس بغدادی رح (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ٢٨ مین قلمبند ہے) صرف اس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ١٩ ماہ ذیقعدہ ٢٤٢ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عشا بعد نماز حضرت شیخ ابوالبیان رحمۃ اللہ سے ہرات مین خلافت پائی - خوارق اس سلسلہ خاص مین بہت ہوے - از انوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ ابوالبیان بن شیخ محفوظ تبریزی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٣ ماہ شوال سنہ ٤٢٢ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت اشراق خراسان مین آپ پیدا ہوے - آپکے والد ماجد راوی ہین ازظہرت نامہ | تاریخ ١٧ ماہ محرم سنہ ٤٦٩ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت فضل نیاز رحمۃ اللہ علیہ سے بخارا کہنہ مین خلافت شمسیہ ارضیہ حاصل ہوی - از ظہرت نامہ | تاریخ ٢٢ ماہ شعبان سنہ ٥٥١ ہجری مین بروز شنبہ وقت صبح صادق وفات پائی مزار شریف قریب ہرات ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے صرف ایک حضرت شاہ منور علی الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ ہوے - اور بہت خوارق آپ سے صادر ہوے - اور روحی بیعت وغیرہ حاصل نہین اس سلسلہ خاص مین کسی حضرت کو روحی بیعت نہین ہوی - |
| حضرت شیخ فضل نیاز رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ١٢ ذیحجہ سنہ ٣٨٩ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بخارا کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ - | تاریخ ١٧ ماہ رجب سنہ ٤١٩ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر یا بروز شنبہ وقت بعد مغرب حضرت شیخ ابوالمنصور رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت کیفیت شمسیہ ارضیہ ظہار مین حاصل کی - جہان ظہرت نامہ ناقل ہے | تاریخ ٣ ماہ شعبان سنہ ٤٨١ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت ابوالبیان رحمۃ اللہ علیہ صرف ایک ہوے - باقی احوال بشرح ایضاً |

# فصل دہم در احوال سلسلہ سعدیہ عملیہ فتوحاتیہ دہم

اس سلسلۂ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ جب عارف واصل مرشد کو بعطای خلافت سلسلہ ہذا تین شغل روحانی اور پانچ عمل خاص تعلیم فرمائی جاتے ہین بباعث برکت اعمال و اشغال شریفین کے فتوح غیبی جس مین نقصان دین ہرگز ہرگز منظور نہو بلکہ بتدریج لایق ضرورت حصول ہو حاصل ہو جاتی ہے بعدہ جب طالب صادق واصل مرشد حوایج دنیاوی سے بیفکر ہو جاتا ہے تو باطن کی تعلیم سے بہرہ مند کیا جاتا ہے جسکے سبب سے ایک برس چھ مہینے مین واصل حق ہو جاتا ہے اور چار سیر کا سیاح کرا دیا جاتا ہے اول سیر عروجی الی اللہ دویم سیر عروجی فی اللہ سوم سیر نزولی مع اللہ چہارم سیر نزولی من اللہ جب تک طالب ان ہر چہار سیر کا سیاح نہین ہو جاتا ہے تب تک کامل وصل حق نصیب نہین ہوتا ہے کیونکہ یہ چارون سیرین ولایت اور نبوت سے تعلق رکہتی ہین یعنے دو سیر عروجی ولایت سے اور دو سیر نزولی نبوت سے تعلق رکہتی ہین اور یہہ سلسلہ کوہستان ایران و شیراز اور خاص شہر شیراز مین کثرت سے جاری ہے اور مولف سے حضرت سعدی علیہ الرحمہ تک حضرات سلسلہ ہذا کو ایک ہی خلیفہ کرنیکا اختیار رہا ہے اور مرید بے شمار ہوی ہین اور اس سلسلہ مین ہر حضرات سے ۲۵ خوارق ہوے اور روحی بیعت سلسلہ ہذا مین کسی حضرات سلسلہ ہذا کو حاصل نہین ہوئی اور احوال مفصل حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے -

فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی سعدیہ مولف تواریخ ہذا **۲** حضرت شاہ محمد امیر قطب الدین صاحب حق نما **۳** حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ربانی **۴** حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین **۵** حضرت شاہ منور علی الہ آبادی غوث فقرانی (ان پانچون حضرات کا احوال ملاحظہ صفحہ ۲ سے ظاہر ہوگا) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ منور علی نے تاریخ ۱۲ ماہ صفر **۶۸۷** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ سعدی شیرازی سے [illegible] مین خلافت اعمالی و فتوحاتی و شغل روحانی حاصل کی اور چارون حضرات مذکورہ نے بہی اس سلسلہ مین خلافت اعمالی و فتوحاتی و شغل روحانی حاصل کی اور باقی کل کیفیت کہ ۲۵ خوارق ہونا اور روحی بیعت ہونا وغیرہ وغیرہ پیشانی پر تحریر ہے -

| حضرت شیخ مصلح الدین تخلص سعدی متوطن شیراز رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ شعبان **۵۹۵** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر شیراز ملک فارس مین آپ پیدا ہوے - راوی اس روایت کے آپکے والد حضرت عبد اللہ شیرازی ہین از ظہرت آ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب **۶۱۱** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بعد نماز حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اعمالی و فتوحاتی و اشغال روحانی حاصل کی - منقول از مکتوب لطائف امداد ظہرت | تاریخ ۱۱ شوال **۶۹۱** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت گذشتہ شب جمعہ کو وفات پائی مزار مبارک بیرون شہر شیراز ملک فارس مین ہے اور مکتوب لطائف آپکا بدر الجوابات ہے اور رضا خاص [illegible] | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین آپکے حضرت شاہ منور علی الہ آبادی ایک ہوا اور ان حضرت کو حضرت سید عالم کا دیدار مبارک بہی حاصل ہوا ہے اور ۲۵ خوارق صادر ہوے جو مفصل مکتوبات لطائف مین مندرج تہے - |
|---|---|---|---|---|

۷ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رح ۸ حضرت شیخ ضیاء الدین ابو نجیب سہروردی رح ۹ حضرت شیخ وجیہہ الدین سہروردی رح ۱۰ حضرت شیخ محمد بن عبد اللہ معروف بعموی رح ۱۱ حضرت شیخ احمد اسود دینوری رح ۱۲ حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری کون آباد سپرو ملایک رح ۱۳ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابو القاسم جنید بغدادی عبد اکرم رح ۱۴ حضرت خواجہ اسد الدین معروف کرخی کرم الافلاک ۱۵ حضرت خواجہ داؤد طائی رح ۱۶ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوت رح ۱۷ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رح ۱۸ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولا ۱۹ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تک شمار ۱۳ حضرات والا صفات رحمۃ اللہ علیہم ہین انکا احوال صفحات ۱۸۳ و ۱۸۴ کے ملاحظہ سے واضح ہوگا۔ صرف اس سلسلہ کی شعلق اتنی کیفیت ہے کہ انحضرات نے علاوہ اپنی علو العزمی خلافت کے اس سلسلہ کی خلافت اعمالی فتوحی و اشغال روحانی بہی حاصل فرمائی اور کل کیفیات مثل تحریر بالا انحضرات کو بہی حاصل تہین ــــ

# فصل یازدہم در ذکر سلسلہ خضرویہ ادہمیہ اصغری

یہہ سلسلہ خاص اصغری حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رح سے حضرت شفیق بلخی قدس سرہ نے حضرت ممدوح ہوتاہوا اجرا ہوا ہے۔ اس سلسلہ مین تعلیم اورادی و اشغالی ہوتی ہے جس سے طالب صادق واصل مرشد کے نفس مین طہارت و لطافت آجاتی ہے اور جب اس سلسلہ خاص کی خلافت عطا فرمائی جاتی ہے تو خلیفہ سیف زبان ہوجاتا ہے۔ اور اس سلسلہ مین شیخ وقت سوا اختیار ہے کہ وہ دو خلیفہ کرے خواہ ایک ہی خلیفہ کرے اور یہہ سلسلہ خاص کوہستان مکہ معظمہ مین بہت جاری ہے کہ امن فقیر کفشبردار جناب امیر نے جو اکثر اوپر بہی لکہا ہے اور آگے بہی لکہا جائیگا کہ فلان سلسلو کی فلان جگہہ کثرت اور برتاؤ ہی تو یہہ مخصوص چند سلسلو نمین لکہا ہے اوسکی وجہہ یہہ ہے کہ اول تو اس فقیر کا بچشم معائنہ ہے بلکہ جس جگہ جس سلسلے کی کثرت دیکہی اوس جگہہ اکثر طالبین کو اونہین سلاسل مین داخل اور مشرف بہ بیعت کیا دوسرے یہہ کہ یہہ خاندان بلاد ہندوستان مین مروج نہین ہین بنظر آگہی خاص و عام یہہ لکہدیا گیا ہے کہ فلان دیس مین مروج ہے اس سلسلہ مین روحی بیعت کسیکو حاصل نہوئی اور نہوتی ہے اور نہوگی یہہ کیفیت اس منصب پر حضرات نے مخصوص کردی ہے اور اس سلسلہ مین جو شیخ وقت ہوتا ہے اوس سے تمام عمر مین ۱۰ خوارق صادر ہوئے ہین۔ اور احوال حضرات سلسلہ ہذا یہہ ہے ــــ

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذو القوۃ المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بہیک سفے الواجد الوجود رحمۃ اللہ علیہ ۷ حضرت شاہ ابو المعالی صدمی رحمۃ اللہ علیہ ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل رحمۃ اللہ علیہ (اس فقیر مولف تواریخ سے

حضرت داؤد رحمۃ اللہ علیہ تک شمار اسمائے حضرات مین انکا احوال صفحات ۳۴۳ سے ۳۴۸ تک قلمبند ہو گیا) اس سلسلہ کے متعلق صرف اسقدر کیفیت ہے کہ آنحضرت مذکورہ بالا نے علاوہ دیگر کیفیات کے اس سلسلہ خاصکی خلافت اورادی و اشغالی بھی حاصل فرمائی اور کمال مراقبہ روحی مثل تحریر مذکور حاصل کئے۔ اور حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحمۃ اللہ نے تاریخ ۲۹ ماہ ربیع الآخر سنہ ۹۵۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد عصر حضرت امیر الدین بن وجیہہ الدین رح سے سہارنپور مین خلافت اورادی و اشغالی وغیرہ مذکور حاصل کی — از ظہرت نامہ

| اسمائے حضرات | ولادت | خلافت | وفات و مزار | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۹ حضرت امیر الدین بن وجیہہ الدین گجراتی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱ ماہ صفر سنہ ۹۱۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد خراسان مین آپ پیدا ہوے — آپکے والد ماجد راوی ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۸ ماہ رجب سنہ ۹۸۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر حضرت محمود درانی رحمۃ اللہ علیہ سے بدخشان مین خلافت اصغری اورادی و اشغالی پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ جمادی الاول سنہ ۱۰۴۲ ہجری بروز شنبہ وقت چاشت وفات پائی مزار مبارک سہارنپور مین ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اصغر یعنی اکبر اس سلسلہ خاص مین آپ سے حضرت شیخ داؤد گنگوہی رح ایک ہوے — روحی بیعت و خرقہ اس سلسلہ مین کسی حضرات کو نہین ہوے — خوارق آنحضرت کے ادبیح حضرت سلسلہ سے متر شح صادر ہوے جو مندرج مکتوبات لطائف ہے — نقل |
| ۱۰ حضرت محمود درانی بن ظہیر الدین ختلانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴ ماہ ذیحجہ سنہ ۷۹۸ ہجری مین بروز شنبہ وقت نصف شب بدخشان مین آپ پیدا ہوے — بموجب قول والد ماجد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر سنہ ۸۲۱ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد حضرت کرم علیم رحمۃ اللہ علیہ سے تبریز مین خلافت اصغری اورادی و اشغالی حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رجب سنہ ۹۹۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار شریف بجوار تبریز مین ہے یہ حضرت چار سال حبس دم کرتے تھے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین آپ سے حضرت امیر الدین رح ایک ہوے — باقی احوال بشرح تحریر مذکورہ بالا ہے |
| ۱۱ حضرت کرم علیم بن قاسم انوار رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۵ ماہ شوال سنہ ۷۰۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق کیو ایران مین آپ پیدا ہوے — بقول والد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان سنہ ۷۲۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال حضرت سلمان بن عبد اللہ ملتانی رحمۃ اللہ علیہ سے کرشک مین خلافت اصغری اورادی و اشغالی حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ محرم سنہ ۸۲۳ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح صادق وفات پائی مزار مبارک تبریز مین ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین آپ کے حضرت محمود درانی رح ہوے — باقی کیفیت بموجب تحریر مذکورہ بالا ہے |
| ۱۲ حضرت سلمان بن شیخ عبد اللہ ملتانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ رجب سنہ ۶۱۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت تہجد قلعہ تمنی ملتان مین آپ پیدا ہوے — از قول والد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ صفر سنہ ۶۷۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد زوال حضرت نظام الدین فرقی بن ابو العلی بن مسلم رحمۃ اللہ علیہ سے فیروز پور مین خلافت اورادی و اشغالی اصغری حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ ماہ محرم سنہ ۷۳۵ ہجری مین بروز دوشنبہ بوقت اشراق آپنے وفات پائی مزار مبارک کرشک مین ہے — از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت کرم علیم رح ہوے — باقی کیفیت بشرح ایضاً |
| ۱۳ حضرت نظام فرقی بن ابو العلی بن مسلم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ صفر سنہ ۴۹۹ ہجری مین بروز جمعہ نہال نگر مین آپ بعد عصر کیوقت پیدا ہوے — از ظہرت نامہ بروایت والد خود | تاریخ ۲۲ ماہ محرم سنہ ۵۶۳ ہجری کو بروز چہارشنبہ اشراق کیوقت حضرت ابراہیم بن عبد اللہ طاقی رحمۃ اللہ علیہ سے فیروز پور مین خلافت اصغری اورادی اشغالی حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رمضان سنہ ۶۷۷ ہجری کو بروز یکشنبہ وقت چاشت وفات پائی مزار مبارک فیروز پور مین ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت سلمان رح ایک ہوے — باقی آنحضرت کا بھی احوال موافق تحریر بالا ہے — |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت ابراہیم بن بن عبداللہ طاقی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲- محرم سنہ ۱۲۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب سلطانپور مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد حضرت عبداللہ طاقی ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷- شوال سنہ ۱۵۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر حضرت محمد افضل رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری او رادی اشغالی بمقام نیشاپور حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷- ربیع الاول سنہ ۱۹۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک مرشد آباد مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت نظام فرقی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے- باقی احوال موافق شرح بالا ہے |
| ۱۵ حضرت محمد افضل بن ابو القاسم رازی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۶ شوال سنہ ۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد ہوگلی مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ابو القاسم ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲- رمضان سنہ ۳۱۸ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت اشراق حضرت مولوی سعید احمد رح سے بغداد مین خلافت اصغری او رادی و اشغالی حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۴- شعبان سنہ ۴۵۸ ہجری مین بروز جمعہ وقت صبح وفات پائی مزار مبارک نیشاپور مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ان حضرت سے حضرت ابراہیم ایک ہوے باقی احوال آپکا حسب تحریر بالا ہے |
| ۱۶ حضرت مولوی سعید احمد بن شیخ یوسف رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴- رجب سنہ ۲۱۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر کوفہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے شیخ یوسف آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱- ماہ شوال سنہ ۲۸۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب حضرت عثمان واعظ رح سے بغداد شریف مین خلافت اصغری و اورادی و اشغالی حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴- ذیقعدہ سنہ ۳۲۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد عشا وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت محمد افضل رح ایک ہوے باقی احوال بموجب تحریر مسطورہ ہے |
| ۱۷ حضرت ابو عثمان واعظ بن احمد سعید رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۵- صفر سنہ ۱۹۰ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر یزد مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد حضرت احمد سعید ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲- ماہ ذی حجہ سنہ ۹۳ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز عصر حضرت شیخ احمد خضروی سے بلخ مین خلافت اصغری او رادی و اشغالی حاصل کی | تاریخ ۱۲- ماہ صفر سنہ ۲۹۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد وفات پائی مزار مبارک فوقانیہ مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت مولوی سعید احمد رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے باقی کیفیت حسب تحریر بالا ہے |
| ۱۸ حضرت شیخ احمد خضروی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷- شوال سنہ ۱۵۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد کوکان مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴- ماہ رمضان سنہ ۱۹۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر حضرت حاتم بن عنوان عاصم رحمۃ اللہ علیہ سے دمشق مین خلافت اصغری او رادی اشغالی حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱- ماہ صفر سنہ ۲۴۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر آپنے وفات پائی مزار مبارک صحرائے بلخ مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت ابو عثمان واعظ رح ایک ہوے باقی حال موافق تحریر بالا ہے- |
| ۱۹ حضرت حاتم بن عنوان عاصم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱- ذیحجہ سنہ ۱۵۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب جزیرہ عتیق مین پیدا ہوے راوی عنوان عاصم آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱- ماہ صفر سنہ ۱۸۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شفیق بلخی بن سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رح سے طائف مین خلافت او رادی و اصغری و اشغالی حاصل کی- از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۲۳۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر وفات پائی- مزار مبارک نواح بلخ مین ہے، از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ احمد خضروی رح صرف ایک ہوے باقی کیفیت موافق تحریر ہے- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شفیق بلخی بن سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳ ماہ رمضان ۱۲۹ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد بلخ میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد حضرت سلطان ابراہیم بلخی ہیں از تاریخ ادہمیہ | تاریخ ۱۶ ماہ ذیقعدہ ۱۵۸ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت قبل نماز عصر حضرت سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے خلافت اصغری اور رادی اشغالی مکہ معظمہ زادہا اللہ شرفاً وتعظیماً میں حاصل کی از مکتوب نطاب غریب الحیرت | تاریخ ۱۷ ربیع الاول ۱۹۶ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت مغرب وفات پائی۔ مزار مبارک جدہ شریف میں ہے از تاریخ ادہمی وظہرت نامہ | یہ سلسلہ اصغری نہیں حضرت سے جاری ہوا روحی بیعت ان حضرت کو ہوئی نہیں ہوئی اور خوارق تمام عمر میں ۸ صادر ہوئے خلیفہ اکبر ان حضرت کے اس سلسلہ خاص میں حضرت عاصم بن عنوان رح ایک ہوئے۔ |

۲۱- حضرت خواجہ سلطان ابراہیم بن ادہم بلخی رحمۃ اللہ علیہ ۲۲- حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسی صفات رح ۲۳ حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید رح ۲۴ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ ۲۵ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ۲۶ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (ان چہہ حضرات والا درجات کا حال صفحات ۴۷ و ۴۸ میں مفصل مندرج ہے)

## فصل دوازدہم دربیان سلسلہ نوریہ قدوسیہ دوازدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد کو بعد عطای خلافت تجلی کا برق الوان وتلوین کے ساتھہ کبھی داخل میں اور کبھی خارج میں کراتے ہیں انوار تجلی مذکور ایکسو تین قسم کے ہیں جو طالب صادق پر واضح ہو جاتے ہیں بعدہ طالب صادق سے شغل سری کے ہمراہ شغل روحی کی ورزش کراتے ہیں من بعد شغل روحی میں مصروف کر کے شغل ملکوتی میں داخل کر دیتے ہیں پھر تجلی کا برق بجو بی تمام ہونے لگتی ہے چنانچہ اس سلسلہ کے کل حضرات نے اس فقیر تک ایسی ہی اس تعلیم کو خود بھی برتا اور اپنی خلفاسے بھی ایسی ہی برتوایا اور اس فقیر نے بھی اسیطرح اس کیفیت کو حاصل کیا اور اب یہ فقیر اس سلسلے اور کیفیت کا صاحب اجازت ہے کہ جس خدا دوست طالب صادق پر چاہے اس کیفیت کا باب مفتوح کر دے انشاء اللہ تعالی۔ یہہ سلسلہ کوہستان کوفہ ومدائن وشام میں جاری ہے چنانچہ اس فقیر نے بچشم خود معائنہ کیا اور جس خدا دوست نے طلب بیعت ظاہری کی اوسکو اس نعمت سے بھی ممتاز اور اسی سلسلہ خاص میں داخل کیا اور خلیفہ اس سلسلہ میں ایک ہی ہوتا ہے۔ اور روحی بیعت کسی حضرات کو اس سلسلہ میں نہیں ہوتی اور ہر شیخ وقت سے تمام عمر میں پندرہ پندرہ خوارق ہوئے اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔

## فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی نوریہ مؤلف تواریخ ھذا

۱- حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۲- حضرت میاں غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۳- حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین رحمۃ اللہ علیہ

۵ حضرت شاہ عنایت جیو ذوالقوۃ المتین رح ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک حنفی ابواحمد ابوجود رح ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی رح ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل رح ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی محبوب الٰہی صادق مثال رح ۱۰ حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسول رح ۱۱ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وحید سلطان رح ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین رح ۱۳ حضرت مشکل کشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین (ان نیرہ حضرات والاصفات رحمۃ اللہ علیہم کا احوال مفصل صفحات ۳۴ سے ۴۰ تک مفصل قلمبند ہے) ۱۴ حضرت درویش محمد بن قاسم اودھی والجان ۱۵ حضرت سید بدھن بہرائچی حنان الارواح رح ۱۶ حضرت سید اجمل امجد بہرائچی ابدال حضوری روحی علوالعزم والمرتبہ (ان تینوں حضرات کا حال صفحہ ... تحریر ہے)

اور اس سلسلہ خاصکے متعلق اتنا حال ہے کہ حضرت سید اجمل امجد بہرائچی ابدال حضوری روحی علوالعزم والمرتبہ رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۲۷ ماہ ذیحجہ سنہ ۹۴۵ھ ہجری میں روز چہارشنبہ وقت عشاء قبل از نماز حضرت شاہ قدرت اللہ بن ابوالحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے نیشاپور میں اس سلسلہ خاصکی خلافت حاصل کی — اور انحضرتؑ اور حضرات مذکورہ ... کو تجلی کا بہرہ ... حضرت شاہ قدرت اللہ بن ابوالحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے ہوئے — از ظہرت نامہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷ حضرت شاہ قدرت اللہ بن ابوالحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۴ ماہ شوال سنہ ۲۸۰ ہجری کو بروز جمعہ وقت شب کشمیر میں آپ پیدا ہوئے — آپکے والد راوی ہیں — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ شعبان سنہ ۳۰۳ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شیخ ابوالعباس پستھی رحمۃ اللہ علیہ سے نیشاپور میں خلافت تجلیات بشرہ ایضاً حاصل ہوئی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان سنہ ۴۵۶ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک نیشاپور میں ہے — یہ حضرت ایک پہر حبس دم کرتے تھے — از ظہرت نامہ | انحضرت خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت سید اجمل امجد بہرائچی ایک ہوئے آپکو تجلی کا برق ایکسو تین قسم کی بخوبی تمام و کمال ہوئے تھی اور خوارق ایسے بہتیرے صادر ہوئے — بیعت روحی وغیرہ کچھ نہیں ہے — |
| ۱۸ حضرت شیخ ابوالعباس پستھی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ ماہ جمادی الآخر سنہ ۲۱۱ ہجری کو بروز شنبہ وقت مغرب خراسان میں آپ پیدا ہوئے آپکے والد راوی ہیں — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ ذیحجہ سنہ ۲۹۰ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد عصر حضرت شیخ ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ سے سنجان میں خلافت تجلیات مذکورہ حاصل ہوئی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ محرم الحرام سنہ ۳۰۴ ہجری کو بروز شنبہ قبل عصر کے وقت وفات پائی مزار شریف آپ کا بخارا کہنہ میں ہے — از ظہرت نامہ | انحضرت بھی خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں حضرت شاہ قدرت اللہ ایک ہوئے باقی کل احوال مثل تحریر برخانہ مذکور ہے — |
| ۱۹ حضرت شیخ ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شعبان سنہ ۱۸۷ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت تہجد بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے — از قول والد خود — و از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ محرم سنہ ۲۸۷ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت بعد عصر حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت تجلیات مذکورہ بغداد شریف کہنہ میں حاصل کی — از مکتوب نظاب سر الامانی | تاریخ ۱۹ ماہ ذی حجہ سنہ ۲۹۴ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر آپ نے وفات پائی مزار شریف بیت المقدس میں ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ ابوالعباس پستھی ایک ہوئے خاص یہ سلسلہ نوریہ آپ سے جاری ہوا اس سلسلے میں انحضرت کو ایکسو تین قسم نور بالوان تلوین ہوا کرتا تھا خوارق آپ سے تمام عمر میں چند صادر ہوئے — بیعت روحی وغیرہ کچھ نہیں ہے — |

۲۰ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم ۲۱ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم ۲۲ حضرت خواجہ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک ۲۳ حضرت امام موسیٰ علی رضا وربان الفردوس ۲۴ حضرت امام موسیٰ کاظم گرفتن اسرافیل ۲۵ حضرت امام جعفر صادق کشف العٰلمین ۲۶ حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم ۲۷ حضرت امام زین العابدین صبر القیام ۲۸ حضرت امام ہمام حسین علیہ السلام شہید کربلا اختیار القسمت ۲۹ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ۳۰ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرورعالم صلعم تک شماراً ۱۱ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۳۱ و ۳۲ و ۳۳ مین مندرج ہے

# فصل سیزدہم دراحوال سلسلہ حلاجیہ دروبشیہ سیزدہم

اس سلسلہ خاص مین تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ اول طالب صادق واصل مرشد سے نفی اثبات کراتے ہین جب وجود کی نفی اور روح کا اثبات ہوجاتا ہے تو پہر اس سلسلہ کی خلافت عطا فرماتے ہین اور بعد عطائے خلافت مسئلہ توحید وجودی بسے آگاہ کرتے ہین جس سے مو الیہ ثلاثہ مین ذات کا شہود ہونے لگتا ہے مقام ہمہ اوست کا انکشاف ہوجاتا ہے مگر اوسمین نہایت صرف ہمت کیجاتی ہے جب طالب ضبط کرسکتا ہے چنانچہ حضرت منصور علیہ الرحمۃ بول اوٹھی چونکہ اس سلسلہ مین وہ ہی بات ہے اس لحاظ سے یہان ہی لکہدیا گیا کہ اوس کیفیت کو ضبط کراتے ہین اور زیبائی فعل طریقت یا شریعت اور شریعت با طریقت بہی یہی ہے کہ اس مرتبہ مین ضبط کرے دوسرے جو تعلیم حضرت منصور علیہ الرحمۃ کے زمانہ مین تہی وہ تعلیم نہی اب اوس قواعد سے کیجاتی ہے اور اب وہ مقام مسدود کردیا گیا ہے اور اگر وہ ہی مقام کہلا رہتا تو روئی زمین سے شریعت اوٹھہ جاتی اور قوام عالم بگڑ جاتا مگر قربان ہوجائے صوفیہ کرام کے سچ ہے صوفی ابو الوقت باشد چنانچہ اب یہہ تعلیم توحید وہ وہی اسطور سے کیجاتی ہے کہ طریقت کما ینبغی حاصل ہوجاوے اور شریعت مین بہی فتور نہ پڑے اور طالب بہی محروم نرہی اور زمانہ منصور علیہ الرحمۃ تک جو تعلیم تہی وہ یکقلم بند کردیگئی۔ یہہ سلسلہ خاص کوہستان بغداد شریف و بیت المقدس مین بہت جاری ہے، اور اس سلسلہ مین شیخ وقت کو اختیار ہے کہ تین خلفا تک کرے۔ اور اس سلسلہ مین ہر شیخ وقت سے ۶۵-۶۵ خوارق صادر ہوئے ہین۔ اور روحی بیعت بہی کسی حضرات سے کسی حضرات سلسلہ ہذا کو نہین ہوئی۔ احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدائم

۵ حضرت شاہ عنایت حبیب ذوالقوۃ المتین ۶ حضرت میران سید شاہ بھیک فی الواحد الوجود ۷ حضرت شاہ ابوالمعالی صمدی ۸ حضرت شاہ شیخ داؤد گنگوہی رحیم دل ۹ حضرت شاہ شیخ محمد صادق گنگوہی صادق مثال ۱۰۔ حضرت شاہ ابوسعید گنگوہی دست رسول ۱۱۔ حضرت شاہ نظام الدین بلخی وجد سلطان ۱۲ حضرت شاہ جلال الدین تھانیسری کریم الطرفین ۱۳ حضرت مشکل کشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان العارفین ۱۴۔ حضرت شاہ درویش محمد بن قاسم اودی والجائی ۱۵ حضرت سید بدھن بہرائچی جنان الارواح ۱۶ حضرت سید اجمل امجد بہرائچی حضوری ابدال روحی علوالعزم ۱۷۔ حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت سید جلال بخاری بن سید احمد دوران فلک (ان سترہ حضرات کا مفصل احوال صفحہ ۸۳ و ۸۴ کے ملاحظہ سے واضح ہوگا) صرف اس سلسلۂ خاص کے متعلق اتنی کیفیت ہے کہ حضرت سید جلال بخاری نے تاریخ ۱۴۔ ماہ ذی حجہ سنہ ... ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر حضرت مولانا محمود زاہد مرغانی سے ہرات میں اس سلسلۂ خاص کی خلافت حاصل کی — از مکتوب لطائب حدیقۃ المعانی

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ حضرت مولانا محمود زاہد مرغانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۸ شوال سنہ ۶۰۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت آخر شب بدخشان میں آپ پیدا ہوئے راوی آپ کے والد ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳۔ ماہ ذیقعدہ سنہ ۶۸۹ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت محمد غیاث بن اوحدالدین کرمانی سے بمقام بخارا خلافت پائی از نوادر تاریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴۔ ذی حجہ سنہ ۷۰۸ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر آپ نے وفات پائی مزار مبارک مرغان قریب ہرات ہے اور مکتوب لطائب کا حدیقۃ الحقائق ہے از ظہرت نامہ | خلیفۂ اکبر اس سلسلۂ خاص میں ان حضرت سے حضرت سید جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوا اور ۱۵ خرقۂ خلافت ہیں جو درج مکتوبات لطائب اور روحی بیعت کسی حضرت سے نہیں ہوئی |
| ۱۹ حضرت محمد غیاث بن اوحدالدین کرمانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ جمادی الآخر سنہ ۵۰۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت مغرب اصفہان میں پیدا ہوئے راوی آپ کے والد اوحدالدین ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲۔ ماہ شعبان سنہ ۵۴۱ ہجری میں بروز جمعہ وقت اشراق حضرت امام عبد الغنی بن عبد السلام رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام بغداد شریف خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ صفر سنہ ۶۹۵ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت بعد عشا وفات پائی مزار مبارک بغداد کہنہ میں ہے از مکتوب لطائب حدیقۃ الحقائق | اس سلسلۂ خاص میں خلیفۂ اکبر ان حضرت کے حضرت مولانا محمود زاہد مرغانی ہیں ایک ہوئے باقی حال موافق تحریر بالا ہے |
| ۲۰ حضرت امام عبد الغنی بن شیخ عبد السلام رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۳۔ ماہ محرم سنہ ۳۵۳ ہجری میں بروز شنبہ وقت زوال ہرات میں پیدا ہوئے راوی آپ کے والد شیخ عبد السلام ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷۔ ماہ رجب سنہ ۴۰۹ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر حضرت ظہورالدین بن عبد اللہ باگور سے بمقام ملتان خلافت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱۔ ربیع الآخر سنہ ۵۴۳ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز وفات پائی مزار مبارک ملتان میں ہے از ظہرت نامہ | خلیفۂ اکبر آپ سے اس سلسلۂ خاص میں حضرت محمد غیاث ہیں ایک ہوئے باقی کیفیت ان حضرت کی بموجب تحریر سابق ہے |
| ۲۱ حضرت ظہورالدین بن عبد اللہ باگور رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷۔ رجب سنہ ۲۸۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر کوردین میں پیدا ہوئے راوی اس کے آپ کے والد حضرت عبد اللہ ہیں از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲۔ ماہ شوال سنہ ۳۰۶ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت خواجہ حسین بن منصور حلاج رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام خراسان خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴۔ ماہ صفر سنہ ۴۱۱ ہجری میں بروز سہ شنبہ وقت بعد مغرب وفات پائی مزار مبارک خراسان میں ہے از ظہرت نامہ | خلیفۂ اکبر ان حضرت سے اس سلسلۂ خاص میں حضرت امام عبد الغنی رح ایک ہوئے اور کل حال آپ کا مثل تحریر بالا ہے |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت خواجہ حسین بن منصور حلاج رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ شوال ۲۵۷ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد بغداد شریف مین آپ پیدا ہوئے والد اسکے راوی تھے۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ صفر ۳۰۲ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت نماز حضرت شیخ ابو العلی کاتب رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام کوفہ خلافت پائی۔ از مکتوب نظاب روح الانوار | تاریخ ۲۵ ماہ ذیحجہ ۳۰۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال دار پر کہا اور سہ شنبہ کو دار کہینچا اور وفاپائی بعد ہوجانے دار کے آپکی خاک جلا مین پہونچی اب مزار شریف دریائے دجلہ مین تصور کرنا جاتے ہیئے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت ... روحی بیعت آپ کو حاصل نہین ہوئی خوارق آپسے ۶۵ صادر ہوا اور یہ سلسلہ آپسے اجرا ہوا۔ |

۲۳ - حضرت شیخ ابو العلی کاتب ۲۴ حضرت شیخ ابو العلی رودباری ۲۵ حضرت شیخ الشیوخ شیخ ابو القاسم جنید بغدادی سیدۃ الطائفہ عبدی اکرم ۲۶ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم ۲۷ حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک ۲۸ حضرت خواجہ داؤد طائی ۲۹ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوت ۳۰ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری ۳۱ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ۳۲ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت ابو العلی کاتب رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سید عالم صلعم تک دس حضرات ہین انکا احوال ۱۹۲ کا صفحہ ملاحظہ فرمانیسے واضح ہوگا)

## فصل چہاردہم ذکر سلسلہ طاؤسیہ منوریہ چہاردہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم و کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق و اصل مرشد کو بعد عطائی خلافت شغل نباتی تعلیم کرتے ہین اور روح نباتی مین برزخ کراتے ہین جس سے بالکل خواص نباتی آجاتے ہین بعدہ خلیفہ اکبر سلسلہ ہذا کو یہہ قدرت حاصل ہوجاتی ہے کہ دریائی دخارہ مین مثل کشتی تیرتا اور سیر کرتا پہرے اور ڈوبنی کا خطرہ مطلق قلب مین نہ آوے جسوقت طالب مین یہہ مقام پیدا ہوجاتی ہے تو اوسی حالت شناوری مین طالب کو تعلیم کیا جاتا ہے کہ اب تو دریا مین شغل برزخ کبیر کر اور اسم مرشدی پڑہ چنانچہ سب حضرات سلسلہ ہذا کو یہہ کمال حاصل تہا اور ... اب اس فقیر کو بہی یہہ کمال حاصل ہے چنانچہ جب یہ فقیر سفر عرب کو گیا تو خشکی کی راہ گیا اور واپس جہاز مین آتا تہا کہ راہ مین جہاز غرق ہوگیا کئے روز یہہ فقیر مثل زمین کے سمندر ... بعدہ جب ایک بوسیدہ تختہ اوسی غرق شدہ جہاز کی جسمین گیارہ زن و مرد سوار رہے دستیاب ہوگئی تو بڑی دقت بعد کنارے سمندر کے آیا - یہ سلسلہ تلمسان اور افریقہ مین جاری ہے فقیر نے بچشم خود دیکہا کہ اس سلسلہ کے لوگ بکثرت وہان موجود اور ذاکر و شاغل ہین اس سلسلہ مین دو خلیفہ تک ہوتے ہین اور صاحب سلسلہ سے تمام عمر مین ۶۰ خوارق ہوے ہین اور روحی بیعت بہی اس سلسلہ مین کسی حضرت آپسے کسی حضرت کو حاصل نہین ہوئی اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے

**فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی طاؤسیہ مؤلف تواریخ ہذا** ۲ - حضرت شاہ محمد امیر شاہ طاؤسیہ قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام رشاد معصوم قطب زمانی ۴ - حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین

۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی انفس فقدانی رح (ان پانچون حضرات کا احوال مفصل صفحہ ۲۸ کے معائنہ سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ خاص کی تعلق یہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۶ ماہ صفر سنہ ۵۰۳ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت حضرت ابو العباس بن حریف رحمۃ اللہ علیہ سے برات مین خلافت پائی اور اس سلسلہ خاص مین مثل اپنے حضرت شیخ کے ہوئے — از انوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت ابو العباس بن حریف رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۸ رجب سنہ ۳۵۱ ہجری مین بروز شنبہ وقت عشا بعد نماز کوفہ مین آپ پیدا ہوئے بقول الحضرت حریف — از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ جمادی الآخر سنہ ۳۸۲ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر قبل نماز حضرت شیخ ابو الخیر اقبال حبشی طاؤس الحرمین رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ مین خلافت پائی — از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر سنہ ۵۳۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک مراکش مین ہے — از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت کے خلیفہ اکبر حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے — اور بے اخوارق آپکا صادر ہوئے اور بیعت انکو اور جمیع حضرات سلسلہ بذا کو نہین ہوئی |
| حضرت شیخ ابو الخیر اقبال حبشی طاؤس الحرمین رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۱ رمضان سنہ ۲۲۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح صادق طائف مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ جمادی الآخر سنہ ۳۳۱ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شیخ ابو الحسن علی بن محمد رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام فرخار خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ رجب سنہ ۳۸۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد عصر وفات پائی مزار مبارک جنت المعلی مین ہے — از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت کے خلیفہ اکبر حضرت ابو العباس رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے — باقی احوال موافق تحریر خاندان مذکور ہے — |
| حضرت شیخ ابو الحسن علی بن محمد رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ شعبان سنہ ۲۶۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب پیدا ہوئے بمقام بغداد شریف کہنہ — راوی والد ماجد آپکے ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان سنہ ۳۱۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت علاء الدین ابو الفرح طرطوسی رحمۃ اللہ علیہ سے طرطوس مین خلافت پائی از مکتوب نطاب فرحت قلب | تاریخ ۲۵ ماہ محرم سنہ ۳۸۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے — از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت کے خلیفہ اکبر حضرت شیخ ابو الخیر اقبال علیہ ایک ہوئے — باقی احوال بموجب تحریر مذکور ہے اور انحضرت علیحدہ یہ سلسلہ جاری ہوا — |

۹ حضرت شیخ علاؤ الدین ابو الفرح طرطوسی ۱۰ حضرت شیخ عبد الواحد بن عبد العزیز یمنی قریب الاکبر توسین رح ۱۱ حضرت شیخ ابو بکر شبلی حسان الفردوس رح ۱۲ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابو القاسم جنید بغدادی عبدی الکرم رح ۱۳ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم رح ۱۴ حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک رح (حضرت ابو الفرح رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ تک چھ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۳۲ و ۱۳۱ مین قلمبند ہے) ۱۵ حضرت شیخ داؤد طائی رح ۱۶ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان الابو (ان دونون حضرات کا احوال صفحہ ۵۷ مین مندرج ہے) ۱۷ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رح (آپ کا حال صفحہ ۱۸ مین لکھا ہے) ۱۸ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (انحضرت کا احوال صفحہ ۹ مین مسطور ہے) ۱۹ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حضور رحمت و معرفت گنجور کا حال اول باب مین زیب صفحہ ہو چکا ہے —

# فصل پانزدہم در بیان سلسلہ قشیریہ منوریہ پانزدہم

اس سلسلہ خاصکی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل ہرشد کو بعد دینے خلافت اکبری سلسلہ ہذا کی شغل برزخ آبی وروئی تعلیم کرتے ہین اور سات برس کامل اس شغل شریف مین مشغول رکھتے ہین جب یہ مدت پوری اور برزخ آبی بھی اتمام ہوجاتی ہے تو خلیفہ اکبر سلسلہ ہذا کو یہہ مقدرت ہوتی ہے کہ اگر نار کیسی ہی شعلہ اندوز ہو اور یہہ اوسمین کو دپڑے ہرگز ہرگز اسکو وہ گزند نہ پہنچا سکیگی بلکہ طالب صادق خلافت یافتہ مشغول شغل برزخ آبی کی علم مین وہ آگ مثل برف کے ہوگی اور صاف اوس آگ مین سے مانند حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے نکل جاویگا۔ چنانچہ حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہندالولی شفاعت امر رحمتہ اللہ علیہ نے بمقام اجمیر شریف جبکہ کفار نے آگ جلائی اور خرقہ طلب کیا تو آپنے یہی خرقہ دیکہایا اور علاوہ اوسکی اوسی آگ قاہرہ مین آپنے اپنی نعلین مبارک پہینکدی اور ابوغیاث قنبر نام ایک خادم تہا اور وہ یہہ شغل اوراکرچکاتہا اوس سے فرمایا کہ ابوغیاث قنبر باباجاؤ اور اس آگ قاہرہ مین سے ہماری نعلین نکال لاؤ حسب الارشاد خادم مذکور اوسی آتش قاہرہ مین سے نعلین پاک نکال لائی۔ علی ہذالقیاس کل حضرات سلسلہ ہذا کے اس فقیر تک اسی کیفیت کے صاحب اجازت گذرے ہین اور اب یہہ فقیر اس کیفیت کا صاحب اجازت ہے اور اس سلسلہ مین اول اسی شغل مین کامل کراکے بعد کو خداحاصل کراتے ہین۔ اور یہہ سلسلہ کوہستان فوقانیہ مین بکثرت عروج ہے اور اس سلسلہ مین ایک ہی خلیفہ کیا جاتا ہے اور بیعت روحی بھی نہین حاصل ہوتی اور شیخ وقت سے تمام عمر مین ۵ خوارق صادر ہوتے ہین۔ اور احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی قشیریہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق رہ ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رہ ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین رہ ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقدانی رحمتہ اللہ علیہ (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۲۸ کے معائنہ سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ منور علی رحمتہ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الآخر ۵۳۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر حضرت عین القضاۃ ہمدانی رحمتہ اللہ علیہ سے بمقام ہرات خلافت پائی۔ از مکتوب لطائف انوار الغیب

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت عین القضاۃ ہمدانی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲ ماہ شوال ۴۱۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بعد نماز ہمدان مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپ کے والد ماجد ہین از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۰ ماہ رمضان ۴۶۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر حضرت ابوالقاسم عبدالکریم قشیری رحمتہ اللہ علیہ سے سہروردمین خلافت پائی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ محرم ۵۳۳ ہجری مین یا ۵۳۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق وفات پائی۔ مزار مبارک ہرات مین ہے اور عوام الناس جو بعد اوس مین مشہور ہے کہ قطب ہے فقیر نے خوب تحقیق کیا تو وہ مین اور یہہ عین القضاۃ ہمدانی ہین۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے خلیفہ اکبر حضرت شاہ منور علی رحمتہ اللہ علیہ ایک ہوئے روحی بیعت آپ کو ہوئی نہین خوارق آپ سے پانچ صادر ہوئے۔ |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت ابوالقاسم عبدالکریم قشیری رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ـ سفر سنہ ۳۷۵ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت تہجد آپ ملتان مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ـ ماہ ذیحجہ سنہ [illegible] ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت شیخ ابوعلی دقاق رح سے طہران مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ـ ربیع الاول سنہ ۴۶۵ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت قبل عصر یا بروز سہ شنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک ہرات مین ہے از ظہرت | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت عین القضاۃ رح ایک ہوے باقی کیفیت بشرح تحریر بالا ہے |
| حضرت شیخ ابوعلی دقاق رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ ـ ماہ صفر سنہ ۲۷۹ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر فیض اباد مین پیدا ہوے آپکے والد اسکے ناقل ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ـ رمضان سنہ ۳۴۱ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت ابوالقاسم نصیرابادی سے بمقام نصیراباد ملک فارس خلافت پائی ـ از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ محرم یا ذیقعدہ سنہ ۴۰۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک نیشاپور مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبران حضرت سے اس سلسلہ خاص مین حضرت ابوالقاسم عبدالکریم قشیری رح ایک ہوے اور دیگر احوال مثل تحریر مسطور ہے |
| حضرت ابوالقاسم نصیرابادی رحمتہ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ شعبان سنہ ۲۶۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر نصیراباد مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ـ ربیع الاول سنہ ۲۸۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال حضرت شیخ ابوبکر شبلی رحمتہ اللہ علیہ سے کوہ سلطان الجوز مین خلافت حاصل کی ـ از مکتوب لطائف برہان الممات | تاریخ ۱۶ ربیع الاول سنہ ۳۶۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار مبارک کوہ سلطان الجوز مین ہے از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ ابوعلی دقاق ایک ہوے باقی دیگر کیفیت مثل تشریح بالا کے ہے اور یہ سلسلہ اصغر انہین حضرت سے اجرا ہوا |

۱۰ ـ حضرت شیخ ابوبکر شبلی جنان الفردوس رح ـ ۱۱ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم ۱۲ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم ۱۳ حضرت شیخ اسدالدین معروف کرخی محکم الافلاک رح (ان چارون حضرات کا حال صفحات ۳۰ ـ ۳۱ مین قلمبند ہے) ۱۴ حضرت خواجہ بایزید بسطامی طیفور شامی سلطان العارفین (آپکا حال صفحہ ۱۵۶ مین مرقوم ہے) ۱۵ حضرت خواجہ حبیب عجمی ذیشان لاہوت (آپکا حال صفحہ ۱۵۷ مین رقم ہے) ۱۶ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری (آپکا حال صفحہ ۹ مین رقم ہوچکا ہے) ۱۷ حضرت مولا مشکلکشا علی مرتضی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (آپکا حال صفحہ ۹ مین تحریر ہوچکا ہے) ۱۸ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپ کا حال صفحہ ۶ مین رقم ہوگیا ہے)

## فصل شانزدہم دراحوال سلسلہ حمویہ مسعودیہ شانزدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر کو اول یہ تعلیم کیجاتی ہے کہ مرتبہ جبروت مین روح سے ذکر کیا کرے جب سات برس اس شغل شریف مین گذر جاتے ہین تو اسکو یہہ مقدرت اور ایسی نظر صاف ہوجاتی ہے کہ جو کوئی اس عالم فانی سے سفر کرنیوالا ہو اور جو روح اس مرتبہ عالم اجسام مین آنیوالی ہو دونو نکا اسکو علم ہوجاتا ہے بعدہ جب اس مرتبہ مین کامل ہوجاتا تو مرتبہ بمرتبہ ملکوت مین تجلی آثار صفاتی ملکی کی رویت ہوتی ہے اور برزخ صغرا کا ظہور ہوکر برزخ کبری کی رویت ہوجاتی اور یہ اوسکا عارف ہوجاتا ہے اور یہ سلسلہ طرابلیس

اور حلب اور انطاکیہ مین بکثرت مروج ہے - اس سلسلہ مین شیخ وقت کو ایک ہی خلیفہ کرنیکا اختیار ہوتا ہے اور حضرات سلسلہ ہذا سے ۱۹ اخستے صادر ہوتے ہین — اور روحی بیعت اس سلسلہ مین کسی حضرات کو نہین ہوئی - باقی احوال مفصل حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے

فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی حمویہ مولف تواریخ ہذا ۲ - حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب تاریخ ۳ حضرت میان غلام شاہ قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت مولوی سید محمد مسعود ۶ حضرت سید میان مٹھی شاہ ۷ حضرت میران شاہ لاہوری (ان ساتون حضرات کا احوال صفحات ۸۱ - ۸۲ - ۸۳ - معاینہ کیجے سے واضح ہوگا) اس سلسلہ مین حضرت میران شاہ لاہوری نے تاریخ ۲۲ - رمضان ۷۵۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت شیخ شمس الدین بن شیخ حمید الدین ناگوری سے بمقام لیشا در خلافت پائی — از ظہرت نامہ

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ شمس الدین بن شیخ حمید الدین ناگوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ - ذیقعدہ ۶۹۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت چاشت بعد نماز خراسان مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ - ماہ شعبان ۷۸۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال حضرت خواجہ علیم الدین سے لاہور مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ - ماہ صفر ۷۶۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر وفات پائی مزار مبارک لیشاور مین ہے از مکتوب نطاب خفی الکونین | خلیفہ اکبر ان حضرت کے اس سلسلہ خاص مین حضرت میران شاہ لاہوری ایک ہو خوارق آپسے اونیس صادر ہوا اور روحی بیعت کسی حضرات سے ان حضرت کو میسر نہین ہوئی |
| حضرت خواجہ علیم الدین بن خواجہ احمد لیسوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ - ماہ شعبان ۶۴۱ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق بہا در گنج مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد خواجہ احمد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ - ماہ ذیحجہ ۶۷۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد عصر ابو عبد اللہ الحموی سے کوفہ مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ - شوال ۵۸۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ شمس الدین ایک ہوے باقی کیفیت مطابق تحریر بالا ہے |
| حضرت ابو عبد اللہ الحموی بن ابو العلی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۰ - ربیع الثانی ۳۰۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت صبح صادق طائف مین آپ پیدا ہوے - راوی اسکے آپکے والدین ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ - ماہ محرم ۳۴۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شیخ ابو العلی کاتب رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد اپنے سے خراسان مین خلافت پائی از مکتوب نطاب روح الانوار | تاریخ ۲۴ - شوال ۴۶۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ کے اس سلسلہ خاص من حضرت خواجہ علیم الدین ایک ہوے باقی کیفیت مطابق تشریح مذکو رہے - |

۱۱ - حضرت شیخ ابو العلی کاتب (ان حضرت کا مفصل حال صفحہ ۱۹۲ مین قلمبند ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ اس سلسلہ خاص کی ان حضرت ابو العلی کاتب نے تاریخ ۲۵ - ماہ شعبان ۳۱۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سندوس مین حضرت ابو القاسم سندوسی سے خلافت پائی اور اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر حضرت ابو العلی کاتب کے حضرت ابو عبد اللہ الحموی ہوے - باقی کل احوال حضرات سلسلہ ہذا کے موافق ان حضرت کا یہی ہے

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ١٢ حضرت ابوالقاسم سندوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ذوالحجہ ٢٤٧ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت زوال سہرورد مین پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ٣٠٢ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نماز اشراق حضرت ابو محمد رویم رحمۃ اللہ علیہ سے کوفہ مین خلافت پائی - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲ شوال ٤٣١ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ وفات پائی مزار مبارک آپکا سندوس مین ہے - از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت ابوالمعالی کاتب رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے - باقی احوال اُنکا تشریح اولی ہے - |
| ١٣ حضرت ابو محمد رویم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ ذیقعدہ ٢٣١ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب بغداد شریف مین پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ صفر ٣٠٣ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت پائی - از مکتوب لطائف الامانی | تاریخ ۱۹ صفر ٣٠٣ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت قبل ظہر وفات پائی مزار مبارک آپکا نواح بغداد شریف مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت ابوالقاسم سندوسی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے اور دیگر کیفیت مطابق تفصیل بالا ہے اور یہ سلسلہ خاص آنحضرت سے جاری ہوا |

١٤ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عجیدی اکرم ١٥ حضرت خواجہ سری سقطی اساس القضا مبرم ١٦ حضرت خواجہ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک ١٧ حضرت امام علی موسیٰ رضا و ربان الفردوس ١٨ حضرت امام موسیٰ کاظم گرفتن اسرافیل ١٩ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین ٢٠ حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم ٢١ حضرت امام زین العابدین صبر القیام ٢٢ حضرت امام حسین علیہ السلام شہید کربلا اختیار القسمت ٢٣ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ٢٤ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
(حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرور عالم صلعم تک شمار گیارہ حضرات ہین انکا احوال صفحات ٢٣١ و ٢٣٢ و ٢٣٣ مین شرح قلمبند ہے)

## فصل ہفدہم در ذکر سلسلہ جامیہ منوریہ ہفدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق و اصل مرشد کو بعد عطائے خلافت شغل برزخ تعلیم کرتے ہین اور بمرتبہ موضوان اس شغل کو اداکراتی ہیں بعدہ اس شغل شریف کی برکت سے طالب مین ایک صفت وجوبی پیدا ہوجاتی ہے کہ جب کسی کامل کے مزار پر یہہ طالب صادق جاوے اور وہان مراقبہ فنا کرے تو صاحب مزار اس طالب سے ہمکلام ہوتا ہے لیکن صورت نظر نہین آتی ہے اور نظر آنے صورت کی صورت سلسلہ حریریہ کی کیفیت مین ہے جو اول تحریر ہوچکا ہے - بعد اوسکی خدا حاصل کرلیتے ہین اور یہہ سلسلہ کوہستان ہرات وجون مین بکثرت جاری ہے اور اس سلسلہ مین حضرات سلسلہ کو روحی بیعت حاصل نہین ہوتی ہے اور حضرات سلسلہ سے ١٣ خوارق اور ایک خلیفہ ہوتا ہے - باقی احوال یہہ ہے -

۱۔ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب حق ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین
۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقدانی (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۱ مین ملاحظہ کئے سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۶ ماہ ذیقعدہ ۱۱۷۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح بعد نماز حضرت شاہ شیخ حیات بن قیس الحرانی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام خراسان خلافت حاصل کی۔ از مکتوب نطاب انوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ حیات بن قیس الحرانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ ماہ شعبان ۴۹۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت شب مشہد مقدس مین آپ پیدا ہوئے۔ راوی آپکے والد قیس الحرانی ہین۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ذیحجہ ۵۲۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ الاسلام خواجہ احمد جام رحمۃ اللہ علیہ سے کوہ جام پر خلافت پائی۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ سلخ ماہ جمادی الآخر ۵۸۱ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک خراسان مین ہے۔ از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے خلیفہ اکبر حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ اور ۳۱ خوارق انحضرت سے اور کل حضرات سلسلہ ہذا سے صادر ہوئے اور روحی بیعت اس سلسلہ خاص مین نہین ہوتی ہے |
| حضرت شیخ الاسلام خواجہ احمد جام رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۰ صفر ۴۰۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب بصرہ مین آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ رمضان ۴۳۶ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق حضرت ابو سعید بن ابو الخیر رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۵ ماہ شوال ۵۳۶ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک موضع جام متعلقہ ہرات مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ حیات رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ باقی احوال مطابق تحریر بالا ہے۔ |
| حضرت ابو سعید بن ابو الخیر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ غرہ محرم ۳۵۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر خراسان مین آپ پیدا ہوئے راوی والد آپکے حضرت ابو الخیر ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ صفر ۳۹۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر حضرت خواجہ ابو الفضل بن حسن سرخسی رحمۃ اللہ علیہ سے طوس مین خلافت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۴ ماہ شعبان ۴۴۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت شب وفات پائی مزار مبارک ورمنہ مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین انحضرت سے خلیفہ اکبر حضرت خواجہ احمد جام رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ اور دیگر کیفیت بالشرح مذکور ہے۔ |
| حضرت خواجہ ابو الفضل بن حسن سرخسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۹ ماہ صفر ۲۹۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بمقام ہرات پیدا ہوئے راوی آپکے والد حضرت حسن سرخسی ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۰ ماہ شعبان ۳۱۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت خواجہ ابو نصر سراج طوسی رحمۃ اللہ علیہ سے شہر گجرات مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیقعدہ ۴۰۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل مغرب وفات پائی مزار مبارک آپکا سرخس مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ اور باقی حال مثل تحریر بالا مسطور ہے |
| حضرت خواجہ ابو نصر سراج طوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال ۲۳۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر شہر فرح مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ماجد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر ۳۰۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت خواجہ ابو محمد ونش رحمۃ اللہ علیہ سے طرطوس مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ صفر ۳۸۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب غدلہ مین وفات پائی مزار مبارک آپکا بغداد شریف کہنہ مین ہے۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر انحضرت سے حضرت خواجہ ابو الفضل رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے۔ اور باقی احوال مطابق تحریر مذکورہ اولی ہے۔ |

| حضرت خواجہ ابومحمد ولتش رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ جمادی الآخر سنہ ۲۶۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر شہد مین آپ پیدا ہوے۔ راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ رمضان سنہ ۲۹۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت پائی از مکتوب نطاب سترہ امانی | تاریخ ۱۴ ماہ محرم سنہ ۳۲۸ ہجری مین بقول دیگر سنہ ۳۲۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب وفات پائی۔ مزار مبارک جنت المالہ مین ہے از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر ان حضرت سے حضرت خواجہ ابوالعمر سراج طوسی ایک ہین ۱۳ خوارق آپ سے صادر ہوے اور روحی بیعت ہوئی نہین اور یہ اصغر سلسلہ آپ ہی سے جاری ہوا۔ |
|---|---|---|---|---|

**۱۲** حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم رح **۱۳** حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا میر م **۱۴** حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی محکم الافلاک رح **۱۵** حضرت امام موسی علی رضا دربان الفردوس رح **۱۶** حضرت امام موسی کاظم گرفتن اسرافیل رح **۱۷** حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین رح (حضرت جنید بغدادی سے حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین تک چہہ حضرات ہین انکا مفصل حال صفحات ۳۱-۳۲ مین مندرج ہے) **۱۸** حضرت امام قاسم بن محمد رح **۱۹** حضرت محمد بن ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ **۲۰** حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ **۲۱** حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ **۲۲** حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم

(حضرت امام قاسم رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت سرور عالم صلعم تک شمارا پانچ حضرات ہین انکا حال صفحہ ۱۰۵ معائنہ کیے سے واضح ہوگا)



## فصل ہیژدہم دربیان سلسلہ وفائیہ منوریہ فضیلیہ ہیژدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد سے بمرتبہ ملکوت شغل قمری کراتے ہین بعد تین برس کے جب طالب اس شغل شریف مین خوب مشاق ہوجاتا ہے تو شغل برزخ تعلیم کیا جاتا ہے اور یہ شغل شریف بمرتبہ ناسوت داخل مین کیا جاتا ہے جب یہہ شغل شریف خوب صاف ہوجاتا ہے تو پانچ سال کے اندر خود بخود تجلی ذات ہوجاتی ہے اس سلسلہ مین اسیطرح معرفت الہی حاصل ہوتی ہے۔ یہہ سلسلہ کوہستان بغداد کہنہ مین بڑی زور شور سے جاری ہے اس سلسلہ مین سات سات خلیفہ کرنیکا اختیار ہے اور ہوتے ہین اور حضرات سلسلہ ہذا سے تمام عمر مین تیئیس تیس خوارق صادر ہوئے ہین اور روحی بیعت اس سلسلہ مین کسی حضرات کو حاصل نہین ہوئی۔ اور کیفیت مفصل حضرات سلسلہ ہذا یہہ ہے۔

---

**۱** فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی وفائیہ مولف تواریخ ہذا **۲** جناب شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق **۳** حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح **۴** حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب المدارین رح **۵** حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقدانی (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۲ کو معائنہ کیے سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ منور علی نے تاریخ ۲۷ ماہ ربیع الثانی سنہ ۱۲۵۵ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق بعد نماز حضرت شیخ عدی بن مسافر شامی رح سے بغداد شریف مین خلافت پائی از مکتوب نطاب انوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ حضرت شیخ عدی بن مسافر شامی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ شوال سنہ ۴۶۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت بعد نماز بمقام ورسق پیدا ہوی راوی اسکے مسافر آپکے والد ہین — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ شعبان سنہ ۴۹۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر حضرت تاج العارفین ابوالوفا کردی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام جبل ہنکاریہ مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ محرم سنہ ۵۵۶ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت صبح وفات پائی مزار مبارک جبل ہنکار قریب بغداد کہنہ کے ہے از مکتوب نظاب الوار الغیب | ان سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر ان حضرت سے حضرت شاہ منور علی ایک ہو خوارق آپ سے بہت صادر ہوا اور روحی بیعت آپ کو کسی حضرات سے نہین ہوئی یہی حال کل حضرات سلسلہ کا ہے |
| ۲ حضرت تاج العارفین ابوالوفا کردی رحمۃ اللہ علیہ | ۱۲ ماہ صفر سنہ ۴۲۷ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت تہجد بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہو راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ربیع الاول سنہ ۴۹۴ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بعد حضرت سید محمد شبنکی حسنی رح سے ہرات مین خلافت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۳ رجب سنہ ۵۰۳ یا ۲۱ صفر سنہ ۵۰۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت بعد تہجد یا صبح وفات پائی مزار مبارک قلمینا مضاف بغداد شریف مین ہے از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ عدی بن مسافر شامی ایک ہوے باقی احوال موافق تحریر بالا ہے |
| ۳ حضرت سید محمد شبنکی حسنی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ رمضان سنہ ۳۷۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد خریق اسود مین پیدا ہوی۔ راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۴۰۲ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت قبل عصر حضرت ابو بکر ہواردی رح سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ شوال سنہ ۴۹۵ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل از نماز وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین ہے، از ظہرت | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت ابوالوفا ہیں اور دیگر احوال وکیفیت بموجب تحریر مسطور بالا ہے |
| ۴ حضرت شیخ ابو بکر ہواردی | تاریخ ۲۷ شوال سنہ ۳۱۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل نماز ہوارد مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ ذی حجہ سنہ ۳۹۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ محمد سہیل تستری رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ربیع الثانی سنہ ۴۲۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت وفات پائی مزار مبارک بقیع مین ہے، از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت سید محمد شبنکی ایک ہین، ور دیگر احوال حسب تحریر مذکور ہے |
| ۵ حضرت شیخ محمد سہیل تستری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲ رمضان سنہ ۲۹۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر بمقام وردادتوابع بغداد مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴ ماہ شوال سنہ ۳۸۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت شیخ سہیل بن عبد اللہ تستری رح سے بغداد شریف مین خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعدہ سنہ [illegible] ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے، از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ ابو بکر ہواردی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہین باقی احوال موافق تحریر بالا ہے |
| ۶ حضرت شیخ سہیل تستری بن عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۲۰۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشا بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ جمادی الاخر سنہ ۲۹۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شیخ ابوالرجا عطار رح سے ظہراش مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ صفر سنہ ۳۸۶ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک صحرای بصرہ مین ہے، از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ محمد سہیل تستری ہین باقی کیفیت بموجب تحریر مسطورہ بالا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت شیخ ابو الرجا عطاردی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۱۳۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر کوفہ خاص مین آپ پیدا ہوے آپکو الذی... ازتواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ صفر ۱۸۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسی صفات رحمۃ اللہ علیہ سے بصرہ مین خلافت پائی از مکتوبات حقیقت المعانی | تاریخ ۱۴ ماہ ذیحجہ ۲۹۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال قبل وفات پائی مزار مبارک آپکا نواح کوفہ مین ہے از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر ایک آپ ہی حضرت شیخ سہیل بن عبد اللہ تستری رحمۃ اللہ علیہ مین — بہ اخصہ آپ سے صادر ہوا اور ... ہوے نہین اور یہہ سلسلہ اصغر انہین حضرت سے جاری ہوا |

۱۳ حضرت خواجہ فضیل بن عیاض موسی صفات رحمۃ اللہ علیہ ۱۲ حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید رح ۵ ۱ حضرت امام خواجگان خواجہ ۱۱ م حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ ۱۰ حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت ۷ ۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۴۸ مین تحریر ہے)

## فصل نوزدہم در احوال سلسلۂ رفاعیہ عجمیہ نوزدہم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق خلیفہ صاحب اجازت سے گیارہ ہزار درود غوثیہ کے کہچکے آتے ہین جب خلیفہ طالب صادق کو یہہ مقدرت ہو جاتی ہے کہ حضرت سید احمد کبیر رحمۃ اللہ علیہ کے مزار شریف پر جا کر جو اسکا خلیفہ ہوا اوسکی ساتھہ یہہ فعل کرادی کہ ۹۹ بار درود شریف مذکور کو اپنی اونگلی پر پہونک کر اوسکی گردن پر پہیرے فوراً گردن علیحدہ ہو جاوے گی اور بعد چند ساعت مقرر کے ۵ مرتبہ درود شریف عزیزی پڑہکر لعاب لگادی اوسیوقت ببرکت حضرت سید احمد کبیر بن ابو الحسن رفاعی رحمۃ اللہ علیہ کے گردن و سر بدستور سابق ملجاوے گی علاوہ برین یہہ تین امر اور کیے جاتے ہین اول وقت بیعت پیالہ سم پلایا جاتا ہے جسکا مطلق اثر نہین ہوتا دوسرے گردن جو کاٹی جاتی ہے تو خون نہین نکلتا تیسری گرز آہنی جو کہ طالب کے مارا جاتا ہے اوسکی چوٹ محسوس نہین ہوتی مثل موم کی ہو جاتا ہے چنانچہ یہہ سب کیفیت بغداد شریف مین اس فقیر مولف فی بچشم خود حضرت سید صاحب موصوف کے مزار شریف پر دیکھی کہ ایک طالب کا سر ترکیب معمولی علیحدہ کیا گیا مطلق خون نہ نکلا اور مزار مبارک پہ نذر کر دیا گیا بعد عرصہ یکپاس کے سر تراشیدہ کو لعاب لگا کر اوسی طالب کے جسم سے ملایا گیا فوراً جڑ گیا اور بتصدق حضرت ممدوح وہ طالب صحیح و سالم ہو گیا بعد وہ تینون امر مذکورہ بالا ادا کرائی گئی ہر دو درود شریف مین یہہ برکت ہے کہ ایک درود سے خون جسم کا خشک ہو جاتا ہے اور دوسری درود شریف سے خون جسم مین آجاتا ہے اس سلسلہ مین یہہ ایک قسم کی نفی اثبات ہے اور اس کیفیت کے صاحب کیفیت تمام عالم مین چند اشخاص ہوتے ہین بکثرت نہین ہوتی ہین اور اس سلسلہ مین ایک خلیفہ اکبر فعلی اور ایک خلیفہ اصغر قولی ہوتا ہے خلیفہ اکبر فعلی کی وہ تعریف ہے کہ جو اول بیان ہو چکی اور خلیفہ اصغر قولی کی تعریف کہ اوسکو دونون درود شریف غوثی و عزیزی کی صرف اجازت دیتے ہین اور وہ اس سلسلہ کا خلیفہ صاحب اجازت کہلایا جاتا ہے چنانچہ اس سلسلہ کی بکثرت حضرات صاحب اجازت خلیفہ اصغر ہین اور ہر ایک خلیفہ اکبر فعلی مین بھلی اظہار کی ممانعت ہے اور یہہ سلسلہ بغداد شریف مین بکثرت مروج ہے اور دیگر شہر و دیار مین معروف و مشہور ہے اس سلسلہ مین پانچ خلفا کرنیکا اختیار ہے — روحی بیعت اس سلسلہ کی ہوتی نہین — اور خوارق حضرات سلسلہ سے تعین مین صادر ہوے ہین — باقی مفصل کیفیت حضرات سلسلہ ہذا کے یہہ ہے —

۱ فقیر شاہ محمد حسن رح صابری چشتی قدوسی حنفی رفاعی مؤلف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبدالکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس قدانی رح (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۲۸ کے ملاحظہ سے واضح ہوگا) اوراس سلسلہ خاص کے متعلق یہہ کیفیت ہے کہ حضرت شاہ منور علی رح نے تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۵۸۹ ہجریہ بروز چہارشنبہ وقت فجر حضرت شیخ جاگیر رحمۃ اللہ علیہ سے کوفہ مین خلافت اصغری قولی پائی اور خلافت اکبری فعلی بغداد شریف مین حاصل کی - از انوار الغیب وحب الوجود -

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ حضرت شیخ جاگیر رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۶ ماہ رمضان ۴۹۹ ہجریہ بروز جمعہ وقت تہجد بافر نواح سامرہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ماجد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ صفر ۵۱۷ ہجریہ بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت سید احمد الکبیر بن ابوالحسن رفاعی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام بغداد شریف خلافت اکبری واصغری حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ صفر ۵۹۰ ہجریہ بروز دوشنبہ وقت فجر آپنے وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین ہے - از انوار الغیب | خلیفہ اصغر واکبر اس سلسلہ خاص مین آپکے حضرت شاہ منور علی الہ آبادی ایک ہوے - تین خرقے آپ سے صادر ہوے روحی بیعت وغیرہ نہین ہوے - یہی احوال تمامی حضرات سلسلہ کا ہے |
| ۲ حضرت سید احمد الکبیر بن ابوالحسن رفاعی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷ ماہ شوال ۴۸۹ ہجریہ بروز جمعہ وقت تہجد کوفہ مین آپ پیدا ہوے - آپ کے والد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۸ ماہ رمضان ۵۵۴ ہجریہ بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شیخ علاؤالدین علی الواسطی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت اصغری واکبری حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ جمادی الاول ۵۷۸ ہجریہ بروز پنجشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ مین ہے - از تاریخ ظہرت نامہ | خلیفہ اصغر واکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ جاگیر رح ایک ہوے - باقی کیفیت مطابق تحریر مذکورہ بالا ہے |
| ۳ حضرت شیخ علاؤالدین علی الواسطی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۳ ماہ رمضان ۴۲۰ ہجریہ بروز جمعہ وقت فجر بغداد شریف کہنہ مین آپ پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ محرم ۴۵۳ ہجریہ بروز پنجشنبہ وقت ظہر قبل نماز حضرت شیخ ابوالفضل بن کمقاب رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت اصغری واکبری کا مینخ مین حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ ماہ شعبان ۵۶۱ ہجریہ بروز شنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار شریف نواح بغداد جدید ہے - یہ حضرت حابس دم تھے - از ظہرت نامہ | خلیفہ اصغر واکبر انحضرت کے حضرت سید احمد الکبیر رح ایک ہوے - اور دیگر احوال موافق شرح بالا ہے |
| ۴ حضرت شیخ ابوالفضل بن کمقاب رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۶ ماہ محرم ۳۴۹ ہجریہ بروز شنبہ وقت فجر یا چاشت کا مینخ ملک ہرات مین پیدا ہوے - آپکے والد ماجد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ رجب ۳۹۰ ہجریہ بروز چہارشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ ابوعلی علام رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف مین خلافت اصغری واکبری حاصل ہوئی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۴ ماہ شوال ۴۶۵ ہجریہ بروز یکشنبہ وقت زوال آپنے وفات پائی مزار شریف خاص کوفہ مین ہے - از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ علاؤالدین علی الواسطی رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ خاص مین ایک ہوے - باقی حال حسب تحریر مذکورہ ہے |
| ۵ حضرت شیخ ابوعلی علام رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ صفر ۳۰۰ ہجریہ بروز دوشنبہ وقت چاشت خراسان مین آپ پیدا ہوے آپکے والد روایت کرتے ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذی الحجہ ۳۴۷ ہجریہ بروز پنجشنبہ وقت نصف شب حضرت شیخ علی الباز یاری رحمۃ اللہ علیہ سے حلہ مین خلافت اصغری واکبری حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعدہ ۳۹۸ ہجریہ بروز دوشنبہ وقت زوال وفات پائی مزار شریف اکرم مین ہے - از ظہرت نامہ | خلیفہ اصغر واکبر خلیفہ آپ سے حضرت شیخ ابوالفضل بن کمقاب رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ خاص مین ایک ہوے باقی کیفیت بشرح بالا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت شیخ علی البازیاری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ذیقعدہ سنہ ۲۹۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد کوفہ مین پیدا ہوے راوی آپکے والد ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ربیع الاول سنہ ۳۴۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ علی العجمی رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ رمضان سنہ ۳۸۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد ظہر وفات پائی مزار مبارک سہرورد خاص مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ ابو علی علاء ایک ہین باقی احوال مطابق تحریر بالا ہے۔ |
| ۱۳ حضرت شیخ علی العجمی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۲۲۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر فوقانیہ مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپ کے والد ہین | تاریخ ۲۲ ماہ صفر سنہ ۲۵۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت حاصل کی از مکتوب نطاب برہان الممات | تاریخ ۱۱ رجب سنہ ۳۴۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ علی البازیاری آپکے ایک ہوے۔ باقی کیفیت بموجب شرح بالا ہے اور یہ سلسلہ اصغری آپ سے اجرا ہوا۔ |

۱۴ حضرت شیخ ابوبکر شبلی جنان الارواح رح ۱۵ حضرت شیخ الشیوخ سیدۃ الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم رح ۱۶ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم رح ۱۷ حضرت شیخ اسلامیہ معروف کرخی محکم الافلاک
(ان چار حضرات کا حال صفحات ۲۰ و ۲۱ مین قلمبند ہے) ۱۸ حضرت خواجہ داؤد طائی رح ۱۹ حضرت خواجہ حبیب عجمی (ان دو حضرات کا حال صفحہ ۵۰ مین لکھا ہے) ۲۰ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری (آپکا حال صفحہ ۱۹ مین مرقوم ہے)
۲۱ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ (آپکا حال صفحہ ۹ مین رقم ہے) ۲۲ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپ کا حال فرحت اشتمال صفحہ مین ہے)

## فصل بستم ذکر سلسلہ دوم رفاعیہ طیفوریہ بستم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت مثل سلسلہ رفاعیہ اول کے ہے لیکن اتنا فرق ہے کہ اس سلسلہ مین چلہ درود شریف تمام کرکے سر قلم نہین کرتے ہین بلکہ بحکم جل علا شانہ کوہستان شغاف کرتے ہین اور ریگستان کو جاتے ہین کل اس قسم کے سات آدمی اس سلسلہ خاص مین ہوتے ہین اور امر خاص پر مامور رہتے ہین اور امر کا ظاہر کرنا ممنوع ہے۔ یہہ سلسلہ لورستان مین بکثرت جاری ہے حضرات سلسلہ ہذا سے ایک خلیفہ اور خوارق صادر ہوے ہین اور روحی بیعت بھی اس سلسلہ مین نہین ہوتی ہے اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے

(۱) فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی رفاعیہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ منور علی الہ ابادی نقش فقدانی رح ۶ حضرت شاہ شیخ جاگیر رح ۷ حضرت سید احمد الکبیر بن ابو الحسن رفاعی (ان ساتون حضرات کا احوال صفحہ ۲۸۱ کے معائنہ کرنے سے واضح ہوگا — اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت سید احمد الکبیر نے تاریخ سترہوین ماہ رجب سنہ ۵۴۲ ہجری مین

بروز چہارشنبہ وقت فجر حضرت شیخ منصور الزاہد الطایجی سے ذہاب مین خلافت پائی

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۸ حضرت شیخ منصور الزاہد الطایجی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ذیقعدہ ۴۲۲ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد مین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ربیع الاول ۵۰۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل نماز حضرت شیخ خالد رویانی رحمۃ اللہ علیہ سے سنجان مین خلافت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ رجب ۵۰۵ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت بعد تہجد وفات پائی مزار مبارک نواح کاشغر مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین تھے حضرت سید احمد الکبیر رح مین — روحی بیعت آپ کو ہوئی نہین خوارق آپسے ۵ ظاہر ہوے یہی کیفیت صحبت حضرات سلسلہ ہذا کی ہے |
| ۹ حضرت شیخ خالد رویانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۷ شعبان ۴۳۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت تہجد مکہ معظمہ مین پیدا ہوے یہہ قول آپکے والد ماجد کا ہے از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ رمضان ۴۷۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت ابو سعید بخاری انصاری رحمۃ اللہ علیہ سے بخارا مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ محرم ۵۲۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد عصر وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف کہنہ مین ہے از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ ہے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ منصور الزاہد الطایجی مین باقی احوال موافق تحریر بالا ہے — |
| ۱۰ حضرت ابو سعید بخاری انصاری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شوال ۳۹۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب بخارا مین پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والد مین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ صفر ۴۱۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ ابو القاسم سندوسی رحمۃ اللہ علیہ سے خاص سندوس مین خلافت حاصل کی از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ محرم ۵۰۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز وفات پائی مزار مبارک ہرات مین ہے، از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ان حضرت سے حضرت شیخ خالد رویانی ایک ہوے باقی کیفیت مطابق تحریر مذکور ہے |

۱۱ حضرت شیخ ابو القاسم سندوسی ۱۲ حضرت ابو محمد رویم (ان دونو حضرات کا حال صفحہ ۱۰۴ مین تحریر ہے) ۱۳ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابو القاسم جنید بغدادی ۱۴ حضرت خواجہ سری سقطی سابق القضا مبرم ۱۵ حضرت خواجہ اسد الدین معروف کرخی ختم الاقطاب (ان تین حضرات کا حال صفحہ ۱۰۴ مین لکہا ہے) ۱۶ حضرت خواجہ بایزید بسطامی طیفور شامی سلطان العارفین (آپکا حال صفحہ ۱۰۵ مین ہے) ۱۷ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوتی (آپکا حال صفحہ ۷۵ مین درج ہے) ۱۸ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری (آپکا حال صفحہ ۱۰ مین لکہا ہے) ۱۹ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (آپکا حال صفحہ ۹ مین ہے) ۲۰ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (آپکا حال مسرت فال صفحہ ۶ مین قلمبند ہے)

## فصل بست ویکم در احوال سلسلہ مغربیہ مدنیہ بست ویکم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر کو درود شریف وہبی کی اجازت عطا فرماتے مین ۔ مرکب اس درود شریف کے خلیفہ مذکور کو یہہ مقدرت حاصل ہو جاتی ہے کہ اس جسم خاکی سے بمرتبہ بین الوجوب والامکان حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو معائنہ کرتا ہے اور اس درود شریف کو دیکہ برس دس مہینے روز مرہ ۱۳ ہزار مرتبہ

تلاوت کرکر واصل حق کامل ہوجاتا ہے اور شغل برزخ صغری شب مین ستر بار عروجی اور ۱۴۱ مرتبہ نزولی بھی کرائی جاتی ہے - یہہ سلسلہ مقامات برقہ و سیلا و تزر
و سوس وغیرہ مین بہت مروج ہے - خوارق حضرات سلسلہ ہذا سے ابتدا مین خفی گیارہ ہوتے ہین اور قریب المرگ رسمی جلی اٹھہ ہوتے ہین اور
کل آٹھ جلی صادر ہوتے ہین - اور خلفا اس سلسلہ خاص مین ساٹ ساٹ ہوتے ہین - اور روحی بیعت ہوتی نہین - اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ منور علیؒ الہ آبادی نفس قلقاتی رح (ان پانچون حضرات رح کا احوال صفحہ ۲۸ کے معائنہ سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ منور علیؒ الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۷ ماہ محرم ۶۰۰ھ ہجریہ مین بروز چہارشنبہ وقت فجر حضرت شیخ علی بن ادریس یعقوبی رحمۃ اللہ علیہ سے اصفہان مین خلافت پائی - از مکتوبات خضر الحق -

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ حضرت شیخ علی بن ادریس یعقوبی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ رمضان ۵۲۵ھ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ سوا پہر کے وقت طرطوس مین آپ پیدا ہوے - آپکے والد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیحجہ ۵۸۳ھ ہجریہ مین بروز یکشنبہ وقت قبل ظہر حضرت شیخ صمد محمد ابو مدین شعیب مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے اصفہان مین خلافت پائی - ظہرت نامہ | تاریخ ۲۳ ماہ رجب ۶۲۱ھ ہجریہ مین بروز یکشنبہ وقت آخر وفات پائی مزار مبارک اصفہان مین ہے اور آپکا مکتوب بنام خضر الحق ہے - از انوار الغیب | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے - روحی بیعت آپکو ہوئی نہین - خوارق آپسے ۱۹ صادر ہوے جو درج مکتوبات ہین - اور احوال کل حضرات کا اسطرح ہے |
| ۲ حضرت شیخ صمد محمد ابو مدین شعیب مغربی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ رمضان ۴۶۹ھ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد کوفہ مین آپ پیدا ہوے - از قول والد خود - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ صفر ۵۵۵ھ ہجریہ کو بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت الشیخ ابو یوسی مسعود مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے فرح مین خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۸ ماہ محرم ۵۹۰ھ ہجریہ مین بروز شنبہ وقت زوال آپنے وفات پائی مزار شریف قاہرہ ملک مصر مین ہے بیرون قلعہ قریب برکت النصر کے - از خضر الحق | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت علی بن ادریس یعقوبی ایک ہوے - باقی احوال بشرح بالا ہے - |
| ۳ حضرت شیخ ابو یوسی مسعود مغربی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۲ ماہ رمضان ۴۹۹ھ ہجریہ مین بروز شنبہ وقت عشا طائف مین آپ پیدا ہوے - از قول والد خود - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ جمادی الآخر ۵۲۷ھ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت بین العصر والظہر حضرت فقیر ابو الحسن علی بن حرازم رحمۃ اللہ علیہ سے دمشق مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۵۶۷ھ ہجریہ مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد قبل کیا س شب باقیماندہ وفات پائی مزار شریف توقات ملک روم مین ہے - از ظہرت نامہ | آپسے خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ صمد محمد ابو مدین شعیب مغربی ہین - باقی کیفیت بشرح ایضاً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت فقیر ابو الحسن علی بن حرازم رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۹ ماہ محرم ۵۶۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت زوال نواح حرازم مین پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والد ہین۔ ازتواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شوال ۵۹۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت بعد نماز یا قبل اشراق حضرت شیخ ابوبکر موافری رحمۃ اللہ علیہ سے سہروردین خلافت پائی۔ ازتواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ رجب ۵۴۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر بعد نماز وفات پائی مزار مبارک خراسان مین ہے۔ ازتواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت شیخ ابو یعزی مغربی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہین۔ باقی کیفیت موافق تحریر بالا ہے۔ |
| حضرت شیخ ابوبکر موافری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ ماہ رجب ۴۳۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب یا قبل مغرب کامیخ مین پیدا ہوئے راوی آپکے والد ماجد ہین۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ صفر ۴۸۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ امام حجۃ الاسلام ابوحامد محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ سے روزان مین خلافت پائی۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ شعبان ۴۹۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک سہروردین ہے۔ ازظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت فقیر ابو الحسن علی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہو۔ باقی کیفیت بموجب بیان سابق کی ہے۔ |
| حضرت شیخ امام حجۃ الاسلام ابوحامد محمد غزالی برادر احمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۵ جمادی الاول ۴۵۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر جلد مین پیدا ہوئے۔ راوی اسکے آپکے والد ہین۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ شعبان ۴۷۳ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت زوال حضرت شیخ الحرمین ابو المعالی عبد الملک رحمۃ اللہ علیہ سے درمنہ مین خلافت حاصل کی۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ جمادی الآخر ۵۰۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح وفات پائی مزار مبارک بقیع مین ہے۔ ازظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ ابوبکر موافری رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے۔ باقی احوال حسب تحریر اول الذکر ہے۔ |
| ۱۲ حضرت شیخ الحرمین ابو المعالی عبد الملک رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ذوالحجہ ۳۸۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ یا یکشنبہ وقت بعد مغرب مکہ شریف مین آپ پیدا ہوئے راوی آپکے پدر بزرگوار ہین۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ ذیقعدہ ۴۳۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت چاشت حضرت رکن الاسلام ابو محمد عبد اللہ جوینی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام طوس خلافت پائی۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ محرم ۴۶۵ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل اشراق وفات پائی مزار مبارک جنت المعلیٰ مین ہے۔ ازظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت امام حجۃ الاسلام ابوحامد محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے اور دیگر کیفیت موافق تحریر سابق الذکر ہے۔ |
| ۱۳ حضرت رکن الاسلام ابو محمد عبد اللہ جوینی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ محرم ۲۹۸ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل فجر پیدا ہوئے بمقام مکہ شریف راوی آپکے والد ماجد ہین۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۳۴۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت اشراق بعد حضرت شیخ ابو طالب مکی رحمۃ اللہ علیہ سے مسقط مین خلافت پائی۔ ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۴۳۲ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل مغرب وفات پائی مزار مبارک نواح کوفہ مین ہے۔ ازظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ الحرمین ابو المعالی عبد الملک رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوے اور باقی کیفیت مثل تحریر اولی ہے۔ |

۱۴ حضرت شیخ ابو طالب مکی رحمۃ اللہ علیہ (آنحضرت کا احوال صفحہ ۲۶۲ مین تحریر ہوگیا ہے) اور اس سلسلہ کی متعلق یہہ کیفیت ہے کہ آنحضرت نے تاریخ ۱۷ ماہ ذیقعدہ ۳۳۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شیخ ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ سے طائف مین خلافت پائی۔ اور یہہ سلسلہ اصغری جاری ہوا۔ اس سلسلہ مین خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت رکن الاسلام ابو محمد عبد اللہ جوینی رحمۃ اللہ علیہ ہوے۔ سروی بعیت آپکو ہوئی نہین خوارق آپسے کیا رہ صادر ہوے از کتاب بیان الملہمات

**۱۵** حضرت شیخ ابوبکر شبلی جنان الارواح **۱۶** حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی عبدی اکرم **۱۷** حضرت شیخ سری سقطی ساس القضا مبرم **۱۸** حضرت خواجہ معروف کرخی محکم الافلاک **۱۹** حضرت امام موسی علی رضا دربان الفردوس **۲۰** حضرت امام موسی کاظم گرفتن اسرافیل **۲۱** حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین (ان سات حضرات کا احوال صفحات ۳۰-۳۱-۳۲-مین مندرج ہے) **۲۲** حضرت امام قاسم بن محمد **۲۳** حضرت محمد بن حضرت ابا بکر صدیق رح **۲۴** حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ **۲۵** حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ **۲۶** حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم (حضرت امام قاسم سے حضرت صلعم تک شمارا پانچ حضرات ہین انکا حال صفحہ ۱۶۵ ملاحظہ کیجئے واضح ہوگا)

# فصل بست و دوم در بیان سلسلہ لیسویہ مسعودیہ بست و دوم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ خلیفہ اکبر و اصل حق کے ہر چہار قلب-نیرت-ابرت-صنوبریہ-مدور سے ذکر ظاہر ہشت ضربی پھر پنج ضربی بعد کو چہار ضربی مین بعد یازدہ ضربی کراتے ہین اور ذکر مذکور جب گیارہ ضربی تک ہوجاتا ہے تو وہ اکبر تبہ شمار کیا جاتا ہے اسیطرح یہہ ذکر شریف تین برس کامل کرایا جاتا ہے جب مدت موعودہ تمام ہوجاتی ہے تو چار طرح پر طالب صادق کو جلوہ ذات ہوجاتا ہے-یہہ سلسلہ عقلان اور دمشق کے کوہستان مین بخوبی جاری ہے-اس خاندان مین ایک خلیفہ اکبر اور رہنا رہ صاحب مجاز ہوتے ہین-روحی بیعت بہی حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے خواب مین گاہی ہوجاتی ہے-اور خوارق حضرات سلسلہ سے آٹھہ آٹھہ صادر ہوتے ہین اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہہ ہے-

---

(۱) فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی لیسوی مولف تواریخ ہذا **۲** حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح **۳** حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح **۴**-حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح **۵** حضرت مولوی سید محمد مسعود رح **۶** حضرت سید نتہی شاہ میاںجی بن سید محمود رح **۷** حضرت میران شاہ لاہوری رح (اس فقیر سے حضرت نتہی شاہ میان تک چھہ حضرات ہین) (انکا احوال صفحات ۸۲-۸۳-معائنہ کیجئے سے واضح ہوگا اور میران صاحب کا احوال مشرح صفحہ ۱۰ مین قلمبند ہے) اور اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے کہ حضرت میران شاہ لاہوری نے تاریخ ۱۶-ماہ شعبان سنہ **۶۰۲** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر حضرت شیخ ابواسحاق اعراب رح سے مشہد مقدس مین خلافت پائی　　از مکتوب نطاب خفی الکونین

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ ابو اسحاق اعراب رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ذی الحجہ ۵۲۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد نماز مغرب قوقان مین پیدا ہوئے راوی اسکے آپکے والدین ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ - ماہ ذیقعدہ ۵۵۵ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ احمد لیسوی بن محمد اسحاق شامی سے نہار مین خلافت پائی ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۵ شوال ۶۰۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار مبارک مشہد مقدس مین ہے، ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین یہی حضرت میران شاہ لاہوری ایک ہین اور خوارق آپ سے آنہہ ہوی اور روحی بیعت آپکو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئی |
| حضرت شیخ احمد لیسوی بن محمد اسحاق شامی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ - رجب ۴۴۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ زوال شام مین آپ پیدا ہوئے آپکے والدسکے راوی ہین ازظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ - ماہ شوال ۴۶۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد اشراق حضرت خواجہ ابوالعلی فارمدی سے ترکستان مین خلافت پائی ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ شوال ۵۶۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر وفات پائی مزار مبارک موضع لیسی ضلع ترکستان مین ہے ازظہرت نامہ | خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص مین ان حضرت سے حضرت شیخ ابواسحاق اعراب ایک ہوے - روحی بیعت آپکو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئی اور آنہہ خوارق صادر ہوے |
| ۱۰ - حضرت خواجہ ابوالعلی فارمدی رح (ان حضرت کا احوال صفحہ ۱۴۸ مین قلمبند ہے) صرف اس سلسلہ کے متعلق یہہ حال ہے کہ ان حضرت سے آنہہ خرق صادر ہوے اور روحی بیعت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئی اور اس سلسلہ خاص مین ان حضرت سے خلیفہ اکبر حضرت شیخ احمد لیسوی ہین ازمکتوب نطاب توجہ الشہود ۱۱ - حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رح (ان واصل حق کا بھی احوال صفحہ ۱۴۶ مین مندرج ہے) اور متعلق سلسلہ ہذا یہہ حال ہے کہ ان حضرت نے تاریخ ۳ - رجب ۴۱۳ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر بعد نماز حضرت ابوالمظفر ترک طوسی سے طوس مین خلافت حاصل کی ازمکتوب نطاب لقاء الانوار | | | | |
| حضرت ابوالمظفر ترک طوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ شعبان ۳۵۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح صادق نصرو مین پیدا ہو راوی اسکے آپکے والدین ازظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ - ماہ ربیع الثانی ۴۱۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ یا دوشنبہ وقت عشا حضرت ابوالقاسم گرگانی رح سے کشمیر مین خلافت پائی ازمکتوب نطاب شباہت الخروج | تاریخ ۱۶ رمضان ۴۹۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب وفات پائی مزار مبارک طوس مین ہے ازمکتوب نطاب توجہ الشہود | خلیفہ اکبر آپ سے اس سلسلہ خاص مین حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی ایک ہوے اور روحی بیعت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے حاصل ہوئی اور آنہہ خوارق صادر ہوی |

۱۳ - حضرت خواجہ ابوالقاسم گرگانی رح ۱۴ حضرت شیخ ابوالعثمان مغربی رح ۱۵ حضرت شیخ ابوعلی کاتب رح ۱۶ حضرت شیخ ابوعلی رودباری رح ۱۷ حضرت شیخ الشیوخ سید الطائفہ ابوالقاسم جنید بغدادی رح عبدی اکرم ۱۸ حضرت شیخ سری سقطی اساس القضا مبرم رح ۱۹ حضرت شیخ اسدالدین معروف کرخی محکم الافلاک رح ۲۰ حضرت شیخ داود طائی رح ۲۱ حضرت خواجہ حبیب عجمی درخشان لاہوت رح ۲۲ حضرت امام خواجگان خواجہ امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ ۲۳ حضرت مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت خمسہ ۲۴ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم (حضرت ابوالقاسم سے حضرت صلعم تک شمار ۱۲ - حضرات ہین انکا احوال صفحات ۲۰۲ - ۲۰۳ مین معائنہ کیے سے واضح ہوگا)

# فصل بست و سوم در ذکر سلسلۂ بکتاشیہ منوریہ بست و سوم

اس سلسلہ کی تعلیم اور کیفیت یہہ ہے کہ خلیفہ اکبر واصل مرشد کو شغل شہابی کی اجازت دیتے ہین جب طالب صادق اس شغل مین برق ہوجاتا ہے تو ببرکت اس شغل شریف کی یہہ مقدرت ہوجاتی ہے کہ ملکوت ہر وقت پیش نظر اسکے رہتا ہے جو کوئی بشر اسکے پاس آکر اپنا مدعا خواہ دینی ہو یا دنیوی بیان کرتا ہے تو یہہ ملکوت دیکھکر فوراً بتلا دیتا ہے کہ تیرا کام ہوجاویگا یا نہوگا یہہ ایک کیفیات کشف مین سے ہے اور اس کیفیت کو عروج شغل الملکوت اور مرتبہ نزول مین کشف الکون کشف القصور کہتے ہین اس کیفیت کا سالک چھ مہینے عروج رہتا ہے اور ملکوت پیش نظر رہتا ہے اور پانچ مہینے نزول رہتا ہے تو تجلی جبروت مین حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کی رویت ہوا کرتی ہے - یہہ سلسلہ کوہستان شام و عرب و افغانستان مین جاری ہے جو فقیر نے خود معائنہ کیا ہے اور حضرات سلسلہ ہذا تمام عمر مین ہندرہ خوارق صادرہ ہوتے ہین اور اس سلسلہ کے خلیفہ اکبر حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ سے روحی بیعت بھی ہوجاتی ہے اور تین تین خلفا کر نیکا اختیار ہے اور مفصل احوال یہہ ہے

1- فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی بکتاشی مولف تواریخ ہذا 2 حضرت شاہ محمد امیر قطب الاقطاب صاحب حق 3 حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب ربانی 4 حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدین 5 حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس نفدائی رحمۃ اللہ علیہ (ان پانچون حضرات کا حال صفحہ ۲۸ معائنہ کرنے سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ مین حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ نے تاریخ ۱۷ ماہ شوال ۵۴۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت شیخ عبد الازل بن شعیب سنجری رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت بمقام بغداد شریف حاصل کی — از مکتوب نقاب انوار الغیب

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ عبد الازل علیہ بن شعیب سنجری رحمۃ اللہ | تاریخ ۱۲ ماہ ذیقعد ۴۵۷ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بغداد مین آپ پیدا ہوئے راوی آپکے کمال الدین - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر ۴۸۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت شیخ ابو الحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے بغداد شریف کہنہ مین خلافت حاصل کی - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ ذیحجہ ۵۵۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک بغداد شریف مین ہے - از مکتوب نقاب انوار الغیب | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت ہین حضرت شاہ منور علی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے اور خوارق آنحضرت ہندرہ ہوئے اور روحی بیعت و فیضان باطنی حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ آپکو اور کل حضرات سلسلہ کو ہوئے |
| حضرت شیخ ابو الحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۳۵۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب فرغنہ مین آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے خالہ زاد - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ صفر ۳۸۴ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت شیخ ابو طالب مکی رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ شریف مین خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲ ماہ ذیحجہ ۴۸۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار مبارک زعفرون ملک بلخ مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ عبد الازل رحمۃ اللہ علیہ ہوئے باقی دیگر حال موافق تحریر بالا ہے — |

۸ حضرت شیخ ابوطالب مکی رحمۃ اللہ علیہ (آنحضرت کا حال صفحہ ۲۶۲ میں تحریر ہے) اور اس سلسلہ کی یہ کیفیت ہے کہ آنحضرت نے حضرت حاجی بکتاش ولی عرف عدی شیخ ظہیر بن موسیٰ برقی ساکی سجانی رحمۃ اللہ علیہ سے تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۳۴۹ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر قبل نماز بمقام بکتاش خلافت پائی اور اس سلسلہ میں پندرہ خوارق صادر ہوئے ۔ اور روحی بیعت و فیضان باطنی حضرت مولا مشکل کشا علی کرم اللہ وجہہ سے جبروت میں حاصل ہوئے ۔ اور خلیفہ اکبر اس سلسلہ خاص میں آنحضرت سے حضرت شیخ ابوالحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ ہوئے از تواریخ ظہرت نامہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹ حضرت حاجی بکتاش ولی عرف شیخ عدی ظہیر بن موسیٰ برقی ساکی سجانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ محرم ۲۳۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت زوال کوفہ میں آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ماجد ہیں ۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ شعبان ۳۲۳ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر حضرت شیخ حمید اندلسی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام بغداد شریف کہنہ خلافت پائی ۔ از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ ربیع الاول ۳۵۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک صحرای دمشق میں ہے ۔ از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت ابوطالب مکی رحمۃ اللہ علیہ ہے اور بیعت و فیضان باطنی انکو برتبہ جبروت حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے حاصل ہوئی اور خوارق ۵ اصادر ہوئے یہی احوال کل حضرات کا ہے ۔ |
| ۱۰ حضرت شیخ حمید اندلسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۴ ماہ ذی حجہ ۲۵۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب دمشق میں آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد قبلہ ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ رمضان ۲۹۹ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت فجر حضرت شیخ جعفر بن الیاس رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام کوفہ خلافت پائی ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۸ ماہ صفر ۳۳۶ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز وفات پائی ۔ مزار مبارک بمقام قلعہ اندلس ہے ۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آپکے حضرت حاجی بکتاش ولی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے ۔ باقی احوال موافق تحریر بالا ہے ۔ |
| ۱۱ حضرت شیخ جعفر بن الیاس رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ محرم ۲۵۱ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت قبل مغرب جدہ میں آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ماجد ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ ذیقعدہ ۲۹۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت شیخ محمد طائی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام بصرہ خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شوال ۳۴۷ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت دوپہر وفات پائی ۔ مزار مبارک شہر ورد میں ہے ۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ حمید اندلسی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے اور دیگر کیفیت حسب شرح بالا ہے ۔ |
| ۱۲ حضرت شیخ محمد طائی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ شوال ۲۳۷ ہجری میں بروز شنبہ وقت فجر بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ ربیع الآخر ۲۸۷ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شیخ ابوالحسن فراری رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام روزن خلافت حاصل کی ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱ ماہ رمضان ۳۰۱ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عشا قبل از نصف شب وفات پائی مزار مبارک حلہ میں ہے ۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت شیخ جعفر بن الیاس رحمۃ اللہ علیہ ہیں ۔ اور دیگر حال بموجب تحریر مذکور ہے ۔ |
| ۱۳ حضرت شیخ ابوالحسن فراری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۸ رمضان ۲۴۶ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت تہجد بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے راوی اسکی آپکے پدر بزرگوار ہیں ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ ذیقعدہ ۲۸۵ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت اشراق یا چاشت حضرت موسیٰ دیفری رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام طائف خلافت پائی ۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۲۹۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر یا بعد مغرب وفات پائی مزار مبارک فوقانیہ میں ہے ۔ از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص میں خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت شیخ محمد طائی رحمۃ اللہ علیہ ایک ہوئے ۔ اور باقی احوال مطابق تحریر بالا ہے ۔ |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ موسی زیفری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۲۲۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت صبح بعد از اشراق بیل نہار مین آپ پیدا ہوے - راوی اسکے آپکے والد ماجد مین از ظہرت نامہ | آنحضرت نے اول خلافت ۱۰ ماہ صفر سنہ ۲۴۵ ہجری مین حضرت ابو نصیر صیلاویسی اور دوم خلافت تاریخ ۲۱ صفر سنہ ۲۵۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب حضرت شیخ ابو الفتح حمصی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام طوس حاصل ہوئی - | تاریخ ۲۷ ماہ شعبان سنہ ۲۹۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد مغرب وفات پائی مزار مبارک غار ابنیا مین ہے آنحضرت نے دیا کراث پر حضرت خضر سے عمر پائی تھی - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ ابو الحسن فراری رحمۃ ایک ہوے - باقی کیفیت بموجب تحریر بالا ہے |
| حضرت شیخ ابو الفتح حمصی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۷ ماہ صفر سنہ ۲۰۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت نصف شب حلہ مین آپ پیدا ہوے - بقول والد - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۹ ماہ صفر سنہ ۲۲۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قبل فجر حضرت شیخ اسعد العیس رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام لیس خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ محرم سنہ ۳۰۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد مغرب وفات پائی مزار مبارک بیت المقدس مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ موسی زیفری رحمۃ ایک ہوے - باقی احوال حسب التحریر مذکور ہے |
| حضرت شیخ اسعد العیس رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ شعبان سنہ ۱۷۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر کوفہ مین پیدا ہوے - آپکے والد راوی ہین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیقعدہ سنہ ۲۰۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ جعفر کوفی رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام یبوع مین خلافت حاصل کی -- از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ ذی الحجہ سنہ ۲۴۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت قریب مغرب وفات پائی مزار شریف لیس مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ ابو الفتح حمصی ایک ہوے باقی حال مطابق تحریر مسطور بالا کے ہے |
| حضرت شیخ جعفر کوفی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ صفر سنہ ۱۰۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر طائف مین پیدا ہوے - آپکے والد راوی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ ربیع الثانی سنہ ۱۳۸ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت حضرت امین الدین عبد الازل رحمۃ اللہ علیہ سے بمقام مدینہ منورہ مین آپنے خلافت حاصل کی - از مکتوب نظا ب قران المعروف ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ محرم الحرام سنہ ۲۲۲ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل نماز وفات پائی مزار مبارک کوفہ مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت اسعد العیس ایک ہوے اور دیگر کیفیت بموجب تحریر بالا کی ہے اور یہ سلسلہ اصفرا مین حضرت سے اجرا ہوا |

۱۸ حضرت شیخ امین الدین عبد الازل شامی جذب حیرت رحمۃ اللہ علیہ (آنحضرت کا مفصل حال صفحہ ۱۹ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص مین آنحضرت سے خلیفہ اکبر حضرت شیخ جعفر کوفی رحمۃ ایک ہوے -

۱۹ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ مشکلکشا شہنشاہ ولایت آپکا حال مفصل صفحہ ۹ مین مسطور ہے -

۲۰ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم حضور عالی کا احوال فرحت مال باب اول صفحہ ۶ مین زیب صفحہ تواریخ ہوگیا ہے -

# فصل بست و چہارم در احوال سلسلہ بدویہ سطوحیہ بست و چہارم

اس سلسلہ خاص کی تعلیم اور کیفیت یہ ہے کہ طالب صادق واصل مرشد خلیفہ اکبر سے باین طور شغل کراتے ہین کہ اسم ذات کو قلب بیرت مین بلون سرخ تصور کراتے ہین جب یہ تصور کامل ہو جاتا ہے اور اپنی صورت مثل آئینہ کے نظر آنے لگتی ہے تو اوس اسم ذات کو بجانب شرق۔ غرب۔ جنوب۔ شمال۔ مرتبہ۔ تحت۔ فوق کو بڑہاتے ہین جب یہ حدود منور ہو جاتی ہین تو عروج و نزول کیفیت کا شروع ہو جاتا ہے یعنے چھ مہینے جب عروج کیفیت ہوتی ہے تو تجلی آثار ذاتی کا نور مرتبہ لاہوت سے ہونے لگتا ہے اور چھ مہینے جب نزول کیفیت کا ہوتا ہے تو حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا درمیان سونے اور جاگنے کے دیدار نصیب ہوتا ہے اسطرح طالب صادق عرفان الٰہی سے ممتاز کیا جاتا ہے۔ اور یہ سلسلہ کوہستان مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ زادہما اللہ شرفاً و تعظیماً مین بخوبی جاری ہے اور حضرات سلسلہ ہذا کو ایک خلیفہ کرنیکا اختیار ہے۔ اور حضرات سلسلہ ہذا تمام عمر مین ۹ خرقے صادر ہوتے ہین اور روحی بیعت ہوتی نہین۔ اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے۔

۱ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی بدوی مؤلف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد اسد شاہ قطب الارشاد صانحی ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب بانی ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقاہی رح (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۲ کے معائنہ سے واضح ہوگا) اور اس سلسلہ خاص مین حضرت شاہ منور علی الہ آبادی رح نے حضرت شیخ شریف شہاب الدین ابو العباس احمد بدوی رح سے تاریخ ۲۹ ماہ صفر سنہ ۵۶ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز جدہ مین خلافت پائی۔ اور صاحب اجازت اس سلسلہ خاص کے ہوے — از مکتوب نطاب انوار الغیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت شیخ شریف شہاب الدین ابو العباس احمد بدوی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ شوال سنہ ۴۸۳ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر مبوع مین آپ پیدا ہوئے آپکے والد ادریسی ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ محرم الحرام سنہ ۵۱۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل مغرب حضرت شیخ شریف بدر الدین حسن المغربی رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ طیبہ مین خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ ربیع الاول سنہ ۶۷۵ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک آپ کا جنت البقیع مین قریب مزار حضرت امام حسن کے ہے از انوار الغیب | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت منور علی الہ آبادی ایک ہوے روحی بیعت وغیرہ ہوئی نہین اور ۹ خرقے آپ سے صادر ہوے یہی حال تمامی حضرات سلسلہ [illegible] |
| حضرت شیخ شریف بدر الدین حسن المغربی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۵ یا ۱۹ یا ۲۰ ماہ صفر سنہ ۴۸۸ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت فجر بعد نماز مدینہ منورہ شریف مین پیدا ہوئے آپکے والد ادریسی ہین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۳ ماہ ذیقعدہ سنہ ۵۰۵ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت زوال حضرت عبد الجلیل نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ سے نیشاپور مین خلافت حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۹ ماہ ربیع الآخر سنہ ۵۴۹ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت فجر بعد نماز وفات پائی مزار شریف فوقانیہ مین ہے — آپکے خلیفہ یابانی معلوم ہوا — از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت کے حضرت شیخ شریف شہاب الدین ابو العباس احمد بدوی ہی ایک ہوے دیگر کیفیت مطابق تحریر بالا کے ہے — |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ حضرت شیخ عبد الجلیل نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ محرم ۳۰۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت قبل عصر ہرات مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ رمضان ۳۴۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ عبد المجید رحمۃ اللہ علیہ سے خراسان مین خلافت پائی از تواریخ ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ محرم ۴۱۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل نماز وفات پائی - مزار مبارک آپکا نیشاپور مین ہے - از تواریخ ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ شریف بدر الدین حسن المغربی رحمۃ اللہ علیہ ہین باقی احوال موافق تحریر بالا ہے - |
| ۹ حضرت شیخ عبد المجید ہروی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ صفر ۳۶۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد شہر سہرورد مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ محرم ۴۰۲ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت نماز فجر حضرت شیخ عبد المجید غوری رحمۃ اللہ علیہ سے بصرہ مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۵ ماہ شعبان ۴۵۳ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک نواح بخارا مین ہے از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپکے حضرت شیخ عبد الجلیل نیشاپوری ہین - باقی کیفیت مطابق شرح بالا ہے - |
| ۱۰ حضرت شیخ عبد المجید غوری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ رجب ۳۴۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا فلور مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۷ ماہ جمادی الاول ۳۹۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت قبل عصر حضرت شیخ ابو الحسن علی طرابلسی رحمۃ اللہ علیہ سے طوس مین خلافت حاصل کی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ ذیحجہ ۴۳۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر وفات پائی مزار مبارک قنوج مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ سے حضرت شیخ عبد المجید ہروی رحمۃ اللہ علیہ ہوے - اور دیگر احوال حسب تحریر مذکور ہے - |
| ۱۱ حضرت شیخ ابو الحسن علی طرابلسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۲۹ رمضان ۳۱۷ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال نہال نگر مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۹ ماہ شعبان ۳۵۶ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل نماز مغرب حضرت شیخ احمد سقاکنانی رحمۃ اللہ علیہ سے نیاولی مین خلافت پائی از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال ۴۰۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر وفات پائی مزار مبارک آپکا سراندیپ مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت شیخ عبد المجید غوری رحمۃ اللہ علیہ ہوے - اور دیگر حال بموجب بیان سابق کے ہے - |
| ۱۲ حضرت شیخ احمد سقاکنانی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول ۲۹۵ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت تہجد کنان مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ رجب ۳۲۲ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بعد نماز مین اشراق حضرت شیخ ابو القاسم محمد سراجی رحمۃ اللہ علیہ سے مشہد مقدس مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۸ ماہ صفر ۳۹۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار مبارک سقنان مین ہے - از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آپ کے حضرت شیخ ابو الحسن علی طرابلسی رحمۃ اللہ علیہ ہین - اور دیگر کیفیت موافق شرح مذکور ہے - |
| ۱۳ حضرت شیخ ابو القاسم محمد سراجی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ماہ ذیحجہ ۲۷۸ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر دمشق مین آپ پیدا ہوے راوی اسکے آپکے والدین از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۷ ماہ محرم ۳۰۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر حضرت شیخ ابو طاہر عبد الرزاق اندلسی رحمۃ اللہ علیہ سے اندلس مین خلافت پائی - از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ رمضان ۳۹۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار مبارک حلب مین ہے از ظہرت نامہ | اس سلسلہ خاص مین خلیفہ اکبر آنحضرت سے حضرت شیخ احمد سقاکنانی رحمۃ اللہ علیہ ہوے - اور دیگر حالات بموجب تحریر مسطور ہے - |

| نام | ولادت | خلافت | وفات | خلیفہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ حضرت شیخ ابوطاہر عبدالرزاق اندلسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ ماہ شوال ۲۶۷ ہجری میں بروز جمعہ یا شنبہ وقت فجر یا تہجد یا نصف شب کے بغداد شریف کہنہ میں آپ پیدا ہوئے — از قول والد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب ۲۹۷ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت قبل عصر حضرت شیخ عبدالقدوس سوسی رحمۃ اللہ علیہ سے سوسہ میں خلافت حاصل کی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۱ ماہ شعبان ۳۲۵ ہجری میں بروز شنبہ وقت عشا بعد نماز وفات پائی مزار شریف آپکا قلعہ اندلس میں قریب مزار حضرت عمار یاسر کی ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپ کے اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ ابوالقاسم محمد سراجی رحمۃ اللہ علیہ ایک میں — اور باقی کیفیت مذکور تحریر بالا ہے — |
| ۱۵ حضرت شاہ شیخ عبدالقدوس سوسی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۶ ماہ ربیع الآخر ۲۰۷ ہجری میں بروز جمعہ وقت فجر بمقام کوفہ آپ پیدا ہوئے — بقول والد ماجد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ ذیقعدہ ۲۵۵ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ حضرت شیخ محمد بن یوسف مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے غرناطہ میں خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۰ ماہ رمضان ۲۹۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت اشراق وفات پائی مزار شریف سوسہ میں ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ ابوطاہر عبدالرزاق اندلسی ہوئے — اور دیگر کیفیت بشرح مذکور |
| ۱۶ حضرت شیخ محمد بن یوسف مغربی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۳ ماہ ذیقعدہ ۲۰۹ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت تہجد طانجی میں آپ پیدا ہوئے — قول والد ماجد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ ماہ شوال ۲۴۰ ہجری میں بروز جمعہ وقت بعد نماز حضرت شیخ احمد نوریری رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظمہ میں خلافت پائی — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ صفر ۲۶۳ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت عصر یا مغرب آپنے وفات پائی مزار شریف سوفار میں ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت عبدالقدوس سوسی رح ہوئے — اور دیگر کیفیت بشرح بالا ہے |
| ۱۷ حضرت شیخ احمد نوریری رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۱ ماہ شوال ۱۱۴ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت قبل عصر تبریز میں آپ پیدا ہوئے — بقول والد ماجد خود — از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۴ ماہ شعبان ۱۳۵ ہجری کو بروز چہارشنبہ وقت بعد ظہر حضرت خواجہ حبیب عجمی رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ منورہ میں خلافت پائی — از مکتوب قطب صفات وحدت | تاریخ ۱۶ ماہ ذیحجہ ۲۴۴ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار شریف بقیع میں ہے — از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص میں حضرت شیخ محمد رح ہوئے — خوارق آپ سے تمام عمر نہیں صادر ہوئے — روحی بیعت اکو ہوئی نہیں — اور یہ اصغری سلسلہ علیہ والحضرت سے اجرا ہوا ہے — |

۱۸ حضرت خواجہ حبیب عجمی رح [illegible] — ۱۹ حضرت امام خواجگان امام حسن بصری رح (صفحہ ۱۸ میں مندرج ہے) — ۲۰ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ شہنشاہ ولایت (صفحہ ۹ میں مندرج ہے) — ۲۱ حضرت جناب پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم صفحہ ۶ میں زیب قلم ہے

## فصل بست و پنجم در بیان سلسلہ سوقیہ کرخیہ

[illegible] خاص کی تعلیم اور کیفیت یہ ہے کہ [illegible] صادق و واصل مرشد خلیفہ اکبر سات برس شغل مرتاری (در اصطلاحات حضرات صوفیہ انتقال نفس بھیم [illegible]) کراتے ہیں — برکت اس شغل [illegible] کے شاغل شغل مذکور رہ جکے ساتھ طرفۃ العین میں تمام عالم کی سیر کرلیتا ہے انہیں سات برس میں ذکر یہ شغل کراتے ہیں اور شبکو ذکر جبروتی کا ذاکر کرا کے اللہ کا علیم اور سمیع کرا دیتے ہیں عرفان الٰہی اس سلسلہ میں

یون حاصل ہوتا ہے یہ سلسلہ کوہستان روم و لوقات و ... جموزیہ مین جاری ہے اس سلسلہ خاص مین حضرات سلسلہ کو دوسری بیعت وغیرہ نہین ہوتی ہے اور ہر ایک حضرات سے مدۃ العمر مین متعدد خوارق صادر ہوتے ہین اور ایک خلیفہ ہوتا ہے اور مفصل احوال حضرات سلسلہ ہذا کا یہ ہے۔

(۱) فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی رسوقیہ مولف تواریخ ہذا ۲ حضرت شاہ محمد امیر شاہ قطب الارشاد صاحب حق رح ۳ حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رح ۴ حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رح ۵ حضرت شاہ منور علی الہ آبادی نفس فقدانی رح (ان پانچون حضرات کا احوال صفحہ ۲۰۰ کے معائنہ سے واضح ہوگا) ۶ حضرت شیخ عبد الازل بن شعیب سنجری ہروی (انحضرت کا احوال صفحہ ۲۸۰ مین قلمبند ہے) اور اس سلسلہ خاص مین انحضرت نے تاریخ ۲۲ ماہ محرم الحرام سنہ ۴۹۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق حضرت شیخ ابو النصر ہروی رح خانج آبادی سے شام مین خلافت حاصل کی۔ ظہرت نامہ

| نام | ولادت | خلافت | وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۷ حضرت شیخ ابو النصر ہروی خانج آبادی رح | تاریخ ۳ ماہ محرم سنہ ۴۲۵ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر بمقام ہرو خانج آباد مین پیدا ہوئے آپکے والد راوی ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۷ ماہ رجب سنہ ۴۴۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت زوال حضرت شیخ ابو الحسن روزی رح سے خاص دمشق مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ شوال سنہ ۵۰۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشاء وفات پائی مزار مبارک دمشق مین ہے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ عبد الازل مین خوارق [illegible] بیعت آپکو ہوئی ہین باقی کل حضرات رح [illegible] |
| ۸ حضرت شیخ ابو الحسن روزی رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۲ ذیحجہ سنہ ۳۵۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق روزن مین پیدا ہوئے راوی آپکے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ رجب سنہ ۴۰۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد عصر حضرت سید ابراہیم برہان الدین مسبوع رسوقیہ سے بغداد [illegible] مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۲ رمضان سنہ ۴۵۱ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر وفات پائی مزار شریف بغداد کہنہ مین ہے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر [illegible] سلسلہ خاص مین انحضرت سے حضرت شیخ ابو النصر ہروی ہوئے باقی احوال بشرح مذکورہ بالا ہے۔ |
| ۹ حضرت سید ابراہیم برہان الدین المسبوع الرسوقیہ رح | تاریخ ۱۴ شوال سنہ ۲۹۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر بمقام حلب پیدا ہوئے راوی آپ کے والد ہین۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۱ ماہ ذیقعدہ سنہ ۳۰۲ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت بعد اشراق حضرت شیخ شریف عبد السلام بن شیشت رحمۃ اللہ علیہ سے مدینہ منورہ مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۲۵ شعبان سنہ ۳۷۶ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک موضع برقہ توابع روم مین ہے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت شیخ ابو الحسن روزی ہوئے باقی کیفیت بموجب تحریر بالا ہے |
| ۱۰ حضرت شیخ شریف عبد السلام بن شیشت رحمۃ اللہ علیہ | تاریخ ۱۷ ماہ صفر سنہ ۲۴۰ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت شب بغداد کہنہ مین آپ پیدا ہوئے آپکے والد شیشت راوی ہین۔ از ظہرت نامہ | اول خلافت حضرت عمر بن خوارزا بدال سے تاریخ ۲ محرم سنہ ۲۵۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت بعد عصر۔ اور دوسری خلافت حضرت ابو مدین شعیب مغربی رح سے تاریخ ۷ صفر سنہ ۵۶۱ ہجری کو بروز جمعہ وقت بعد نماز فوقان مین خلافت پائی۔ از ظہرت نامہ | تاریخ ۱۲ ماہ رمضان سنہ ۵۷۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت زوال وفات پائی مزار مبارک طرطوس مین ہے۔ از ظہرت نامہ | خلیفہ اکبر آپکے اس سلسلہ خاص مین حضرت سید ابراہیم مسبوع رسوقیہ ہوئے۔ باقی احوال حسب تحریر سابق کے ہے۔ |

(۱۱) حضرت صمد محمد ابو مدین شعیب مغربی رحمۃ اللہ علیہ (انحضرت کا حال صفحہ ۲۸۴ مین تحریر ہے) اور اس سلسلہ خاص مین انحضرت نے تاریخ ۱۴ ماہ صفر سنہ ۵۰۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بعد نماز حضرت شیخ ابو القرنی مغربی سے مکہ معظمہ مین خلافت حاصل کی۔ از ظہرت نامہ

بن حضرت شاہ عبدالواسع حنفیؒ بن حضرت شاہ عبدالقادر حنفیؒ بن حضرت شاہ عبدالغنی حنفی رح بن حضرت شاہ عثمان حنفی رح
بن حضرت شاہ اسحاق حنفیؒ بن حضرت شاہ محمد حنفیؒ بن حضرت شاہ محمد فضل اللہ حنفیؒ بن حضرت شاہ محمد نصراللہ حنفیؒ
بن حضرت شاہ محمد سعدی حنفیؒ بن حضرت شاہ نجم الدین حنفیؒ بن حضرت امام طاہر حنفیؒ بن حضرت امام ابراہیمؒ بن حضرت عطا
منو امام حمادؒ بن حضرت **امام اعظم ابوحنیفہ نعمان بن ثابت سراج امت** رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت ثابت بن حضرت کاؤس
ثم عبداللہ بن حضرت شاہ ہرمز ثانی بن حضرت شاہ ہرزمان بن حضرت شاہ شہربان بن حضرت شاہ خسرو وداد بن حضرت
ہرمز اول عرف شاہ کیوان بن حضرت نوشیروان عادل بن حضرت قباد عرف قیرودن بن حضرت یزدجرد عرف فیروز بن
حضرت ملک بہرام گور بن حضرت اسم شاہ بن حضرت شاہ پور بن حضرت بہرام ملک بن حضرت زوال کیش بن حضرت
شاہ پور ملک بن حضرت شاہ اصغر ملک بن حضرت ملک نرسی عرف قرشی بن حضرت شاہ بہمن ملک بن حضرت فلک شاہ
بن حضرت بینون شاہ بن حضرت شیرویہ بن حضرت مہرس بن حضرت اردشیر بن حضرت بابک عرف ابابک شاہ
بن حضرت ساسان عرف شاہ اصف بن حضرت شاہ اوسط شاہ بن حضرت آبرسلان بن حضرت یزدارب بن حضرت دارائی
اکبر شاہ بن حضرت بہمن شاہ بن حضرت روئین تن بن حضرت اسفندیار بن حضرت گشتاسب شاہ عرف گشتاب شاہ بلی بن حضرت
آراب شاہ بن حضرت کیقباد بن حضرت ذاب عرف رویم ملک شاہ بن حضرت طہماسپ بن حضرت طہماسقان بن حضرت
کوہس عرف کیخسرو بن حضرت سیاوش بن حضرت رستم شاہ بن حضرت دشتان شاہ بن حضرت سیام شاہ بن حضرت
منریان بن حضرت علوان بن حضرت عمالیق بن حضرت عاد بن حضرت عوص بن حضرت ارم بن حضرت سلم
بن حضرت **نوح علیہ السلام** بن حضرت لامک بن حضرت متوشلح بن حضرت اخنوخ بن حضرت بیارد بن حضرت
مہلائیل بن حضرت قینان بن حضرت انوش بن حضرت **شیث** علیہ السلام بن حضرت **آدم** علیہ السلام۔

منقول از نقشہ قدوسیہ و نقشہ حنیفہ و مکتوب نطاب تحفۃ الوحدت و مکتوب نطاب بدیع الصنائع و تاریخ مہیج الانیج نوشیروانی و تواریخ ابوعامر۔ و تواریخ ظہرت نامہ و نقشہ سامیہ و نقشہ حامیہ۔

اور نیز واضح رہے کہ فقیر مؤلف تواریخ سے حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ تک شماراً ۴۲ حضرات ہیں انکا مفصل حال صفحات ۹ و ۳۴ سے ۲۵۴ تک معائنہ کیجے سے واضح ہوگا۔ اور حضرت امام اعظم رح کے اجداد و اولاد کا بیان آگے لکھا جاتا ہے اور اس محل پر بعد تحقیق و تنقیح کامل کے پورا نسب نامہ درج کیا گیا تاکہ جو اولاد قدوسیہ حنفیہ نسب نامہ نقل کرنا چاہیں اس سے مستفیض ہوں۔

## فصل بست و چہارم در احوال اجداد و اولاد حضرت امام اعظم ابوحنیفہ نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ

مہیج الانیج تاریخ نوشیروانی اور تاریخ ابوعامر اور نقشہ سامیہ و نقشہ حامیہ و تواریخ ظہرت نامہ سے لکھا جاتا کہ حضرت آدم علیہ السلام کے فرزند حضرت شیث علیہ السلام۔ اور اونکے نور چشم حضرت انوش۔ اور انکے بیٹے حضرت قینان۔ اور حضرت قینان کے نور العین حضرت مہلائیل۔ اور انکے نور الابصار حضرت بیارد۔ اور بیارد کے لخت جگر حضرت اخنوخ۔ اور انکے قرۃ العین حضرت متوشلح۔ اور انکے پارہ جگر حضرت

لامک - اور لامک کے خلف ارشد **حضرت نوح علیہ السلام** ہین -

اس محل پر یہ جملہ معترضہ قابل بیان ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے تین فرزند ہوے - حام - سام - یافث یافث کی اولاد یاجوج ماجوج ہے - حام اور سام سے کل نسب کے سلسلے جاری ہوے حضرات سام و حام نے حسب وصیت اپنی والد ماجد حضرت نوح علیہ السلام کے ایک ایک نقشہ بنایا جنمین حضرت آدم سے لیکر اپنی زمانہ تک کل اجداد کا مفصل حال بقید زمانہ ولادت و وفات وغیرہ اوسمین قلمبند فرمایا حضرت سام نے اوس نقشہ کو سنگ زبرجد پر اور حضرت حام نے اوسکو پتھر سیسی پر کندہ کراکر اپنے اپنے فرزندون کے تفویض فرمائے اور نیز وصیت کردی کہ آیندہ کو یہ نقشے منتقل ہوتے چلے جائین اور جن قیود و شروط سے یہ نقشے ہمنے قائم کردی ہین ہر زمانہ مین ہماری اولاد اپنی اولاد کی ولادت وفات وغیرہ قلمبند کرتی رہے اور فرض اتم جانکر اس وصیت کی پابند رہے - حضرت حام نے جو نقشہ بنایا تہا وہ **نقشہ حامیہ** کے نام سے جاری ہوا لیکن اوسکا ذکر اس محل پر قلم انداز کیا جاتا ہے - حضرت سام نے جو نقشہ قائم کیا وہ **نقشہ سامیہ** کی اسم سے موسوم ہوا اور حضرت سام نے وہ اپنی فرزند ارم کو عطا فرمایا اور اونہون نے اپنی والد کی وصیت کی بخوبی تمام تعمیل کی اور علی الاتصال وصیت اولاد مین جاری رہی - آمدم بر سر مطلب

حضرت نوح علیہ السلام کے فرزند ارجمند **حضرت** سام ہوے - اور حضرت سام کے خلف ارشد **حضرت** ارم - اور حضرت ارم کے فرزند دلبند **حضرت** عوص ہوے اور اونکے پارہ جگر **حضرت** عاد - اور عاد کے بیٹے **حضرت** عملالیق - اور عملالیق کے نور بصر **حضرت** علوان - اور علوان کے فرزند **حضرت** نریمان اور اونکے بیٹے **حضرت** سیامشاہ - اور سیامشاہ کے لخت جگر **حضرت** وشتان شاہ - اور اونکے قوت بازو **حضرت** رستم شاہ - اور اونکے برخوردار **حضرت** سیاوش - اور سیاوش کے بیٹے **حضرت** کوس عرف کیخسرو - اور اونکے راحت جان **حضرت** طہماسقان - اور اونکے نور چشم **حضرت** طہماسپ اور طہماسپ کی قرۃ العین **حضرت** ذاب عرف ویم ملک شاہ - اور اونکے فرزند **حضرت** کیقباد - اور کیقباد کے راحت جان **حضرت** آراب شاہ - اور اونکے بیٹے **حضرت** گشتاسپ عرف گستاسپ شاہ بلی - اور اونکے خلف الصدق **حضرت** اسفندیار - اور اونکے نور چشم **حضرت** روئین تن - اور اونکے نور الابصار **حضرت** بہمن شاہ - اور اونکے لخت جگر **حضرت** دارائی اکبر شاہ - اور اونکے راحت تن **حضرت** یزدارب - اور اونکی آرام جان **حضرت** اکبر سلمان اور اونکے قرۃ باصرہ **حضرت** شان اوسط شاہ اور اونکے نور چشم **حضرت** ساسان عرف شاہ احصف - اور اونکے فرزند ارجمند **حضرت** بابک عرف ابابکر شاہ - اور اونکے خلف ارشد **حضرت** اروشیر - اور اونکے فرزند **حضرت** ہرس - اور اونکے دلبند **حضرت** شیر بورہ - اور اونکے نور چشم **حضرت** بینون شاہ اور اونکے قرۃ باصرہ **حضرت** فلک شاہ - اور اونکے لخت جگر **حضرت** شاہ بہرسن ملک - اور اونکے خلف الصدق **حضرت** ملک تریسی عرف قرتشی - اور اونکے نور بصر **حضرت** شاہ اصغر ملک اور اونکے لخت جگر **حضرت** شاہپور ملک اور اونکے آرام جان **حضرت** زوال کیش - اور اونکے قرۃ العین **حضرت** بہرام ملک - اور اونکے بیٹے **حضرت** شاہپور - اور اونکے برخوردار **حضرت** اسم شاہ - اور اونکے سرور جان **حضرت** ملک بہرام گور - اور اونکے راحت جان **حضرت** یزدجرد عرف فیروز اور اونکے فرزند ارجمند **حضرت** قباد عرف قیردون ہوے - اور قباد عرف قیردون کے خلف ارشد نوشیروان عادل ہوے -

حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر قباد عرف قیردون تک مولف تواریخ نے صرف اسما نقشہ سامیہ وغیرہ سے درج تواریخ آئینہ تصوف کیے ہین اگر حضرات کے تفصیل حالات لکھے جاتے ہین تو ایک دفتر عظیم اسی حال کا ہوجاتا لہذا بنظر طوالت شرح حالات اس محل پر چہوڑ دیئے - نقشہ سامیہ اس خاندان مین برابر قلمبند ہوتا چلا آیا اور تمام حضرات وصیت حضرت سام کی پابند رہی - چنانچہ مورخ تاریخ نوشیروانی لکہتا ہے کہ جب نوشیروان عادل کا زمانہ آیا

تو وہ بھی بالکل نقشہ سلیہ کا مقلد ہوا لیکن اوسکا نام بدلکر اپنی نام نقشہ نوشیروانی موسوم کرکے اونہین قواعد کیموافق اپنی خاندان میں
اور وصیت کی کہ میری اولاد بھی اپنی اولاد کے حالات اسیطرح قلمبند کرتی رہے جسطرح اوپر سے قاعدہ چلا آتا ہے۔
چنانچہ اولاد نوشیروانی بھی نوشیروان عادل کی وصیت کی پابند رہی جس سے بہت سے حالات (از نوشیروان عادل تا جناب امام اعظم
لکھے ہین ناظرین تواریخ ہذا مین آگے معائنہ فرمائینگے۔ اور احوال نوشیروان عادل کا یہ ہے۔

## حضرت نوشیروان عادل بن قباد عرف قیروین

نقشہ ساسیہ مین قباد بادشاہ نے لکھا ہے کہ میرا فرزند ارجمند پہلی تاریخ ماہ فروردین (موسم) کو ۱۱۹ سال قبل از ہجرت حضرت صلعم کے بروز شنبہ
مقتضیٰ شہر ری مین بطن عمدہ بنت اشک آردوان بادشاہ سے پیدا ہوا اور نوشیروان نام رکھا۔ نقشہ نوشیروانی مین لکھا ہے
تو در بلاش بادشاہ کی دختر شمیمہ نام کیساتھ نوشیروان نے حسب رواج مذہبی نکاح کیا۔ مبہج الانبہج تاریخ نوشیروانی مین اور نقشہ نوشیروانی
مین لکھا ہے کہ نوشیروان کی اولاد اور بھی ہوئی لیکن صاحب اولاد ایک فرزند ہرمز عرف کیوان شاہ اور دو دختر رکسمانا اور شماہین ہوئین
یہ بھی تاریخ نوشیروانی مین لکھا ہے کہ نوشیروان عادل کے باپ قباد عرف قیروین نے ایک شخص فروک نام کا مذہب اختیار کیا تھا جسنے
زنا کو مباح کرکے اپنے تئین پیغمبر ظاہر کیا تھا لیکن بتائید غیبی نوشیروان عادل اپنے باپ کے مشرب سے خلاف تھا۔ چاند سورج اور ستارونکی
پرستش کرتا اور زیادہ تر ملت حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کو عزیز رکہتا تھا اور بعض بعض احکام خلیلی پر چلتا تھا۔ نکاح اور دفینہ کا بھی پابند تھا
اور حضرت خلیل اللہ کی اولاد سے بھی اوسکو محبت تھی چنانچہ جبکہ نوشیروان نے اپنی تخت نشینی کا جشن کیا تو بہت سے بادشاہون اور سردارونکو اس جشن مین
مدعو کیا منجملہ اونکی حضرت عبد المطلب جد آنحضرت صلعم مع حضرت عبد اللہ والد ماجد آنحضرت صلعم بھی جشن تخت نشینی نوشیروان مین شریک ہوئے اور
حضرات ممدوح کو نوشیروان نے بوجہ اسکے کہ آپ سردار قریش اور امیر عرب اور اولاد حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام سے تھے اپنی جشن تخت نشینی مین بڑی تمنا سے
شریک کیا تھا اور انکی شرکت کو باعث افتخار و سعادت جانتا تھا اور بڑے اعزاز سے پیش آیا اور بہت کچھ تحائف پیشکش کیے۔
حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کتاب اجلال النبوت مین اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کتاب اجلال الولایت مین اور حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے
کتاب شواہد الولادت مین ارقام فرمایا ہے اور یہی تینون حضرات اس حدیث طریقت کے راوی ہین کہ فرمایا حضرت شہنشاہ دوسرا سردار انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
حدیث شریف **ولدت فی زمن الملک العادل** ترجمہ پیدا ہوا مین عادل بادشاہ کے زمانہ مین یعنی نوشیروانی عادل کے
عصر مین۔ فقیر مولف کہتا ہے کہ نوشیروان عادل کو جو خاندان قریش سے ایک قسم کی محبت تھی اوسکا ظہور یہ ہوا کہ حضور انور کی زبان مبارک پر اوسکا ذکر آیا
خواہ اوسکی محبت کا یہ نتیجہ تھا یا اوسکی عدل کا ثمرہ تھا کیونکہ حضرت عادل کو نیز کو عدل پسند ہے اور محبت بھی مرغوب ہے اور اگر کوئی نافہم یہ خیال کیجاوے کہ حضور نے
اوسکی زمانہ مین پیدا ہونیکا فخر کیا تو یہ غلط اور کج فہمی ہے۔ خود شاہان روئے زمین اوسوقت یہ افتخار ظاہر کرتے تھے کہ خوش نصیب ہمارے کہ اپنی
سرتاج رسل شہنشاہ دوسرا صلعم نے ظہور فرمایا کہ جسکی مدت سے پیشین خبریان سنتے چلے آتے تھے اور خوش بخت کہ آپکے روبرو سر عجز و انکساری جھکا کر افتخار کونین حاصل کرینگے
کتاب اجلال الولایت مین یہ بھی مرقوم ہے کہ بعد فوت ہونے نوشیروان کے **رکسمانا** دختر کلان نوشیروان حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے عہد
مبارک مین مشرف باسلام ہوئی اور حضور انور نے **حلیمہ** اونکا نام رکھا۔ اور **شماہین** دختر خرد نوشیروان نے زمانہ خلافت حضرت صدیق اکبر مین
شرف اسلام قبول کیا اور **ہاجرہ** نام رکھا گیا۔

نقشہ نوشیروانی مین تو مرقوم ہے کہ نوشیروان عادل نے ۴۸ سال بڑے انصاف و عدالت کیساتھ سلطنت کی ۷۳ برس کی عمر پاکر تاریخ ۱۹ ماہ (ذیقعدہ) قبل از ہجرت صلعم ۴۶ سال بروز یکشنبہ وقت مغرب قضا کر گئے اور حسب وصیت بنی قبر مین دفنائے گئے قبر شہرری مین موجود ہے اور بعد نوشیروان کے اونکا فرزند ہرمز اول تخت نشین ہوا جسکا بیان یہ ہے۔

# حضرت ہرمز اول عرف کیوان شاہ ابن نوشیروان

نقشہ نوشیروانی مین نوشیروان عادل نے لکھا ہے کہ بتاریخ سوم ماہ مہر (رجب) ۳۰ برس قبل ہجرت حضرت صلعم سے جمعہ کے روز صبح کے وقت بطن شیمہ سے شہرری مین ہرمز پیدا ہوا اور حسب رواج مذہبی مسماۃ علیمہ بنت بابک ساسان بادشاہ سے ہرمز کا نکاح ہوا بعدہ ہرمز کے دو بیٹے فرزند اکبر خسرو وداد۔ اور فرزند خرد خسرو پرویز ہوئے اور ایک بیٹی مغلینہ نامی ہرمز اول بالکل اپنے باپ نوشیروان عادل کا مقلد اور مذہبی برتاؤ مین بالکل اوسکا پیرو تہا۔

۱۲ برس ہرمز سلطنت کر کے بتاریخ ۱۳ ماہ اردی بہشت (صفر) ۴۱ سال قبل ہجرت حضرت صلعم سے بروز چہارشنبہ وقت نصف شب ۴۲ برس کی عمر مین راہگرائے ملک بقا ہوا اور بجائے اوسکے خسرو وداد تخت نشین ہوا جسکا بیان یہ ہے

# حضرت خسرو وداد بن ہرمز اول عرف کیوان شاہ

نقشہ نوشیروانی مین خسرو وداد کے والد ہرمز اول نے تحریر کیا ہے کہ بتاریخ سولہوین ماہ مہر (رجب) ۸۵ سال قبل از ہجرت نبوی صلعم بروز شنبہ وقت زوال شہرری مین بطن علیمہ سے خسرو وداد پیدا ہوا۔ جب سن تمیز کو پہونچا تو بیترن بادشاہ کی دختر شہزادی جلیمہ نام سے حسب رواج مذہبی تقلید نوشیروانی خسرو وداد کا نکاح ہوا۔ بعد نکاح دو فرزند ہوئے۔ فرزند اکبر شہربان اور فرزند خرد تمو انث اور دو دختر ایک وقاصی دوسری خطلی بانی تولد ہوئین اور بجائے اپنے باپ ہرمز اول کے تخت نشین ہوا اسنے بہین بالکل یہ بادشاہ نوشیروان عادل کا مقلد تہا اور دار السلطنت اسکا شہرری تہا۔ اور خسرو وداد نے بنظر انتظام و مصلحت ملکی اپنے چہوٹے بہائی خسرو پرویز کو مداین کا صوبہ مقرر کیا تہا خسرو پرویز چونکہ ابتدا سے اپنے باپ سے منحرف تہا اور مشرب نوشیروانی ناپسند کر کے آتش پرستی اور قباد کے رسم و رواج پر چلتا تہا بہائی سے بہی منحرف ہوگیا اور خسرو وداد سے ناراض ہوکر خود مداین کا بادشاہ بن بیٹہا اسی عرصہ مین فرمان مبارک حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا خسرو پرویز کو پہونچا اس ظالم آتش پرست کافر مخض نے نامۂ مبارک کو چاک کر ڈالا۔ حضرت رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے یہ سنکر فرمایا **مزق کتابی مزق اللہ ملکہ** یعنی پہاڑا اوسنے نامہ کو ہمارے اللہ تعالےٰ اوسکے ملک کو یعنی اللہ تعالےٰ نے اسکے بدل مین سلطنت فارس کو ٹکڑے ٹکڑے کردیا۔ اور ۶ ہجری مین خسرو پرویز اپنے فرزند شیرویہ کے ہاتہ سے مردہ مین مارا گیا اور جہنم رسید ہوا۔ بعدہ شیرویہ بجائے اپنے باپ کے ۱۰ برس مردہ مین سلطنت کی اور مردہ ہی مین یہ بہی فی النار ہوا شیرویہ کے بعد اوسکا بیٹا یزدجرد تخت نشین ہوا۔ چند عرصہ اسنے مردہ مین حکومت کی اور ۱۶ ہجری مین حضرت ہلال اور حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہم کے ہاتہ سے یزدجرد لڑائی مین مارا گیا۔ اور یزدجرد کی دختر شہربانو نام قید ہوکر اسلام مین آئین اور مشرف باسلام ہوکر حضرت امام حسین علیہ السلام کے نکاح مین مشرف ہوئین جنکی بطن سے حضرت امام زین العابدین علیہ السلام پیدا ہوئے اور یزدجرد کی سلطنت قبضۂ اسلام مین آئی اور اوسی سال ۱۶ ہجری مین کہ زمانہ خلافت حضرت عمر رضی اللہ عنہ تہا لشکر اسلام دریائے دجلہ کو عبور کر کے قریب مداین کے پہونچا اور سپاہ عرب سے مقابلہ و مقاتلہ ہوکر حضرات اہل اسلام نے فتح پائی اور خسرو پرویز ظالم بدکیش کی اولاد کی حکمرانی اس طرح ختم ہوئی

تاریخ نوشیروانی ونقشہ نوشیروانی مین لکہا ہے کہ خسرو وداد کی عمر ۴۶ برس کی ہوئی - اور اوسکے رو برو اوسکا فرزند اصغر تموانث اور دو نون دخترین صغیر السن مرگئین چہہ برس شہر ری مین سلطنت کی اور جمیع امور مین نوشیروان عادل کا مقلد اور پیرو تہا - اور بتاریخ ستہوین ماہ دی (شوال) ۳۹ سال قبل ہجرت نبوی صلعم سے بروز چہار شنبہ وقت پہر دن چڑہے شہر ری مین انتقال کیا اور وہین اونکی قبر ہے اور بجائے خسرو وداد کے اونکے فرزند کلان حضرت شہربان تخت نشین ہوئے جنکا یہ بیان ہے -

## حضرت شہربان بن خسرو وداد

نقشہ نوشیروانی مین خسرو وداد نے لکہا ہے کہ بتاریخ ۱۵ ماہ آبان (شعبان) ۷۰ برس قبل از ہجرت حضرت صلعم بروز پنجشنبہ وقت اشراق شہر مدائن مین بطن حلیمہ سے شہربان پیدا ہوا - جب سن بلوغ کو پہونچا شہزادی سلمی کیساتہہ جو نوذر بادشاہ کی بیٹی تہی بقاعدہ نوشیروان عادل حسب رواج مذہبی اونکا نکاح ہوا - بعد چند عرصہ کے فرزند اکبر ہرزمان اور ایک دختر قلمین پیدا ہوئے - تین برس شہر جرجان مین سلطنت کی ۴۳ سال کی عمر پاکر تاریخ ۲۷ ماہ دی (شوال) ۳۶ سال قبل ہجرت حضرت صلعم سے بروز سہ شنبہ وقت چاشت قضا کی اور بجائے شہربان کے اونکا فرزند اکبر ہرزمان تخت نشین ہوا جسکا دلچسپ بیان یہ ہے

## حضرت ہرزمان اکبر بن شہربان

نقشہ نوشیروانی مین حضرت شہربان نے ارقام فرمایا ہے کہ بتاریخ ۱۶ ماہ خرداد (ربیع الاول) ۵۵ سال قبل از ہجرت روز شنبہ وقت عصر بطن سلمی سے جرجان مین ہرزمان اکبر تولد ہوا - سن تمیز کو پہونچا تہا کہ شہزادی صغوی بنت دردہوان بادشاہ کیساتہہ حسب رواج مذہبی نیز بتقلید نوشیروانی ہرزمان اکبر کا نکاح ہوا اوسکی بعد دو فرزند ایک ہرمزدوم فرزند اکبر - دوسرا ہوشنگ فرزند اصغر - اور ایک دختر سایاغی تولد ہوئی ہرزمان اکبر مقلد نوشیروان کا تہا - ۱۶ برس شہر ہمدان مین سلطنت کی ۵۳ سال کی عمر پائی - بالآخر تاریخ ۱ ماہ فروردین (محرم) کو ۲ سال قبل از ہجرت کے روز چہار شنبہ بوقت عشا قضا کی اور شہر جرجان مین دفن کیے گئے اور بجائے ہرزمان اکبر کے ہرمزدوم تخت نشین ہوئے جنکا احوال یہ ہے

## حضرت ہرمزدوم بن ہرزمان اکبر

نقشہ نوشیروانی مین ہرزمان اکبر نے لکہا ہے کہ بتاریخ ۲۳ ماہ مہر (رجب) ۳۹ سال قبل از ہجرت نبوی صلعم بروز چہار شنبہ وقت مغرب بطن صغوی سے ہرستانی مین ہرمزدوم پیدا ہوا - بعد سن بلوغ کے وقیمہ دختر بلاش گودرز کیساتہہ ہرمز کا نکاح حسب رواج مذہبی ہوا - ایک فرزند کاوس نام اور ایک دختر قلماجی نام پیدا ہوئی - مورخ تاریخ نوشیروانی نے لکہا ہے کہ ہرمز بالکل قدم بقدم نوشیروان عادل کے تہا - ۱۸ سال شہر ہبرستانی خطہ الف گنجنہ مین سلطنت کی ۳۸ سال کی عمر ہوئی آخر الامر تاریخ ۲۶ ماہ اسفندار (ذی الحجہ) ایک سال قبل ہجرت سے بروز جمعہ وقت فجر انتقال کیا قبر شہر گنجنہ مین ہے بعد ہرمزدوم کے اونکے فرزند اکبر کاوس نام تخت نشین ہوئے جنکی کیفیت یہ ہے

## حضرت کاوس بن ہرمزدوم

نقشہ نوشیروانی مین ہرمزدوم نے قلمبند کیا ہے کہ بتاریخ ۱۱ ماہ بہمن (ذیقعدہ) ۹ سال قبل از ہجرت نبوی صلعم

روز یکشنبہ وقت دوپہر بخطۂ اشرف شہر گنجہ میں بطن قیمہ سے کاؤس تولد ہوئے۔ تاریخ نوشیروانی میں لکھا ہے کہ حضرت کاؤس کے والد ہرمزد نے جب انتقال کیا تو حضرت کاؤس بہت صغیر سن تھے اور بحالت صغیر سنی میں ایکسال قبل ہجرت سے تخت نشین کیے گئے۔ انکا مرتبہ بالکل نوشیروان کی مانند تہا بلکہ ابتدائی عمر سے مخفی طور پر حضرت نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے نہایت محبت رکہتے تہے تخمیناً چہ برس سلطنت کی تہی کہ ایکروز آپ توشہ خانہ میں تشریف لیگئے منجملہ دیگر اشیاء عجیبہ کے جو اوپر سے منتقل ہوتی چلی آتی تہیں رسالہ کہیج غدش نظر پڑ گیا جسکے آخر ایک وصیت نامہ نوشیروانی بہی لگا تہا وصیت نامہ میں مرقوم تہا کہ ہماری اولاد میں سے جو کوئی اس وصیت نامہ کو دیکہے اور حضرت نبی آخر الزمان صلعم کا زمانہ مبارک ہو تو وہ اس رسالہ کو حضرت ممدوح کی خدمت مبارک میں پیشکش کردے۔ حضرت کاؤس یہ وصیت نامہ دیکہتے ہی بیقرار ہوگئے اور آتش عشق حضرت نبی کریم علیہ التحیۃ التسلیم کی سینہ میں جوش زن ہوئی دل سے منتظر وقت رہتی کہ کب وہ موقع ملے کہ زیارت جناب رسول اللہ صلعم سے مشرف ہوں۔ اسی عرصہ میں حضرت کاؤس نے سنا کہ جناب رسول مقبول صلعم کا نامہ مبارک خسرو پرویز نے چاک کیا حضرت کاؤس نے خسرو پرویز کو لکہا کہ ظالم تو نے اپنے آباو اجداد کا طریقہ چہوڑا ظلم پر کمر باندہی حضرت نبی آخر الزمان خاتم المرسلین صلعم کا نامہ مقدس چاک کیا اب منتظر رہ کہ اس گستاخی کا کیا نتیجہ مرتب ہوتا ہے تیرے باعث مجکو سخت ندامت ہے کہ میں اور تو ایک جدی ہیں میں تو عنقریب اپنی سلطنت چہوڑنیوالا ہوں کیونکہ مجہکو دل سے جناب رسول اللہ صلعم سے عقیدت ہے کہ وہ سچے نبی اور اچہی خلق والے پیغمبر ہیں اور ایک وصیت نوشیروانی جو لکہی چلی آتی ہے اوسکی تعمیل کرنیکا میرا یہی زمانہ ہے لیکن تو تیار ہوجا کہ تجہپر کوئی غضب الٰہی نازل ہونیوالا ہے کیونکہ تو نے وہ گستاخی اور بےادبی کی ہے کہ اوس سچے نبی کا معبود حقیقی ضرور اوسکا انتقام لیگا۔

ینیا ہے دیدہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اپنی مکتوب نطاب قوی القدرت میں ارقام فرماتے ہیں کہ خسرو پرویز نے بجا معذرت کے دو معتمد بانونہ اور خرخرہ نامی جو نامی سردار اور پہلوان تہے بہیجے اور حضور انور سے پیام دعوت اسلام بہیجنے کا جواب طلب کیا یہ دونوں دلیران ناہنجار تاریخ ۹ جمادی الآخر سنہ ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت صبح مجلس مبارک میں پہونچے تو ہیبت و دہشت سے وہ دونوں کانپتے تہے اور تکلم سے زبان عاجز تہی جو تحریر خسرو پرویز نے ارسال کی تہی وہ ملاحظہ عالی میں گذرانی حضور نے فرمایا کل اسکا جواب دیا جائیگا جو میرا معبود برحق مجکو علم دیگا وہ تمسے کہدیا جائیگا۔ جب یہ دونوں تاریخ ۱۰ جمادی الآخر سنہ ھ ہجری کو بروز سہ شنبہ وقت عصر حاضر دربار نبویہ صلعم ہوئے تو حضور نے خبر دی کہ ای لوگو تم مدینہ شریف سے چلے جاؤ میرے پروردگار نے تمہاری بادشاہ یعنی خسرو پرویز کو قتل کیا اسطور سے کہ سات گہڑی رات گذری تہی کہ شیرویہ جو اوسکا بیٹا تہا اوسکو اوسپر بہیجا کہ اوسنی اوسکے پیٹ کو چیر ڈالا اور یہ سہ شنبہ کی رات کا واقعہ تہا اور نیز فرستادوں سے فرمایا کہ تم اپنی صاحب سے کہو کہ نزدیک ہے کہ دین میرا مملکت فارس میں ظاہر ہو۔

حضرت کاؤس نقشہ نوشیروانی میں لکہتے ہیں کہ حضرت خاتم الانبیا صلعم نے جو خبر دی تہی بعینہ ویساہی ظہور ہوا اور اوسی شب میں خسرو پرویز اپنے بیٹے شیرویہ کے ہاتہہ سے مارا گیا۔ شیرویہ گو ایمان نہ لایا لیکن دربار نبویہ سے کنیحف ہی نہتہا۔ اس واقعہ سے حیرولیس محبت حضرت سرور عالم صلعم کی اور ترقی کرگئی اور سلطنت سے دل بیزار ہوگیا۔ اور سنہ ھ ہجری میں کہ اوسوقت میری یعنی کاؤس کی عمر ۱۹ برس کی تہی کہ سلطنت پر لعنت کرکے میالکہ تہا

رسالہ کہیج غدش لیکر عازم مدینہ شریف ہوا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ اپنی کتاب اجلال الولایت میں اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اپنی کتاب اجلال النبوت میں اور حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اپنی کتاب شواہد الولادت میں متفق اللفظ والمعنی تحریر فرماتے ہیں کہ تاریخ ۱۴ ماہ محرم سنہ ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت ظہر حضرت کاؤس بڑے حسن ادب وعشق ومحبت کیساتہہ حضرت شہنشاہ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی حضور میں حاضر ہوئے حضور انور نے بڑے اخلاق وعطوفت سے

کا نام فرمایا اور شرف اسلام سے کاؤس کو مشرف فرماکر **عبداللہ** اونکا نام رکہا۔ بعدہ حضرت عبداللہ نے حسب وصیت نوشیروان **کہیج غدش** حضور انور کی نذر کیا آپ اس نذر سے نہایت محظوظ ہوئے۔ اور حضور انور نے زبان عبرانی سے عربی زبان میں اوسکا ترجمہ کرایا **حضرت** زید ابن ثابت کاتب سے لکہواکر حضرت **انس** بن مالک رضی اللہ عنہ کے تفویض فرمایا اور نیز ارشاد کیا کہ اے انس بن مالک اول تو اس رسالے کو معائنہ کرلے جسکے معائنہ سے تجہے معلوم ہوجائیگا کہ اسمانپر میرے اول ظہور ہونیکی نشانی موجود ہے اور اوسکا بیان خوب صاف طور اس رسالہ مین مرقوم ہے حضرت انس بن مالک لکہتے ہین کہ مینے بموجب ارشاد حضور انور کے آسمانپر کہیج غدش کا راز دیکہا اس راز کو دیکہکر مین نہایت مسرور ہوا۔ بعدہ آپنے فرمایا کہ انس بن مالک کہیج غدش کے معائنہ اور اوسکے احوال معلوم کرنے سے فوائد دینی و دنیوی میرے امت مرحومہ کو بہت کچہہ حاصل ہونگے اور یہ رسالہ کہیج غدش **نعمان ابن ثابت ابن عبداللہ** کو جو اولاد نوشیروان عادل سے ہے اور اوسکا ظہور بعد میرے **۸۰ھ** ہجری مین ہوگا تفویض کرنا کہ یہ رسالہ اوس سے اجرا ہوگا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہین کہ بعد اس ارشاد کے حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک اور نعمت باطنی میرے تفویض فرمائی یعنے دال نخود منقش کو حضور انور نے انگشت شہادت پر رکہکر لعاب دہن مقدس اوسکو لگایا پہر دوسری انگشت مبارک سے **یا اللہ** فرماکر میرے ناخن پر فیضان نبوت سے چسپان کردیا اور فرمایا کہ نعمان بن ثابت جب تیرے سامنے آئیگا تو دال نخود منقش کو حرکت ہوگی اور قبل اوسکے کیفیت اوسیطرح یہ دال حرکت نکریگی جب نعمان سے تو ملاقی ہو تو یہ حصہ اوسکا ہے بنعمت اوسکی موہنہ مین پہونچادینا کہ اسکے کہانیکے بعد اوسکو بہت سے اسرار الٰہیہ منکشف ہونگے اور ذات نعمان خود ایک اسرار عجیبہ ہے اور بعد کئی احادیث طریقت فرمانے کے کہ اونکے اظہار کی علم مین ممانعت ہے بیچ حق امام اعظم ابوحنیفہ کے یہ **حدیث شریف** ارشاد فرمائی قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم **لَوْلَمْ اُبْعَثْ لَبُعِثَ نُعْمَانُ ابْنُ ثَابِتٍ نَبِیًّا وَهُوَ سِرَاجُ اُمَّتِیْ** وَهُوَ سِرَاجُ اُمَّتِیْ وَهُوَ سِرَاجُ اُمَّتِیْ یعنی فرمایا حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ اگر مین پیغمبر نہوتا تو نعمان ابن ثابت پیغمبر ہوتا اور وہ چراغ امت میرے کا ہے اور وہ چراغ امت میرے کا ہے اور وہ چراغ امت میرے کا ہے اوسوقت مین **حضرت** ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور **حضرت** عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ اور **حضرت** عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اور **حضرت** مولا علی کرم اللہ وجہہ بیٹہے تہے اور یہی اسکے راوی ہین۔

**حضرت** عبداللہ ابن ہرمز لکہتے ہین کہ بعد شرف یابی اسلام مین سخت بیمار ہوا یہانتک کہ زندگی سے مایوسی تہی تب حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے طالب دعا صحت ہوا۔ حضور انور نے میرے حق میں اول یہ دعا فرمائی کہ **شَفَيْتَ اَمْرَاضِیْ ۔ شَفَيْتَ اَمْرَاضِیْ ۔ شَفَيْتَ اَمْرَاضِیْ** بعدہ ارشاد فرمایا **اَللّٰهُمَّ** ارْزُقْنِیْ قَلْبًا خَاشِعًا خَاضِعًا نَاجِيًا وَبَدَنًا صَابِرًا وَيَقِينًا صَادِقًا وَلِسَانًا ذَاكِرًا وَحَامِدًا وَعَيْنًا بَاكِيَةً وَرِزْقًا وَاسِعًا وَعِلْمًا نَافِعًا وَاِيْمَانًا صَحِيحًا وَوَلَدًا صَالِحًا وَسِنًّا طَوِيلًا وَعَمَلًا صَالِحًا وَاَسْئَلُكَ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا وَلَا تُؤْمِنِّي مَكْرَكَ وَلَا تَكْشِفْ عَنِّي سِتْرَكَ وَلَا تُنْسِنِي ذِكْرَكَ وَلَا تُقَنِّطْنِي مِنْ رَحْمَتِكَ وَلَا تُبْعِدْنِي عَنْ كَنَفِكَ وَجِوَارِكَ وَاَعِذْنِي مِنْ سَخَطِكَ وَغَضَبِكَ وَلَا تُؤْيِسْنِي مِنْ رَحْمَتِكَ وَرَوْحِكَ وَكُنْ لِي اَنِيسًا مِنْ كُلِّ رَوْعَةٍ وَوَحْشَةٍ وَاعْصِمْنِي مِنْ كُلِّ هَلَكَةٍ وَنَجِّنِي مِنْ كُلِّ بَلِيَّةٍ وَاٰفَةٍ وَعَاهَةٍ وَمِحْنَةٍ وَغُصَّةٍ وَشِدَّةٍ فِي الدَّارَيْنِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيعَادَ ٥

اس دعا کے بعد فرمایا حضور نے کہ عبداللہ (رضی اللہ عنہ) کوفہ کی آب و ہوا عمدہ ہے اور سرداران سالم و عمر کو تجلی یہین تم ان سرداروں کے ہمراہ کوفہ کو چلے جاؤ حضرت عبداللہ رض ابن ہرمز حسب الارشاد حضور کوفہ کو تشریف لیگئے۔ اور بامر سروری حضرت عبداللہ نے بی بی حاجرہ کے ساتھہ نکاح کیا۔ بی حاجرہ حضرت عمار بن حسان رضی اللہ عنہ کی دختر نیک اختر تہین اور بعد نکاح اونکے بطن سے فرزند اکبر حضرت ثابت رح پیدا ہوئے اور ایک دختر اعجوبہ نام تولد ہوئین۔ اور بتاریخ ۱۶ ماہ شعبان سنہ ۸۱ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت عبداللہ نے وفات پائی مزار مقدس آپکا کوفہ مین حضرت امام مسلم علیہ السلام کے مزار شریف سے جانب غرب کو ۱۷ قدم کے فاصلہ پر ہے۔ چنانچہ یہ فقیر حسین صابری مولف تواریخ ہذا نے بچشم خود معائنہ کر آیا ہے۔ حضرت عبداللہ کے فرزند اکبر حضرت ثابت ہوے جنکا حال یہہ ہے

## حضرت ثابت رح بن حضرت عبداللہ رح

نقشہ نوشیروانی مین حضرت عبداللہ نے ترقیم فرمایا ہے کہ بتاریخ ۱۰ ماہ محرم الحرام سنہ ۱۳ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت فجر کوفہ مین بطن حاجرہ بنت عمار سے حضرت ثابت تولد ہوے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی کتاب ظاہری اجلال الولایت سے اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کے مکتوب بجناب قوی القدرت سے منکشف ہوکہ حضرت ثابت نے تاریخ ۱۳ ماہ رجب سنہ ۲۶ ھ مین بمقام مدینہ منورہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت توبہ کی اور پہر تاریخ ۲۷ ماہ صفر سنہ ۳۷ ہجریہ مین بروز دوشنبہ وقت عصر مقام کوفہ مین حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت ثابت رح کو صاحب مجاز فرمایا۔ اور بحکم سروری صلعم جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت ثابت کو دعا دی کہ اللہ تعالے تیری عمر مین برکت عطا فرمائے اور تجکو اولاد صالح عنایت کرے اور نیز جناب مولا نے فرمایا کہ ثابت اللہ تعالے میری دعا کا بیشک ظہور فرمائیگا جب تیرے فرزند پیدا ہو تو اسکا نام **نعمان** رکہنا اور کنیت **ابو حنیفہ** کرنا کہ وہ سراج امت اور امام اعظم امت مرحومہ کا ہوگا اور اوس سے ایک فیضان عظیم ظاہر و باطن کا جاری ہونیوالا ہے اور جو کچہہ حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے اوسکی نسبت ارشاد فرمایا ہے وہ قابل اظہار عام نہین ہے جب وہ تیرا فرزند سعید اسعالم شہود مین جلوہ گر ہوگا تو ہزاروں برکات اور لاکہوں نیکیان اوسکے وجود با جود سے ظاہر ہونگی اور وہ اپنی صفات مین ہمیشہ مجمع الصفات بشر ہوگا۔ اور اگر ہمارے حضرت سید العالمین خاتم المرسلین صلعم خاتم الانبیا نہوتے تو بیشک تیرا فرزند پیغمبر ہوتا۔

حضرت ثابت نقشہ نوشیروانی مین لکہتے ہین کہ اس مژدہ روح افزا کو سنکر مین باغ باغ ہوگیا اور حضرت شہنشاہ چمن ولایت کے فرمان شریف کے ظہور کا ہر دم مشتاق رہتا تہا کہ دیکہئے اس گلزار ہوئیت کے پہلنے پہولنے کا کونسا زمانہ ہو۔ اسعرصہ مین سنہ ۴۰ ھ نے منہ دکہایا جسمین جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے چمن زندگانی کو اُجاڑ کر باغ ارم یعنے ملک جاودانی کو مراجعت فرمائی آپکی مفارقت مین میرا غنچۂ دل کہملا گیا زندگی سے بیزار ہوا مصیبت پر مصیبت رونما ہوئی۔ سنہ ۴۹ ھ مین جناب امام حسن علیہ السلام نے شربت شہادت نوش کیا۔ سنہ ۶۱ ھ مین جناب امام حسین علیہ السلام کا معرکہ کربلا وقوع مین آیا۔ ان حادثون نے زندگی بے لطف کر دی تجردی دلکو بہاگئی سنت ادا کرنیکا خیال دلسے جاتا رہا بالآخر سنہ ۶۴ ھ مین کہ اسوقت میری قریب باون برس کی تہی کہ تاریخ ۳ ماہ رمضان المبارک کو بروز جمعہ بعد تہجد عالم ارواح مین جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ ثابت تجہو ہمنے عالم ناسوت مین تجکو بشارت دی تہی اوسپر ثابت قدم رہنا وہ وقت اب قریب ہے کہ فرمان سروری ظہور

کرے اور تمہارے نخل امید مین ثمر مراد ہاتھ آوے اور تو اپنی والدہ ماجدہ کو میرے فرزند کے فرزند زین العابدین کے پاس بھیج اور انکی دختر بلند اختر خدیجۃ الصغریٰ کو اپنی حبالہ نکاح مین طلب کرنا اور عالم ارواح مین ہم تیرا عقد نکاح اوس دختر نیک اختر کے ساتھ باندھ چکے ہین اب عالم اجساد مین اوسکا ظہور باقی ہے۔ حضرت ثابت لکھتے ہین کہ صبح کو مینے اپنی والدہ سے یہ معائنہ بیان کیا وہ سنکر بہت خوش ہوئین لیکن آداب خاندان نبوت کے لحاظ سے متعجب ہوئین کہ ہم اوس گھر کے غلام اور وہ ہمارے مولی ہین یہ نسبت کسطرح ہو سکتی ہے لیکن جناب مولی علی کرم اللہ وجہہ کے فرمان کو حق جانکر حاضر آستانہ جناب امام زین العابدین علیہ السلام ہوئین اور نہایت عجز و ادب کے ساتھ حضرت ثابتؒ کو غلامی مین پیشکش کرنا چاہا۔ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اپنی مکتوب نطاب صبر القیام مین ارقام فرماتے ہین کہ جسوقت والدۂ ثابتؒ نے میری دختر کا پیام واسطے ثابت کے کیا تو مین نہایت خوش ہوا اور اسکے جواب مین مینے یہی کہا کہ میری والدہ ماجدہ حضرت شہر بانو خاندان نوشیروان عادل کی شہزادی تہین اور ثابتؒ خاندان نوشیروان عادل کا شہزادہ ہے اسکی نسبت میرے جد امجد عالم ارواح مین مجھ سے فرما چکے ہین کہ تو اپنی دختر کا عقد نکاح ثابتؒ کے ساتھ منعقد کر بی بی ماجدہ اگر دو چار روز تم یہ پیام نہ لاتین تو مین خود پیام بھیجتا اور فرمان جناب مولی کی تعمیل کرتا کیونکہ عزت قوم اور شرم دنیا مجکو ہرگز عزیز نہ تہی اور فرمان جناب مولی عزیز تر تہا۔ مکتوب نطاب صبر القیام مین لکھا ہے کہ بی بی خدیجۃ الصغریٰ تاریخ ۱۳۔ ماہ صفر ۵۳ھ ہجری مین پیدا ہوئین۔ اور تاریخ ۲۷ ماہ ذی حجہ ۶۴ھ ہجری مین پنجشنبہ کے روز بعد نماز تہجد بی بی خدیجۃ الصغریٰ کا نکاح حضرت ثابتؒ کے ساتھ ہوا ہنگام نکاح شہزادی صاحبہ بارہ[12] برس کی تہین اور حضرت ثابت کی عمر ۲۵ برس کی تہی۔ نقشہ نوشیروانی مین لکھا ہے کہ نکاح سے سولہوین[16] برس تاریخ ۱۷۔ شعبان ۸۰ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح صادق حضرت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان فرزند اکبر تولد ہوا اور دو دختر آمنہ صغیرہ و ام العباد تولد ہوئین اور تاریخ ۱۱۔ رجب ۹۰ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ حضرت ثابتؒ نے انتقال کیا قبر شریف بقیع مین جناب امام حسن علیہ السلام کے پائین اندازے ۱۹ اقدام ہے اوسوقت جناب امام اعظم ابو حنیفہؒ گیارہوین برس مین تہے اور آپ کے دلچسپ حالات یہہ ہین۔

## حضرت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان ابن ثابت سراج امت رضی اللہ عنہ

نقشہ نوشیروانی مین حضرت ثابت ارقام فرماتے ہین کہ تاریخ ۱۷۔ شعبان ۸۰ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت صبح صادق بمقام کوفہ بطن حضرت خدیجۃ الصغریٰ سے آپ مادر زاد ولی پیدا ہوے۔ یوم ولادت سے آپکے وجود باجود سے بیشمار برکت و سعادت کا ظہور تہا۔ فہم و متانت عقل و فراست آپ مین ایام طفولیت سے ایسی بڑہی ہوئی تہی جو معمر اشخاص مین ہوتی ہے زہد و ورع آپکا طفولیت سے قابل تعریف تہا ۹۰ھ ہجری مین آپکے والد ماجد نے انتقال کیا اوسوقت جناب امام اعظم ابو حنیفہؒ کو سخت صدمہ ہوا والدہ ماجدہ آپ کی نہایت صابرہ و شاکرہ عابدہ و زاہدہ بی بی تہین جناب امام اعظم اوسوقت گیارہوین سال مین شروع ہوئے تہے انکی یتیمی اور صغر سنی پر بہت افسوس کرتی تہین۔ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی مکتوب نطاب بدیع الصنائع مین تحریر فرماتے ہین کہ ایک تو مجکو والد ماجد کے انتقال کا صدمہ تہا دوسرے تاریخ ۲۳۔ ماہ رمضان المبارک ۹۰ھ ہجری مین مینے خواب مین معائنہ کیا کہ مین مدینہ شریف گیا ہون اور وہان روضہ اقدس مین حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ مین داخل ہوکر قبر شریف کو کہولا تو اسمین سوائے استخوان مبارک کے اور کچھہ نپایا بعد ہٗ مینے استخوان مبارک کو اپنی چادر مین بطور گٹھری باندہ کر پیٹھہ پر لاد لیا پہر اوس گٹھری کو لیے تمام عالم مین پہرتا ہون یہہ خواب دیکھہ ہی رہا تہا کہ بیدار ہو گیا اس خواب کو مین خواب پریشان سمجھکر کوفہ سے مدینہ منورہ کو آیا اور نانا جان حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے عرض کیا آپ نے فرمایا کہ فرزند اسکی تعبیر حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ دینگے کہ وہ اصحاب جلیل القدر سے ہین مین مجبور ہوا اور حضرت

انس بن مالک کی تلاش و جستجو کی لیکن وہ حضرت اکثر بعد معرکہ کربلا کے صحرا اور جبال مین رہا کرتے تہے آبادی سے کنارہ کش تہے دو برس کامل اونکی تلاش مین گذر گئے آخر تاریخ ۱۳ محرم سنہ ۹۳ ہجری بروز جمعہ قبل نماز جامع مسجد دمشق مین حضرت انس بن مالک جمعہ کی نماز کو تشریف لائی تہے کہ قریب منبر کے میرا اونسی مقابلہ ہوا مجکو اونسی اور اونسے مجکو محض بعلمی کی حالت مین ایک انس پیدا ہوا لیکن مجکو دیکہتے ہی اول حضرت انس بن مالک نے فرمایا الہ نعمان ابن ثابت ہے مینی کہا۔ ہان۔ پہر مینے استفسار کیا کہ آپ کون ہین اونہون نے فرمایا کہ انس بن مالک غلامان غلام جناب رسول اللہ صلعم ہون مجہکو بشارت ہو رہی تہی مین دست بوس ہوا حضرت انس نے فوراً فرمایا کہ مونہہ کہول مینے مونہہ کہولا حضرت انس نے اپنا دہن مقدس میرے مونہہ سے قریب کر کے اپنی زبان مبارک کو میرے مونہہ مین داخل کیا اور وہ امانت سروری یعنی دال نحود مقشر حضرت صلعم نے فیضان نبوت سے حضرت انس کے تالو پر بیان کردی تہی اور حسب الارشاد سرور عالم مجہے دیکہکر اوسکو حرکت ہوئی تہی فوراً حضرت انس نے میرے مونہہ مین پہونچادی اوس امانت سروری کا حلق سے اوترنا تہا کہ میرا تمام اضطراب جسنی دو برس سے مضطرب کر رکہا تہا جاتا رہا اور قلب مین طمانیت پیدا ہوئی بعدہ خلوت مین مینی حضرت انس بن مالک سے اپنا خواب بیان کیا آپ نے فرمایا کہ اسکی صاف تعبیر یہ ہے کہ حضرت شہنشاہ دو عالم صلعم کے جمیع علوم ظاہری و باطنی تمکو نصیب ہو اور تمہارے حق مین حضرت صلعم یہ حدیث طریقت قبل سے ارشاد فرماگئے ہین لَوْ لَمْ اُبْعَثْ لَبُعِثَ نُعْمَانُ بْنِ ثَابِتٍ نَبِیًّا وَھُوَ سِرَاجُ اُمَّتِیْ وَھُوَ سِرَاجُ اُمَّتِیْ مینے درگاہ الٰہی مین سجدہ شکر ادا کیا اور نفس امارہ کو سمجہا دیا کہ اسپر فخر نکرنا یہ جسبی جسکے مونہہ مبارک سے کہلوایا وہ اوسیکو تفاخر زیبا ہے تیری یہ تعریف نہین ہے۔

حضرت امام اعظم ابو حنیفہ تحریر فرماتے ہین کہ مینے جبکہ اپنی نفس امارہ سے یہ خطاب کیا کہ فوراً امارگی دور ہو کر نفس لوامہ کا ظہور تہا بعدہ حضرت انس بن مالک نے بیعت توجہ ارشاد و خلافت سے مستفیض فرما کر رسالہ کہیعص میرے تفویض کیا اور جو اس رسالہ کے متعلق حکم سروری تہا اوس سے مطلع فرمایا اور وہ گیارہ حروف جو حضرت صلعم نے حضرت انس بن مالک کو تعلیم فرمائی تہے اونکی تعلیم کلی سے مجکو مستفیض فرمایا اور تمام کیفیت ظاہری و باطنی تصرف روحانی میرے باطن مین مستولی کردی اور نفس نے مرتبہ مطمئنہ حاصل کیا جسکے باعث راز الٰہی از تحت تا فوق مجہپر روشن و منور ہوگئے اور آپ سے بہت سی احادیث طریقت مجکو پہونچین اور میرے سینہ پر ہاتہہ پہیر کر فرمایا کیا الٰہی بطفیل حضرت صلعم یہ احادیث طریقت نعمان کے سینہ مین امانت رہین اور احادیث شریعت کثیر اسکو نصیب ہون بعدہ میرے حق مین دعائے خیر فرما کر مجہے کوفہ کو رخصت کیا۔ کوفہ مین حضرت امام حماد اور حضرت امام عطا اور حضرت امام شعبی وغیرہ نے جو بڑے عالم فاضل اہل تہے مجہے علم ظاہر کی طرف راغب کیا نہایت محبت سے مجکو پڑہاتے اور جب مین اونکی درسگاہ مین جاتا تو مجہکو ادب کے ساتہہ سیدہی جانب بٹہلاتے حالانکہ مین عذر کرتا کہ میری تعلیم کی ابتدائی حالت ہے اور جائے تعظیم آپ ہین مگر وہ میرا عذر قبول نفرماتے تہے اور مین بہی کبہی اپنی مکان مین اوستادون کی طرف پیٹہہ کرکے نہین بیٹہا اور نہ پاؤن اونکی جانب کرکے سویا۔ تہوڑے عرصہ مین خدای تعالیٰ نے اپنی عنایت خاص سے جمیع علوم فقہ و حدیث وغیرہ سے میرے سینہ کو مالامال کردیا سنہ ١٠٠ ہجری مین میری طبیعت پر وحشت طاری ہوئی بے اختیار جانب بغداد کہنہ روانہ ہوا وہان حضرت محمد اکبر عرف محمد حنیف بن جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ سے ملازمت نصیب ہوئی

حضرت محمد اکبر عرف محمد حنیف رضی اللہ عنہ اپنی مکتوب خطاب ام المقدر مین تحریر فرماتے ہین کہ مین بحکم حضرت و احدیت قبل سے امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کا بغداد کہنہ مین منتظر تہا کہ نعمان ابن ثابت میرے پاس آئے مینی بحکم باطن حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تاریخ ۲۳ ماہ ربیع الآخر سنہ ١٠٠ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بیعت خلافت و امامت و حوالت روح جذبیہ صفا کشف کونی سے امام ابو حنیفہ کو مستفیض کیا اور تعلیم باطنی سے بموجب تعلیم جناب

مولا علی کرم اللہ وجہہ کے مشرف کیا اور مکتوبات و ملبوسات و تبرکات و دیگر امانت و خلافت مع خلافت نامہ اونکو عطا کیے۔ جبکہ نعمان ابن ثابت کی خلافت روح جذبیہ صفات کشف کو نظری حاصل کی اوسیوقت سے جذب شروع ہو گیا سات برس کامل جذب رہا بعد انقضا مدت سات سال ۱۰۷ھ ہجری مین جو اس خمسہ ظاہری انکو پیدا ہو معاً تجلی آثار صفاتی و حیرت محو ذاتی سے موہند کہایا اوسیوقت سے امام ابو حنیفہ باطن مین حکمرانی کرنے لگے یہ کوفہ کو اور مین دمشق کو روانہ ہوا۔ حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اپنی مکتوب بخطاب بدیع شائع مین تحریر فرماتے ہین کہ بعد حصول کیفیت حنفیہ روح جذبیہ موصوفہ کے پہر میرا ایک جگہہ قیام نرہا بیشتر مکہ معظمہ۔ مدینہ منورہ۔ بصرہ۔ دمشق۔ وغیرہ مین جاتا ہوتا جہان مین جاتا تہا بیشمار خلق خدا میری جانب رجوع ہوتی تہی۔ بہت سے بندگان خدانے علم ظاہری اور سلسلہ طریقت مجہہ سے حاصل کیا اور چند عرصہ مین تائید الہی سے اطراف عالم مین میرے علم ظاہر و باطن کا چرچا پہیل گیا ۱۰۸ھ ہجری مین ایکمرتبہ میرے ماموں حضرت امام **محمد باقر** حیات المعصوم رضی اللہ عنہ نے مجکو مدینہ شریف مین یاد فرمایا مین حسب الطلب اونکی حاضر ہوا تین مہینے تک مدینہ منورہ مین رہا اور بلحاظ پاس ادب شہر مین تین مہینے تک بول و براز نکیا یہ معجزہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کا تہ حضرت صلعم خواب مین لوگون کو بشارت فرماتے کہ میرے مہمان نعمان ابن ثابت کی دعوت کرو اہل مدینہ حسب بشارت حضرت سید عالم صلعم میری دعوت کرتے تہے اور مین دن رات مین بقدر ضرورت کہانا بہی کہاتا تہا لیکن بول و براز نہوتا ایکروز حضرت امام محمد باقر حیات المعصوم نے فرمایا کہ نعمان ہمنی تجکو رفع حاجت کو کہین جاتے نہ دیکہا مینی کہا کہ مین ابتدا مین ایکروز واسطے رفع حاجت ضروری کے صحرا کو گیا تہا اوسوقت یہہ خیال دامنگیر ہوا کہ جس ارض مقدس کی حق سبحانہ تعالی نے قسم کہائی اور حضور رحمت گنجور نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اوسپر برہنہ پا پہرے ہون اور تو اوسپر رفع حاجت کرے یہ بڑی بے ادبی اور گستاخی ہے۔ اس خوف سے پہر مجہے حاجت بول و براز کی نہ ہوئی اس جہان مین خدای تعالے نے لطف جنان مجکو دکہا دیا یہ سنکر حضرت امام محمد باقر نے میری پیشانی کو بوسہ دیا اور میرے حق مین خلوص شفقت سے دعا فرمائی اور علم حدیث مین حضرت امام محمد باقر سے مجکو بڑی عمدہ قابل تسکین تکمیل

**نکاح حضرت امام اعظم** ابو حنیفہ نعمان ابن ثابت رضی اللہ عنہ کا ۱۱۸ھ ہجری مین ہوا اسکے متعلق پانچ روایتین ضروری اور معتبر دریافت ہوئی ہین ذیل مین لکہی جاتی ہین **پہلی روایت** حضرت امام اعظم ابو حنیفہ اپنی مکتوب بخطاب بدیع الصنائع مین ارقام فرماتے ہین کہ میری والدہ ماجدہ حضرت خدیجۃ الصغری بنت حضرت امام زین العابدین علیہ السلام بڑی نیک سیرت پاک طینت خاتون تہین اونکی اطاعت اور فرمانبرداری کا مجکو دل سے خیال رہتا تہا کیونکہ یہ حدیث قدسی مجکو پہنچ چکی تہی **من راضی علیه والده فان عنه راضی** **دوسری روایت** ایکمرتبہ تاریخ ۳۔ شوال ۱۱۷ھ ہجری روز جمعہ کو شب کیوقت جناب ممدوحہ نے فرمایا کہ نعمان تو جانتا ہے کہ مین تجہہ سے کسقدر الفت رکہتی ہون اور میرا تجہپر کسقدر حق ہے مینے عرض کیا کہ مخدومہ کو نہین نص اور یہ حدیث شریف مجکو وصول ہو چکی ہے آیۂ کریمہ **وبالوالدین احسانا** اور **حدیث مقدس** عن ابی بکرۃ رض قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وآله وسلم کل الذنوب یغفر اللہ منها ما شاء الا عقوق الوالدین فانه یعجل لصاحبه فی الحیوة قبل الممات اور مین حضرت سبحانہ تعالی سے ہر دم طالب توفیق رہتا ہون کہ حتی المقدور مجہہ سے آپ کے حقوق مین کوئی امر فروگذاشت نہو یہ سنکر جناب ممدوحہ بہت خوش ہوئین اور میرے حق مین دعائے خیر فرما کر ارشاد کیا کہ بیٹا مین تمہاری حالت بخوشی اور طبیعت مین تمہاری آزادگی پاتی ہون اور جو امر مینی اپنی دل مین تمہارے لیے تجویز کیا ہے اوس مین قید و بند کا سامان ہے جا اعلانیہ بنا اوسکو قبول کرو یا نہین مینے بہت ادب کے ساتہہ عرض کیا کہ آپ فرمائین جو کام میرے کرنیکا ہوگا وہ کرونگا اور آپ کو رضامند رکہونگا جناب ممدوحہ نے فرمایا فرزند میرا بہت دنون ارادہ تہا کہ مین تمکو کسی نیک طینت پاک صورت بی بی کے ساتہہ منسوب کرون اور اپنی حیات مین [illegible]

میرا خیال قایم نہین ہوتا تہا اور تجہہ جیسے پاکیزہ نہاد فرزند کا جوڑ کہین نہین پاتی تہی بارے شکر پروردگار ہے کہ اب اس کام کا وقت آیا ہے اور ہینے بہتیجے حضرت امام جعفر صادق قدس سرہ کی دختر نیک اختر فاطمہ مسکین نام کے ساتہہ تمہارا پیام عقد بہیجنے کا ارادہ رکہتی ہون بشرطیکہ تم بہی بخوشی ہون اجازت دو اور اس نیک کام کو قبول کرو مینی عرض کیا کہ اول تو اسبارہ خاص مین یہ آیۃ شریف اور حدیث مرفوع مین پاچکا ہون ایۃ کریمہ فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِنَ النِّسَاءِ حدیث شریف عَنْ عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَإِنَّهُ أَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَأَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَإِنَّهُ وِجَاءٌ دوم آپ کا فرمانا مجکو بدل منظور ہے جو بات آپ کو مرغوب ہے وہی مجکو محبوب ہے یہ سنکر جناب والدہ ماجدہ نے بتاریخ پنجم ماہ شوال ۱۱۷ھ ہجری روز یکشنبہ وقت صبح قصد مدینہ منورہ کیا مدینہ شریف پہونچکر اپنے برادر زادہ حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین علیہ السلام کے یہان قیام فرمایا۔ چند روز قیام کرکے ایکدن حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا کہ بہتیجے آپ کو معلوم ہے کہ مین ایک بیوہ اور بچہ میرا یتیم ہے مگر اوسکی شان اور بزرگی شاید آپسے مخفی ہو آپنے فرمایا کہ پہوپی صاحبہ مجہے خدای تعالی نے آپکے فرزند ارجمند کی شان ومنزلت کا ظاہر وباطن دونون طرح سے علم بخشا ہے جو کچہہ حضرت سید عالم صلعم نے بطور پیشین گوئی انکے حق مین فرمایا تہا اوسکی مجہے خبر ہے۔ جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے جو کچہہ پہوپا صاحب حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کے حق مین دعا فرمائی اوسکا بہی مجہے علم ہے اور اب جو کچہہ اونکے فضل وکمال اور علم ظاہری کا فیضان اطراف عالم مین پہیل رہا ہے وہ بہی مین دیکہتا ہون اور یہ فیضان بہت ترقی کرنیوالا ہے تب والدہ ماجدہ جناب امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مین تمنا رکہتی ہون کہ از راہ بیوہ نوازی ویتیم پروری تم میرے فرزند کو اپنی فرزندی مین قبول فرماؤ اور میرے سوال کو قبولیت کے شرف سے مشرف کرو جناب امام جعفر صادق علیہ السلام نے اس پیام کو بدل قبول فرمایا اور تاریخ عقد نکاح مقرر کردی۔

**تیسری روایت** حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین رحمۃ اللہ علیہ اپنی مکتوب ملقب بکشف الغیوب مین ارقام فرماتے ہین کہ میری دختر فاطمہ مسکین نام بطن حمیدہ سے بتاریخ ۲ محرم ۱۰۵ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر مدینہ شریف مین پیدا ہوئی اور اس دختر نیک اختر کی ولادت سے ساڑہی تین برس قبل تاریخ ۱۱۔ رجب ۱۰۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب عالم ارواح مین حضرت سید عالم صلعم نے فرمایا کہ جعفر تو اپنی دختر کو نعمان ابن ثابت کے حبالہ نکاح مین دیوے بعدہ عالم امثال کا انکشاف ہوا اور جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ جعفر حکم سروری عالم ارواح سے صادر ہوچکا ہے کہ علی ابن ابی طالب تم جعفر سے کہدو کہ آج سے پانچوین برس کے شروع مین تمہارے یہان ایک دختر پیدا ہوگی تم فاطمہ مسکین اوسکا نام رکہنا جب وہ سن تمیز کو پہونچے تو نعمان ابن ثابت کے ساتہہ نکاح کردینا کہ ناکح اور منکوحہ دونون ایک آیات الہی سے ہین اور ان بعد نکاح کے پانچ اولادین نیک سیرت پاک طینت پیدا ہونگی **اول** دختر ولایت عیسوی کے مرتبہ مین پیدا ہوگی کہ اوسکی دعا سے ہزارہا کوڑہی اور اندہے اچہے ہونگی اور مردے زندگی پائینگے جب وہ چہہ مہینے کی ہوگی تو زبان سے اَللّٰہُ شَافِیْ نکلیگا جب دو برس کی ہوگی تو خود بخود یہ شغل کیا کریگی **یا محمد احمد احد** اسکے بعد تمام عمر کوئی کلمہ اوسکی زبان سے صادر نہوگا کرامتین بیشمار صادر ہونگی اور تیرہ برس کی عمر مین فوت ہوجائیگی **دوسری** بار فرزند ولایت ابراہیمی کے مرتبہ مین پیدا ہوگا اور وہ سیف زبان ہوگا اور لو سیر سلوک کم جذب کثرت سے رہیگا ۱۳ سال کی عمر سے وہ کوہ نجف پر سکونت اختیار کریگا اور ۲۳ سال کی عمر مین قطب عالم کا مرتبہ پائیگا اور ہزارہا کافر اوسکے ہدایت سے مسلمان ہونگی **تیسری** بار دختر ولایت یوسفی کے مرتبہ مین تولد ہوگی جب وہ چار برس کی ہوگی تو خلق اللہ کو عالم رویا کے معائنہ کی سچی تعبیر دیا کریگی اور ایک عالم مین اوسکی شہرت ہوگی اور نو برس کی ہوکر انتقال کرجائیگی **چوتہی** بار فرزند ولایت محمدی کے مرتبہ مین تولد ہوگا نام اوسکا احمد رکہنا اور اوسکو تو اے جعفر صادق فرزندی مین

لیکن اپنی گہر پرورش کیجیو اور قلب صنوبری اوسکے سے باطن مین توجہ کرنا اور اوسکا باپ نعمان بہی اوسکے یے دعا کرے کہ اوس سے طریقہ باطنی جاری ہوگا اور وہ علم لدنی کا وزیر اور طریقت کا امام ہوگا اور علم طریقت اوس سے بہت فروغ پائیگا **پانچوین** بار فرزند ولایت اور ایسی مرتبہ مین پیدا ہوگا اوسکا نام عبدالسلام رکہنا جب وہ دو برس کا ہوگا تو زبان کہولیگا تیرہ سال کی عمر مین عالم اور حافظ ہوجائیگا اور مرتبہ شریعت مین جمیع علوم کا عالم بے بدل ہوگا ظاہر اوسکے فیض سے بیشمار خلق اللہ فیضیاب ہوگی حتی کہ شریعت مین مثل اپنے پدر کے امام دوم ہوگا اور تمام عالم مین علم شریعت اوسکی صورت سے فروغ پائیگا حضرت امام جعفر صادق ارقام فرماتے ہین کہ یہ دونون معائنے ارواحی اور امثالی فی الفور مینی قلمبند کر لیے اور مشتاق انکی ظہور کا رہتا تہا

**چوتہی روایت** حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین علیہ السلام اپنی مکتوب نطاب کشف الغیوب مین تحریر فرماتے ہین کہ تاریخ ۲۳ رمضان المبارک **سنہ ۱۱۵** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد مجکو عالم ارواح کا انکشاف ہوا عالم ارواح مین حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ فرزند تمہاری پاس ایک بہائی تمہارا جسکو حضرت حق سبحانہ تعالی نے اپنے افضال بیہمال کے باعث فضیلت ظاہری و باطنی سے مفصل کیا ہے آتیوالا نعمان اوسکا نام ہے جسوقت وہ آئے اول اوسکو ہماری حدیث لو لم ابعث الخ جو بطور پیش خبری خدای تعالی نے ہماری زبان سے صادر کرائی ہے سنانا بعدہ اپنی دختر کے ساتہہ اوسکا نکاح کرنا پہر طریقت کی تعلیم سے ممتاز کرنا حضرت امام جعفر صادق لکہتے ہین کہ بعد صدور فرمان سروری کے مجکو عالم ارواح سے طرف عالم امثال کے نزول ہوا عالم امثال مین جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ جعفر صادق عنقریب نعمان تیرے پاس حاضر ہوگا تو اوس سے میری جانب سے کہدینا کہ ای نعمان جبکہ تو ثابت کے صلب مین تہا اور وہ مجہہ سے صاحب مجاز ہوا تہا تو مینی بوجب القاء درجہ دوم اور الہام درجہ پنجم سے تیرے باپ ثابت کے حق مین دعا کی تہی کہ سُن ثابت بن کاؤس اللہ تعالی تجکو ایک ایسا فرزند ارجمند عطا کریگا کہ کل نعمتین ظاہری اور باطنی اوسکی ذات پر ختم ہونگی اور آنحضرت صلعم نے اوسکی نسبت خطاب سراج امت کا بخشا ہے اس معائنہ کے بعد امثال سے طرف عالم اجساد کے رجوع ہوا اور ان ہر دو احکام باطنی کو اپنی مکتوب نطاب مین قلمبند کردیا اور اشتیاق ان مراتب کے ظہور کا ہر روز بڑہتا جاتا تہا کہ **سنہ ۱۱۷** ہجری مین نعمان ابن ثابت کی والدہ ماجدہ میرے پاس آئین اور واسطے نعمان ابن ثابت کے میری دختر کی طالب ہوئین اور مینے تاریخ نکاح موعود کردی

**پانچوین روایت** مکتوب نطاب کشف الغیوب و مکتوب نطاب بدیع الشائع و نقشہ جعفری و نقشہ حنفیہ مین مرقوم ہے کہ تاریخ ۱۲- ربیع الاول **سنہ ۱۱۸** ہجری مین جمعہ کے دن وقت بعد نماز عشا کے حضرت نعمان ابن ثابت کا نکاح ساتہہ حضرت فاطمہ مسکین دختر حضرت امام جعفر صادق رض کے منعقد ہوا وقت نکاح حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کی عمر شریف ۳۷ سال کی تہی اور حضرت فاطمہ مسکین ۱۳ برس کی تہین بعد نکاح کے حضرت امام جعفر صادق رض نے امام اعظم ابوحنیفہ رض کو اپنی سینہ مبارک سے مس فرمایا اور اونکے حق مین دعا فرمائی کہ ای امام اعظم ابوحنیفہ نعمان ابن ثابت سراج امت راضی ہو اللہ تعالی تجہہ سے اور تو اللہ تعالی سے اور دراز کری اللہ تعالی عمر تیری اور قلب سلیم عطا کری اللہ تعالی تجکو اور ترقی کرے اللہ تعالی سلسلہ حنفیہ رح جذبیہ کبری خفی کشف کونی و ذاتی و صفاتی مین جو تجہہ سے جاری ہے اور تمام اہل خدمات تیرے ماتحت ہمیشہ ہمیشہ کو مطیع و فرمانبردار رہین اور یہ نعمت تیری اولاد صالح مین بہی تا قیامت جاری رہے

**احوال خلافت ہای جناب امام اعظم رحمتہ اللہ علیہ** مکتوبات نطاب کشف الغیوب و بدیع الصنائع و نقشہ جعفری و نقشہ حنفیہ سے واضح ہوا کہ حضرت امام اعظم نکاح سے دوسری سال **سنہ ۱۱۹** ہجری مین حضرت امام جعفر صادق نے اول اسکے انگشت شہادت سے قلب صنوبری کو مرتبہ ارادت سے ممتاز فرمایا اور پہر تاریخ ۲۷ محرم **سنہ ۱۳۲** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر حضرت امام جعفر رض نے انکو اجازت قرآن مجید عطا فرمائی - اور تاریخ ۱۲ شعبان **سنہ ۱۴۰** ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام مدینہ منورہ حضرت امام جعفر صادق نے بحکم سروری آپکو خلافت سے مستفیض فرمایا

**احوال اولاد** جناب امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ جو نقشہ حنفیہ سے اخذ کیا گیا ہے یہ ہے اور نیز واضح رہے کہ نقشہ حنفیہ مثل نقشہ نوشیروانی حضرت امام اعظم نے جاری کیا ہے اور او لاد امجاد کو وصیت فرمائی ہے کہ آیندہ کو بہی یہی قواعد نقشہ پیری کے اولاد حنفیہ مین قیامت تک جاری رہین کیونکہ بعد میرے عوام الناس میرے نسب مین اختلاف ڈالینگے مگر جو اولاد میری اس نقشہ پیری کی پابند رہیگی اور اوسمین کیفیت ولادت و وفات وغیرہ اپنی خاندان کی لکہتی رہیگی اونمین وہ اختلاف موثر نہوگا۔ اولاد حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کا احوال یہ ہے کہ یہ سب اولاد بطن حضرت بی بی فاطمہ مسکین سے تولد ہوئی ہین

اول دختر **نعمن خاتون** تاریخ ۱۹۔ رجب **سنہ ۱۲۱** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر مدینہ منورہ مین تولد ہوئین چہہ مہینے کی عمر مین انکی زبان کہلی تو یہ کلمہ کہا اَللّٰہُ شَافِی جب دو برس کی ہوئین تو شغل یا محمد **احمد احد** خود بخود کرتی تہین اور سوا اس شغل کے اور کچہہ شغل نہ تہا ولایت عیسوی ہردم طاری رہتی تہی ہزارہا بندگان خدا کوڑہی اندہی مردے انکی پاس آتے صحت بینائی زندگی پاتے اور بیشمار کرامتین ان بی بی سے وقوع مین آئین اور تیرہ برس سالمین بتاریخ ۷۔ ماہ شعبان **سنہ ۱۳۳** ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق وفات پائی مزار مبارک جنت البقیع مین ہے

دویم فرزند عتبہ **عبید عرف امام الاسلام** تاریخ ۷۔ شوال **سنہ ۱۲۳** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت زوال کوفہ مین پیدا ہوئے ولی مادر زاد و فقیہ سیف زبان تہے تیرہ برس کے ہوئے تو کوفہ سے نجف اشرف کو چلے گئے اور وہین سکونت اختیار کی **سنہ ۱۴۶** ہجری مین آپ قطب عالم کے مرتبہ فائز ہوئے ہزارہا رون کافرون نے انکی ہدایت سے شرف اسلام قبول کیا ولایت ابراہیمی کا ظہور رہتا تہا۔ بالآخر بمصداق کل نفس ذائقۃ الموت تاریخ ۱۷۔ ماہ ذی حجہ **سنہ ۱۴۹** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر انتقال ہوا اور بغداد شریف کہنہ مین دفنائی گئے۔

سوم دختر **جعفری خاتون** تاریخ ۱۳۔ ماہ ذیقعدہ **سنہ ۱۲۶** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر بغداد شریف کہنہ مین پیدا ہوئین چار برس کی عمر سے ولایت یوسفی کے آثار شروع تہے بیشمار بندگان انکے پاس آتے اور عالم رویا کا معائنہ بیان کرتے اور آپ اوسکی سچی تعبیر فرماتین ایکعالم مین آپ کی شہرت ہوئی بالمین شروع تہین کہ تاریخ ۲۷۔ ماہ محرم **سنہ ۱۳۵** ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت چاشت اونہون نے قضا کی مزار بغداد شریف کہنہ مین ہے۔

فرزند چہارم **حضرت امام احمد عرف امام عطا** ہین۔ جناب امام اعظم ابوحنیفہ کی اولاد اکبر گویا آپ ہین اور آپ سے حسب و نسب کا سلسلہ جاری ہوا اسیواسطے مفصل بیان آپ کا سلسلہ بیان مین ناظرین آگے ملاحظہ فرماوینگے۔

پنجم فرزند **حضرت حماد عرف عبد السلام** تاریخ ۲۷۔ ماہ جمادی الآخر **سنہ ۱۳۷** ہجری مقدسہ مین بروز جمعہ قبل نماز جمعہ بمرتبہ ولایت ادریسی مدینہ منورہ مین آپ تولد ہوئے جب دو برس کے ہوئے تو زبان کہولی بڑے عقیل اور فہیم تہے ذہن معطی حقیقی نے مثل امام اعظم کے عطا کیا تہا چنانچہ ۱۳ برس کی عمر مین آپ فارغ التحصیل ہوچکے تہے زہد و ورع مین آپ اپنی نظیر تہے علم ظاہری مین خلق اللہ نے آپ سے فیض کثیر اوٹہایا مثل اپنی والد ماجد کے شہرت پذیر عالم تہے تاریخ ۳۔ محرم **سنہ ۱۵۵** ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا حضرت حماد کا نکاح بی بی شمسہ فاطمہ بنت حضرت امام موسی کاظم کے ساتہہ ہوا اور اون سے چار فرزند ایک دختر تولد ہوئی چنانچہ پہلے فرزند **عمر** ہین۔ یہ ۲۔ شوال **سنہ ۱۵۷** ہجری مین پیدا ہوئے **دوسرے** فرزند **اسمعیل** ہین جو پانچوین رجب **سنہ ۱۶۰** ہجری مین تولد ہوئے **تیسرے** فرزند ابو حنان ہین اور یہ ۷۔ ماہ صفر **سنہ ۱۶۴** ہجری مین پیدا ہوئے **چوتہے** فرزند عثمان ہین جو ۹۔ محرم **سنہ ۱۶۶** ہجری مین تولد ہوئے **پانچوین** دختر حریم خاتون ہین یہ بی بی ۱۰۔ ماہ ذیقعدہ **سنہ ۱۶۵** ہجری مین پیدا ہوئین۔ ان پانچون حضرات کی تاریخ وفات دستیاب نہین ہوئین شاید اولاد حضرت حماد مین کسینی لکہی ہونگی اون سے معلوم ہوگا۔ حضرت حماد بن نعمان کے حال مین لکہا ہے کہ آپ کی اطراف عالم مین شہرت تہی امام ثانی کہلائی جاتے تہے جس جگہہ اور جس مقام مین جاتے مرجع عام آپ کی جانب رجوع ہوتے تہے بالآخر تاریخ ۱۲۔ ماہ ذیقعدہ **سنہ ۱۷۶** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد حضرت حماد نے مدینہ شریف مین انتقال فرمایا

جمیع عالم بلکہ علوم اونکی واسطے روتے تھے مزار شریف آپکا بقیع خاص مین پائی انداز حضرت امام حسن علیہ السلام سے ۱۵ قدم ہے

**احوال وفات جناب امام اعظم ابوحنیفہ رح** نقشہ حنفیہ مین حضرت امام احمد حسرف امام عطا تحریر فرماتے ہین کہ جب والد ماجد امام اعظم کے انتقال کا زمانہ قریب آیا تو مجکو وصیت فرمائی کہ فرزندارجمند میرے اولاد اکبر صاحب اولاد تو ہے تو نقشہ حنفیہ کی خانہ پُری کا بہت خیال رکہنا کیونکہ بعد عوام میری نسب مین اختلاف ظاہر کرینگے اور جو اس نقشہ کا خیال رکہیگا اوسپر اختلاف بیانی کچہہ اثر نکریگی اور جو نقشہ مینے مرتب کرکے موسوم بہ نقشہ حنفیہ تمکو دیا ہے یہ تقلید خاندانی ہے اوس تقلید سے قدم نہ ہٹانا اگر مقلد رہوگے امور دین و دنیا و علوم ظاہر و باطن بخوبی تمام ترقی کرینگے اور قیامت تک ہر زمانہ مین میری اولاد سے اقل درجہ ایک عارف روی زمین پر رہا کریگا اور جو میری تقلید سے باہر ہوگا اوسکے امور دینی و دنیوی خراب ہونگی اور علوم ظاہری و باطنی ہرگز ہرگز نصیب نہونگی ہمیشہ ذلیل و خوار و خراب و خستہ رہا کریگا فرزندارجمند یہی وصیت آج تیرے حق مین بہی ہے اور بعد کو جو اولاد میری روی زمین پر قیامت تک ہوگی اوسکے لیے بہی یہی دعا اور بددعا اور وصیت ہے اور یہ دعا اور وصیت میری نہین ہے بلکہ حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے پس جو اوس فرمان کی اتباع کریگا وہی اوسکے حق مین دعا ہے اور جو اوس سے خلاف ہوگا وہی اوسکے لیے بددعا ہے اسکے بعد اور بہت سی وصیتین امور ظاہری و باطنی مین فرمائین - من بعد دوسرے روز آپنے عام طور پر کل شاگردون کو جمع کیا (جنکا شمار قریب ایکہزار تین کے تہا) اون سبکو امور دینی اور دنیاوی کی تعلیم و ہدایت فرمائی اور کلمات رخصت ارشاد کیے جس سے کوفہ اور بغداد مین شور ماتم برپا ہوگیا اور آپنے سب کی تسلی فرمائی اور بتاریخ ۱۹ - ماہ شوال ۱۵۰ھ ہجری جمعہ کے دن تہجد کیوقت بغداد کہنہ مین جام شہادت نوش کیا اور روح لطیف نے جسم خاکی کو چہوڑ اعلیٰ علیین کو مراجعت کی بیسوین تاریخ بعد نماز زوال سے جنازہ کی نمازین شروع ہوئین پہلی مرتبہ مین حضرات باطنی یعنی حضرات رجال الغیب رقبا و نجبا و نقبا و ابدال و اقطاب و اغیاث و اوتاد و دیگر اہل خدمات بعضی بروح و بعضی بجسم و دیگر اولیاء اور جتنا مامورہ خدمات باطنی تھے نماز جنازہ پڑہی اون کے بعد ایک بہت بڑی جماعت خاص و عام ساکنان بغداد نے نماز پڑہی جسمین تخمیناً ستر ہزار آدمی تھے اوسکے بعد سات بار اسیقدر جماعت سے اور نمازین ہوئین اور قریب مغرب جسد مقدس کو دفن کیا کوفہ اور بغداد اور بصرہ اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ وغیرہ کی بے انتہا مخلوق آتی تہی اور بعد دفن کے ایک مہینے تک اسیطرح نماز جنازہ ہوتی رہی ان نمازون مین اکثر آپکے اوستاد اور شاگرد اور پیشوایان دین دور دور سے آکر شریک ہوتے تھے جسطرح امام صاحب کے زندگی مین انکی وجود باجود سے فیض ظاہری جاری تہا اسیطرح یوم وفات سے اسوقت تک فیض باطنی مزار اقدس سے جاری ہے اور قیامت تک جاری رہیگا انشاء اللہ تعالی - المختصر جناب امام اعظم ابوحنیفہ ایک آیات عجیبہ سے تھے جنکے اوصاف حمیدہ مین دفتر کے دفتر قلمبند ہین مگر چونکہ مولف کو اختصار پر نظر ہے اسلیئے اس محل پر حضرت ممدوح کے حالات ظاہری قلم انداز کرکے صرف اونکی بیانات متعلق باطنی مختصر طور پر جو قابل اظہار تہے درج کیے گئے اور چند اشعار جو فقیر مولف نے تبرکاً موزون کیے ہین زیب صفحہ تواریخ کیے جاتے ہین زہے مدح ممدوح نہ قابل داد ہا سخن مین **اشعار**

چراغ امت ختم الرسالت بوحنیفہ ہے — مہ تابندۂ برج ولایت بوحنیفہ ہے
ثریا سے کہین برتر ہے اوسکا رتبۂ عالی — رسول اللہ کی ظاہر بشارت بوحنیفہ ہے
قیام سقف اسلام محمد کیون نہو اوسپر — ستون استوار دین و ملت بوحنیفہ ہے
ہے رنگینی اوسیکے رنگ و بو سے بزم عرفان کو — گل گلدستۂ اہل طریقت بوحنیفہ ہے
عجم ہے تا عرب سب مستفیض فیض مطلق ہین — عجب فیاض ذات باسعادت بوحنیفہ ہے
جو ہو وے تشنۂ آب زلال بخشش حق کا — تو اوسکے واسطے باران رحمت بوحنیفہ ہے
وسیلہ ہے وصول ذات حق کا پیروی اوسکی — رہ دین حنیفی کی علامت بوحنیفہ ہے

درخشان لعل ہے وہ معدن فہم و ذکاوت کا — در یکتائی دریائی لطافت بوحنیفہ ہے
مقدم سب اماموں پر ہے وہ فضل و کرامت مین — امام تاجداران امامت بوحنیفہ ہے
اوسی سے زیب آرائش ہے باغ شرع احمد کو — سہی سرو گلستان شریعت بوحنیفہ ہے
درخت سنت ختم رسل تازہ ہو جس سے — وہ ابر نوبہار باغ سنت بوحنیفہ ہے
مسلم ظاہر و باطن کی ہے اوسکو شہنشاہی — سریر آرائے اقلیم خلافت بوحنیفہ ہے
عدو اللہ کا ہی جو کہ ہے نعمان کا دشمن — حبیب حق ہی جسکو حب حضرت بوحنیفہ ہے
مقلد کو خطر کیا تا تپش خورشید محشر — کہ اوسکے واسطے ظل عنایت بوحنیفہ ہے

| | |
|---|---|
| ۱۵ خوارق بے عدد منقول ہین اوس کعبۂ دین کے | امام قبلۂ اہل کرامت بو حنیفہ ہے |
| ۱۶ زبان تابعین سے اصفیاؤن کی کمالونکی | بدایت بوحنیفہ ہے نہایت بوحنیفہ ہے |
| ۱۷ کمالات نبوت ختم ہین جسطرح حضرت پہ | کمال فیض کا ختم ولایت بوحنیفہ ہے |
| ۱۸ مریض قلب کو بیشک وہی اکسیر اعظم ہے | طبیب چارہ ساز درد وملت بوحنیفہ ہے |
| ۱۹ نہین تابع کو اوسکے کچہہ خطر روز قیامت مین | کہ اوسکے واسطے بہر شفاعت بوحنیفہ ہے |
| ۲۰ وہ ہی مجموعۂ حسن فضائل اور محاسن کا | سر ستو فتر اہل جلالت بوحنیفہ ہے |
| ۲۱ لبیب مساجر حسن کیا مدحت ممدوح حق جو ہے | کہ ممدوح شہ ختم الرسالت بوحنیفہ ہے |

تمام ہوے اشعار مدح امام اعظم نتیجہ افکار شاہ محمد حسن صابری حنفی اولاد نعمان ثابت بن

خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر آپکے حضرت امام احمد عرف امام عطا صرف ایک ہوے ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت امام احمد عرف امام عطا بن حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رح

مکتوب نظام بدیع الصنائع اور نقشۂ حنفیہ مین حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے لکہا ہے کہ بتاریخ ۱۳ ماہ محرم ۱۳۵ھ ہجریہ مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق مکہ معظمہ مین برتبہ ولایت محمدی بالطن فاطمہ مسکین سے آپ پیدا ہوے حضرت امام جعفر صادق کشف العالمین نے آپ کو مثل فرزند پرورش کیا اور حضرت معروف اکثر آپکے حق مین دعا فرماتے تہے ابتداے عمر سے ذہانت وذکاوت خداداد قابل تعریف تہی بیشتر طبیعت حصول عرفان کی جانب مائل رہتی تہی ۱۳ برس کی عمر مین علم ظاہری کی تکمیل کرچکے تہے ۱۴۸ھ ہجریہ مین پندرہوین رجب کو حضرت امام جعفر صادقؓ واصل بحقیقت ہوے انتقال سے چند مہینے پہلے حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے حضرت امام اعظمؒ کو مدینہ شریف مین بلاکر امام احمد کو آپکے سپرد فرمایا اور ارشاد کیا کہ امام اعظم اب ہماری رحلت کا زمانہ قریب ہے اور تمہارا فرزند احمد علم ظاہری کی تکمیل کرچکا تم اسکو اپنی ہمراہ لیجاؤ اور باطن کی تعلیم کرو کہ یہ بیٹا تمہارا علم لدنی کا وزیر ہوگا اور علم طریقت کا اسکی ذات سے فیضان عظیم جاری ہوگا۔ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ مین اپنی فرزند کو بغداد شریف لے آیا اور بتاریخ ۲۲۔ رجب ۱۴۸ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر مقام بغداد شریف مین خاص سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ صفات کشف کونی کی خلافت دی اور اوسکے ہمراہ شجرہ اجازت تلاوت قران مجید بہی عطا کیا اور نیز رسالہ گنج عدس کا زبان عربی سے فارسی مین ترجمہ کرکر امام احمد کو دیا اور اوسکے تمام فوائد ظاہری وباطنی سے اونکو مطلع کیا اور سمجہادیا کہ یہ رسالہ حضرت آدمؑ سے نوشیروان تک اسطرح آیا اور نوشیروان عادل سے حضرت صلعم تک پہونچا اور حضرت صلعم نے حضرت انسؓ کو دیا اور حضرت انسؓ نے مجکو دیا اور مین تمکو دیتا ہون اور ہدایت کرتا ہون کہ اسکی اشاعت مین کوشش بلیغ رکہنا کہ اس سے بیشمار فوائد امت مرحومہ کو حاصل ہونگے اور آیندہ کو اولاد مین وصیت چلی جاکہ ہماری جس فرزند کو یہ رسالہ پہونچے وہ اسکی اشاعت مین کوشان رہے بعد چند روز مین تعلیم طریقت سے جناب امام نے انکو بہی بہرہ مند فرمایا امام احمدؒ پر جذب کے آثار شروع ہونے لگے آپنے فرمایا کہ فرزند راز حقیقت فاش نہو مجکو باطن سے خبر مل چکی ہے تو امام ثانی طریقت ہونیوالا ہے اب صحرا کو چلا جا سات برس کے قریب تجہپر کیفیت جذب کی طاری رہیگی اور نعمان کا یہ آخری دیدار ہے جب تو کیفیت جذب سے فارغ ہوگا تو نعمان اس عالم مین نہوگا اور رمتو حقیقت روحانی معنوی تیری ہر حال مین تجہہ سے واصل ہوگی اور تو اوسمین وصل تم رکہیگا یہ کیفیت سنکر امام احمد خائف ہوے اور میری مفارقت ظاہری اور دوامی سے روتے تہے جب مینی صرف ہمت کی تو احمد کو سکون ہوا اور اودسی حال مین جانب صحراے طائف روانہ ہوگئے ۱۵۰ھ ہجری مین جناب امام اعظم ابوحنیفہؒ نے رحلت فرمائی اور ۱۵۴ھ ہجریہ کے آخر مین امام احمد عرف امام عطا حنفی جذب سے فارغ ہوکر کوفہ مین وارد ہوے بعدہ بغداد شریف تشریف لائے حضرت عبد السلام عرف حماد نے جو وقت رحلت جناب امام اعظم ابوحنیفہ کے موجود تہے کل کیفیت بیان کی اور جناب امام احمد عطا نے فوراً نقشۂ حنفیہ مین قلمبند کردی۔ بعدہ تاریخ ۱۷ ذی حجہ ۱۵۴ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب امام احمد عرف عطا کا نکاح بی بی زینب بنت امام یوسف کے ساتہہ ہوا۔ اور بتاریخ ۱۱۔ رجب ۱۸۰ھ ہجریہ مین بروز جمعہ وقت تہجد مکہ معظمہ مین حضرت امام ابی القاسم رحمۃ اللہ علیہ نے جناب امام احمد عرف عطا حنفی کو اجازت قران شریف عطا فرمائی اور ۱۸۹ھ ہجری مین جناب امام احمد عرف عطا حنفی نے انتقال کیا (جسکا مفصل حال صفحہ ۲۱ دیکہنے سے ظاہر ہوتا ہے) خلفاء حضرتکے دو ہوے

ایک حضرت امام محمد احمد شبستانی ہین (جنکا حال صفحہ ۱۹ ۲ مین درج ہے) دوسرے آپکے خلیفہ طریقت و فرزند اکبر امام ابراہیم ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت امام ابراہیم حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت امام احمد معروف امام عطار

نقشۂ حنفیہ مین امام احمد معروف امام عطار لکھتے ہین کہ بتاریخ ۲۱- رمضان سنہ ۱۵۵ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت ظہر کوفہ مین بطن بی بی زینب دختر امام یوسف سے امام ابراہیم تولد ہوے- اور تاریخ ۲- شوال سنہ ۱۶۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت نصف شب حضرت شیخ معروف کرخیؒ کی دختر نعمۃ اکبری کے ساتھہ امام ابراہیم کا نکاح ہوا- نقشۂ حنفیہ مین حضرت امام ابراہیمؒ لکھتے ہین کہ میرے سات فرزند اور تین دختر تولد ہوئین جنمین پانچ فرزند اور تین فرزند صغیر السن فوت ہوگئے ایک امام طاہر دوسرے امام نصیر احمد صاحب اولاد ہوے- امام طاہر فرزند کا بیان سلسلہ بیان مین آئیگا اور امام نصیر احمد کی اولاد بصرہ مین ابتک موجود ہے فقیر بہنگام سیاحت بصرہ مین اونہین کے مکانپر ٹہرا تہا سنہ ۱۷۵ ہجری مین حضرت امام احمد نے امام ابراہیمؒ کو خلافت سلسلۂ حنفیہ روح جذبیہ عطا کی- اور سنہ ۲۰۶ ہجری مین امام ابراہیمؒ نے انتقال فرمایا (خلافت اور وفات کا مفصل حال صفحہ ۲۲۵ مین دیکھنا چاہئے) اور خلیفۂ طریقت فرزند اکبر امام طاہر ہین

## حضرت امام طاہر حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت امام ابراہیم حنفی رح

نقشۂ حنفیہ مین حضرت امام ابراہیم نے لکھا ہے کہ تاریخ ۲۳- ماہ صفر سنہ ۱۷۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح کوفہ مین بطن نعمۃ اکبری سے امام طاہر پیدا ہوے اور تاریخ ۲۱- رمضان سنہ ۱۹۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا حضرت جنید بغدادیؒ کی صاحبزادی جمال خاتون نام کے ساتھہ امام طاہر کا نکاح ہوا- حضرت امام طاہر نقشۂ حنفیہ مین لکھتے ہین کہ میرے دو فرزند ہوے ایک فرزند اکبر نجم الدین صاحب اولاد ہوے اور فرزند دوم امام الدین لاولد رہے سنہ ۲۰۰ ہجری مین امام طاہر کو حضرت امام ابراہیم نے سلسلۂ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت دی- اور سنہ ۲۶۱ ہجری مین امام طاہر نے رحلت کی (مفصل احوال خلافت اور وفات کا صفحہ ۲۳ مین مندرج ہے) خلیفہ طریقت و فرزند اکبر حضرت شاہ نجم الدینؒ ہین جنکا بیان یہہ ہے

## حضرت شاہ نجم الدین حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت امام طاہر حنفی رح

نقشۂ حنفیہ مین حضرت امام طاہر روایت کرتے ہین کہ بتاریخ ۲۸- ماہ شوال سنہ ۲۳۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت اشراق کوفہ مین جمال خاتون کے بطن سے نجم الدین تولد ہوے- اور تاریخ ۱۳- رجب سنہ ۲۵۱ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد بی بی ام الوحید دختر حضرت شیخ ابوبکر شبلیؒ کے ساتھہ نجم الدین کا نکاح ہوا- نقشۂ حنفیہ مین لکھا ہے کہ شاہ نجم الدین کے ایک فرزند حضرت سعدی ہوے اور ایک دختر مقیمہ خاتون تھین جو لاولد رہین- حضرت شاہ نجم الدین نے سنہ ۲۵۲ ہجری مین سلسلہ طریقت کی خلافت حاصل کی- اور سنہ ۳۲۶ ہجری مین وفات پائی (جنکا مفصل حال صفحہ ۲۳ مین دیکھئے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت سعدیؒ ہوے جنکی کیفیت یہ ہے

## حضرت شاہ سعدی حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ نجم الدین حنفیؒ

نقشۂ حنفیہ مین حضرت شاہ نجم الدین حنفی درج کرتے ہین کہ بتاریخ ۲۲- ماہ صفر سنہ ۲۹۰ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب مقام بغداد کہنہ مین بطن ام الوحید سے سعدی پیدا ہوے- اور تاریخ ۲۵- ماہ رجب سنہ ۳۲۵ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا بی بی احمدی خاتون بنت حضرت عبد الواحد تمیمیؒ کے ساتھہ سعدی کا نکاح ہوا- نقشۂ حنفیہ مین حضرت سعدی نے لکھا ہے کہ میرے پانچ فرزند نصر اللہ- نعیم اللہ- سلیم اللہ- غریب اللہ- عباد اللہ- ہوے انمین نصر اللہ فرزند اکبر اور نعیم اللہ فرزند خورد صاحب اولاد ہوے اور تین چہوٹے چہوٹے ہوکر مرگئے- نعیم اللہ کی اولاد طائف مین ابتک موجود ہے فقیر کی چشم دیدہ ہے اور فرزند اکبر نصر اللہ حنفی کا احوال سلسلہ بیان مین آئیگا حضرت شاہ سعدی نے سنہ ۳۲۷ ہجری مین خلافت خاندان حنفیہ روح جذبیہ اپنے والد سے حاصل کی- اور سنہ ۳۸۱ ہجری مین وفات پائی (جسکا مفصل حال صفحہ ۲۳ مین دیکھنا چاہئے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت نصر اللہ حنفی ہوے جنکی کیفیت یہ ہے

## حضرت شاہ محمد نصر اللہ حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت سعدی حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت شاہ سعدی حنفی نے رقام فرمایا کہ تاریخ ۲۱ - ماہ رجب ۳۲۵ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر مکہ معظمہ مین بطن احمدی خاتون سے نصر اللہ حنفی تولد ہوے - اور بتاریخ ۷ - ماہ شعبان ۳۷۵ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت نصف شب حضرت شیخ ابو الحسن علی ہکاری کی دختر بی اصغری نام کے ساتہہ شاہ نصر اللہ حنفی کا خطبہ نکاح پڑہا گیا دو فرزند تولد ہوے ایک محمد فضل اللہ اور دوسرے محمد حبیب اللہ - محمد حبیب اللہ صغیر السن فوت ہوگئی اور فرزند اکبر صاحب اولاد ہوے - ۳۷۷ھ ہجری مین اپنی والد ماجد سے خلافت پائی اور ۴۶۵ھ ہجری مین انتقال کیا (باقی مفصل کیفیت ان حضرت کی صفحہ ۲۳۴ مین دیکہنی چاہئے) **خلیفہ** طریقت اور فرزند اکبر محمد فضل اللہ ہوی ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ محمد فضل اللہ حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد نصر اللہ حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت شاہ محمد نصر اللہ حنفی لکہتے ہین کہ تاریخ ۲۲ - ماہ ربیع الآخر ۴۰۳ھ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت اشراق بمقام بصرہ بطن بی اصغری سے محمد فضل اللہ پیدا ہوے اور بتاریخ ۱۷ - ماہ ربیع الاول ۴۴۳ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت تہجد بی فاطمہ سلمی دختر حضرت شیخ ابو سعید مبارک کے ساتہہ عقد شرعی ہوا تین فرزند ہوے - محمد عمر - محمد عثمان - احمد اول رہے حضرت عثمان صاحب اولاد ہوے جنکی اولاد اب تک جدہ مین موجود ہے چنانچہ ہنگام سیاحت فقیر مولف حضرت عثمان کی نسل سے ایک صاحب کے یہان قیام پذیر رہا حضرت عمر کا احوال سلسلہ مین درج ہے حضرت شاہ فضل اللہ نے ۴۲۵ھ ہجری مین اپنی والد ماجد سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی - ۴۹۵ھ ہجری مین وفات پائی (جسکا مفصل حال صفحہ ۲۳۴ مین درج ہے) **خلیفہ** طریقت اور فرزند اکبران حضرت کے محمد عمر حنفی ہوے جنکا احوال یہ ہے

## حضرت شاہ محمد عمر حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد فضل اللہ حنفی رح

حضرت شاہ محمد فضل اللہ حنفی کی روایت سے نقشہ حنفیہ مین مندرج ہے کہ بتاریخ ۲۱ - ماہ جمادی الآخر ۴۴۵ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت بمقام مدینہ منورہ بطن فاطمہ سلمی سے محمد عمر تولد ہوے - اور تاریخ ۱۳ - ماہ رجب ۴۶۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت بعد مغرب عمدہ خاتون بنت شیخ عبد الرحمن بن عبد اللہ کے ساتہہ محمد عمر کا نکاح ہوا صرف ایک فرزند محمد اسحاق تولد ہوے ۴۷۵ھ ہجری مین محمد عمر نے اپنی والد ماجد سے خلافت خاندان حنفیہ روح جذبیہ حاصل کی اور ۵۲۰ھ مین سفر آخرت اختیار کیا (حضرت محمد عمر کا حال صفحہ ۲۳۴ مین دیکہنا چاہئے) **خلیفہ** طریقت اور فرزند اکبر حضرت محمد اسحاق ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ محمد اسحاق حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد عمر حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت محمد عمر حنفی ترقیم فرماتے ہین کہ تاریخ ۱۱ - ماہ ربیع الآخر ۴۸۱ھ ہجری مین دو شنبہ کے دن تہجد کے وقت بغداد کہنہ مین بطن عمدہ خاتون سے پیدا ہوے - اور بتاریخ ۱۷ - ذی حجہ ۴۹۸ھ ہجری یوم دو شنبہ وقت تہجد ناصری فاطمہ دختر حضرت شیخ ابو زکریا ابن یحیٰی کے ساتہہ محمد اسحاق کا نکاح کیا گیا حضرت اسحاق کے تین فرزند ہوئے عثمان - شفیع - شاہ شرف الدین بو علی شاہ قلندر ہوے حضرت عثمان فرزند اکبر کا بیان سلسلہ بیان مین تحریر ہوگا حضرت شفیع کی اولاد خراسان مین موجود ہے حضرت شاہ شرف الدین بو علی شاہ قلندر لا ولد رہے - ۵۱۳ھ ہجری مین حضرت اسحاق نے اپنی والد ماجد سے خلافت خاندان حنفیہ روح جذبیہ پائی اور ۵۳۰ھ مین واصل بحق ہوے (باقی مفصل بیان صفحہ ۲۳۴ مین مرقوم ہے) **خلیفہ** طریقت اور فرزند اکبر حضرت عثمان ہوے جنکا حال یہ ہے

## حضرت شاہ محمد عثمان حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد اسحاق حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت شاہ محمد اسحاق حنفی درج کرتے ہین کہ تاریخ ۱۱ - جمادی الآخر ۵۰۰ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر بمقام بغداد کہنہ بطن ناصری فاطمہ سے عثمان تولد ہوے اور تاریخ ۱۹ - شوال ۵۱۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا بی خاتون اکبری بنت حضرت سید عبد الرزاق کے ساتہہ عثمان کا نکاح ہوا ایک فرزند

اکبر عبدالغنی اور ایک دختر سلمٰی فاطمہ پیدا ہوئے - فرزند اکبر کا بیان آگے آئیگا - دختر سلمٰی فاطمہ کی اولاد بدخشان مین ابتک موجود ہے - یہ فقیر مولف بچشم خود دیکھہ آیا ہے - حضرت عثمان نے ۵۲۵ھ ہجری مین اپنے والد ماجد سے خلافت سلسلہ حنفیہ حاصل کی - اور ۵۴۵ھ ہجری مین وفات پائی (مفصل حال صفحہ ۲۳۳ دیکھنے سے ظاہر ہوگا) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر عبدالغنی ہوئے جنکی کیفیت یہ ہے -

## حضرت شاہ محمد عبدالغنی حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد عثمان حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت محمد عثمان حنفی حاکی ہین کہ بتاریخ ۲۱ - شوال ۵۲۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بغداد کہنہ مین بطن خاتون اکبری سے عبدالغنی پیدا ہوئے اور تاریخ ۲۳ - رجب ۵۳۸ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا بی بی ام الغربا بنت شیخ ابو مدین مغربی کے ساتھہ عبدالغنی کا نکاح ہوا - حضرت عبدالغنی کے ایک فرزند عبدالقادر اور دو صاحبزادیان صغرا - اور حبیبہ تولد ہوئین - حضرت عبدالقادر کا بیان بتسلسل عبارت مین آیندہ درج ہوگا - بی حبیبہ لاولد رہین - بی صغرا کی اولاد سیستان مین موجود ہے - فقیر مولف بچشم خود انکو دیکھہ آیا ہے بلکہ چند روز اون لوگون مین مقیم رہا ہے - ۵۴۲ھ ہجری مین حضرت عبدالغنی نے اپنی والد سے خلافت سلسلہ حنفیہ و جذبیہ حاصل کی - اور ۵۷۱ھ ہجری مین عازم ملک بقا ہوئے (بالتفصیل انکا بیان صفحہ ۲۳۳ مین درج ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت عبدالقادر ہین اور انکا مختصر بیان یہ ہے

## حضرت شاہ عبدالقادر حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت شاہ محمد عبدالغنی حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت عبدالغنی نے لکہا ہے کہ تاریخ ۱۱ - ربیع الآخر ۵۳۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عشا بمقام مکہ معظمہ بطن ام الغربا سے عبدالقادر پیدا ہوئے اور تاریخ ۳ - محرم ۵۵۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب بی ہاجرہ بنت حضرت سید محی الدین شامی کے ساتھہ عبدالقادر کا نکاح ہوا - ان حضرت کے ایک فرزند عبدالواسع اور ایک صاحبزادی بی فاطمہ تولد ہوئین فرزند اکبر کا بیان ناظرین سلسلہ عبارت مین آیندہ ملاحظہ کرینگے - بی فاطمہ کی اولاد بخارا کہنہ مین ابتک موجود ہے فقیر مولف نے ایکو دیکھا اونکے پاس قیام کیا بڑے صاحب خلق منکسر مزاج صاحب فضل و کمال ہین حسن صفات مین بیمثال ہین ۵۵۲ھ ہجری مین خلافت سلسلہ حنفیہ و جذبیہ حاصل کی اور ۵۸۲ھ ہجری مین عازم خلد برین ہوئے (مفصل کیفیت آپ کی ۲۳۳ مین درج ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر آپ کے عبدالواسع ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ محمد عبدالواسع حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت عبدالقادر حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت عبدالقادر حنفی تحریر کرتے ہین کہ بتاریخ ۱۴ - ماہ ربیع الآخر ۵۶۰ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر طائف مین بطن بی ہاجرہ سے عبدالواسع پیدا ہوئے - اور بتاریخ ۹ - ماہ رمضان ۵۴۷ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد بی حمیدہ بنت شیخ سبحان کے ساتھہ عبدالواسع کا نکاح ہوا - اونسے صرف ایک فرزند احمد غریب نام پیدا ہوئے حضرت عبدالواسع نے ۵۸۰ھ ہجری مین سلسلہ حنفیہ و جذبیہ کی خلافت پائی ۵۹۴ھ ہجری مین آپنے وفات پائی (جسکا حال صفحہ ۲۳۳ مین درج ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر احمد غریب ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ محمد احمد غریب حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت عبدالواسع حنفی رح

آپکے والد ماجد حضرت عبدالواسع نقشہ حنفیہ مین لکہتے ہین کہ بتاریخ ۱۱ - ماہ رجب ۵۷۵ھ ہجری مین بروز دو شنبہ وقت ظہر طائف مین بطن حمیدہ سے احمد غریب تولد ہوئے اور تاریخ ۷ - صفر ۵۹۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد مغرب بی سارہ بنت حضرت حمید الدین الصوفی السعدی کے ساتھہ احمد غریب کا نکاح ہوا اور اونسے دو فرزند ظہیر الدین اور صغرا پیدا ہوئے ظہیر الدین فرزند اکبر صاحب اولاد ہوئے اور دوسرے کمسنی مین فوت ہوگئے - حضرت احمد غریب نے ۵۸۵ھ ہجری مین اپنی والد ماجد سے سلسلہ حنفیہ و جذبیہ کی خلافت حاصل کی - اور ۶۰۹ھ ہجری مین وفات پائی (تفصیل اسکے صفحہ ۲۳۳ مین لکہی ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر ظہیر الدین ہوئے - جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ محمد ظہیر الدین حنفی رحمتہ اللہ علیہ بن حضرت احمد غریب حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت احمد غریب ارقام فرماتے ہین کہ تاریخ ۱۱ - محرم ۵۹۲ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب بمقام کیکوان بطن سارہ سے ظہیر الدین تولد ہوئے - ۱۰ ...

تاریخ ۲ محرم ۶۳۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا بی بی آمنہ دختر حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی علیہ الرحمۃ کے ساتھہ ظہیر الدین کا نکاح ہوا اون سے ایک فرزند ابراہیم اور پانچ صاحبزادیان - فاطمہ - زینب - صغرا - زہرہ - کبریٰ پیدا ہوئین فرزند اکبر کا بیان سلسلہ بیان مین مرقوم ہوگا - بی بی فاطمہ کی اولاد بخارا کہنہ مین اور بی بی زینب کی اولاد بخارا جدید مین اور بی بی صغرا کی اولاد سمرقند مین ابتک تینون صاحبزادیون کی اولاد کا سلسلہ جاری ہے فقیر کا معائنہ ہی - اور دو صاحبزادیان زہرہ - کبرا - لاولد رہین - حضرت ظہیر الدین نے ۶۰۸ھ ہجری مین سلسلہ روح جذبیہ مین اپنی والد ماجد سے خلافت حاصل کی اور ۶۹۵ھ ہجری مین وفات پائی (باقی تفصیلی حالات آپکے دیکھنا ہو تو صفحہ ۲۳۲ مین مرقوم ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت ابراہیم ہین جنکا بیان یہ ہے

## حضرت خواجہ محمد ابراہیم حنفی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت ظہیر الدین حنفی رح

حضرت شاہ ظہیر الدین اپنے فرزند خواجہ ابراہیم کا حال نقشہ حنفیہ مین اس طرح ترقیم فرماتے ہین کہ بتاریخ ۱۱ - ربیع الاخر ۶۴۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بطن بی بی آمنہ سے بمقام بلخ تولد ہو - اور تاریخ ۱۲ شعبان ۶۶۳ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت نصف شب بی بی زاہدہ بنت حضرت شاہ بہاؤ الحق کے ساتھہ ابراہیم کا نکاح ہوا - اون سے پانچ فرزند - نظام الدین - امیر احمد - نذیر احمد - قدیر احمد - محمد اصغر ہوے سوائے نظام الدین فرزند اکبر کے چارون صاحبزادے صغر سنی مین بامراض وبائی غیب فوت ہوے چار منکے مزار اپنی والد کے پائین انداز کو ہین - حضرت خواجہ ابراہیم نے ۶۶۶ھ ہجری مین اپنی والد ماجد سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی - اور ۶۸۴ھ ہجری مین وفات پائی (مفصل بیان انکا صفحہ ۲۳۲ مین دیکھنا چاہئی) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت نظام الدین ہوے جنکا حال یہ ہے

## حضرت شاہ شیخ نظام الدین حنفی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت خواجہ ابراہیم رح

حضرت خواجہ ابراہیم حنفی لکھتے ہین کہ بتاریخ ۱۱ - ماہ صفر ۶۶۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا بخارا کہنہ مین بطن زاہدہ سے نظام الدین پیدا ہوے اور تاریخ ۱۵ - ماہ رجب ۶۸۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد تہجد حضرت سید سلطان بن قدس کی دختر عظمۃ خاتون نام کے ساتھہ نظام الدین کا نکاح ہوا اون سے چار فرزند نصیر الدین - عماد الدین - کریم الدین - قمر الدین پیدا ہوے - نصیر الدین فرزند اکبر کا بیان سلسلہ بیان مین آویگا - عماد الدین صاحب اولاد ہو جنکی اولاد قندہار اور کرشک مین ہے - کریم الدین بھی صاحب اولاد ہوے انکی اولاد چترال مین ہے اور تینون جگہہ فقیر مولف نے بچشم خود دیکھی اور اون سے ملاقی ہوکر تہوڑا تہوڑا قیام ہر جگہہ کیا اور قمر الدین لاولد رہے حضرت نظام الدین نے ۶۸۲ھ ہجری مین خلافت خاندان حنفیہ روح جذبیہ اپنی والد سے حاصل کی اور ۷۳۰ھ ہجری مین وفات پائی (باقی مفصل کیفیت اگر دیکھنا منظور ہو تو صفحہ ۲۳۲ مین درج ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر ان حضرت کے حضرت نصیر الدین رح ہوے جنکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ شیخ نصیر الدین حنفی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت نظام الدین حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت نظام الدین حنفی ارقام فرماتے ہین کہ بتاریخ ۱۱ - ماہ جمادی الاخر ۶۹۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد بمقام اندجان مین بطن عظمۃ خاتون سے نصیر الدین پیدا ہوے - اور بتاریخ ۱۷ - ماہ شعبان ۷۱۳ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشا بی بی ہاجرہ بنت حضرت امیر حسینی سادات کے ساتھہ نصیر الدین کا نکاح ہوا اون سے دو فرزند تولد ہوے ایک فرزند اکبر مخدوم صفی اللہ ہین جنکا احوال سلسلہ بیان مین آئیگا - دوسرے فرزند اصغر جلال الدین احمد ہوے جنکی اولاد ہرات مین ابتک موجود ہے اور فقیر کی چشم دید ہے - حضرت نصیر الدین نے ۷۱۶ھ ہجری مین اپنی والد سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی اور ۷۵۶ھ ہجری مین وفات پائی (مفصل بیان خلافت و وفات کا صفحہ ۲۳۲ مین مرقوم ہے) خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر ان حضرت کے حضرت مخدوم صفی اللہ ہوے جنکا بیان دلچسپ یہ ہے

## حضرت مخدوم شیخ صفی اللہ حنفی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت نصیر الدین حنفی رح

نقشہ حنفیہ مین حضرت نصیر الدین حنفی نے تحریر فرمایا ہے کہ بتاریخ ۱۱ ماہ شعبان ۷۲۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سیلان مین بطن ہاجرہ حضرت مخدوم صفی اللہ

مادر زادولی تولد ہوے اور بتاریخ ۵ اشوال سنہ ۷۴۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب بی اکبری خاتون (بنت حضرت مخدوم جہانیان جہان گشت سید جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ) کے ساتھہ مخدوم صفی اللہ کا نکاح ہوا۔ اول اونسے دو دختر ین بمقام سیلان تولد ہوئین۔ اور بتاریخ ۱۷ ماہ ربیع الآخر سنہ ۷۴۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر حضرت مخدوم صفی اللہ رح نے اپنی والد حضرت نصیر الدین رح سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی۔ سات برس کامل آپ کو جذب رہا۔ اول سنہ ۷۶۰ ہجری مین حضرت مخدوم صفی اللہ اپنی دونون صاحبزادیون کی سیلان مین شادی کی من بعد پندرہ ۱۵ برس تک ممالک عرب و عجم کی سیاحت فرمائی سنہ ۷۷۵ ہجری مین پہر سیلان کو تشریف لائے۔ اور سنہ ۷۸۷ ہجری مین صاحبزادیونکو سیلان مین چہوڑکر مع اپنی بی بی صاحبہ کے مراجعت فرما ہندوستان ہوے سنہ ۷۹۲ ہجری مین بمقام ردولی شریف مخدوم صفی اللہ کے فرزند شیخ اسمعیل تولد ہوے جنکا احوال سلسلہ بیان مین آئیگا صرف یہہ ایک ہی فرزند ہوا اور ہندوستان مین انہین سے اولاد کا سلسلہ چلا اور آپ کی دونون صاحبزادیون کے اولاد سیلان مین موجود ہے اور فقیر مؤلف ایام سیاحت مین اون سے ملاقی ہوا ہے۔ مکتوب نطاب رمز الاسرار مین حضرت مخدوم صفی اللہ رح رقام فرماتے ہین کہ میرا فرزند ارجمند اسمعیل سات برس کا تہا کہ ایکروز وہ جامع مسجد ردولی شریف کو نماز کیواسطے گیا وہان حضرت شاہ نور الحق احمد عبد الحق ردولوی زندان پیر رحمۃ اللہ علیہ رونق افروز تہے جسوقت اسمعیل پر نگاہ پڑی فوراً آپ کو القا اور الہام دربہ اول کا ہوا کہ معنے تولد ہونے مجہکا اس لڑکے کی پشت مین محفوظ ہے۔ حضرت شاہ عبد الحق رح نے اس خبر صادق کے معلوم ہونے پر اسمعیل کو اپنے پاس بلایا اور بشفقت معنوی اسمعیل کی پشت پر بوسہ دیا اور کیفیت وجد مین ارشاد فرمایا کہ اس لڑکے کی پشت سے ایک لڑکا پیدا ہوگا اور وہ ہماری کیفیت باطنی سے بہرہ مند ہوگا قطب عالم مجدد عصر ہوگا سنہ ۸۱۸ ہجری مین بتاریخ ۱۹ اشوال یوم دوشنبہ وقت مغرب حضرت مخدوم صفی اللہ واصل بحقیقت ہوے (از نقشہ حنفیہ) حضرت شیخ اسمعیل فرزند اکبر ہین جنکا بیان یہہ ہے

## حضرت ابو المکارم بندگی شیخ اسمعیل حنفی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت مخدوم صفی اللہ رح

رمز الاسرار اور نقشہ حنفیہ مین حضرت مخدوم صفی اللہ رح لکہتے ہین کہ بتاریخ ۱۲ ربیع الاول سنہ ۷۹۲ ہجری مین روز دوشنبہ وقت عصر میری فرزند ارجمند اسمعیل بطن اکبری خاتون (دختر مخدوم جہانیان جہان گشت) سے ردولی شریف مین تولد ہوے۔ مادر زاد ولی ہستے سنہ ۸۱۰ ہجری مین بتاریخ پنجم ماہ رجب المرجب روز پنجشنبہ وقت نصف شب بی بی جعفری خاتون (دختر حضرت شیخ برہان الدین قطب عالم) کے ساتھہ شیخ اسمعیل حنفی کا نکاح ہوا۔ شیخ اسمعیل کے چار فرزند اعنی حضرت عبد القدوس۔ حضرت عبد الصمد۔ حضرت حبیب اللہ۔ حضرت عزیز اللہ دانشمند ہوے فرزند اول حضرت بندگی عبد القدوس گنگوہی قطب عالم اور انکی اولاد کا احوال سلسلہ بیان مین درج ہوگا۔ اور باقی تین فرزند یہہ ہین صاحب اولاد ہین جنکا بیان ذیل مین مرقوم ہے فرزند دوم حضرت عبد الصمد کی اولاد موضع ٹہورہ ورسولو مین قریب سہنئی موجود ہے فرزند سوم حضرت حبیب اللہ کی اولاد موضع سہنئی مین ابتک موجود ہے۔ اور موضع سہنئی ردولی شریف کے قریب جانب غرب شمال واقع ہے فرزند چہارم حضرت عزیز اللہ دانشمند ہین انکی اولاد کا حال ردولی شریف مین فقیر مؤلف تواریخ ہذا کو اس طرح دریافت ہوا کہ حضرت عزیز اللہ دانشمند کے ایک فرزند عبد الرحمن ہوے اور عبد الرحمن کے ایک لخت جگر عزیز اللہ ثانی ہوے اور عزیز اللہ ثانی کے چار فرزند تولد ہوے جنمین سے فرزند اکبر قاضی وجیہہ الدین تہے۔ قاضی صاحب کی شادی خانہ آبادی حضرت شاہ محمد حمید سجادہ درگاہ عرش پناہ حضرت شاہ نور الحق احمد عبد الحق ردولوی زندان پیر رحمۃ اللہ علیہ کی نور چشمی کلان سے ہوئی اور قاضی وجیہہ الدین موصوف کے ایک فرزند قاضی ارزانی پیدا ہوے قاضی ارزانی کے چار فرزند ہو جنمین فرزند اکبر محمد نعیم تہے اور محمد نعیم کے فرزند محمد مزید اور انکی فرزند محمد فقیر اللہ ہوا اور محمد فقیر اللہ کے فرزند جسمین فرزند اکبر راز احمد ہوا اور راز احمد کے فرزند ارجمند حکیم محمد حسین بقید حیات ہین بڑے لایق محب الفقرا شخص ہین سنہ ۸۱۲ ہجری مین بتاریخ ۱۲ ربیع الآخر روز دوشنبہ وقت مغرب حضرت شیخ اسمعیل حنفی نے اپنی والد حضرت مخدوم صفی اللہ رح سے خلافت سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی حاصل کی (از مکتوب نطاب رمز الاسرار و نقشہ حنفیہ)

۸۶۰ھ ہجری میں حضرت شیخ اسمٰعیل حنفی نے وفات پائی جنکا بیان صفحہ ۴۶۱ میں درج ہے خلیفہ طریقت وفرزند اکبر حضرت بندگی عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم ہیں جنکا بیان یہ ہے

## حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبدالقدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین بن شیخ اسمٰعیل حنفی رح

**ولادت** نقشہ حنفیہ میں حضرت شیخ اسمٰعیل رح رقمطراز ہیں کہ تاریخ ۲۲ جمادی الآخر ۸۴۲ھ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت چاشت بمقام ردولی شریف بطن پاک بی بی صغری خاتون سے عبدالقدوس تولد ہوا درزادولی تھے وہ پیشین خبریان جو اوپر سینہ بسینہ چلی آتی تہین جنکو فقیر مولف حقیقت گلزار صابری میں درج کرچکا ہے وہ حضرت شیخ عبدالقدوس رح پر صادق تہین ابتداء عمر سے ہرایک کا ظہور ہوتا تہا۔ سترہ برس کی عمر مین علوم ظاہری کی تحصیل فرماکر فارغ التحصیل ہوگئے۔

**خلافت** نقشہ حنفیہ سے ظاہر ہوا کہ بتاریخ ۱۱ ماہ رمضان المبارک ۸۵۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت شیخ اسمٰعیل رح نے حضرت شیخ محمد عبدالقدوس رح کو سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ مین خلافت عطا فرمائی حصول خلافت سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کے بعد چند عرصہ آپ پر کیفیت جذب طاری رہی اور بہت جلد جذب سے فارغ ہوکر وارد ردولی شریف ہوے اور اکثر اوقات مزار پر انوار حضرت مخدوم شاہ نور الحق احمد عبدالحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ پر آپ رہا کرتے اور روح پر فتوح حضرت مخدوم ممدوح سے فیضان باطنی حاصل کرتے اور انتظام احکامات الہیہ کا نسبت خلق اللہ کے فرماتے **پیشین خبری نکاح** مکتوب نظام تحفۃ الوحدت سے معلوم ہوا کہ بتاریخ ۷ ماہ ربیع الاول ۸۶۲ھ ہجری یوم شنبہ بعد نماز مغرب حضرت بندگی عبدالقدوس رح حاضر درگاہ حضرت مخدوم شاہ نور الحق احمد عبدالحق ردولوی زندان پیر رحمۃ اللہ علیہ تھے اور حضرت شاہ شیخ عارف جی بہی مراقب تہے کہ حضرت مخدوم ممدوح نے مزار قدس سے جسم روحانی باہر [illegible] فرماکر حضرت شیخ عارف جی اپنے فرزند کے شانہ پر ہاتھ لگاکر فرمایا فرزند دلبند تم اپنی دختر کا نکاح قدوس محمد کے ساتھ کردو اور دوسری [illegible] حضرت شیخ عارف جی کی بی بی صاحبہ کو عالم خواب مین حضرت مخدوم ممدوح بشارت دی کہ بیٹی تم اپنی نورچشمی کی شادی عبدالقدوس کے ساتھ بہت جلد [illegible] حضرت عبدالقدوس کی صورت روحانی اونکے سامنے کردی کہ یہ تمہارا داماد ہے **احوال نکاح** بموجب احکام مصدرہ بالا کے بتاریخ ۱۲ ماہ ربیع الاول ۸۶۲ھ ہجری میں یوم شنبہ وقت شب حضرت عبدالقدوس رح کا بی بی صغری عرف بنیادن دختر حضرت شیخ عارف جی کے ساتھ نکاح منعقد [illegible] حضرت عبدالقدوس کے [illegible] فرزند تولد ہوے جنکی تفصیل نقشہ قدوسیہ مین اسطرح مرقوم ہے **تفصیل اولاد حضرت عبدالقدوس** **فرزند اول** حضرت شیخ عبدالحمید قدوسی عرف شیخ نین اولین ولایت روح جاذبیہ ۸۶۳ھ ہجری مین تولد ہوے باقی احوال انکا سلسلہ بیان مین [illegible] **فرزند دوم** حضرت رحیم الدین بتاریخ ۱۱ ماہ رجب ۸۶۵ھ ہجری میں بروز پنجشنبہ وقت صبح پیدا ہوے اور تین [illegible] اس عالم فانی مین قیام فرماکر عازم ملک [illegible] ہوے **فرزند سوم** حضرت ابوسعید تاریخ ۱۹ شوال ۸۶۷ھ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب تولد ہوے اور [illegible] سال کے ہوکر [illegible] **فرزند چہارم** حضرت محی الدین بتاریخ ۹ ماہ شعبان ۸۶۸ھ ہجری میں بروز جمعہ وقت عصر تولد ہوے نو مہینے اس عالم مین سیر فرماکر ملک آخرت کا سفر کیا۔ **فرزند پنجم** حضرت نظام الدین تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعدہ ۸۶۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد پیدا ہوے دیڑھ مہینا یہان قیام فرمایا بعدہ رحلت کی۔ **فرزند ششم** حضرت حمید الدین بتاریخ ۲۲ ماہ ذی الحجہ ۸۷۱ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت ظہر پیدا ہوے اور سلسلہ قدوسیہ صابریہ چشتیہ اور قدوسیہ نقشبندیہ مین صاحب مجاز ہوے **فرزند ہفتم** حضرت شیخ احمد بتاریخ ۲۷ ماہ شعبان ۸۷۳ھ ہجری مین روز یکشنبہ وقت صبح تولد ہوے اور سلسلہ قدوسیہ نقشبندیہ مین صاحب مجاز کیے گئے **فرزند ہشتم حضرت شاہ رکن الدین** تاریخ ۲ ماہ رمضان المبارک ۸۷۷ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ پیدا ہوے۔ یہ حضرت بڑی فاضل اجل اور عالم باعمل شخص تہے تاریخ ۱۴ ماہ شعبان ۹۲۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ

وقت مغرب حضرت شیخ عبد القدوس گنگوہی نے سلاسل قدوسیہ صابریہ قدوسیہ نقشبندیہ - قدوسیہ قادریہ وغیرہ مین خلافت عطا فرمائی اور حضرت شاہ رکن الدین حضرت شیخ عبد الواحد کو اپنا خلیفہ کیا اور حضرت عبد الواحد نے اپنی فرزند حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کو اپنا خلیفہ کیا جسکا مفصل حال صفحہ ۱۷ مین فقیر مولف لکھہ چکا ہے - **فرزند نہم** حضرت شیخ محمد محدث بتاریخ ۲۱ - ماہ ذیقعدہ **۸۸۱ھ** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب پیدا ہوے سلاسل قدوسیہ نقشبندیہ اور قدوسیہ مداریہ مین صاحب مجاز کیے گئے - صاحب اولاد ہوے جنکی اولاد ہنوز گنگوہ مین موجود ہے - **فرزند دہم** حضرت شیخ عبد السلام بتاریخ ۹ محرم **۸۸۳ھ** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا تولد ہوے - سلسلہ قدوسیہ قادریہ مین صاحب مجاز کیے گئے اور صاحب اولاد ہوے اور انکی اولاد گنگوہ شریف مین موجود ہے **فرزند یازدہم** حضرت شیخ علی حافظ دوسری شوال **۹۴۲ھ** ہجری مین دوشنبہ کے دن دوپہر کے وقت تولد ہوے - یہ حضرت صاحب اولاد تہے اور انکی اولاد اب تک گنگوہ شریف مین موجود ہے **فرزند دوازدہم** حضرت شیخ قطب الدین بتاریخ ۷ - ربیع الاول **۹۴۴ھ** ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر پیدا ہوے اور یہ صاحب اولاد تہے آپ کی اولاد ہنوز گنگوہ شریف مین موجود ہے

**نقشہ قدوسیہ** مین حضرت شیخ عبد الحمید فرزند اکبر حضرت بندگی عبد القدوس گنگوہی نے لکہا ہے کہ بعد عطا خلافت والد ماجد قبلہ نے فرمایا کہ عبد الحمید تمہارے جد امجد حضرت شیخ اسمعیل نقشہ حنفیہ کے پابند تہے اور اونکے زمانہ تک جو وصیت حضرت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان ابن ثابت سراج امت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی تہی برابر تعمیل ہوتی رہی اور ہمارے تمام اجداد امجاد اوس وصیت کے پابند رہے یعنی اپنی خاندان کے حضرات کی ولادت اور خلافت اور وفات وغیرہ مع دیگر کیفیات نقشہ حنفیہ مین درج کیا کیے اور نقشہ حنفیہ کی خانہ پری مین بدل و جان متوجہ رہے اور جمیع وصایا جناب امام اعظم ابو حنیفہ پر پورا پورا عمل در آمد رہا جسکے باعث فقیر تک وہی فیضان ظاہری و باطنی و عرفان ذاتی و صفاتی اس خاندان حنفیہ مین جاری ہے چونکہ اس زمانہ مین بامر سروری عبد القدوس مجدد مخصر بنا یا گیا ہے او جمیع امور باطنی مین تجدید کر رہا ہے منجملہ اوسکے بامر باطن صرف نقشہ حنفیہ کا نام بدلکر **نقشہ قدوسیہ** نام رکہا گیا اور کل خانے اوس مین وہی رہینگے جو جناب امام اعظم ابو حنیفہ قایم کیے ہین اور وہی وصیتین فقیر عبد القدوس تمکو اور آیندہ کل اولاد کے لیے کرتا ہے کہ اپنی اجداد امجاد کی وصیت پر عمل کرنا علوم ظاہری و باطنی کی تحصیل مین کوشان رہنا نقشہ قدوسیہ کی خانہ پری کا [illegible] مین خیال رکہنا جبتک وصایا حنفی قدوسی پر قایم رہوگے جمیع امور ظاہری و باطنی مین فلاح نصیب ہوگی اور جب اونکی تقلید سے قدم باہر ہوگا ظاہر بگڑ جائیگا باطن کا پتہ بہی نہ ملیگا - حضرت عبد الحمید تحریر فرماتے ہین کہ اوسیوقت یہ ارشاد دیکے نقشہ قدوسیہ مین جو والد ماجد نے بہرہ ور فرمایا تہا عطا فرمایا تہا علم بند کر دیا چار بہائی تو صغیر السن فوت ہوچکے تہے سات باقی تہے آٹہوان فقیر عبد الحمید تہا ہم آٹہون مدت العمر ہدایت قدوسیہ کے پابند رہے -

ایہا الناظرین فرزند اکبر حضرت عبد الحمید اور اونکی اولاد کا حال فقیر مولف تک آپ سلسلہ بیان مین ملاحظہ کرینگے - باقی سات صاحبزادون کی اولاد وغیرہ کا حال مفصل حضرت شاہ رکن الدین نے اپنی کتاب طومار مین تحریر فرمایا ہوگا وہ طومار اور دیگر حضرات کی تحریر سے واضح ہوگا جو اونکی اولاد مین چلا آتا ہوگا اور کسیقدر مجمل سلسلہ بیان مین بہی ناظرین ملاحظہ کرینگے **خلافتونکا حال** حضرت مشکلکشا بندگی شیخ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم رح نے جو خلافتین حاصل کی ہین اوسکا مفصل حال تواریخ ہذا کے صفحہ ۴۰ اور نیز کتاب حقیقت گلزار صابری سے واضح ہوتا ہے - بعد حصول خلافت شہنشاہی و ولایت بامر حضرت پیر و مرشد حضرت قطب عالم نے ردولی شریف کے ساکنان کو مراجعت فرمائی اور پہر گنگوہ کو آباد کیا اور **۹۴۵ھ** ہجری مین اس عالم سے حجاب فرمایا جسکا بیان صفحہ ۴۲ مین درج ہے **خلفا** طریقت حضرت قبلہ عالم کے ستر ہ سو پچاس تہے اونمین خلیفہ سلسلہ حنفیہ روح خدیبیہ اور فرزند اکبر حضرت شاہ عبد الحمید قدوسی ہین جنکا بیان یہ ہے -

## حضرت شاہ عبد الحمید قدوسی عرف شیخ زین اولین ولایت روح خدیبیہ بن حضرت قطب عالم

نقشہ قدوسیہ اور مکتوب نصاب تحفۃ الوحدت من حضرت مشکلکشا بندگی شاہ عبد القدوس گنگوہی قطب عالم دستگیر سلطان التارکین [illegible]

کہ تباریخ ۱۷ - ربیع الآخر سنہ ۸۶۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر ردولی شریف مین بطن بی بی صغرا عرف بُنیا دن سے عبد الحمید تولد ہوے - اور تباریخ ۳ - ماہ رجب سنہ ۸۷۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت نصف شب بی بی حلیمہ بیگم (بنت عبد البابا ولد پیر بابا سید علی ترمذی) کے ساتھہ اول مرتبہ حضرت عبد الحمید کا نکاح ہوا لیکن بی بی حلیمہ بیگم نے گنگوہ شریف آکر انتقال کیا بعدہ فقیر عبد القدوس نے عبد الحمید کا دوسرا نکاح بی بی عائشہ (بنت حضرت مولانا عبد الرحمن جامی) کے ساتھہ منعقد کیا اور حضرت عبد الحمید کے تین فرزند عبد الصمد - عبد الواحد - ظہور احمد تولد ہوے - ان مین عبد الواحد ظہور احمد صغیر السن انتقال کر گئے اور حضرت عبد الصمد صاحب اولاد ہوے - انکی خلافت اور وفات کا حال صفحہ ۲۳۱ مین قلمبند ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر حضرت عبد الصمد ہوے جنکا بیان یہہ ہے

## حضرت شاہ شیخ عبد الصمد قدوسی گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت شیخ عبد الحمید قدوسی

نقشہ قدوسیہ مین حضرت شیخ عبد الحمید قدوسی تحریر فرماتے ہین کہ تباریخ ۱۷ ماہ رجب سنہ ۹۲۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر بطن بی بی عائشہ سے عبد الصمد تولد ہوے - اور تباریخ ۲۳ - ماہ صفر سنہ ۹۶۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت نصف شب بی بی حسرتہ خاتون (بنت حضرت شاہ رکن الدین بن حضرت عبد القدوس گنگوہی قطب عالم) کے ساتھہ عبد الصمد کا نکاح ہوا ایک فرزند شیخ فتح اللہ ہوا اور دو دختر عظمت خاتون - اور بی بی کمال فاطمہ تولد ہوئین - حضرت عبد الصمد نے سنہ ۹۶۳ ہجری مین اپنی والد ماجد سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی - اور سنہ ۹۸۹ھ مین وفات پائی جنکا مفصل بیان صفحہ ۲۳۱ مین قلمبند ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر شیخ فتح اللہ ہوے جنکا بیان یہہ ہے -

## حضرت شاہ شیخ فتح اللہ قدوسی گنگوہی بن حضرت عبد الصمد قدوسی

حضرت شاہ عبد الصمد قدوسی نقشہ قدوسیہ مین لکہتے ہین کہ تباریخ ۱۲ - ربیع الآخر سنہ ۹۶۴ ہجری مین یوم دوشنبہ وقت عصر بطن بی بی حسرتہ خاتون سے گنگوہ شریف مین ستلو فتح اللہ پیدا ہوے - اور تباریخ ۳ ماہ صفر سنہ ۹۸۶ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد بی بی زہرا فاطمہ (بنت حضرت شیخ علی حافظ بن حضرت عبد القدوس گنگوہی قطب عالم) کے ساتھہ شاہ فتح اللہ کا نکاح ہوا ان سے دو فرزند تولد ہوے - فرزند اکبر شیخ محمد صادق صاحب اولاد ہوے - اور فرزند اصغر شیخ محمد حلیم بعمر ۱ - سال فوت ہو گئے ایک دختر بجو خاتون ہوئین - حضرت شاہ فتح اللہ نے سنہ ۹۷۶ ہجری مین اپنی والد ماجد حضرت عبد الصمد سے خلافت حاصل کی اور سنہ ۱۰۳۶ھ مین وفات پائی جسکا مفصل حال صفحہ ۲۳۱ مین ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر شیخ محمد صادق ہوے جسکا احوال یہہ ہے

## حضرت شاہ شیخ محمد صادق قدوسی صابری گنگوہی بن حضرت شاہ فتح اللہ قدوسی

نقشہ قدوسیہ مین حضرت شاہ فتح اللہ قدوسی تحریر فرماتے ہین کہ تباریخ ۷ ربیع الآخر سنہ ۹۸۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر گنگوہ شریف مین بطن بی بی فاطمہ زہرا شیخ محمد صادق تولد ہوے اور تباریخ ۱۵ ماہ ذیحجہ سنہ ۱۰۱۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب بی بی وہاب الخاتون (بنت شیخ قطب الدین بن حضرت بندگی عبد القدوس گنگوہی قطب عالم) کے ساتھہ شیخ محمد صادق کا نکاح ہوا ان سے تین فرزند اور ایک دختر تولد ہوئی - یعنی شیخ محمد حیات عرف شیخ محمد اکبر گجراتی فرزند اکبر صاحب اولاد ہوے اور دو فرزند اصغر شاہ محمد حلیم اور شاہ محمد سلیم ہوے جنکا زیادہ حال فقیر کو معلوم نہین ہوا صرف اولاد انکی حضرت محمد صادق رح نے نقشہ قدوسیہ مین لکہی ہے اور دختر نیک اختر کا نام بی بی منصب فاطمہ ہے - حضرت شیخ محمد صادق نے سنہ ۱۰۱۳ ہجری مین اپنی والد ماجد حضرت شاہ فتح اللہ سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت پائی بعدہ سنہ ۱۰۱۲ ہجری مین حضرت ابو سعید گنگوہی سے شہنشاہی ولایت صابریہ سلسلہ مین مستفیض خلافت ہوے اور سنہ ۱۰۵۳ھ مین رحلت فرمائی جسکا مفصل حال صفحہ ۱۳۱ - ۲۳۴ مین رقم ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر شیخ محمد حیات عرف شیخ کبیر گجراتی ہوے جنکا بیان یہہ ہے

## حضرت شاہ شیخ محمد حیات عرف شیخ محمد کبیر گجراتی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت شیخ محمد صادق رح

نقشہ قدوسیہ مین حضرت محمد صادق قدوسی ترقیم فرماتے ہین کہ تباریخ ۱۱ - ربیع الآخر سنہ ۱۰۲۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت نصف شب گنگوہ شریف مین بطن وہاب الخاتون سے

محمد حیات پیدا ہوئے سنہ ۱۰۵۱ ہجری میں بعمر گیارہ سال شیخ محمد حیات جی کو حضرت محمد صادق گنگوہی نے سلسلۂ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت عطا فرما کر مثل اپنے کر دیا اور شیخ محمد حیات جی بہ سات برس کامل مجذوب رہا حالت جذب میں آپ شہر گجرات اور صحرائے افغانستان کے سیاح تھے جب جذب سے کسیقدر افاقہ ہوا تو گنگوہ شریف کو آگئے اوس حالت میں شیخ محمد حیات جی کی والدہ ماجدہ نے بمقام گنگوہ بی بی ام کلثوم (بنت حضرت شیخ ابو سعید گنگوہی) کے ساتھ شیخ محمد حیات جی کا نکاح کیا۔ چونکہ شیخ محمد حیات جی کو جذب سے پورا پورا افاقہ نہیں ہوا تھا کہ آپ اپنی بی بی صاحبہ کو چھ مہینے کی حاملہ چھوڑ کر باجازت والدہ ماجدہ شہر احمد آباد گجرات کو تشریف لیگئے کچھ عرصہ تک سیاح رہے جبکہ پایۂ سلوک سے شادکام ہوئے تو شہر احمد آباد گجرات میں قیام کیا اور حضرت سید احمد بن قادر علی بن محمد اسحاق بن محمد غیاث الدین بن محمود عالم بن یوسف ثانی بن سید جلال بخاری میر سرخ کی دختر مسماۃ نیاز بی بی سے دوسرا نکاح شیخ محمد حیات جی نے کیا بطن نیاز بی بی سے دو دختر اور ایک فرزند تولد ہوئے **ایک** دختر تو پیدا ہوتی ہی فوت ہوگئی **دوسری** دختر مریم خاتون بتاریخ ۱۰ محرم سنہ ۱۰۸۳ ہجری میں تولد ہوئیں انپر حضرت شیخ محمد حیات عرف شیخ کبیر گجراتی نہایت شفقت رکھتے تھے ابتدائے عمر سے یہہ صاحبزادی بڑی عاقلہ اور فہیمہ تھیں گیارہ برس کی عمر میں حافظ قران ہوگئیں **تیسری** بار فرزند شیخ برخوردار سنہ ۱۱۰۰ ہجری میں پیدا ہوئے (جنکا احوال سلسلہ بیان میں ناظرین ملاحظہ کرینگے) حضرت شیخ محمد حیات جی نے اپنی فرزند شیخ محمد برخوردار کو بعد عطائے خلافت شہر احمد آباد گجرات میں مع اونکی والدہ نیاز بی بی کے چھوڑ کر بامر باطن اپنی دختر مریم خاتون کو اپنی ہمراہ لیکر شہر احمد آباد گجرات سے جانب گنگوہ شریف مراجعت فرما ہوئی اور شہر گنگوہ میں داخل ہوکر حضرت شیخ محمد حیات جی نے گوشہ نشینی اختیار فرمائی اور تا بحیات مستعار کسی سے کلام نکیا حضرت شیخ محمد حیات عرف شیخ محمد کبیر گجراتی اپنی مکتوب نصاب وحدت الحقائق میں تحریر فرماتے ہیں کہ میرے فرزند شیخ برخوردار بجسم روحانی نفس انتقالی سے بتاریخ ۲ محرم سنہ ۱۱۲۰ ہجری میں میرے پاس حاضر ہوا اور مہینے اون سے آخری ملاقات کرکے فی الفور احمد آباد گجرات کو رخصت کردیا اور دم رخصت دعا فرمائی کہ برخوردار تیرے ظاہر و باطن میں اللہ تعالی بہت ترقی فرمائے اور اولاد تیری کثیر ہو اور وہ سب ہمارے اجداد امجاد کے قدم بقدم ہو اور تیری اولاد گجرات میں اور تیری ہمشیرہ کی اولاد گنگوہ میں رہے اور دونوں کی اولاد میں خدائے تعالی برکت عطا فرمائیگا۔ نقشہ قدوسیہ میں حضرت حافظ برخوردار لکھتے ہیں کہ میں تصرف روحانی نفس انتقالی کیکے گنگوہ شریف سے احمد آباد کو واپس آیا اور بتاریخ ۱۷ ماہ صفر سنہ ۱۱۳۰ ہجری میں بروز یکشنبہ وقت نصف شب بمقام احمد آباد گجرات میں سید شفیع احمد (بن سید صفت محمد بن سید ہدایت علی بن سید محمد نبی بن سید امام قیام الدین بن سید اعظم الدین برادر زادہ حضرت سید کبیر الدین شاہ دولہ گجراتی قادری رحمۃ اللہ علیہم اجمعین) نے اپنی دختر قمر النساء کے ساتھ حضرت حافظ برخوردار کا نکاح کردیا اور حضرت محمد حیات جی کو بمقام گنگوہ اسکی اطلاع کردی سنہ ۱۱۳۰ ہجری میں حضرت شیخ محمد حیات عرف شیخ محمد کبیر گجراتی نے وفات پائی جسکا مفصل حال صفحہ ۲۳۱ میں مندرج ہے **خلیفہ** طریقت اور فرزند اکبر آپکے حضرت حافظ برخوردار ہوئے جنکا احوال مختصر یہہ ہے۔

## حضرت حافظ برخوردار قدوسی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت شیخ محمد حیات عرف شیخ محمد کبیر گجراتی

نقشہ قدوسیہ میں حضرت شیخ محمد حیات جی رح کے قلم سے تحریر ہے کہ تاریخ سلخ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۱۰۰ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت دوپہر بمقام احمد آباد گجرات میں بطن نیاز بی بی بنت سید احمد سے حافظ برخوردار تولد ہوئے سنہ ۱۱۲۰ ہجری میں بمقام احمد آباد گجرات حضرت محمد حیات جی نے حافظ برخوردار کو سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ میں خلافت عطا فرما کر مثل اپنی کردیا سنہ ۱۱۳۰ ہجری میں بی بی قمر النساء کے ساتھ حافظ برخوردار کا نکاح ہوا۔ ۱۹ سال کی عمر میں حضرت حافظ برخوردار قران مجید کے حافظ اور علوم ظاہری کے فاضل ہوگئے تھے۔ حضرت حافظ برخوردار کے پانچ فرزند اور سات دختریں تولد ہوئیں اور محمد حیات جی نے جو دعا فرمائی تھی اوسکا ظہور ہوا جسکا مختصر بیان یہہ ہے

**فرزند اول** حضرت شیخ رحمت اللہ ہیں آپکا بیان سلسلہ بیان میں درج ہوگا۔ **فرزند دوم** شیخ جان محمد لاولد ہے **فرزند سوم** شیخ فقیر اللہ صاحب اولاد ہوئے **فرزند چہارم** شیخ سعد اللہ ہوئے یہ بھی لاولد رہے **فرزند پنجم** شیخ حامد اللہ یہ بھی صاحب [illegible] ہوئے شیخ فخر اللہ کی اولاد مجبور دین اور شیخ حامد اللہ کی

ملتان میں موجود ہے اور ہر دو مقام پر فقیر نے بچشم خود معائنہ کیا اور اون لوگون سے ملا سات صاحبزادیان یہ ہین۔ زینب۔ مریم۔ خدیجہ۔ معصومہ۔ ایمنہ۔ حلیمہ۔ گلزادی بیگم۔ ان مین دو صاحبزادیان بی زینب اور بی مریم صاحب اولاد ہوئین جنکی اولاد ابتک کراچی مین موجود ہے اور پانچ صاحبزادیان لاولد رہین جنکے مزار احمد آباد گجرات مین ہین اور سنہ ۱۰۶۲ ہجری مین حافظ برخوردار نے وفات پائی (جسکا بیان صفحہ ۲۳ مین درج ہے۔ خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر آپ کے شیخ رحمت اللہ ہوی جسکا بیان یہہ ہے۔

## حضرت شاہ شیخ رحمت اللہ قدوسی بن حضرت حافظ برخوردار قدوسی

حضرت حافظ برخوردار رحمتہ اللہ علیہ نقشہ قدوسیہ مین تحریر فرماتے ہین کہ میرے فرزند اکبر شاہ رحمت اللہ تاریخ ۱۷ شعبان سنہ ۱۰۱۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق احمد آباد گجرات مین بطن قمر النساء بی بی سے پیدا ہوے حضرت شاہ رحمت اللہ نے پندرہ برس کی عمر مین علوم ظاہری کی تکمیل حاصل کی بعدہ دو بیبیون سے آپ نے نکاح کیے اول بی بی دختر فاطمہ بنت حضرت سید احمد آنولہ والے (جنکا مقبرہ شہر آنولہ ضلع بدایون مین ہے) ہین ان کے بطن سے دو دختر عمدہ اور منصب نام پیدا ہوئین اور تین فرزند یعنی شاہ نعمت اللہ۔ شاہ فیض اللہ۔ حکیم بایزید پیدا ہوے۔ حکیم بایزید سنہ ۱۰۳۲ ہجری مین تولد ہوے صاحب اولاد ہین انکی اولاد کا حال اونکی اولاد نے قلمبند کیا ہوگا جو رامپور مین موجود ہین۔ شاہ فیض اللہ آپکا حال صفحہ ۹۳ مین درج ہے) آپ بھی صاحب اولاد ہین اور اولاد انکی رامپور مین موجود ہے غالبا انکی اولاد کا حال اونکی اولاد نے تحریر کیا ہوگا حضرت شاہ نعمت اللہ کا کچھ حال خلافت وغیرہ صفحات ۵۵ و ۲۴۰ مین درج ہے اور باقی سلسلہ بیان مین مسلسل ناظرین معائنہ کرینگے کہ یہ حضرت فقیر مولف کے جد امجد ہین دوسری بی بی انور خاتون ہین اور انکا سلسلہ نسب اسطرح نقشہ قدوسیہ مین قلمبند ہے انور خاتون بنت سید یوسف علی بن سید قمر علی بن عابد حسین بن سید نیاز علی بن سید عظمت علی بن سید ظہور احمد بن سید فقیر احمد شاہ بن سید یحیی بن سید موسے بن حضرت امام نقی علیہ السلام۔ بی بی انور خاتون کے بطن سے ایک دختر گلزادی خاطمہ تولد ہوئین اور دو فرزند ایک حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدین ہین جنکا احوال صفحات ۲۲۔ ۳۷۔ ۲۴۰ مین درج ہے اور دوسرے حضرت حافظ ہدایت اللہ ہین (جنکا حال صفحات ۵۰ اور ۱۷۹ مین درج ہے) اور یہ ہر دو حضرات صاحب اولاد ہین انکی اولاد نے اونکی اولاد کا حال قلمبند کیا ہوگا اور کسیقدر حضرت شاہ عبد الکریم شاہ کا احوال فقیر مولف تواریخ نے بضمن کیفیت سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کتاب حقیقت گلزار صابری مین درج کر دیا ہے اور سنہ ۱۰۵۰ ہجری مین حضرت شاہ رحمت اللہ نے اپنی والد ماجد حضرت حافظ برخوردار سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی خلافت حاصل کی۔ اور سنہ ۱۰۹۹ ہجری مین وفات پائی (جسکا مفصل بیان صفحہ ۲۴ مین درج ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر آپ کے حضرت شاہ نعمت اللہ ہین اور اونکا بیان یہ ہے

## حضرت شاہ نعمت اللہ قدوسی رحمتہ اللہ علیہ بن شاہ رحمت اللہ قدوسی

نقشہ قدوسیہ مین حضرت شاہ رحمت اللہ رقام فرماتے ہین کہ بتاریخ ۸۔ ماہ رجب سنہ ۱۰۲۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب گجرات مین بطن بی بی دختر فاطمہ سے شاہ نعمت اللہ تولد ہوے۔ یہ حضرت بڑے محقق اور ذکی الطبع شخص تھے علوم و فنون زہد و ورع آپکا ضرب المثل تھا سنہ ۱۰۵۳ ہجری مین بمقام آنولہ سید علی شاہ آنولہ والے کی دختر حبیب النساء کے ساتھ شاہ نعمت اللہ کا نکاح ہوا۔ اونکی بطن سے آپکے تین فرزند اور پانچ صاحبزادیان تولد ہوئین۔ صاحبزادیون مین شام بی بی اور آمنہ بیگم صاحب اولاد ہوئین اور تین صاحبزادیان نیازبی بی۔ مریم بیگم حلیمہ بیگم لاولد گئین فرزندون مین فرزند اکبر شاہ محمد عبد اللہ ہین جنکا احوال سلسلہ بیان مین درج ہوگا فرزند دوم امین اللہ اخوند زادہ صاحب اولاد ہوے فرزند سوم سلیم اللہ صغیر السن فوت ہو گئے۔ حضرت شاہ نعمت اللہ نے سنہ ۱۰۵۶ ہجری مین اپنی والد ماجد حضرت شاہ رحمت اللہ سے سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ کی

خلافت حاصل کی اور سنہ ۱۲۳۵ ہجری میں وفات پائی جسکا بیان صفحات ۵۵۔ اور ۲۴۱ میں درج ہے خلیفہ طریقت اور فرزند اکبر آپکے حضرت شاہ محمد عبد اللہ رح ہوے جنکا بیان یہ ہے

## ۹۲ حضرت شاہ حافظ محمد عبد اللہ قدوسی رحمۃ اللہ علیہ بن حضرت شاہ نعمت اللہ رح

حضرت شاہ نعمت اللہ رح نقشہ قدوسیہ میں تحریر فرماتے ہین کہ بتاریخ ۱۴ شوال سنہ ۱۱۹۶ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت عصر آنولہ میں بطن محبوب النسا بی بی سے شاہ محمد عبد اللہ تولد ہوے پندرہ برس کی عمر میں قران مجید کے حافظ اور علوم معقول و منقول کے فاضل اجل ہو گئے تھے۔ قوت حافظہ۔ لحن داؤدی۔ خلق و مروت حسن بے مثال۔ یہ تمام خوبیان خدا تعالے نے آپ ہی کو عطا کی تھین ہر روز ایک قران مجید ختم کرتے تھے۔ فیض باطن اور علم حکمت کے باعث ہزارہا بندگان خدا فیضیاب ہوتے تھے غربا سے متواضع امرا سے بے پرواہ شب زندہ دار تھے سنہ ۱۲۰۸ ہجری میں اپنی والد حضرت شاہ نعمت اللہ رح سے شاہ آباد میں سلسلہ حنفیہ رح جذبیہ کی خلافت حاصل کی۔ تاریخ ۔ ربیع الاول سنہ ۱۲۰۷ ہجری میں بمقام مصطفے اباد رامپور خدیجہ بیگم عرف بنو بیگم (بنت حکیم بایزید بن شاہ رحمت اللہ رح) کے ساتھ شاہ محمد عبد اللہ کا پہلا نکاح ہوا۔ ان بی بی صاحبہ سے بہت سی اولاد ہوئی جس میں سے ایک فقیر محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا اور دو دختر زندہ رہین باقی سب صغر السن فوت ہو گئے۔ فقیر مولف کا بیان سلسلہ بیان میں درج ہوگا۔ دو دخترون میں ایک آبادی بیگم صاحب اولاد ہوئین اور ایک مبارک بیگم لاولد مر گئین۔ حضرت شاہ حافظ محمد عبد اللہ نے دوسرا نکاح بہ تجویز والدہ ماجدہ خود جمعیت بیگم بنت شہاب الدین خان کمال زئی کے ساتھ کیا اونکے بطن سے ایک فرزند نیاز احمد پیدا ہوے جو صاحب اولاد تھے اور دو دختر پیدا ہوئین جن مین ایک ناصر بیگم لاولد رہین اور دوسری دختر محمودہ بیگم صاحب اولاد ہوئین جنکی اولاد موجود ہے اور حضرت شاہ محمد عبد اللہ سنہ ۱۲۱۶ ہجری میں مصطفے آباد عرف رامپور سے راجپور عرف بلاسپور میں قیام گزین ہوے اور فقیر مولف بھی وہین پیدا ہوا مولف کے والد ماجد کی کیفیت وفات وغیرہ صفحات ۵۵۔ اور ۲۴۲ میں درج ہے اس سلسلہ کا خلیفہ اور فرزند اکبر فقیر محمد حسن مولف تواریخ ہے جسکا بیان یہ ہے

## ۹۳ فقیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ابن حضرت شاہ محمد عبد اللہ قدوسی رح

فقیر پر تقصیر کے والد ماجد حضرت شاہ حافظ محمد عبد اللہ قدوسی نقشہ قدوسیہ میں ترقیم فرماتے ہین کہ بتاریخ غرہ ماہ رجب سنہ ۱۲۲۰ ہجری میں بروز چہارشنبہ وقت مغرب بمقام بلاسپور بطن بی بی خدیجہ بیگم بنت حکیم بایزید قدوسی سے شاہ محمد حسن پیدا ہوا سنہ ۱۲۲۹ ہجری میں فقیر مولف کو والد ماجد قبلہ نے سلسلہ حنفیہ رح جذبیہ کی خلافت عطا فرمائی اور سنہ ۱۲۳۰ ہجری میں بامر باطن حضرت مولانا غلام شاہ معصوم قطب زمانی رحمۃ اللہ علیہ نے سفر عظیم کے لیے فقیر کو روانہ کیا اول نکاح فقیر مولف کا بغداد شریف جدید میں بی بی مریم فاطمہ کے ساتھ ہوا جنکا سلسلہ نسب اسطرح ہے۔ مریم فاطمہ بنت سید اکبر علی بن سید زاہد بن سید امام الدین بن سید نظام علی بن سید غضنفر شاہ بن سید اعظم احمد بن سید نبی احمد بن سید برہان الدین بن سید حلیم الدین بن سید ظہور احمد بن سید کریم حسین بن سید قمر بالعلی بن حضرت تاج الدین عبد الرزاق بن حضرت محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین یہ نکاح فقیر کا بمقام بغداد جدید بتاریخ ۵ شوال سنہ ۱۲۳۴ ہجری میں بوقت نصف شب ہوا تھا ان بی بی سے تین فرزند اور ایک دختر تولد ہوئی جنکی تفصیل یہ ہے۔ **فرزند اول ابو الحسن** بتاریخ ۱۲ شعبان سنہ ۱۲۳۵ ہجری میں بروز شنبہ وقت عصر بغداد شریف جدید میں سید اکبر علی کے مکان پر تولد ہوے اور اسی سال میں تیسری ذیحجہ کو بروز سہ شنبہ وقت فجر اس فرزند نے وفات پائی قبر اسکی احاطہ حضرت غوث پاک میں سنگ سرخ کی پختہ بنوا دی گئی ہے اور اسکے نانا سید اکبر علی نے مرحوم کا نام مع اسم فقیر مولف تواریخ قبر پر کندہ کروا دیا ہے۔ **فرزند دوم عبد الرحیم** تاریخ یکم ذی حجہ سنہ ۱۲۳۶ ہجری میں بروز دوشنبہ وقت فجر خاص مدینہ منورہ میں پیدا ہوے اونکے نانا سید اکبر علی نے عبد الرحیم نام رکھا اور بعد چالیس روز کے اس فقیر صابری مولف تواریخ ہذا نے عبد الرحیم کو آستانہ مبارک حضرت صلعم پر ڈال دیا جسکی برکت سے خدای تعالے نے اس فرزند کو زندگی بخشی اور ابتک زندہ موجود ہے۔ سید اکبر علی اونکے نانا نے عبد الرحیم کو فرزندی مین لیکر پرورش کیا اور فقیر صابری نے چند سال بعد

مدینہ شریف مین رہا اور سید اکبر علی نے اپنی قوم مین فقیر کے سانحہ عبد الرحیم کی شادی کی میان عبد الرحیم کے دو فرزند محبت علی[1] او محسن علی[2] پیدا ہوگئے تہے اور فقیر نے مدینہ شریف مین میان عبد الرحیم کو کہ وہ پندرہ سال کے تہے بیعت کر لیا تہا اور جب فقیر مدینہ طیبہ سے رخصت ہوا تو اس صاحبزادہ کو سلسلہ قادریہ شریفہ مین جو صاحبزادہ حضرت عبد الرزاق سے مشتق ہے صاحب مجاز کرکے مثال مجازی لکہدی تہی **فرزند سوم اکرم حسین** بتاریخ سوم ماہ شوال **۱۲۳۷** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر مدینہ منورہ مین پیدا ہوئے جب یہ صاحبزادہ چہہ مہینے کے ہوئے تو اونکی نانا سید اکبر علی اونکو حرم شریف کے اندر لیگئے اور سلام کرایا اور مصطفے خواجہ سرا کو زر نقد دیا اور خرموں پر فاتحہ آنحضرت صلعم کی دلوائین اور تمام حرم شریف مین خرمے تقسیم ہوئے میان اکرم حسین کو اونکی نانی صاحبہ نے اپنی فرزندی مین لے لیا تہا اور بوفور محبت اکرم حسین کا نام **سخرۃ اللہ** فرمایا کرتی تہین - اکرم حسین کی نانی سیدانی کوفہ خاص کی ساکنہ اور سید عبد الوہاب حسنی کوفی کی دختر تہین وسط شہر کوفہ مین قریب بہ مسجد کے احاطہ گندم فروشان مین مکان تہا اپنی گہر سے بہت آسودہ مرفع الحال تہین تجارت شعیر مقشر کی اونکی یہان ہوتی تہی نانی سیدانی صاحبہ اتفاق سے سید اکبر علی سے آزردہ ہو کر **۱۲۴۲** ہجری مین اپنی برادر سید شفیع اکرم اور برخوردار اکرم حسین کو کہ اوس وقت مین وہ صرف پانچ برس کے تہے ہمراہ لیکر کوفہ کو روانہ ہوگئین جبتک فقیر مدینہ منورہ مین رہا - سیدانی صاحبہ ہمیشہ بارسال خطوط خیریت سے مطلع کرتی رہتی تہین **چوتہی مرتبہ** دختر ام الشفیع خاتون تاریخ ۱۹ - ماہ محرم **۱۲۴۲** ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد مدینہ منورہ مین پیدا ہوئی اونکی نانا سید اکبر علی نے بڑی دہوم سے عقیقہ کیا اور بہت کچہہ خیرات دی جب وہ جوان ہوئین تو طائف مین ایک سید صاحب مسمی بہ ابو الحبیب بن سید سعد الدین بن سید خیر اللہ حسین بن سید محمد صادق شاہ بن سید منظور احمد بن سید صفت محمد بن سید غریب شاہ بن سید اسحاق بن سید شمس الدین بن حضرت غوث پاک قطب کے ساتہہ نانا سید اکبر علی نے اونکا نکاح کر دیا - اب اس صاحبزادی کی ایک فرزند سید **احمد شاہ** اور پانچ دختر ائمی نیاز[1] نبی خاتون اصغری[2] فاطمہ - زینب خاتون قمر الفاطمہ[4] - فاطمہ فردوس[5] موجود ہین اور یہ سب اولاد طائف مین ہے - **دوسرا نکاح** فقیر مولف کا بتاریخ ۱۱ - ماہ رجب **۱۲۵۵** ہجری مین سید نصرت علیخان منصبدار بدخشانی کی دختر اعجوبہ خاتون کے ساتہہ بدخشان مین ہوا - انکے بطن سے فقیر کے دو فرزند **محمود حسن** اور **مسعود حسین** اور ایک دختر **فرخندہ بیگم** پیدا ہوئی - جب یہ دونون صاحبزادے جوان ہوئے تو اونکے نانا سید نصرت علیخان نے محمود حسن کی شادی موضع قسطونیا مین اور مسعود حسین کی شادی موضع طماریہ مین بڑی دہوم سے کی یہ دونون گاؤن بدخشان کے قریب ہین اور دختر فرخندہ بیگم تاشقند مین بیاہی گئے تاشقند مین اس صاحبزادی کی اولاد موجود ہے اونکے یہان تجارت چاندی - و فولاد - و پارہ وغیرہ کی ہوتی ہے - اور محمود حسن و مسعود حسین اور اونکی اولاد بدخشان مین احاطہ سید نصرت علیخان مین سکونت رکہتی ہے - اور سلسلہ نسب اونکا یہ ہے - سید نصرت علیخان منصبدار[1] بن سید خیر الدین[2] بن سید محی الدین[3] بن سید جمال الدین[4] بن سید قمر الدین[5] بن سید فرہاد شاہ[6] بن سید نعیم شاہ بن سید عمار حسین بن سید مقیم الدین[9] بن سید حمید الدین[10] بن سید امین الدین[11] بن سید ظہیر احمد[12] بن سید فرزند علی[13] بن سید غلام محمد[14] بن سید احمد شاہ[15] بن سید لائق حسین[16] بن سید نیاز حسین[17] بن سید محمد[18] بن حضرت امام نقی[19] ہر دو صاحبزادگان یعنی محمود حسن و مسعود حسین فقیر مولف کے خلاف محض نیاد اربین سوا علم ظاہری کے علم باطن کیطرف ذرا بہی رغبت نہین ہے - اپنی نانا سید نصرت علیخان کے قدم بقدم ہین - جب فقیر سے ملاقی ہوتی ہین تو دلائل شرعی پیش کرتے ہین لیکن جب براہین طریقت سنتی ہین تو تائب ہوتے ہین اور کچہہ زر نقد نذر فقیر کے پیشکش کرتے ہین فقیر قبول کرکے بجنسہ اون کی بیبیون کو دیدیتا اور فقیر اون سے ناراض ہو کر چلا آتا ان دونون فقیر زادون کو فقیر نے سلاسل نقشبندیہ[1] - قلندریہ[2] - سہروردیہ[3] - صابریہ[4] - قادریہ[5] مین مستفیض کر دیا ہے لیکن صاحب خلافت نہین ہین کسیکو داخل طریقت کر سکتے ہین یا اونکو سلطنت تو ہے **تیسرا نکاح** فقیر صابری مولف تواریخ ہذا کا بتاریخ ۲ - جمادی الاول **۱۲۶۸** ہجری مین بمقام رامپور محلہ مدرسہ مین مسماۃ نبی بیگم بنت

خانزادہ اللہ نور خان باجوڑی اولاد ترکیان بابک کے ساتھہ ہوا - ان بی بی سے اولاد کثیر ہوئی سب صغیر السن فوت ہو گئین صرف دو دختر امراؤ بیگم محبوب بیگم اور ایک فرزند عارف حسن سن تمیز کو پہونچے اور بیاہے گئے اور صاحب اولاد ہوے - **میان عارف حسن** طولعمرہ بتاریخ ۷ - ربیع الاول **۱۲۸۵ھ** ہجری مین پیدا ہوے علوم ظاہری کی تحصیل مین مصروف رہے بڑے نیکبخت سعادتمند رامپور مین موجود ہین فقیر مؤلف سے قدرے قلیل عقیدت رکہتے ہین اداب طریقت کا برتاؤ ہے عمدہ ذکر و شغل وغیرہ مین مصروف ہین معاش کی روسی معافیدار ہین فضل و کمال مین مولوی ڈاکٹر حکیم - سند یافتہ ہین - طریقت مین صاحب سلسلہ قادریہ و صابریہ - و نظامیہ و نقشبندیہ ہین لیکن ابہی کسیکو بیعت نہین کرتے ہین - فقیر ان سے رضامند ہے فی الحال میان عارف حسن کے ایک فرزند امداد حسن موجود ہین خدای تعالی اونکی اور اون کے فرزند کی عمر مین برکت عطا کرے -

**چوتہا نکاح** فقیر مولف تواریخ کا بتاریخ ۱۹ - صفر **۱۲۷۶ھ** ہجری مین بمقام رامپور مسماۃ امتیاز بیگم بنت شیر انداز خان چقرزئی عرف اللہ خان کے ساتھہ ہوا - ان بی بی سے بہی کئی اولادین ہوئین جنمین صرف ایک فرزند اکبر احمد حسن اور ایک دختر سعادت بیگم باقی ہین **میان احمد حسن** طولعمر بتاریخ ۲۹ - ربیع الاخر **۱۲۷۸ھ** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد پیدا ہوے - یہ صاحبزادہ رامپور مین موجود ہین باعتبار معاش معافیدار ہین اور بلحاظ فضل و ہنر علم حکمت و فن ڈاکٹری مین اچہی دستگاہ رکہتے ہین - مجملاً چار پیر چودہ خانوادان مین صاحب مجاز و صاحب خلافت ہین اور فقیر کی جانب بہی متوجہ ہین طالبان خدا کو تعلیم و ہدایت کرتے ہین بہت سے لوگ اون سے بیعت ہین اور اکثر کو اونہین سے خلافت بہی حاصل ہے لیکن ابہی پورا اولا فقیر صابری کے قدم بقدم نہین آیا ہے انشاء اللہ تعالے آیندہ آجائیگا اور یہہ فقیر صابری ان صاحبزادہ سے بہت راضی ہے ان صاحبزادہ کے تین بچے فوت ہو گئے پانچ اب موجود ہین جنکے اسماء یہ ہین - محب حسن - واحد حسن - حامد حسن - عاشق حسن - عبید حسن - خدای تعالے بسایہ عاطفت والدین انکی عمر مین برکت عطا کرے اور انکو جمیع مراتب ظاہری و باطنی مین اپنے اجداد امجاد کے قدم بقدم چلا - امین - اس محل پر مولوی عابد حسن مغفور کا ذکر خیر بہی قابل اندراج ہے - **عابد حسن** میان احمد حسن کے چہوٹے بہائی تہے بائیس ۲۲ برس کی عمر مین فارغ التحصیل ہو گئے تہے تیئیسوین ۲۳ سال مین تہے کہ مدرسہ ویلور کے جلسہ افتتاح مین گئے تہے کہ بتاریخ ۲۹ - ماہ جمادی الاخر **۱۳۰۸ھ** ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت صبح صادق بمقام ویلور احاطہ مدراس ملک دکن مین انتقال کیا **غریب الوطن** ۱۳۰۸ھ اون کے انتقال کا مادہ تاریخ ہے اور ویلور مین مدرسہ لطیفیہ کے قریب مزار ہے - یہ صاحبزادہ بڑی ذکی الطبع متین تہے تفہیم و فراست جو انکے حصہ مین تہی وہ زبان حال سے کہتی تہی کہ یہ زیادہ عمر نہ پائینگے کہ تمام مراتب جلد جلد طے کیے جاتے ہین بہت جلد داغ مفارقت دائمی دینگے بالاخر جو کچہہ مشیت ایزدی مین تہا وہی ہوا جس مین سوا صبر و شکر کے کچہہ چارہ نہین ہے ان صاحبزادہ کی یادگار دو دختر موجود ہین - فقیر مولف کی خلافت وغیرہ کا مفصل حال صفحات ۲۴ - ۲۴۳ مین درج ہے - **وفات ملکوتی** ہو چکی ہے مگر رسمی باقی ہے لہذا گذارش ہے کہ جن صاحب کے علم مین آئی کہ فقیر مولف نے اس عالم فانی سے ملک جاودانی کو انتقال کیا وہ فی الفور سطر ذیل مین لکہدین ورنہ جن صاحب کے علم مین آئیگا اور وہ اسمین درج نکرینگے تو فقیر روز محشر اونکا دامنگیر ہوگا - فقیر شاہ محمد حسن صابری نے بتاریخ      ماہ      سنہ      ہجری مین بروز      وقت      انتقال کیا اور مزار شریف      مین ہے      اللہ بس ہست عاشقانرا باقی ہوس ہست طالبانرا

## فصل بست و نہم در احوال خلفاء حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی شفاعت امم

حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری شہنشاہ ہند الولی شفاعت امم رحمتہ اللہ علیہ نے مکتوب نطاب احدیت المعارف مین ارقام فرماتے ہین کہ اس فقیر سے ایک خلیفہ اکبر قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الالیہ و جامع (انکا حال صفحہ ۲۴ مین درج ہو گیا ہے) اور ۹۵ خلفاء اصغر اور ۹۵۰ مجاز

ہوئی۔ جنکا مختصر بیان یہ ہے **احوال خلفای اصغر**۔ **حضرت** امام الدین بن نجم الدین ساکن دمشق۔ **حضرت** نیاز اللہ بن شفیق احمد ساکن خرسان عرف خراسانی۔ **حضرت** احمد شہاب ساکن کوخہ بن سید جمیل مدنی۔ **حضرت** وددو الدین بن شیخ سلیم ساکن طائف۔ یہ چارون حضرات ہمارے حضرت خواجہ غریب نواز کے ہم جلیس ہم مکتب تھے اور حضرت کے ہمراہ بخارا کہنہ مین آئی اور وہین سوسمار والی مسجد مین یہ چارون حضرات بیعت سے مشرف ہوئی بعد حضرت خواجہ غریب نواز بخارا کہنہ سے بتاریخ ۱۱۔ ماہ صفر ۵۴۵ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر قوقند مین داخل ہوکے چند عرصہ وہان قیام گزین رہے ایکروز بتاریخ ۱۱۔ ماہ رجب ۵۶۴ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق کفایت علی بابلال رحصبوم سے حکم سروری آپ کو مطلع کیا کہ حضرت سرور عالم صلعم کا حکم ہے کہ آپ اپنی چارون یارون کو خلافت اصغری سے ممتاز کرین حضرت خواجہ غریب نواز علیہ الرحمۃ نے اوسی روز بوقت عصر اس حکم سروری کی تعمیل کی اور یہ چارون حضرات کو ایک وقت مین خلافت اصغری سے اعزاز بخشا یہ چارون حضرات حضرت ممدوح کے ساتھہ ہندوستان آئی اور تا بہ زندگی مستعار آپکے اقدام مین بسر کی۔ اور سب سے اول حضرت امام الدین نے تاریخ ۷۔ ماہ ربیع الاول ۵۷۴ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد اجمیر شریف مین رحلت فرمائی حضرت خواجہ غریب نواز نے نماز جنازہ پڑہائی اور دفینہ مین بہی حضرت ممدوح شریک ہوئے۔ **دوسری بار** تاریخ ۱۳۔ ماہ شعبان ۵۷۵ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت زوال حضرت احمد شہابؒ نے رحلت کی اور حضرت خواجہ غریب نواز نے نماز جنازہ پڑہائی اور انکی تجہیز و تکفین مین بہی شرکت فرمائی **تیسری مرتبہ** حضرت نیاز اللہؒ نے تاریخ ۱۵۔ ربیع الآخر ۵۸۵ھ ہجری مین بروز جمعہ قبل از نماز جمعہ انتقال کیا اور بعد نماز جمعہ خود حضرت خواجہ ہندالولی نے اونکے جنازہ کی نماز پڑہائی اور دفینہ کیا **چوتھی مرتبہ** حضرت وددو الدینؒ نے بتاریخ ۲۸۔ محرم ۶۰۱ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر کے آپ سربسجود تھے کہ اوسی حالت مین آپکی روح اعلی علیین کو پرواز کر گئی اور حضرت خواجہ غریب نواز نے تجہیز و تکفین فرمائی اور چارون حضرات کے مزار حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ اقدس کے پائی انداز کو ہین از مکتوب نطاب احدیت المعارف

۵ **حضرت خواجہ فخر الدینؒ** فرزند دلبند حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ۔ شہزادہ عالیمقام کو بحکم حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ والہ وسلم تاریخ ۱۸۔ رمضان ۵۹۵ھ ہجری مین بوقت جمعہ وقت تہجد حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے بموجودگی حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ بیعت خلافت و مجاز و ارشاد سے مشرف فرمایا از احدیت المعارف

۶ **حضرت شیخ احمد کابلی** بن نعیم احمد حضرت خواجہ غریب نواز نے بتاریخ ۲۔ صفر ۵۹۶ھ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت عصر اجمیر شریف مین خلافت عطا فرمائی اور محرم ۵۹۷ھ مین وفات پائی مزار شریف بنارس مین ہے

۷ **حضرت غلام ہادی قوم ترک**۔ ان حضرت کو بتاریخ ۱۴۔ رجب المرجب ۵۷۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر اجمیر شریف مین حضرت خواجہ غریب نواز نے خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۱۔ ماہ شوال ۵۸۰ھ ہجری مین یہ حضرت رہگرای ملک بقا ہوئے مزار اجمیر شریف مین ہے احدیت المعارف

۸ **حضرت سلطان شاہ**۔ یہ حضرت تاریخ ۱۵۔ ماہ شعبان ۵۸۳ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر حضرت خواجہ ہندالولیؒ سے مستفیض خلافت ہوئے اور تاریخ ۱۹۔ جمادی الاول ۵۹۳ھ ہجری مین ان حضرت نے وفات پائی۔ مزار اجمیر شریف مین ہے از مکتوب نطاب احدیت المعارف

۹ **حضرت احمد خان دُرانی**۔ ان حضرت نے تاریخ ۲۳۔ صفر ۵۸۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت چاشت حضرت خواجہ شہنشاہ ہندالولی سے خلافت حاصل کی۔ اور تاریخ ۴۔ ماہ شعبان ۶۰۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز یہ حضرت واصل بحقیقت ہوئے مزار اجمیر شریف مین ہے احدیت المعارف

۱۰ **حضرت قادر سعیدؒ**۔ تاریخ ۲۱۔ محرم ۵۷۲ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت اشراق حضرت خواجہ غریب نواز نے ان حضرت کو خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۹۔ ماہ رجب ۶۰۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر ان حضرت نے رحلت فرمائی۔ مزار اجمیر شریف مین ہے از مکتوب نطاب احدیت المعارف

۱۱ **حضرت قران احمدؒ**۔ تاریخ ۸ ماہ شوال ۵۸۰ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر ان حضرت کو خواجہ و جہان نے خلافت سے مشرف فرمایا اور بتاریخ چہارم ماہ رمضان المبارک ۵۹۴ھ ہجری مین بروز دوشنبہ یہ حضرت رحلت فرما گئے مزار دہلی کہنہ مین ہے، از مکتوب نطاب قربت الوحد تصنیف حضرت خواجہ قطب

۱۲ **حضرت احمد قہر بن فقیر جبار** ان حضرت کو حضرت خواجہ ممدوح نے تباریخ ۱۳ - ماہ رجب ۵۹۴ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت مغرب خلافت سے مستفید فرمایا اور تاریخ ۱۶ - ماہ شوال ۶۲۱ھ ہجری مین یہ حضرت عازم ملک بقا ہوے - مزار دہلی کہنہ مین ہے - از مکتوب لطائف قربت الوحدت

۱۳ **حضرت اطہر خان ترک** - یہ حضرت تاریخ ۲ - ماہ محرم ۶۰۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت خواجہ غریب نواز سے مستفید خلافت ہوے اور تاریخ ۹ - ماہ شعبان ۶۱۱ھ ہجری مین انتقال فرما گئے - مزار دہلی کہنہ مین ہے - از مکتوب لطائف قربت الوحدت

۱۴ **حضرت سبحان الغلیخان چمقی** - تباریخ ۱۴ - ماہ ذیقعدہ ۶۱۳ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر ان حضرت کو حضرت خواجہ معین الدین چشتی نے اعزاز خلافت عنایت کیا اور تاریخ ۹ - ماہ ذیحجہ ۶۱۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر یہ حضرت واصل بحق ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے از احدیت المعارف

۱۵ **حضرت فقیر محمد اصغر** - ان حضرت کو تباریخ ۱۱ - ماہ شعبان ۶۰۶ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر حضرت خواجہ شہنشاہ ہند الولی نے مستفیض خلافت فرمایا - اور تاریخ ۷ - جمادی الآخر ۶۱۱ھ ہجری مین ان حضرت نے وفات پائی مزار جمرود مین ہے از احدیت المعارف

۱۶ **حضرت امیر برہان جی سدا سہاگ** تباریخ ۲۳ - ماہ ذیحجہ ۵۹۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب حضرت خواجہ غریب نواز نے ان حضرت کو خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۶ - ماہ محرم ۶۰۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق یہ حضرت راہی ملک بقا ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے - احدیت المعارف

۱۷ **حضرت احمد خان غلزئی جوزقی** - تاریخ ۵ - ماہ محرم ۵۹۵ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز حضرت خواجہ غریب نواز نے انکو خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۰ - ماہ ذیقعدہ ۶۰۳ھ ہجری مین ان حضرت نے وفات پائی - مزار شریف قنوج مین ہے احدیت المعارف

۱۸ **حضرت ہادی محمد غفرت قرد مانی** - تاریخ ۳ - ماہ صفر ۶۰۶ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر ان حضرت کو خواجہ غریب نواز نے خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۶ - ذیحجہ ۶۱۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر یہ حضرت عازم ملک جاودانی ہوی - مزار اجمیر شریف مین ہے - احدیت المعارف

۱۹ **حضرت کیوان اصغر قند ہاری** یہ حضرت تاریخ ۱۰ - محرم ۶۰۶ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر حضرت خواجہ غریب نواز سے فیضیاب خلافت ہوے اور تاریخ ۱۷ - ماہ ذیحجہ ۶۱۵ھ ہجری مین انہون نے وفات پائی - مزار شریف دہلی کہنہ مین ہے از قربت الوحدت

۲۰ **حضرت نظام خان ترک** - ان حضرت کو تباریخ ۷ - ماہ صفر ۶۲۰ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ حضرت خواجہ غریب نواز نے خلافت مرحمت فرمائی اور تاریخ ۲۱ - ماہ رجب ۶۲۱ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد یہ حضرت رحلت فرما ملک بقا ہوے - مزار شریف دہلی کہنہ مین ہے از قربت الوحدت

۲۱ **حضرت سوعی بہادر شاہ** - تباریخ ۹ - صفر ۶۰۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق ان حضرت کو حضرت خواجہ غریب نواز نے خلافت عطا فرمائی اور تاریخ ۱۱ - محرم ۶۱۸ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق وفات پائی - مزار اجمیر شریف مین ہے - احدیت المعارف

۲۲ **حضرت مرغاذ خان ترک** تاریخ ۸ - رجب ۶۰۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر حضرت خواجہ ہند الولی نے ان حضرت کو خلافت عطا کی - اور تاریخ ۲۱ - ماہ شعبان ۶۱۹ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت ظہر یہ حضرت واصل احدیت صرفہ ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے احدیت المعارف

۲۳ **حضرت مراد بیگ مغل** - تباریخ ۱۱ - ماہ ذیقعدہ ۶۰۶ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر حضرت خواجہ شہنشاہ ہند الولی نے انکو دولت خلافت سے مالامال فرمایا - اور تاریخ ۲۷ - شوال ۶۱۴ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق یہ حضرت عازم خلد بریں ہوے مزار اجمیر شریف مین ہے احدیت المعارف

۲۴ **حضرت محمد اصغر بہاری** ان حضرت نے تباریخ ۵ - محرم ۶۱۳ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت نماز فجر حضرت خواجہ غریب نواز سے خلافت حاصل کی - اور تاریخ ۱۱ - رجب ۶۹۷ھ ہجری مین یہ حضرت نہضت فرما ملک بقا ہوے - مزار شریف دہلی کہنہ مین ہے - از مکتوب لطائف مقناطیس الیقین تصنیف حضرت محبوب الٰہی

۲۵ **حضرت شغا رخان ترک** - یہ حضرت تاریخ ۱۲ محرم سنہ ۶۰۳ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر نعمت خلافت سے ممتاز کیے گئے - اور تاریخ ۱۱ ربیع الآخر سنہ ۶۹۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا یہ حضرت رحمت الہی مین پنہان ہوی - مزار دہلی کہنہ مین ہے ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

۲۶ **حضرت نعمت احمد صغار** - ان حضرت نے بتاریخ ۸ - ماہ صفر سنہ ۶۰۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر خلافت پائی اور بتاریخ ۱۴ ماہ جمادی الآخر سنہ ۶۱۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر وفات پائی - مزار اجمیر شریف مین ہے ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

۲۷ **حضرت محمود احمد** یہ حضرت تاریخ ۱۸ - ربیع الاول سنہ ۶۰۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت اشراق مستفیض خلافت ہوے - اور بتاریخ ۱۵ ماہ محرم سنہ ۶۰۶ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد راہی ملک بقا ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے - ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

۲۸ **حضرت رماد اکبر شاہ** - بتاریخ ۲۴ - ماہ شعبان سنہ ۶۱۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر ان حضرت سے حضرت خواجہ غریب نواز سے خلافت حاصل کی اور تاریخ ۱۹ - رمضان سنہ ۶۲۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق وفات پائی - مزار اجمیر شریف مین ہے ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

۲۹ **حضرت عزیز اصغر بن عیاض صفہانی** - یہ حضرت تاریخ ۹ - ماہ صفر سنہ ۶۰۶ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر قبل از نماز عصر از خلافت سے ممتاز ہوی اور تاریخ ۲۱ - ماہ صفر سنہ ۶۰۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق رہگرای ملک بقا ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

۳۰ **حضرت شہاب ولی** - تاریخ ۱۱ - ماہ رجب سنہ ۶۰۸ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز نعمت خلافت سے مالامال ہوے - اور بتاریخ ۱۰ - ماہ ربیع الآخر سنہ ۶۱۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب بعد نماز وفات پائی - مزار اجمیر شریف مین ہے ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

۳۱ **حضرت سرور احمد** - یہ حضرت تاریخ ۱۱ - ماہ ربیع الآخر سنہ ۵۹۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بعد نماز فیضیاب خلافت ہوی اور بتاریخ ۱۰ ماہ شعبان سنہ ۶۱۵ ہجری مین بروز جمعہ وقت زوال وفات پائی مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے - از احدیت المعارف

۳۲ **حضرت ظہیر الدین بن شمس الدین** - بتاریخ ۱۷ - ماہ ذی حجہ سنہ ۵۹۶ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بعد نماز ان حضرت نے خلافت حاصل کی اور تاریخ ۸ - شوال سنہ ۶۰۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے از احدیت المعارف

۳۳ **حضرت سفیان احمد** - ان حضرت نے تاریخ ۱۱ - ماہ صفر سنہ ۵۹۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر قبل از اشراق خلافت حاصل کی اور تاریخ ۷ - ماہ رجب سنہ ۶۱۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر وفات پائی مزار شریف دہلی مین ہے از احدیت المعارف

۳۴ **حضرت معروف شہاب قریشی** - نے بتاریخ ۱۳ - ماہ محرم سنہ ۵۸۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر شرف خلافت حاصل کیا - اور بتاریخ ۱۹ - صفر سنہ ۶۳۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب وفات پائی - مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے از احدیت المعارف

۳۵ **حضرت عبد اللہ اصغر** - یہ حضرت تاریخ ۲۳ - ماہ ربیع الآخر سنہ ۵۸۵ ہجری مین بروز جمعہ قریب عصر مستفیض خلافت ہوے اور تاریخ ۱۱ - ماہ شعبان سنہ ۶۴۰ ہجری مین انتقال فرمایا - مزار شریف دہلی مین ہے ازمکتوب نطاب سراج الحقیقت تصنیف بدر الدین غزنوی

۳۶ **حضرت عبد الغفار** نے بتاریخ ۲۴ - ماہ شعبان سنہ ۶۰۷ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت فجر خلافت حاصل کی - او بتاریخ ۲۵ - ماہ رجب سنہ ۶۱۱ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق وفات پائی - مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے از احدیت المعارف

۳۷ **حضرت عزیز احمد شاہ** - بتاریخ ۱۴ - رمضان سنہ ۵۸۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر ان حضرت سے خلافت پائی اور تاریخ ۱۰ صفر سنہ ۶۹۷ ہجری مین وفات پائی - مزار شریف دہلی مین ہے ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۳۸] موشبوغ العراقی رح - یہ حضرت تاریخ ۳ محرم سنہ ۶۰۰ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت نصف شب اعزاز خلافت سے مشرف ہوے اور تاریخ ۲۳ - ماہ محرم سنہ ۶۷۰ ہجری مین وفات پائی مزار شریف دہلی مین ہے، ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۳۹] کریم شعیب بن محمود شاہ ایرانی رح - ان حضرت نے تاریخ دوم ماہ صفر سنہ ۵۹۵ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر بعد نماز خلافت حاصل کی اور تاریخ ۲۳ - ماہ رجب سنہ ۶۲۷ ہجری مین وفات پائی - مزار شریف دہلی مین ہے، ازمکتوب نطاب حسین المغروق تصنیف حضرت خضر رومی رح

حضرت[۴۰] یعقوب خان رح - تاریخ ۱۴ - ماہ ربیع الاول سنہ ۵۹۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بعد نماز ان حضرت نے خلافت حاصل کی - اور تاریخ ۲۷ - محرم سنہ ۶۹۸ ہجری مین رہگرائی ملک بقا ہوے مزار شریف دہلی مین ہے، ازمکتوب نطاب سراج الحقیقت

حضرت[۴۱] حسن داد جی رح - یہ حضرت بتاریخ پنجم ماہ صفر سنہ ۶۰۴ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر خلافت سے مفتخر ہوے اور بتاریخ ۱۹ - ماہ رجب سنہ ۶۲۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر وفات پائی - مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے، احدیت المعارف

حضرت[۴۲] کریم احمد شاہ رح - تاریخ ۲۷ - ماہ ذی حجہ سنہ ۶۰۰ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق ان حضرت نے خلافت حاصل کی - اور بتاریخ ۱۴ - ماہ ذی حجہ سنہ ۶۱۲ ہجری بروز سہ شنبہ وقت مغرب وفات پائی مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے، از احدیت المعارف

حضرت[۴۳] ابو الفرح قریشی رح - ان حضرت نے تاریخ ۲۹ - ذی حجہ سنہ ۵۸۵ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ خلافت حاصل کی - اور تاریخ ۱۴ - ذیقعدہ سنہ ۶۱۷ ہجری مین وفات پائی مزار شریف دہلی مین ہے از احدیت المعارف

حضرت[۴۴] عبد الغفار رح - یہ حضرت تاریخ ۲۳ - ماہ ربیع الاول سنہ ۵۹۲ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر خلافت سے ممتاز ہوے - اور تاریخ ۲۴ - ماہ صفر سنہ ۶۹۶ ہجری مین وفات پائی - مزار شریف ملتان مین ہے، ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۴۵] خواجہ احمد شاہ رح - بتاریخ ۱۲ - محرم سنہ ۵۹۳ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشاء یہ حضرت دولت خلافت سے مالامال ہوے - اور تاریخ ۲۳ - ماہ صفر سنہ ۶۸۱ ہجری مین وفات پائی مزار شریف دہلی مین ہے منہ مکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۴۶] شیخ حمید الدین ناگوری رح - ان حضرت نے تاریخ یکم ماہ رجب سنہ ۵۹۶ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر خلافت حاصل کی - اور تاریخ ۵ - محرم سنہ ۶۴۳ ہجری مین وفات پائی مزار دہلی مین ہے، ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۴۷] شیخ وجیہہ الدین رح - یہ حضرت بتاریخ پنجم ماہ صفر سنہ ۶۰۰ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق مستفیض خلافت ہوے اور تاریخ ۱۱ - ماہ رجب سنہ ۶۲۷ ہجری مین وفات پائی مزار شریف ملتان مین ہے، ازمکتوب نطاب عین العلم تصنیف شاہ بہاء الحق

حضرت[۴۸] شیخ حمید الدین صوفی سعدی ناگوری (آپ کا حال صفحہ ۲۴۲ مین درج ہے)

حضرت[۴۹] خواجہ برہان الدین رح بتاریخ ۳ - ماہ رمضان المبارک سنہ ۵۹۷ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز عصر خلافت پائی اور تاریخ ۱۴ ماہ رجب سنہ ۶۶۴ ہجری مین راہی ملک بقا ہوے - مزار اجمیر شریف مین ہے، ازمکتوب نطاب مقناطیس الوحدت

حضرت[۵۰] شیخ احمد رح - یہ حضرت تاریخ ۲۹ - ماہ محرم سنہ ۵۹۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت شب اعزاز خلافت سے معزز ہوے اور تاریخ ۱۳ محرم سنہ ۶۲۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت اشراق وفات پائی - ازمکتوب نطاب احدیت المعارف

حضرت[۵۱] شیخ محمد محسن رح ان حضرت نے ۱۷ - شعبان سنہ ۵۹۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر خلافت حاصل کی، از احدیت المعارف

۵۲ حضرت خواجہ سلیمان کرشکی بتاریخ ۱۹ شعبان ۶۰۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر خلافت حاصل کی احدیت المعارف

۵۳ حضرت شیخ صدر الدین بتاریخ ۲ ماہ ربیع الاول ۶۰۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر خلافت پائی احدیت المعارف

۵۴ حضرت شیخ شمس الدین فوقانی ۔ تاریخ ۱۵ شوال ۶۰۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر ان حضرت نے خلافت پائی اور تاریخ ۲ صفر ۶۴۷ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار شریف احمد آباد گجرات مین ہے از مکتوب نطاب سراج الحقیقت

۵۵ حضرت خواجہ حسن خیاط ۔ تاریخ یکم محرم ۶۰۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ خلافت پائی احدیت المعارف

۵۶ حضرت عبد اللہ شاہ عرف بیبال جوگی ۔ تاریخ ۱۲ جمادی الاول ۵۹۲ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا خلافت سے مشرف ہوے احدیت المعارف

۵۷ حضرت شیخ محمد زاہد ترک ۔ ان حضرت نے ۱۹ شعبان ۶۰۶ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر خلافت حاصل کی اور تاریخ ۱۱ محرم ۶۳۴ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار شریف دہلی مین ہے از مکتوب نطاب قربت الوحدت

۵۸ حضرت شیخ محمد علی سنجری ۔ یہ حضرت تاریخ ۱۲ رجب ۶۰۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر خلافت حاصل کرکے چند عرصہ تک اجمیر شریف مین حاضر خدمت مبارک حضرت خواجہ صاحب رہے بعدہ بلخ کو مراجعت کر گئے از احدیت المعارف

۵۹ حضرت خواجہ یادگار خرم ۔ ان حضرت نے بتاریخ ۲ رمضان ۶۰۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت صبح خلافت حاصل کی ۔ اور تاریخ ۱۰ محرم ۶۴۰ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار شریف غزنین مین ہے ۔ از مکتوب نطاب سراج الحقیقت

۶۰ حضرت خواجہ سبز یادگاری ۔ تاریخ ۵ محرم ۶۱۰ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت نصف شب کو ان حضرت نے خلافت حاصل کی اور تاریخ ۱۲ ذی حجہ ۶۴۵ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار شریف قندہار مین ہے از سراج الحقیقت

۶۱ حضرت خواجہ عبد اللہ بیابانی ۔ ان حضرت نے تاریخ ۱۴ ماہ ذیقعد ۶۱۰ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت تہجد خلافت حاصل کی اور اوسی ایام با مر باطن ہرات کو روانہ ہو گئے ۔ احدیت المعارف

۶۲ حضرت شیخ محمد فنار خواجہ ۔ یہ حضرت تاریخ ۲۹ ذیحجہ ۶۱۳ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر مستفیض خلافت ہوے اور تاریخ ۹ رجب ۶۳۳ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار مبارک اجمیر شریف مین ہے از مکتوب نطاب قربت الوحدت

۶۳ حضرت شیخ وحید الدین خراسانی ۔ بتاریخ ۱۱ ماہ ربیع الآخر ۶۱۴ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر خلافت پائی ۔ اور تاریخ ۹ جمادی الآخر ۶۴۵ھ ہجری مین وفات پائی ۔ مزار شریف ہرات مین ہے از سراج الحقیقت

۶۴ حضرت سلطان ابو مسعود غازی ۔ ان حضرت نے بتاریخ ۱۲ جمادی الآخر ۶۱۳ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر خلافت پائی (یہ وہ بزرگ نہین ہین جو بہرایچ مین آسودہ ہین) از احدیت المعارف

۶۵ حضرت بی بی حافظ جمال النور صاحبزادی حضرت خواجہ غریب نواز ۔ یہ شہزادی عالیمقام تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الآخر ۵۹۹ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشا مستفیض خلافت ہوئین ۔ بڑی عارفہ کامل خاتون تہین از احدیت المعارف

احوال صاحب مجازان کتوب نطاب احدیت المعارف مین حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی شہنشاہ ہند الولی عطائے شفاعت امر رحمۃ اللہ علیہ ارقام فرماتے ہین کہ اس فقیر سے پچپن قوم جنات سے صاحب مجاز ہوے ۔ ایہا الناظرین انکا دلچسپ بیان نہایت طویل ہے

مگر مختصر بیان کیا جاتا ہے۔ ان مین پندرہ جنات رئیس زادہ ہارون کی اولاد سے ہمراہ حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے ہندوستان کو آئے تھے اور یہ پندرہ جنات حضرت ممدوح کے ہمرہائی تھے اجمیر شریف مین آکر حضرت موصوف نے بتاریخ ۱۷ رمضان سنہ ۵۹۱ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت ان پندرہ جنات کو ایکوقت مین صاحب مجاز کیا اور ان پندرہ جنات کے اسمائے یہ ہین قاسر مون۔ طشغاجون۔ مقبانون۔ غوجراون۔ سرافتبون۔ داؤدفون۔ سرعتقون۔ قواغب فرفیقون۔ ضہاطبثون۔ کشافتون۔ عفرتمردون۔ بوبخا سفرون۔ بدیع العون۔ نقیب الفرقون۔ فراسیون۔ اور انیس جنات مندرجہ ذیل بتاریخ ۱۷ رمضان المبارک سنہ ۶۱۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت بمقام اجمیر شریف صاحب مجاز کیے گئے جنکے اسمائے یہ ہین۔ غداد برق۔ سداق محمود۔ جفاق حسین۔ بذرق مبین۔ الجغی رفیق۔ فنشادب مدقق۔ داغب ذرق۔ عشرت فوق۔ فریق بہق۔ محموت دفیق۔ تفاد عجرق۔ اسود غرق۔ اصغر مرق۔ فراغوطبق۔ قوباغفق۔ عشرت طابق۔ ثبور المدروق۔ ارسطالیق۔ بدقا بیق اور اکیس جنات مرقومہ ذیل بتاریخ ۱۷ ماہ رمضان المبارک سنہ ۶۱۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت قبل از تہجد بمقام اجمیر شریف ایکوقت مین صاحب مجاز ہوئے جنکے اسمایہ ہین کجلوق۔ مرجوطوق۔ منادیجوق دوازدہ سر میدارد صفت خزبق۔ ذات الاشقر ملوق ہفت دست میدارد۔ قوقطیوق۔ عروسجو غا ہفتاد پا میدارد درقا باطروق دہ چشم میدارد جدارق سوعی فوطوبورق۔ قلقل بدراق۔ صغیر الوداق۔ اغزب گوجق۔ بابق فروق۔ نیوز فقع۔ ففضیفوق غوش المورق۔ سراغ جغبق قاصد جنات بود بوطوغوثوق۔ ظفرہ قزغرق۔ محمد طبغاق

محمد طبغاق ان بیس جنات پر سردار اور کل صاحب مجاز مین مجاز اکبر ہے اور حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے کل گروہ جنات مریدان حضرت پر محمد طبغاق کو سردار اور حاکم کیا ہے۔ یہ پچپن جنات صاحب مجاز سب زندہ ہین اور اجمیر شریف مین حاضر رہتے ہین انمین سے بعض جنات مہمانون کی خدمت کرتے ہین اور بعضے درگاہ عرش پناہ کی جاروب کشی مین مصروف رہتے ہین۔ ابہی کسیکی رحلت نہین ہوئی ہے جسکی وفات ہوگی فقیر کے مکتوب نطاب سے معلوم ہوگی محمد طبغاق سردار جنات کو اجمیر شریف مین یہہ خدمت خاص تفویض ہے کہ جنات مین جو کوئی نافرمانی کرتا ہے اوسکو یہ سزا دیتا ہے اور جو جن کفار مین سے کسی طرح کی وہان سرکشی کرتا ہے تو محمد طبغاق اوسکو پکڑ کر گروہ اسلام مین شامل کر لیتا ہے اور داخل طریق کر کے راہ ہدایت دکہاتا ہے بعد حجاب فرمانے حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے ۵۴ انفر جن مسلمان ہو کر داخل طریق ہو گئے ہین اور ابہی کوئی مرتبہ خلافت کو نہین پہونچا ہے اور یہ سب جنات اجمیر شریف مین گوشہ جنوب و مشرق کے پہاڑون پر ساکن ہین۔ ارباب طریقت نسبت والا احمدی کے عارفون سے علم کے ساتہہ ملتے ہین اور بحکم حضرت خواجہ غریب نواز کہہ اونکی نذر بہی کرتے ہین اور عام اہل طریقت چشتیہ صابریہ سے بیعلمی مین ملاقات کرتے ہین۔ اور گروہ جنات مین ایک ہزار برس کا لڑکا ہوتا ہے اور تین ہزار سال کا جوان اور سات ہزار یا نو ہزار سال کا بوڑہا ہوتا ہے۔ چنانچہ اکثر جنات حضرت آدم و حضرت موسی و حضرت عیسی علیہ السلام کے زمانہ سے حضرت شہنشاہ دوسرا صلعم کے عہد مبارک تک موجود تہے اور اونہون نے حضرت سردار انبیا صلعم کے حضور مین حضرات انبیا کا سلام عرض کیا۔ اور بہت سے جوانان اجنہ نے بہی بادشاہ کونین حضرت خواجہ غریب نواز کی حضوری مین شرف پایا وہ آجتک موجود ہین اور تاقیامت موجود رہینگے۔

## فصل بست و ششم در بیان خلفائی حضرت محبوب سبحانی رضی اللہ تعالی عنہ

مکتوب نطاب کرہتہ الوحدت تصنیف حضرت قطب ربانی غوث الصمدانی شیخ محی الدین ابو محمد سید عبد القادر جیلانی محبوب سبحانی کریم الطرفین حسنی حسینی رحمتہ اللہ علیہ سے واضح ہوا کہ آپکے خلیفہ اکبر الکبائر جان صفات حضرت سید کبیر الدین شاہ دولہ رحمتہ اللہ علیہ ۵۴۸ھ ہجری مین ایک ہو جنکا حال صفحہ ۲۸ مین درج ہوگیا ہے اور نو حضرات خلفائے اصغر الاکبر اور ۱۳ حضرات مجاز ماذون خلیفہ اصغرون کا بیان یہ ہے

**احوال نو حضرات خلفائے اصغر الاکبر** - حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا مسعود العالمین قطب عالم اغیاث ہند نے ۵۱۵ھ ہجری مین مستفیض خلافت ہوئے جنکا بیان صفحہ ۴۲ مین دیکھنا چاہئی - **حضرت** شاہ شیخ ضیاء الدین ابو نجیب سہروردی نے ۵۲۵ھ ہجری مین خلافت پائی جنکی مفصل کیفیت صفحہ ۸ مین درج ہے - **حضرت** سید شمس الدین عبد العزیز صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۲۷ھ ہجری مین خلافت حاصل کی جنکا مفصل حال صفحہ ۹۲ مین تحریر ہوگیا ہے - **حضرت** سید سیف الدین عبد الوہاب صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۳۱ھ ہجری مین اعزاز خلافت پایا آپکا مفصل حال صفحہ ۴۷ مین مندرج ہوچکا ہے **حضرت** سید سراج الدین عبد الجبار صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۴۵ھ ہجری مین شرف خلافت حاصل کیا جنکی کیفیت صفحہ ۱۰ مین مندرج ہے - **حضرت** سید شاہ عبد العزیز اخوانی صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۴۶ھ ہجری مین خلافت حاصل کی جنکا احوال صفحہ ۱۰۳ سے منکشف ہوتا ہے - **حضرت** سید قطب الدین علی الحداد صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۵۱ھ ہجری مین خلافت پائی آپکی مفصل کیفیت صفحہ ۵ مین معائنہ کرنا چاہئی - **حضرت** سید تاج الدین عبد الرزاق صاحبزادہ حضرت محبوب سبحانی نے ۵۵۲ھ ہجری مین خلافت پائی آپکی مفصل کیفیت صفحہ ۱۶ مین درج ہے و **حضرت** سید میران شاہ لاہوری نے ۵۶۴ھ ہجری مین خلافت حاصل کی جنکا مفصل بیان صفحہ ۱۸ مین مندرج ہے -

**احوال تیرہ حضرات مجاز و ماذون خلیفہ اصغرون کا** حضرت محبوب سبحانی اپنے مکتوب نطاب کرہتہ الوحدت مین تحریر فرماتے ہین کہ تاریخ ۱۳ - محرم ۵۴۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت تہجد بامر حضرت پیر و مرشد (جناب شاہ شیخ ابو سعید مبارک ابن علی مخزومی رحمتہ اللہ علیہ) کے بَقَقْرُوشَا نام کا جن سردار فوجی اتباع کا مع ۳۵ جنات فاضل کے صحرا اہنکار مین میرے پاس حاضر ہوا اور یہ عرض کیا کہ حضور انور انکو اپنے سلسلہ طریقت مین داخل فرمائین مینی کہا کہ ای بَقَقْرُوشَا یہ تیرے گروہ کے سب اجنہ اس فقیر عبد القادر کے پہلے سے مرید اور داخل سلسلہ ہین اور اذکار و اشغال مین مصروف ہین لیکن آج مین تجکو اور تیرے سات فرزندون کو شرف خلافت سے ممتاز کرونگا اور تیرے ہمراہیون مین سے پانچ اجنہ کو مجاز و ماذون کرونگا چنانچہ اسیوقت اس فقیر عبد القادر نے بَقَقْرُوشَا اور اوسکے سات فرزندون کو خلافت دی یعنی آٹھ اجنہ کو خلیفہ کیا اور حکم دیا کہ تم اپنی اپنی قوم مین جاکر ارشاد طریقت جاری کرو اور سات فرزندان بققروشا کے نام یہ ہین دُرْفِقْشَا - غُومَرْفِقْتِشَا - جَغْوَاقِفْشَا - مَضْرَاضِغْشَا - جُغْفِقُو اشَا - فَرْضُغْفِشَا - ظَغَا تَغْرُوشَا اور پانچ ہمراہیان بَقَقْرُوشَا کے جو مجاز و ماذون ہوا اونکی نام یہ ہین قُطْرِہ مَنَاغَا - شَرْخَفْرَامُوغ - بَجَّاغُوقَا - فَرْخُومِغْشَا - قِطْوَاجُوغَا -

## فصل بست و ہفتم در ذکر خلفا حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح رحمتہ اللہ علیہ

مکتوب نطاب قربت الوحدت تصنیف حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح سے معلوم ہوا کہ خلیفہ اکبر آپکے حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا مسعود العالمین قطب عالم اغیاث ہند ہین جنکا حال صفحہ ۴۲ مین تحریر ہوگیا ہے - اور اونتالیس ۳۹ خلفای جن و انس کی کیفیت یہ ہے،

حضرت بدرالدین غزنوی قلندرؒ (آپکا حال صفحہ ۳۰۵ مین درج ہے) حضرت خضر رومی قلندرؒ (آپکا حال صفحہ ۱۴۸ مین دیکھیے)

حضرت حمید الدین ناگوری (آپ کا حال صفحہ ۲۴۲ مین مندرج ہے)

حضرت شیخ برہان الدین بلخیؒ کو بتاریخ ۷- ماہ رجب ۵۷۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام ہرات مین خلافت عطا کی اور بتاریخ ۹- ماہ ذی حجہ ۵۹۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد انتقال کیا مزار شریف ہرات مین ہے۔

حضرت شیخ ضیاء الدین رومی کو بتاریخ ۲۱- رجب ۵۷۲ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام قلات خلافت مرحمت فرمائی۔

حضرت سلطان شمس الدین التمش بادشاہ دہلی نے تاریخ ۱۵- شوال ۶۰۷ھ ہجری مین بروز دوشنبہ تہجد بمقام دہلی خلافت حاصل کی۔ اور تاریخ ۲- ماہ شعبان ۶۳۴ھ ہجری مین انتقال کیا۔ مزار دہلی کہنہ مین ہے

حضرت بابا بجریؒ کو بتاریخ ۳- محرم ۵۷۴ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بمقام پشاور خلافت دی گئی۔

حضرت شیخ فخرالدین اعرابیؒ نے تاریخ ۲۲- شوال ۵۷۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ ... بمقام پشاور خلافت حاصل کی۔ اور تاریخ ۲- محرم ۵۹۴ھ ہجری مین انتقال کیا۔ مزار مدینہ منورہ مین ہے۔

حضرت سعدالدین کوفیؒ بتاریخ ۱۳- محرم ۵۸۰ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر ملتان مین مستفیض خلافت ہوئے اور بتاریخ ۹- رجب ۶۴۰ھ ہجری مین انتقال ہوا۔ مزار مبارک کوفہ مین ہے۔

حضرت مولانا محمد حاجری کو تاریخ ۲۱- ماہ رجب ۵۸۲ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز بمقام دہلی مین خلافت دی گئی۔

حضرت سلطان نصیرالدین غازیؒ نے بتاریخ ۲۵- ماہ رمضان ۵۸۶ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر خلافت حاصل کی

حضرت مولانا برہان الدین حلویؒ بتاریخ ۱۷- ماہ رجب ۵۷۰ھ ہجری یوم دوشنبہ وقت صبح ہرات مین مستفیض خلافت ہوئے۔ اور تاریخ ۱۹- ماہ شوال ۶۹۵ھ ہجری مین رہگرائے ملک بقا ہوئی مزار شریف اوش مین ہے

حضرت شیخ محمد شیرازیؒ نے بتاریخ ۱۷- رجب ۵۷۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت صبح ہرات مین خلافت حاصل کی۔ اور بتاریخ ۲۹- ماہ رجب ۶۸۴ھ ہجری مین وفات پائی مزار مبارک شیراز مین ہے۔

حضرت شیخ حسین اوشیؒ کو تاریخ ۱۷- ماہ رجب ۵۸۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر ہرات مین خلافت دی گئی

حضرت شیخ احمد خراسانی نے تاریخ ۲۱- محرم ۶۰۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بمقام دہلی مین خلافت حاصل کی۔

حضرت شیخ نبی احمد لاہوری کو بتاریخ ۲۱- ماہ محرم ۶۰۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بمقام دہلی خلافت عطا ہوئی۔

حضرت شیخ فیروز دہلوی نے بتاریخ ۲۱- ماہ محرم ۶۰۲ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بمقام دہلی خلافت حاصل کی۔ اور تاریخ ۱۹- ذیقعدہ ۶۲۱ھ ہجری مین بروز دوشنبہ انتقال کیا۔ مزار شریف دہلی کہنہ مین ہے۔

حضرت شیخ بدرالدین بغدادی کو بتاریخ ۱۷- ربیع الاول ۶۰۵ھ ہجری مین یوم جمعہ وقت بعد نماز اجمیر شریف مین خلافت عطا فرمائی

حضرت شیخ نجم الدین قندہاری کو بتاریخ ۱۵- ماہ جمادی الاول ۶۰۷ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام دہلی خلافت مرحمت ہوئی

حضرت شیخ محمود بدخشانی بتاریخ ۹- ماہ جمادی الاخر ۶۱۱ھ ہجری مین یوم دوشنبہ وقت عصر اجمیر شریف مین خلافت سے مستفیض کیے گئے

اور اونیس ۱۹ جنات نے آپ سے خلافت پائی جسکی دلچسپ کیفیت قابل اظہار ہے حضرت بدرالدین غزنوی قلندر نے اس روایت کو اپنی مکتوب نطاب سراج الحقیقت مین تحریر فرماتے ہین اور اونہون نے اپنی برادر طریقت غجغرطان جن کی کتاب سے ترجمہ کرکے اپنی مکتوب نطاب مین قلمبند کیا تہا اور وہ روایت یہ ہے لکہا ہے کہ طوفان نوح کو ۱۹۲۱ سال گذرے تہے کہ ایکروز حضرت سلیمان علیہ السلام تخت پر سوار ہوکر ہندوستان کیطرف سے جاتے تہے جبکہ دہلی کے اوس مقام پر جہان اب مزار مقدس حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح واقع ہے پہونچے تو دیکہا کہ اوسجگہہ فرشتگان الٰہی آسمان سے نور لاتے ہین اور کچہہ فرشتے نور بناتے ہین اور وہان کی زمین کی تہہ تک مٹی نکالتے ہین اور سمندر مین ڈال آتے ہین آپنے اپنا تخت وہان ٹہرا لیا اور چند عرصہ تک قیام کیا بعدہ فرشتون سے فرمایا کہ تم کون لوگ ہو اور یہ کیا فعل کرتے ہو فرشتگان الٰہی نے فرمایا کہ یا نبی اللہ ہم فرشتے ہین اور بحکم حضرت رب العزت اس زمین کو سجین تک خالی کرتے ہین اور بجاے مٹی کے نور جو تہے آسمان کا لاکر اوسمین بہرتے ہین حضرت سلیمان علیہ السلام نے پوچہا کہ یہ ارض منور مطہر کس نبی کیواسطے تیار ہوتی ہے فرشتون نے کہا یا نبی اللہ یہ ارض مطہر کسی نبی کے واسطے آراستہ نہین ہوتی ہے بلکہ امت محمدی صلعم کے اولیاء کبار مین سے ایک ولی جلالی ہونگے کہ نام اونکا قطب الدین بختیار کاکی اولین ارواح ہوگا وہ اس جاے مطہر مین دفن ہون گے شغرجقان نام کا ایک جن پاے تخت اون کے ہمراہ تہا اوسنی یہ قصہ آپنے جنی دفتر مین قلمبند کرلیا تہا اور اپنی اولاد کو وصیت کرتا رہتا تہا کہ جو کوئی میری اولاد مین سے اوسوقت موجود ہو تو اون حضرت کی غلامی اختیار کرکے میرے حق مین دعائے مغفرت اون ولی کامل سے کرانا ورنہ روز حشر کے مین تمہارا دامنگیر ہوؤن گا شغرجقان جن قوم شمرجان سے تہا اوسکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اول سال نبوت مین بروز دوشنبہ وقت عشا نزد جبل ابوقبیس کے مع اوسکی گروہ تعدادی ایک لاکہہ ستانوی ہزار اجنہ کے مسلمان کیا تہا شغرجقان اسکا فرزند اکبر جغرشفان ہوا اور اوسکے علاوہ ۸۲ فرزند اصغر ہوے اون فرزندان اصغر ۸۲ مین سے اونیس ۱۹ جن حضرت قطب الاقطاب خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اولین الارواح کے مرید ہوے اور اونہون نے حسب وصیت اپنی باپ شغرجقان کے لیے حضرت سے دعاے مغفرت کرائی بعد ریاضت و مجاہدہ مقررہ کے حضرت ممدوح نے بتاریخ پنجم ماہ ربیع الاخر ۱۷۵۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد چہہ جنات کو خلافت عطا فرمائی جنکے اسماء یہ ہین

**اسماء خلفای اجنہ تعدادی چہہ** غجغرطان [۱] - مغشروان [۲] - دغرق جمان [۳] - بغو اشفان [۴] - صغرغوقان [۵] - طق غقران [۶] -

**اسماء اجنہ صاحب مجازان تعدادی تیرہ** جغشرفوق [۱] - غدوافوش [۲] - غلو اجروج [۳] - طغفزنوش [۴] عزور شوغ [۵] - غاز قفوج [۶] - شغرو عوف [۷] - فاز غقول [۸] - بجغزنوق [۹] - شغلوم جوق [۱۰] - غنجو فوق [۱۱] - قغمو دوخ [۱۲] - فزشغطوق [۱۳] - ان تیرہ جنات کو حضرت خواجہ صاحب موصوف نے بتاریخ ۱۳ - ماہ ربیع الاول ۱۷۵۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت تہجد بمقام دہلی صاحب مجاز کیا اور دعاے امیرین و ناد علی اور قرآن مجید کے اونکو اجازت عطا فرمائی - اور یہ کل اجنہ حافظ قرآن مجید تہے -

## فصل بست و ہشتم ۲۸ در ذکر خلفاے حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بامسعود العالمین قطب عالم اغیاث الہند رحمۃ اللہ علیہ

مکتوب نطاب ستر عبودیت تصنیف حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بامسعود العالمین قطب عالم اغیاث ہند رحمۃ اللہ علیہ سے معلوم ہوا کہ جناب بابا صاحب

خلیفہ اکبر الکبائر حمان صفات دو ہوے **ایک** حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم علاؤ الدین علی احمد صابر ختم الله الارواح سلطان الاولیا رحمتہ اللہ علیہ ہین جنکا حال صفحہ ۲۴ مین درج ہے اور نیز کتاب حقیقت گلزار صابری مین نہایت مفصل و مشرح فقیر مؤلف لکھ چکا ہے **دوسری** حضرت سلطان المشائخ سید نظام الدین محبوب الہی اقطاب دہلوی قدس سرہ مین آپکا بیان صفحہ ۱۶ امین تحریر ہو چکا ہے اور حقیقت گلزار صابری مین بھی مندرج ہو گیا ہے۔ انکے علاوہ آپ کے بہتر ۷۲ ہزار خلفا و صاحب مجاز و مریدین و انس ہوے جنکی تفصیل فقیر مؤلف کتاب حقیقت گلزار صابری مین درج کر چکا ہے اور نیز احوال خلفا جناب باباصاحب کا برخوردار روحانی شاہ محمد حسین چشتی اولاد جناب باباصاحب نے اپنی کتاب **اسرار عترت فریدی** مطبوعہ مطبع امرتسر مین نہایت مشرح و مفصل لکھا ہے۔

اسلیئے اس محل پر فقیر مولف نے بنظر طوالت اس حال کو مکرر نہین لکھا جو صاحب اس حال کی تفصیل دیکھنے کے شایق ہون وہ کتاب حقیقت گلزار صابری کو مطبع دبدبہ سکندری ریاست رام پور روہیلکھنڈ سے اور کتاب اسرار عترت فریدی کو شاہ محمد حسین چشتی ساکن پاکپتن شریف ضلع منٹگمری ملک پنجاب سے طلب فرماکر بذوق شوق ملاحظہ فرماوین

## فصل بست و نہم ۲۹ ذکر خلفائے حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین حضرت فقیر اخوند رحمتہ اللہ علیہ

مکتوب نطاب جب الوجود تصنیف حضرت شاہ عبد الکریم شاہ قطب الدارین رحمتہ اللہ علیہ سے

واضح ہوا کہ خلیفہ اکبر آپکے حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رحمتہ اللہ علیہ ہیں

جنکا حال صفحات ۲۳ و ۴۳ مین درج ہے۔

اور پچیس خلفائی اصغر کی تفصیل یہ ہے۔

حضرت ۱ سید علی احمد پیپلی والہ نے تاریخ ۱۶ ماہ شوال ۱۱۷۹ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام پیپلی خلافت پائی

حضرت ۲ حکیم دریا خانجی رامپوری نے بتاریخ ۲۱ ماہ محرم ۱۱۸۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر رام پور مین خلافت حاصل کی۔

حضرت ۳ مولانا عبد الرحمن صفہانی نے تاریخ ۹ صفر ۱۱۸۷ ہجری کو جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ کے بمقام رامپور خلافت پائی

حضرت ۴ شاہ نعمت اللہ قدوسی برادر خسرو حضرت فقیر اخوند (آپ کا حال صفحہ ۵۵ مین تحریر ہے)

حضرت ۵ سید شاہ غلام حسین مرادابادی نے تاریخ ۲ ماہ رجب ۱۱۸۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت اشراق بمقام رامپور خلافت پائی

حضرت ۶ سید پیر اشرف رامپوری نے تاریخ ۲۷ ماہ شعبان ۱۱۹۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر مقام رامپور مین خلافت حاصل کی

حضرت ۷ قدوس صاحبزادہ استاد زادہ حضرت فقیر اخوند نے ۱۱۸۵ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام مرادآباد جلسہ عرس حضرت شاہ ابراہیم قدوسی مین خلافت پائی

حضرت ۸ میان اورنگ شاہ قندہاری پائیں والہ نے بتاریخ ۷ صفر ۱۱۷۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر مقام رام نگر مین خلافت حاصل کی

حضرت ۹ ملا شاہ زمان اخوند پشاوری نے تاریخ ۱۷ ماہ رجب ۱۱۶۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب مقام دہلی کہنہ مین خلافت پائی

حضرت ۱۰ ملا قربان اخوند ہراتی نے تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاول ۱۱۶۷ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام لاہور خلافت حاصل کی

حضرت ۱۱ ملا احمد اخوند سواتی۔ بتاریخ ۱۹ ماہ ربیع الاخر ۱۱۶۸ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر قلات مین مستفیض نسبتہ ہو

۱۲ حضرت محمد سلیمان تونسوی نے بتاریخ ۶ محرم ۱۱۶۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت چاشت مقام سکندرابادمین افتخار خلافت حاصل کیا۔

۱۳ حضرت شیخ سعدالدین ثمرقندی کو بتاریخ ۱۱ صفر ۱۱۷۰ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر ملتان مین دولت خلافت سے مالامال فرمایا۔

۱۴ حضرت سید بہاؤالدین سونہی کو بتاریخ ۱۶ ماہ شعبان ۱۱۷۳ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر امروہہ مین خلافت عطاکی

۱۵ حضرت شیخ کرم بخش الہ آبادی نے تاریخ ۹ محرم ۱۱۷۲ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت مغرب خلافت پائی

۱۶ حضرت اختیارالدین غزنوی نے بتاریخ سوم ماہ شعبان ۱۱۷۹ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت ظہر انبیٹھہ شریف مین خلافت پائی

۱۷ حضرت شاہ علی محمد خان لکھنوی کو بتاریخ ۲۰ صفر ۱۱۸۶ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر فرنگی محل واقع لکھنؤ مین خلافت سے مستفیض فرمایا

۱۸ حضرت سرور خان فیروزپوری کو تاریخ ۱۶ ماہ رجب ۱۱۸۰ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر نجیب اباد مین خلافت عطافرمائی۔

۱۹ حضرت ملا محب اللہ اخون کابلی کو بتاریخ ۳ ماہ محرم ۱۱۸۲ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر محلہ گوجر ٹولہ واقع رامپور مین خلافت عطاکی

۲۰ حضرت نعمت خان غلزئی۔ بتاریخ ۱۶ ماہ شعبان ۱۱۸۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت چاشت مقام رامپور مین خلافت سے ممتاز کیے گئے

۲۱ حضرت سید قادر شاہ بنگالی۔ تاریخ ۱۱ ماہ ربیع الاخر ۱۱۹۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر رامپور مین مستفیض خلافت ہوے

۲۲ حضرت سید نعمت شاہ فیروزابادی کو بتاریخ ۲۱ ماہ شعبان ۱۱۹۱ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر رامپور مین اعزاز خلافت عطاکیا گیا

۲۳ حضرت سعداللہ خان اعظم گڈہی نے بتاریخ ۷ محرم ۱۱۹۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بریلی مین خلافت حاصل کی۔

۲۴ حضرت مولوی احمد خان پہلوان بانہونی نے تاریخ ۲۷ ذی حجہ ۱۱۹۹ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت مغرب رامپور مین خلافت پائی

۲۵ حضرت محمد اخون زادہ حضرت اخون درویزہ بابا۔ تاریخ ۱۷ رجب ۱۱۹۹ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر مقام رامپور مین فیضیاب خلافت ہوے

## فصل سی ام بیان درذکر خلفاے حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی ابن حضرت شاہ عبدالکریم شاہ رحمۃ اللہ علیہ

خطاب ... بوجود تصنیف حضرت میان غلام شاہ معصوم قطب زمانی رحمۃ اللہ علیہ سے منکشف ہوا کہ خلفاے کبار آپ کے حضرت پیر دستگیر و ... باب شاہ محمد امیر قطب الارشاد قدسنا اللہ تعالیٰ باسرارہم ہین جنکا حال صفحات ۲۳- و ۳۶ مین درج ہے اور ملفاے حضرت آپکے ۹ ہین جنکی مفصل کیفیت یہ ہے

۱ حضرت ملا جبار اخون نے تاریخ ۱۶ ماہ صفر ۱۲۱۵ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز رامپور مین مستفیض خلافت ہوے۔

۲ حضرت شاہ لیخان نے تاریخ ۱۷ ماہ ذی الحجہ ۱۲۲۰ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر مقام مرادابادمین خلافت پائی۔

۳ حضرت واصل خان بلخی نے ان حضرت نے بتاریخ ۶ محرم ۱۲۲۳ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر مقام سنبھل مضافات مرادابادمین حضرت شاہ فتح اللہ کے مزار پر خلافت پائی

۴ حضرت مرزا اعظم بیگ نے بتاریخ ۱۹ ماہ صفر ۱۲۲۶ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر مقام امروہہ مین خلافت پائی

۵ حضرت طیورہ شاہ خان پشاوری۔ ان حضرت نے بتاریخ ۹ ماہ محرم ۱۲۲۷ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب مقام بریلی مین خلافت حاصل کی

۶ حضرت اخون صف شاہ قندہاری۔ یہ حضرت تاریخ ۲ ماہ صفر ۱۲۲۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر مقام شاہ آبادمین مستفیض خلافت ہوے

۷ حضرت سید سعید شاہ بریلوی نے۔ تاریخ ۵ ماہ شعبان ۱۲۳۴ھ ہجری مین چہارشنبہ کے دن عصر کے وقت رامپور مین خلافت حاصل کی۔

۸ حضرت محمد یار خان شاہجہانپوری نے۔ بتاریخ ۲۷ ماہ ربیع الاول ۱۲۳۵ھ ہجری مین یوم جمعہ وقت عصر رامپور مین خلافت پائی۔

حضرت شاہجی امداد حسین خان - یہہ حضرت تاریخ ۱۳ - ماہ صفر ۱۲۳۹ھ ہجری مین - روز دوشنبہ وقت عصر رامپور مین مستفیض خلافت ہوے

## فصل سی و یکم در ذکر حضرات خلفاے جناب پیر دستگیر حضرت شاہ محمد امیر قطب الارشاد صاحب رحمتہ اللہ علیہ

مکتوب نطاب احدیت الاسرار تصنیف حضرت پیر و دستگیر روشن ضمیر جناب شاہ محمد امیر قطب الارشاد قدس سرہ العزیز سے واضح ہے کہ خلیفہ اکبر آپکا یہ فقیر حقیر پر تقصیر شاہ محمد حسن صابری چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ ہذا ہے جسکا حال مفصل صفحات ۲۴-۳۴ و ۳۵ مین درج ہے - اور حضرات خلفاے اصغر ۲۶ ہوے جنکی تفصیل یہ ہے -

۱ شاہجی محمد بشیر خان نے بتاریخ ۲۱ - ماہ شعبان ۱۲۴۲ھ ہجری مین خلافت حاصل کی -

۲ ملا صدر الدین لاہوری - یہ حضرت بتاریخ ہفتم ماہ صفر المظفر ۱۲۶۳ھ ہجری مین فیضیاب خلافت ہوے

۳ شیخ نبی بخش پٹیالی والہ - یہ حضرت تاریخ ۲۲ - ماہ شوال ۱۲۸۶ھ ہجری مین مستفیض خلافت ہوی -

۴ شیخ فخر الدین نورانی والہ - ان حضرت نے تاریخ ۱۹ - ماہ ذی حجہ ۱۲۸۱ھ ہجری مین شرف خلافت سے افتخار حاصل کیا -

۵ مرزا بلاقی کانپوری - - - ان حضرت نے تاریخ ۲۷ - ماہ ذیقعدہ ۱۲۶۹ھ ہجری مین اعزاز خلافت حاصل کیا -

۶ حضرت سید امیر علی فیض آبادی - یہ حضرت تاریخ ۵ - ماہ رجب المرجب ۱۲۷۲ھ ہجری مین مستفیض خلافت ہوے

۷ حضرت سید محبت علی کھتولی والہ - یہ حضرت تاریخ ۱۱ - ماہ ربیع الاول ۱۲۷۶ھ ہجری مین شرف اندوز خلافت ہوے -

۸ حضرت حافظ نظام شاہ فرخ نگر والہ - آپنے تاریخ ۱۴ - ماہ شوال ۱۲۷۴ھ ہجری مین خلافت حاصل کی -

۹ ملا امام الدین خان بہرامپوری نے تاریخ ہفتم ماہ محرم الحرام ۱۲۷۲ھ ہجری مین اعزاز خلافت حاصل کیا -

۱۰ ملا شہامت علی بلگرامی —— ان حضرت کو تاریخ ۱۶ - ماہ شعبان ۱۲۶۷ھ ہجری مین خلافت مرحمت ہوی

۱۱ مرزا حسین علیخان میرٹھ والہ —— یہ حضرت تاریخ ۱۹ - ماہ رجب المرجب ۱۲۷۱ھ ہجری مین شرف اندوز خلافت ہوے

۱۲ مولوی مقیم الدینخان جھجری - ان حضرت نے تاریخ ۱۱ - ماہ ذیقعدہ ۱۲۷۳ھ ہجری مین شرف خلافت حاصل کیا

۱۳ حضرت میان ذاکر شاہ رامپوری —— یہ حضرت تاریخ ۹ - ماہ ربیع الآخر ۱۲۴۳ھ ہجری مین مستفیض خلافت ہوے

۱۴ حضرت منور شاہ خان بندیلکھنڈی - یہ حضرت تاریخ یکم ماہ محرم ۱۲۴۴ھ ہجری مین شرف افروز خلافت ہوے

۱۵ حضرت منشی امیر احمد امیر استاد نواب خلد آشیان و مولف امیر اللغات نے بتاریخ ۲۷ - ماہ رمضان المبارک ۱۲۶۵ھ ہجری مین خلافت پائی

۱۶ حضرت حکیم محمد علی فتحپور ہسوہ والہ - یہ حضرت تاریخ ۱۴ - رجب المرجب ۱۲۷۰ھ ہجری مین بروز جمعہ مستفیض خلافت ہوے

۱۷ حضرت شیخ فخر الدین شاہجہان آبادی یہ حضرت تاریخ ۷ - ماہ محرم الحرام ۱۲۶۱ھ ہجری مین مستفیض خلافت ہوے

۱۸ حضرت اعظم الدینخان پیرزادہ رامپوری - یہ حضرت تاریخ ۱۶ - ربیع الاول ۱۲۴۵ھ ہجری مین شرف اندوز خلافت ہوے

۱۹ مولوی حمید الدین پنجاب والہ - —— ان حضرت نے بتاریخ ۲۰ رجب المرجب ۱۲۴۴ھ ہجری مین خلافت حاصل کی

۲۰ محمد مصطفی خان رامپوری یہ حضرت تاریخ ۶ - رجب المرجب ۱۲۷۴ھ ہجری مین بروز شنبہ فیضیاب خلافت ہوے

۲۱ مولوی ثناء اللہ امام مسجد جامع رامپور - ان حضرت نے تاریخ ۷ - ماہ جمادی الآخر ۱۲۸۵ھ ہجری مین خلافت حاصل کی

[22] حضرت غلام احمد مست سرمد نے بتاریخ ۱۱- ماہ ربیع الاخر سنہ ۱۲۷۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر شرف خلافت حاصل کیا

[23] مولوی کرم الہی سے نے بتاریخ ۲۰- ماہ محرم الحرام سنہ ۱۲۶۲ ہجری مین بروز چہار شنبہ وقت بین العصر والمغرب خلافت حاصل کی

[24] مولوی غلام حسن خان رامپوری- بتاریخ ۱۲- ماہ شوال سنہ ۱۲۹۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز مستفیض خلافت ہوے

[25] حضرت محمد اصغر علیخان تخلص سیلدار نے بتاریخ ۱- ماہ محرم سنہ ۱۲۹۸ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز شرف خلافت حاصل کیا-

[26] میان وجیہہ الدین صاحب ابن حضرت امیر دو جہان تاریخ ۱۴ محرم سنہ ۱۲۸۹ ہجری مین بروز دوشنبہ مستفیض خلافت ہوی

## فصل سی ودوم در ذکر خلفائے فقیر شاہ محمد حسن صابری حنفی مؤلف تواریخ آئینہ تصوف

سنہ ۱۳۱۱ ہجری تک اس فقیر پر تقصیر کفش بردار جناب امیر کی صورت حقیقت معنوی سے ۴۳ طالبان حق صاحب خلافت وصاحب ارشاد وصاحب اجازت ہوے جنکی مفصل کیفیت فقیر کے مکتوب بطالب حدیث الواحدیت مین مرقوم ہے اور بطریق اختصار اونکے حالات ذیل مین لکھے جاتے ہین اور وہ یہ ہین

[1] حضرت مولانا شاہ عبد العزیز محدث دہلوی علیہ الرحمۃ- یہ حضرت فقیر مولف تواریخ کے استاد مکرم ہین اور انہوں نے بوجہ اسکے کہ آپ ایک مقبول بارگاہ صمدیت اور بندہ خاص حضرت واحدیت تھے اس فقیر سے تلاوت قران مجید کی اجازت باسناد صحیح مع مثال سنہ ۱۲۳۸ ہجری مین حاصل کی جسکا مجمل بیان صفحہ ۲۱۶ مین درج ہو چکا ہے حضرت موصوف نے بتاریخ ۷- ماہ شوال سنہ ۱۲۳۹ ہجری مین بروز یکشنبہ وفات پائی مزار دہلی مین ہے

[2] بی خورشید بیگم بنت رحیم بیگ- تاریخ ۳- ماہ شوال سنہ ۱۲۳۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام سمرقند سلسلہ سہروردیہ مین صاحب اجازت ہوئین- بقید حیات سمرقند مین موجود ہین شغل نوری مین مصروف ہین

[3] بی بی حجوبہ بنت نعمت خان کابلی زوجہ تاریخ ۱۶ ماہ صفر سنہ ۱۲۳۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز بمقام کابل سلسلہ قلندریہ مین صاحب اجازت ہوئین کابل مین بقید حیات موجود ہین شغل نوری مین مصروف ہین

[4] بی کریم النسا بنت سلیمان بیگ- تاریخ ۲- محرم سنہ ۱۲۳۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بمقام مشہد مقدس سلسلہ نظامیہ چشتیہ مین صاحب اجازت کی گئین- درگاہ عرش پناہ حضرت امام علی موسی رضا علیہ السلام کی جاروب کشی کرتی ہین-

[5] نور الحق مغلجان رومی- تاریخ ۶- ذی حجہ سنہ ۱۲۳۷ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلسلہ طاؤسیہ بدویہ مین دعائے حزب البحر وقصیدہ بردہ وقصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی-

سبحان خان رومی- بتاریخ ۶- ماہ ذی حجہ سنہ ۱۲۳۷ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلسلہ جلویہ وسطوحیہ مین دعای نبوی شریف ودعائے نور وقصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی-

کیوان مغلجان رومی کو تاریخ ۶- ماہ ذیحجہ سنہ ۱۲۳۷ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلسلہ اویسہ خاص مین درود شریف اویسیہ وحرز تعبدی کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی

نامور مغلجان رومی یہ طالب حق تاریخ ۶- ماہ ذی حجہ سنہ ۱۲۳۷ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ مکہ معظمہ مین سلاسل کبرویہ مغربیہ وقادریہ اصغر مین حرز سیف الجبار کی اجازت مع مثال خلافت سے مستفیض ہوا

**کوک خان رومی**۔ بتاریخ ۶۔ ماہ ذی حجہ ۱۲۳۷ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلاسل گرگامیہ و دوازدہ امام مین حرز سیف اللہ شریف کی اجازت مع مثال خلافت دی گئی۔

**جو زمغل جان رومی**۔ بتاریخ ۶۔ ماہ ذیحجہ ۱۲۳۷ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلاسل سہروردیہ وقادریہ مین حرز مرتضوی شریف جمالی وحنفی کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی۔

**عنایت اللہ شاہ بدخشانی**۔ بتاریخ ۶۔ ماہ ذی حجہ ۱۲۳۷ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلاسل بدویہ سطوحیہ وقشیریہ مین نود و نہ نام مع موکلات جمالی کی اجازت و مثال خلافت عنایت کی گئی

**سبحان شاہ بدخشانی** کو تاریخ ۶۔ ماہ ذی حجہ ۱۲۳۷ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز جمعہ بمقام مکہ معظمہ سلاسل قادریہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین حرز سیف الجبار و نود و نہ نام و دعائے نبوی شریف کے اجازت مع مثال خلافت عطا ہوئی

**میر احمد مغلشاہ بدخشانی** کو تاریخ ۹۔ ماہ رمضان المبارک ۱۲۳۸ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر سلاسل شیرازیہ ومداریہ مین حرز مرتضوی شریف کی اجازت مع مثال خلافت دی گئی۔

**حزب اللہ شاہ کوفی**۔ بتاریخ ۱۶۔ ماہ شوال ۱۲۳۹ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلسلہ مداریہ مین دعائے حیدری شریف جلالی مع دیگر اوراد و اشغال مداریہ کی اجازت مع مثال خلافت عنایت کی گئی۔

**سید حبیب شاہ کوفی**۔ تاریخ ۱۹۔ شوال ۱۲۳۹ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا سلاسل نقشبندیہ وسہروردیہ و قادریہ اکبری مین حرز سیف الجبار کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی۔

**مولوی خدا یار خان یمنی**۔ بتاریخ ۱۱۔ ماہ ربیع الاول ۱۲۴۲ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عشا بمقام مدینہ منورہ سلسلہ اویسیہ مین دعا شفاء اکبر و سیف اللہ قادری کی اجازت مع مثال خلافت عطا ہوئی

**ماطوم مغل جان شامی**۔ بتاریخ ۱۱۔ ماہ رجب ۱۲۴۲ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام مدینہ منورہ خاص سلسلہ اویسیہ مین نود و نہ نام و شغل نوری و شغل محمدی کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی۔

**نادر احمد شاہ شامی**۔ بتاریخ ۱۱۔ ماہ رجب ۱۲۴۲ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام مدینہ منورہ سلاسل سہروردیہ مدنیہ منوریہ قادریہ مین دعائے حزب البحر و دعائے نبوی شریف کی اجازت مع مثال خلافت دی گئی۔

**قدرت اللہ شاہ شامی**۔ بتاریخ ۱۱۔ ماہ رجب ۱۲۴۲ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام مدینہ منورہ سلاسل قادریہ وغیرہ مین دعائے نبوی شریف و نود و نہ نام جلالی کی اجازت مع مثال خلافت عطا ہوئی

**مولانا محمد اسحاق دہلوی**۔ بتاریخ ۷۔ ماہ ذیحجہ ۱۲۴۲ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عشا سلسلہ عثمانیہ یعنی اجازت تلاوت قران مجید و اجازت احادیث طریقت کے صاحب اجازت مع مثال خلافت کیے گئے

**مولوی عنایت علی دہلوی**۔ بتاریخ یکم ماہ رمضان المبارک ۱۲۴۳ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد سلسلہ عثمانیہ وسلسلہ اجازت احادیث طریقت مین مع مثال خلافت مستفیض کیے گئے

۲۲ **مولوی ہدایت علی دہلوی** - بتاریخ یکم ماہ رمضان المبارک سنہ ۱۲۴۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد بمقام دہلی سلسلہ عثمانیہ وسلسلہ اجازت احادیث طریقت مین مع مثال خلافت ممتاز کیے گئے۔

۲۳ **مرزا ظہرت شاہ شامی** بتاریخ یکم ربیع الاول سنہ ۱۲۴۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلسلہ اویسیہ خاص مین نود و نہ نام و درود شریف وہبی کی اجازت مع مثال خلافت عطا کی گئی۔

۲۴ **شیوان شاہ شامی** بتاریخ سوم ماہ ربیع الاول سنہ ۱۲۴۴ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلسلہ اویسیہ خاص مین حرز شریف برہان اللہ کی اجازت سے مع مثال خلافت کے ممتاز کیا گیا۔

۲۵ **حریم کریم شاہ شامی** - تباریخ ۹ - ماہ ربیع الاول سنہ ۱۲۴۴ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عشا سلسلہ اویسیہ خاص مین حرز مرتضوی کی اجازت سے مع مثال خلافت کے ممتاز و مستفیض ہوا۔

۲۶ **یوسف سلیمان دمشقی** - تباریخ ۲ - شعبان سنہ ۱۲۴۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلسلہ سہروردیہ اور چشتیہ مین مع اجازت دعائے نبوی شریف و اوراد فتیحہ مع مثال خلافت کے مفتخر ہوا

۲۷ **یونس شاہ دمشقی** - تباریخ ۲ - ماہ شعبان سنہ ۱۲۴۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلاسل کبرویہ سہروردیہ و مغربیہ و حلویہ مین باجازت دعائے مغنی و دعائے سریانی و دعائے خادمیہ باموکلان جمالی و جلالی کے مثال خلافت سے ممتاز کیا گیا

۲۸ **عثمان شاہ دمشقی** - تباریخ ۲ - ماہ شعبان سنہ ۱۲۴۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلاسل قادریہ و کبرویہ و حلویہ مین حرز مرتضوی شریف و دعائے نبوی شریف و نود و نہ نام کے اجازت و مثال خلافت دی گئی۔

۲۹ **مولوی قدرت اللہ شاہ بغدادی** - تباریخ ۲۱ - ماہ محرم سنہ ۱۲۴۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلاسل قادریہ اور نقشبندیہ مین بعطائے اجازت حزب البحر و قصیدہ غوثیہ و اسم ذات کے مع مثال خلافت عطا کی گئی۔

۳۰ **مولوی محمد شفیع شاہ بصری** بتاریخ ۲۱ - ماہ محرم سنہ ۱۲۴۷ ہجری مین جمعہ کے دن عصر کے وقت سلاسل طیفوریہ و سہروردیہ و کبرویہ مین مع اجازت حرز یمانی شریف اور مثال خلافت سے مستفیض کیا گیا

۳۱ **مولوی محمد گلباز ایرانی** - تاریخ ۲۱ - ماہ محرم سنہ ۱۲۴۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلسلہ خاص دوازدہ امام مین مع اجازت دعای حیدری شریف و ناد علی و مثال خلافت کے فیضیاب کیا گیا

۳۲ **شاہجی عثمان سمرقندی** تاریخ ۲۱ - ماہ محرم سنہ ۱۲۴۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلاسل قلندریہ و جباریہ و نقشبندیہ مین مع اجازت نود و نہ نام و قصیدہ غوثیہ کے مثال خلافت دی گئی۔

۳۳ **ملا عجب شاہ کابلی سردار** تاریخ ۱۱ - ماہ رجب المرجب سنہ ۱۲۴۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلسلہ شاذلیہ مین مع اجازت اوراد سلسلہ شاذلیہ اور مثال خلافت کے مفتخر کیے گئے۔

۳۴ **ملا محمد عمر شاہ کابلی** - تاریخ ۱۱ - ماہ رجب المرجب سنہ ۱۲۴۹ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلاسل شاذلیہ و کبرویہ مین درود شریف اویسیہ و حزب البحر و اسم ذات کی اجازت سے مع مثال خلافت کے ممتاز ہوا۔

۳۵ **ملا ملوک شاہ اولاد ملا رحمداد بابا** - تاریخ ۱۶ - ماہ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز عصر سلسلہ شاذلیہ چشتیہ و قادریہ مین بعطاء اجازت حرز مرتضوی عبادتی نظری مع مثال خلافت مستفیض کیا گیا۔

۳۶ **ملا احمد گل بند یلکھنڈی** — تاریخ ۱۶ - ماہ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز عصر سلاسل شاذلیہ و نقشبندیہ طیفوریہ مین اجازت قصیدہ بردہ و دعای حیدری شریف جمالی مع مثال خلافت عطا فرمائی۔

۳۷ **مولوی محمد عمر قندہاری** — بتاریخ ۱۶ - ماہ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین جمعہ کے دن عصر کیوقت سلاسل عثمانیہ حنفیہ منسوب بحضرت امام اعظم ابوحنیفہ سراج امت مین دعای حزب البحر کی اجازت عطا فرماکر مثال خلافت دی گئی۔

۳۸ **مولوی سبحان شاہ قندہاری** — تاریخ ۱۶ - ماہ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلسلہ عثمانیہ و سلسلہ اجازت احادیث شریف مین مع ترکیب نو دو نہ نام کے مثال خلافت عطا فرمائی۔

۳۹ **مولوی احد شاہ قندہاری** — تاریخ ۱۶ - ماہ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز سلاسل قادریہ سہروردیہ کبرویہ و علویہ مین دعای نبوی و حزب البحر کی اجازت مع مثال خلافت کے عطا کی۔

۴۰ **مولوی اسمعیل شاہ قندہاری** — تاریخ ۱۶ صفر ۱۲۵۱ھ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز سلاسل نظامیہ و قادریہ مین حرز شریف قادریہ و قصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت کے مرحمت کی۔

۴۱ **ملا کلو شاہ باجوڑی** — بتاریخ ۹ - شعبان ۱۲۵۲ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلاسل چشتیہ و قادریہ و فردوسیہ دعای حیدری شریف و قصیدہ بردہ کی اجازت مع مثال خلافت دی گئی۔

۴۲ **ملا گل داد شاہ کابلی اولاد حضرت شاہ محمد عمر** — بتاریخ ۱۷ - ماہ شعبان ۱۲۵۲ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر سلاسل قادریہ نقشبندیہ مین دعای نبوی شریف و قصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت عطا فرمائی

۴۳ **ملا ایوب شاہ کابلی اولاد حضرت پیر بودلہ بابا** - ان حضرت کو بتاریخ ۲۲ - شعبان ۱۲۵۲ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت نصف شب سلاسل نظامیہ چشتیہ اور سہروردیہ و کبرویہ مین حزب البحر و قران مجید و قصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت دی گئی ہے

۴۴ **منور شاہ شاہجہانپوری** یہ طالب حق تاریخ ۱۷ - ماہ ربیع الاخر ۱۲۵۳ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلاسل سہروردیہ و قادریہ مداریہ مین دعا سریانی و قصیدہ غوثیہ کی اجازت مع مثال خلافت سے ممتاز کیا گیا۔

۴۵ **محمود شاہ جیپوری** تاریخ ۱ محرم ۱۲۵۴ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر سلسلہ قادریہ مین حرز یمانی کی اجازت سے مع مثال خلافت کے مفتخر کیا گیا

۴۶ **احمد علی شاہ بہرتپوری** — اس طالب صادق نے بتاریخ ۷ - ربیع الاول ۱۲۵۴ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر سلسلہ سہروردیہ خاص مین حرز چہار سہ دیگر بورادسہروردیہ کی اجازت پائی اور مثال خلافت سے بھی اعتزاز دیا گیا

۴۷ **عبد الغفار شاہ قندہاری** - یہ طالب حق بتاریخ ۷ - ذی حجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ مین مع تعلیمات روح جذبیہ جلالیہ قلندریہ کے مستفیض ہوا اور مثال خلافت دی گئی۔

۴۸ **عبد الغنی شاہ بخاری** نے تاریخ ۷ - ذی حجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ مین مع تعلیمات سلسلہ روح جذبیہ جلالیہ قلندریہ اور مثال خلافت کے سرفراز ہوا

**عبداللہ شاہ مشہدی** یہ واصل مرشد بتاریخ ۷- ماہ ذی حجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلسلۂ حنفیہ وجذبیہ مین مستفیض کیفیات باطن ہوا اور تعلیمات متعلقہ سلسلہ حنفیہ اور مثال خلافت حاصل کی۔

**مولوی اکرم شاہ** - اس طالب صادق نے تاریخ ۷- ماہ ذی حجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر سلسلہ حنفیہ وجذبیہ مین مع تعلیمات کیفیت حنفیہ کے فیض باطنی پایا اور مثال خلافت عطا کی گئی۔

**مولوی نورالدین شاہ طبرستانی** - بتاریخ ۷- ماہ ذی حجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلاسل علویہ ومغربیہ مین حرز کبرویہ نود و نہ نام کی مع موکلات اجازت دی گئی اور مثال خلافت عنایت کی گئی

**مولوی نیاز اللہ شاہ بخاری** کو تاریخ ۱۷- ماہ ذیحجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر سلاسل جباریہ ومغربیہ وقادریہ مین حرز سیف اللہ و نود و نہ نام جمالی کی اجازت دی گئی اور مثال خلافت مرحمت ہوئی

**مولوی غنوشاہ ہراتی** یہ طالب مرشد تاریخ ۱۷- ماہ ذیحجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر سلاسل سہروردیہ وقادریہ وعلویہ مین مع اجازت حرز صمصام اللہ وشغل برزخ کے مستفیض کیا گیا

**مولوی محمد عباد اللہ شاہ کابلی** - اس طالب مولا نے تاریخ ۲۷- ماہ ذیحجہ ۱۲۵۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلسلہ نظامیہ چشتیہ مین مع اجازت حزب البحر و نود و نہ نام جلالی و مثال خلافت کے نعمت باطنی کو حاصل کیا۔

**اخوین یوسف شاہ بخاری** - بتاریخ ۲۱- ماہ محرم ۱۲۵۷ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت تہجد سلسلہ علویہ وتبریزیہ مین مع اجازت ... ی مغنی با موکلات و مثال خلافت کے مستفید باطن ہوئے۔

**اخوین الٰہ یار احمد شاہ رومی** - اس طالب حق نے تاریخ ۱- ماہ صفر ۱۲۵۷ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلسلہ جباریہ مین مع اجازت حرز سیف الجبار و تعلیمات خاندان جباریہ و مثال خلافت کے شرف پایا۔

**اخوین مراد خان طوسی اولاد حضرت جنید بغدادی** نے تاریخ ۲- ماہ ذیحجہ ۱۲۵۸ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر سلسلہ قادریہ مین مع اجازت حرز قادریہ کے نعمت باطنی حاصل کی اور مثال خلافت عطا کی گئی

**اخوین یار احمد شاہ بلخی** - بتاریخ ۲- ماہ ذیحجہ ۱۲۵۸ھ ہجری مین پنجشنبہ کے روز وقت فجر سلاسل قلندریہ وقادریہ وسہروردیہ مین مع اجازت اسم ذات وشغل رفوث قلبی ولسانی و مثال خلافت عطا ہوئی

**شیخ سیف اللہ شاہ بدایونی** - تاریخ ۴- ماہ رمضان المبارک ۱۲۶۰ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلاسل نظامیہ چشتیہ وقادریہ مین مع اجازت اوراد و مثال خلافت عطا کی گئی

**مولوی قدرت اللہ شاہ پوربی** - اس طالب صادق نے تاریخ ۹- ماہ شوال ۱۲۶۱ھ ہجری مین دوشنبہ کے روز عصر کے وقت سلاسل قادریہ وسہروردیہ مین مع اجازت حرز یمانی شریف نظامیہ و اسم ذات و مثال خلافت عطا کی گئی

**مولوی فضل حق پنجابی** - اس واصل حق نے تاریخ ۲۱- ماہ شوال ۱۲۶۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر سلاسل چشتیہ وسہروردیہ وقادریہ مین مستفیض ہوئے اور دعای نبوی شریف کی اجازت مع مثال خلافت مرحمت ہوئی۔

مولوی[٦٢] صمد شاہ سندہی کو تاریخ ۱۲۔ ماہ محرم ۱۲۶۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر سلاسل قادریہ و سہروردیہ نقشبندیہ مین مشرف کیا اور اجازت حرز سیف اللہ جمالی و مثال خلافت عطا کی گئی۔

مولوی[٦٣] اکبر شاہ پشاوری نے بتاریخ ۱۲۔ ماہ محرم ۱۲۶۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت فجر سلاسل نظامیہ چشتیہ و نقشبندیہ مین شرف حاصل کیا اور اجازت دعائے حیدری شریف مع مثال خلافت مرحمت کی گئی۔

مولوی[٦٤] عبد اللہ شاہ پشاوری۔ بتاریخ ۱۲۔ ماہ محرم ۱۲۶۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر سلاسل نظامیہ چشتیہ نقشبندیہ مین فیضیاب کیے گئے اور اجازت دعائی مغنی شریف و نود و نہ نام و مثال خلافت عطا ہوئی

مولوی[٦٥] نیاز احمد شاہ پشاوری کو بتاریخ ۱۲۔ ماہ محرم ۱۲۶۱ھ ہجری مین بروز شنبہ وقت عصر سلاسل نظامیہ چشتیہ اور نقشبندیہ مین اعزاز بخشا گیا اور اجازت حزب البحر و نود و نہ نام جلالی اور مثال خلافت مرحمت کی گئی

مولوی[٦٦] اکرم شاہ کشمیری۔ بتاریخ ۲۷۔ ماہ ذیحجہ ۱۲۶۲ھ ہجری یوم دوشنبہ وقت عصر سلاسل قادریہ نظامیہ چشتیہ مین مع اجازت دعای نبوی شریف و دعائے شفا و مثال خلافت عطا ہوئی۔

مولوی[٦٧] شاہ غلام احمد کشمیری۔ بتاریخ ۲۷۔ ماہ ذیحجہ ۱۲۶۲ھ ہجری دوشنبہ کے روز وقت عصر سلاسل قادریہ و نظامیہ مین مع اجازت دعائے کاسہ و دعائے حیدری شریف و مثال خلافت کے فیضیاب باطن ہوے

شاہ[٦٨] اعظم الدین کانگڑی۔ تاریخ ۹۔ ماہ ربیع الاول ۱۲۶۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر سلاسل صابریہ و نقشبندیہ مین صاحب ارشاد کیے گئے اور مثال خلافت و اجازت حرز یمانی شریف صابریہ عطا کی گئی۔

شاہ[٦٩] غلام حیدر عجب پوری۔ تاریخ ۱۶۔ ماہ صفر ۱۲۶۶ھ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلاسل قدوسیہ صابریہ چشتیہ نقشبندیہ مین بمقام عجب پور بعطائے مثال خلافت صاحب ارشاد کیے گئے اور اجازت دعائے حیدری شریف و دیگر اوراد عطا ہوئی

شاہ[٧٠] محمد عبد المجید خراسانی۔ تاریخ ۹۔ ماہ ذیقعدہ ۱۲۷۱ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت نصف شب سلسلہ حنفیہ روح جذبیہ جلالیہ قلندریہ مین مع تعلیمات خاندان حنفیہ و قلندریہ و مثال خلافت ممتاز ہوے

محبت[٧١] علی شاہ برہانپوری۔ تاریخ ۱۶۔ ماہ صفر ۱۲۷۵ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر سلاسل صابریہ و سہروردیہ و قلندریہ و شیرازیہ مین بعطائے مثال صاحب اجازت کیے گئے اور حرز جیاریہ کی اجازت مرحمت ہوئی۔

شاہ[٧٢] شفیع اکرم کشمیری۔ بتاریخ ۱۹۔ ماہ ربیع الاول ۱۲۷۶ھ ہجری روز پنجشنبہ وقت عصر سلاسل صابریہ نظامیہ و سہروردیہ قادریہ و نقشبندیہ مین بعطای مثال خلافت ممتاز ہوے اور حرز یمانی شریف کی اجازت دی گئی۔

شاہ[٧٣] محمد عبد الروف خان رامپوری تاریخ ۲۳۔ ماہ ربیع الاول ۱۲۷۶ھ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام پیران کلیر شریف بر روضہ اقدس حضرت بادشاہ دوجہان جناب مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ سلاسل صابریہ قدوسیہ قادریہ نظامیہ سہروردیہ نقشبندیہ حنفیہ روح جذبیہ عثمانیہ وغیرہ مین بیعت ارشاد خلافت و امامت و اجازت حرز یمانی شریف سیف اللہ سلطان الاوراد مع نکات و حواشی سے ممتاز ہوے ارشاد بکثرت کیا اور تاریخ ۱۹۔ ربیع الاول ۱۳۰۱ھ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت تہجد وفات پائی مزار جیالرا پاٹن ملک راجپوتانہ مین ہے اور اوسکے مزار سے فیض جاری ہے

**شاہ غلام غوث المعروف بہ مولوی** - بتاریخ ۲ محرم سنہ ۱۲۷۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ نظامیہ ونقشبندیہ سہروردیہ وعثمانیہ مین بعطاے مثال خلافت صاحب ارشاد کیے گئے اور تاریخ ۱۰ ماہ ربیع الآخر سنہ ۱۳۰۸ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت نماز فجر انتقال کر گئے مزار رامپور مین تکیہ امام صابریہ مین ہے

**امیر اللہ شاہ آزاد** - بتاریخ ۱ محرم سنہ ۱۲۷۷ ہجری مین یوم پنجشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ قلندریہ وسہروردیہ شاہیہ مین بتعلیم خفیہ جلالیہ صاحب اجازت کیا گیا - رامپور مین مقیم ہے - شغل برزخ وشغل نوری مین کامل توجہ رکھتے ہین

**حسن خان آزاد** تاریخ ۱ محرم سنہ ۱۲۷۷ ہجری یوم پنجشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ چشتیہ وقادریہ مین بتعلیم خفیہ جلیلیہ کشف کونی دہموریکے صاحب اجازت کیا گیا - اور تاریخ ۷ - ماہ محرم سنہ ۱۳۰۱ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت فجر انتقال کیا - مزار رامپور قبرستان بازار ناظر فیض خان مین ہے

**حافظ محمد انور شاہ** - تاریخ ۱۱ محرم سنہ ۱۲۷۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل صابریہ ونظامیہ وقادریہ وسہروردیہ مین مع اجازت تلاوت قرآن مجید ودلائل الخیرات و اوراد فتیحہ و درود شریف اویسیہ و چشتیہ مین صاحب مجاز کیے گئے اور تاریخ ۲۹ - ماہ ذی حجہ سنہ ۱۲۹۴ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت تہجد انتقال کیا - قبر انکی رامپور مین قریب مقبرہ مولانا رستم علی کے ہے -

**شاہ منور علی** تاریخ ۱۱ محرم سنہ ۱۲۷۷ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل صابریہ ونظامیہ قادریہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین مع اجازت تلاوت قرآن مجید ودرود شریف اویسیہ اسم ذات واسم اعظم کے بعطاے مثال خلافت صاحب ارشاد کیے گئے اور تاریخ ۱۷ - ماہ ذی حجہ سنہ ۱۲۹۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر وفات پائی مزار رامپور مین قریب مسجد نالہ پار ہے

**سلطان شاہ گجراتی** - تاریخ ۱۹ - ماہ محرم سنہ ۱۲۸۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام احمداباد گجرات سلاسل صابریہ قادریہ نقشبندیہ مین بعطاے مثال خلافت صاحب مجاز کیے گیے اور اجازت حرز مرتضوی شریف دی گئی - احمداباد گجرات مین قیام ہے

**شاہ فخر الدین اولاد حضرت نور الدین قطب عالم پنڈوی** بطالب صادق تاریخ ۱۱ - ماہ شوال سنہ ۱۲۸۶ ہجری مین بروز جمعہ وقت فجر بمقام پنڈہ شریف بر روضہ اقدس حضرت نور الدین قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ سلاسل نظامیہ صابریہ قادریہ سہروردیہ ونقشبندیہ عثمانیہ وغیرہ مین بعطاے مثال خلافت صاحب ارشاد کیے گئے اور پنڈہ شریف مین ارشاد کر رہے ہین یہ صاحبزادہ بڑے اہل ہین اور قلب سلیم رکھتے ہین اور اپنے جد کے قدم بقدم ہین -

**شاہ محمد عثمان اجمیری** - بتاریخ یکم رجب سنہ ۱۲۸۶ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام اجمیر شریف سلاسل صابریہ قدوسیہ نظامیہ درویشیہ مین بعطاے حرز یمانی شریف ومثال صاحب مجاز کیے گئے اجمیر شریف مین قیام ہے

**شاہ عزت علی پٹیلی** - تاریخ ۱۱ - ماہ شعبان سنہ ۱۲۸۷ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت فجر بمقام پٹیل سلاسل صابریہ وقادریہ وسہروردیہ وسہاگیہ مین بعطاے مثال خلافت و اوراد صاحب ارشاد کیے گئے - پٹیل مین ارشاد کر رہے ہین

**نیاز احمد شاہ کلیری خادم درگاہ عرش پناہ جناب مخدوم پاک** تاریخ ۱۹ - ماہ شوال سنہ ۱۲۸۷ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام پیران کلیر شریف بر روضہ اقدس حضرت بادشاہ دو جہان مخدوم پاک سلاسل صابریہ نظامیہ قادریہ ونقشبندیہ مین بعطاے مثال خلافت واجازت حرز یمانی شریف کے صاحب ارشاد کیے گئے سوا خدمات درگاہ معلی ارشاد وتلقین بھی کرتے تھے - اور بتاریخ ۱۰ - ماہ رجب سنہ ۱۳۱۰ ہجری مین بروز یکشنبہ انتقال کیا - قبر کلیر شریف مین ہے

**سید شاہ شبیر علی** خلف مولانا ... بتاریخ ۹ - ماہ صفر سنہ ۱۲۸۹ ہجری یوم جمعہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل نظامیہ صابریہ چشتیہ قادریہ مین باجازت دعاے حیدری شریف وقرآن ودرود شریف اویسیہ اسم اعظم بعطاے مثال خلافت صاحب مجاز کیے گئے - اور تاریخ ۱۳ - رمضان المبارک سنہ ۱۲۹۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت ظہر انتقال کیا اور قبر انکی رامپور قبرستان عصمت خان مین ہے

**سید محمد یعقوب علی نوری** — تاریخ ۷- ماہ شوال سنہ ۱۲۸۸ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ نظامیہ قادریہ نقشبندیہ وسہروردیہ گرگامیہ قمریہ مین بعطاء مثال خلافت وحرز مرتضوی شریف و دلائل الخیرات و حزب البحر و قرآن مجید کے صاحب اجازت کیے گئے ہین۔

**شیخ محمد عبد الرحمن** — تاریخ ۷- ماہ شوال سنہ ۱۲۸۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین بعطاء اجازت قران شریف و حزب البحر صاحب مجاز کیے گئے رام پور مین قیام ہے۔

**شیخ فتح محمد** — تاریخ ۱۴- ماہ شوال سنہ ۱۲۸۹ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین صاحب مجاز کیا گیا- باجازت شغل برزخ صغرے و شغل نوری مین مصروف ہے

**سید نجف علی شاہ** کو تاریخ ۲۱- ماہ شوال سنہ ۱۲۸۹ ہجری مین بروز شنبہ وقت چاشت بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ ونظامیہ و نقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطاء مثال خلافت و اجازت قرآن مجید و دعاء حیدری و حزب البحر و دلائل الخیرات و دعاء نبوی وغیرہ مین فیضیاب کیا گیا- یہ طالب حق ارشاد و ہدایت مین مصروف ہے- نواب مشتاق علیخان مرحوم والی رامپور الملقب نواب عرش آشیان انکے مرید تھے رام پور مین ہدایت کرتے ہین۔

**شاہ محمد فاروق حسن حسنی صابری قلندر اکبر** نے تاریخ ۲ ماہ ربیع الاول سنہ ۱۲۹۱ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا خاندان صابریہ قادریہ مین بیعت توبہ کی- تاریخ ۱۶- ماہ جمادی الاول سنہ ۱۲۹۱ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز قران مجید کی اجازت مع نکات ہر سہ سلاسل مین دی گئی- اور تاریخ یکم ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۱ ہجری مین بروز جمعہ بعد نماز صاحب مجاز کیا گیا اور بیعت ارشاد سے مشرف ہوا- اور تاریخ ۱۷- شعبان سنہ ۱۲۹۵ ہجری مین حرز شریف خاص صابری سیف اللہ سلطان الاوراد جمالی وجلالی حنفیہ رشیدیہ جلیلیہ مع حواشی و نکات و ادائیگی حکم اجازت عطا کی گئی- اور تاریخ ۱۵- ماہ ربیع الاخر سنہ ۱۳۰۰ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بانعقاد جلسہ راگ سہ روزہ بر مزار پر انوار حضرت پیر دستگیر روشن ضمیر جناب امیر علیہ السلام مثال خلافت و حوالت عطا کی گئی اور کل سلاسل یعنی تخمیناً دو سو گیارہ سلسلے جو مشتق ہین چار پیر چودہ خانوادان اور سلاسل گرگامیہ و قلندریہ وغیرہ سے ممتاز کیا گیا اور کل اوراد و اشغال و افکار و اسرار و درجات و جمیع دعاء ماثورہ کی اجازت مرحمت ہوئی اور یہ طالب صادق واصل مرشد رام پور مین ارشاد و ہدایت کرتا ہے اور فقیر کی خدمت مین ہے فیضان مرشدی اسکی صورت سے ترقی کر رہا ہے فقیر کی یہی دعا ہے کہ حضرت واحدیت بتصدق شان وحدت اسکی صورت سے سلسلہ طریقت کو ترقی بخشے اور ہر عالم مین اس بیعت نور کی صورت سے فیضان طریقت جاری ہو اور خطرات نفسانی اور خطوط شیطانی سے اسکو اور اس سے جو داخل طریق ہوا اسکو امین و محفوظ رکھے

**شاہ احمد حسن قدوسی حنفی قلندر اول** یہ فقیر زادہ کلان تاریخ ۲۴- ماہ صفر سنہ ۱۲۹۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر خاندان صابریہ قادریہ مین بیعت توبہ سے ممتاز ہوا- بعدہ تاریخ ۱۵- ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۱ ہجری مین بروز فاتحہ حضرت شاہ نور الحق احمد عبد الحق ردولوی صاحب مجاز کیا گیا- تاریخ ۱۲- شوال سنہ ۱۳۰۱ ہجری مین حرز یمانی شریف جمالی وجلالی مع حواشی و نکات مرحمت کی گئی- اور تاریخ ۸- ماہ ربیع الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر جلسہ راگ مین بر مزار حضرت ہادی برحق مثال خلافت و ارشاد عطا کی گئی اور تخمیناً دو سو گیارہ سلاسل مین جو مشتق ہین حضرات چار پیر چودہ خانوادان سے خلیفہ اکبر کیا گیا اور سلسلہ حنفیہ جدیدیہ روح جذبیہ کشف کونی و صفاتی اصغر مین مجاز و ماذون اور جمیع اوراد و اشغال و افکار و اسرار و درجات و دعاء ماثورہ کی اجازت دی گئی فقیر زادہ شہر رامپور اور دیگر شہر و دیار مین ارشاد و ہدایت کرتا ہے جس سے بعون اللہ اسکی صورت سے فیضان طریقت ترقی کر رہا ہے- مین میر اسکو اپنی جمال وحدت کے تصدق اسکی صورت سے طریقت کو سرسبز و شاداب کرے اور اسکو اور اسکے خاندان کو خطرات نفسانی و شیطانی سے امین رکھے

۹۱ **شاہ محمد رفیق حسن قلندر ثانی** یہ طالب حق واصل ہولی تاریخ ۱۰۔ محرم ۱۲۹۲ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا خاندان صابریہ قادریہ مین بیعت توبہ سے ممتاز ہوا۔ پھر تاریخ ۵ جمادی الاخر ۱۳۰۱ ہجری مین بوقت مغرب ہنگام فاتحہ حضرت شاہ نور الحق احمد عبد الحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ صاحب مجاز کیا گیا۔ اور تاریخ ۱۱۔ شوال ۱۳۰۱ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر بر روضہ مقدسہ جناب امیر دو جہان بانعقاد جلسہ کلان مثال خلافت اکبری مع تعلیم ارشاد عطا کی گئی بعدہ بتاریخ ۱۰۔ ماہ ذی حجہ ۱۳۰۱ ہجری مین حرز یمانی شریف سیف اللہ سلطان الاوراد جمالی وجلالی کی اجازت سے فیضیاب ہوا ہو کل سلاسل یعنی دوسو گیارہ ۲۱۱ سلسلونمین جو شتق مین چار پیر چودہ خانوادان سے خلیفہ اکبر کیا گیا اور جمیع اوراد واشغال و افکار و اسرار و دعائے ماثورہ واجازت قران مجید وغیرہ سے مالامال کیا گیا اور تعلیم وکیفیت خفیہ روح جذبیہ کشف کونی صفاتی سے مستفیض ہوا فقیر کی دعا ہے کہ حضرت احدیت صرف اپنی جمال وحدت کے تصدق اس قلندر کی صورت سے جو فقیر کی خدمت مین حاضر ہے فیضان طریقت بہ ترقی تمام جاری کرے اور اسکو اور اس سے جو بندہ سلک عبدیت خاص مین منسلک ہو اوسکو خطرات نفسانی وشیطانی سے ایمن ومحفوظ رکھے اور عالم عالم مین بہت سے بندگان خدا اسکی صورت حقیقت معنوی سے فیضیاب ہون اور یہ ہرسہ **طالبان حق** اور واصلان مرشد نسبت روحی فیضان مرشدی کے باعث بیعت روحی اور فیضان باطنی بہت کچھ حاصل کرچکے ہین جنکی کیفیت مفصل فقیر کی پاس قلمبند ہے اور بتصدق اقدام مرشدی انکی ہر چہار سیر الی اللہ وفی اللہ ومع اللہ ومن اللہ تمام ہوگئی ہین کیفیت انکی سلوک بالجذب ہے اور خانہ خفیہ مین داخل ہوکر کیفیت روح جذبیہ وصفات کشف کونی مین شرفیاب ترقی ہین اور شب وروز برزخ صغری وبرزخ واحدیت مین مشغول ومصروف ہین اور عروج ونزول انکی زیر پا ہے اور قبض وبسط کی یہ سلطنت رکھتے ہین ذالك فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم ۵

۹۲ **ظہور النسا بنت سید نعیم الدین** یہ سیدہ تاریخ ۱۳۔ محرم ۱۲۹۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر بمقام ہوگلی سلسلہ نقشبندیہ مین صاحب مجاز کی گئی۔ ہوگلی مین قیام ہے۔

۹۳ **خدیجہ بیگم بنت زمان خان**۔ تاریخ ۲۳۔ ماہ صفر ۱۲۹۳ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر ہنگام عرس حضرت پیر ومرشد برحق بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین اس نیک خاتون نے اجازت پائی احمد آباد گجرات مین قیام ہے

۹۴ **غلام شاہ مراد نگری**۔ اس طالب صادق نے تاریخ ۳۔ ذیقعدہ ۱۲۹۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر سلاسل صابریہ ونقشبندیہ مین مثال خلافت حاصل کی اور دعا حزب البحر وغیرہ اوراد کی اجازت پائی۔ مراد نگر مین ارشاد وہدایت کر رہا ہے

۹۵ **مولوی عبد القادر خان ولایتی**۔ اس سعید ازلی نے تاریخ ۳۔ ماہ صفر ۱۲۹۴ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام رامپور سلسلہ عثمانیہ حنفیہ مین مع مثال خلافت قرآن مجید کی اجازت حاصل کی۔ یہ محب الفقرا عالم عابد زاہد شخص ہے۔

۹۶ **مولوی سلامت اللہ حنفی**۔ بتاریخ ۱۱۔ جمادی الاول ۱۲۹۴ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام رامپور سلسلہ عثمانیہ حنفیہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت تلاوت قران مجید سے مستفیض ہوا اور بعد کو سلاسل صابریہ وقادریہ مین فیضیاب ہوا۔

۹۷ **بدھ رام جوش ولد قافوشں** یہ طالب مولی قوم جن سے ہے اسنی تاریخ ۹۔ ماہ ذیحجہ ۱۲۹۶ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت تہجد سلاسل صابریہ وکبرویہ مین مثال خلافت حاصل کی۔ اور اسکا قیام مشرقی جانب پہلسل کے ہے۔

۹۸ **بدھ رقوشں ولد مرغوشں**۔ یہ طالب حق بھی جن ہے اسنی تاریخ یکم ماہ ربیع الاول ۱۲۹۷ ہجری مین بروز شنبہ وقت تہجد سلاسل علویہ

وقلندریہ مین مثال خلافت حاصل کی۔ اس خلیفہ جن کا مسکن حد شمالی قریب سہارنپور کے ہے۔

۹۹ **شاہ محمد امداد اللہ**۔ بتاریخ ۱۵۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۱ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین صاحب مجاز کیا گیا۔ برزخ وشغل نوری مین مصروف رامپور مین قیام ہے۔

۱۰۰ **گمن شاہ آزاد**۔ تاریخ ۱۳۔ ماہ ربیع الاول سنہ ۱۳۰۲ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین بعطائے اجازت حرز صمصام اللہ جلالی وتعلیم حنفیہ جلالیہ کشف کونی صاحب مجاز کیا گیا۔ گوالیار مین قیام ہے

۱۰۱ **مولانا حاجی سید شاہ محمد عاشق علی محدث بدایونی**۔ اس طالب صادق نے تاریخ ۲۲۔ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۲ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عشا رامپور مین مثال خلافت حاصل کی اور اجازت حرز یمانی شریف نظامیہ نارنولی وقران مجید وحزب البحر ودعای حیدری شریف باموکلان مع دیگر اوراد واشغال واذکار وجمیع دعا ماثورہ کی اجازت پائی۔ یہ طالب صادق تبری عالم محدث مجاہد مین بدایون مین قیام ہے۔ فقیر سے ایک نسبت خاص رکھتے ہین خلق اللہ کو ارشاد وہدایت کرتے ہین

۱۰۲ **کلن شاہ**۔ تاریخ ۲۲۔ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۲ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل قادریہ وصابریہ ونظامیہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین بعطائے مثال خلافت وارشاد واجازت حرز یمانی شریف وغیرہ سے فیضیاب کیا گیا رامپور مین بڑی ترقی کے ساتھ ارشاد وہدایت کر رہا ہے۔

۱۰۳ **شاہ علی حسین**۔ تاریخ ۲۔ ماہ ربیع الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت فجر بمقام رامپور مین صاحب مجاز کیا گیا اور اجازت دعای حیدری شریف کی عطا ہوئی رام پور مین قیام ہے۔ شغل برزخ وشغل نوری مین مصروف ہے

۱۰۴ **شاہ محمد بخش نظامی**۔ یہ طالب حق تاریخ ۲۹۔ ماہ ربیع الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر سلاسل نظامیہ وصابریہ وقادریہ ونقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطائے مثال خلافت مستفیض ہوا اور حرز یمانی شریف اور دیگر اوراد کی اجازت پائی اور بتاریخ ۲۶۔ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۵ مین بروز دوشنبہ انتقال

۱۰۵ **شاہ قاسم علیخان قاسم**۔ اس طالب حق نے تاریخ ۶۔ جمادی الاول سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام رامپور مثال خلافت حاصل کی اور حرز یمانی شریف کی اجازت پائی اور تاریخ ۲۷۔ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۹ ہجری مین بروز جمعہ وقت چاشت انتقال کیا قبر رامپور مین ہے

۱۰۶ **شاہ نذیر حسن**۔ بتاریخ ۱۳۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری روز جمعہ وقت عصر بمقام کلیر شریف بر روضہ حضرت مخدوم پاک سلاسل قادریہ صابریہ چشتیہ مین صاحب مجاز کیا گیا اور قران مجید اور دعائے نبوی شریف کی اجازت پائی رام پور مین قیام ہے فقیر کی خدمت مین حاضر شغل نوری برزخ مین

۱۰۷ **حافظ حسن علی شاہ عاجز** اس مداح حضرت واحد اور طالب حقیقت نے تاریخ ۱۳۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام پیران کلیر شریف بر روضہ حضرت مخدوم پاک سلاسل صابریہ نظامیہ قادریہ قلندریہ ونقشبندیہ وسہروردیہ مین مثال خلافت حاصل کی اور حرز مرتضوی شریف صابریہ نظامیہ قران مجید ودلائل الخیرات وغیرہ کی اجازت پائی رامپور مین ارشاد کرتے ہین اور اپنی حقیقت توصیف مین قصائد بھی لکھا کرتے ہین شعر وسخن مین طبیعت موزون رکھتے ہین

۱۰۸ **شاہ غلام غوث ثانی**۔ بتاریخ ۱۳۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام پیران کلیر شریف بر روضہ حضرت مخدوم علاء الدین علی احمد صابر سلاسل صابریہ قادریہ وکبرویہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین مثال خلافت پائی۔ اور حرز یمانی شریف کبرویہ قران مجید وغیرہ کی اجازت حاصل کی اور بتاریخ ۱۷۔ ماہ رجب سنہ ۱۳۰۵ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت فجر انتقال کیا۔ قبر رامپور مین ہے۔

۱۰۹ **مولانا شاہ عارف حسن قدوسی حنفی** فقیرزادہ سوم تاریخ ۱۴۔ محرم سنہ ۱۳۰ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت مغرب اجمیر شریف مین بیعت ہوئی اور بتاریخ ۱۳۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۳ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام پیران کلیر شریف بر روضہ حضرت مخدوم پاک سلاسل صابریہ قادریہ ونظامیہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین صاحب مجاز کیے گئے

حرز مرتضوی قران مجید وغیره وارشاد کی اجازت حاصل کی تحصیل علوم وفنون مین مشغول و اشغال نوری و برزخ مین مصروف ہین رام پور مین قیام ہے۔

**مولانا شاہ عابد حسین قدوسی حنفی** فقیر زادہ دوم مرحوم تہے۔ تاریخ ۲۷۔ ماہ جمادی الاول سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز یکشنبہ بوقت فجر بمقام رام پور سلاسل صابریہ قادریہ نقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت حرز سیف اللہ و قران مجید مستفیض ہوے اور جمیع علوم معقول و منقول مین فارغ التحصیل ہو چکے تہے مگر بمرضی الہی تاریخ ۲۹۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۶ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت صبح صادق انتقال کیا۔ مقام ویلور احاطہ مدراس مین قبر ہے

**شاہ غلام حسن عرف اسفندیار** ۔ تاریخ ۷۔ ماہ جمادی الاخر سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت شب بمقام رام پور سلاسل صابریہ وقادریہ و نقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطائے اجازت حرز سیف اللہ و قران مجید و دعائے نبوی شریف کے صاحب مجاز کیا گیا۔

**شاہ محمد علی حسین خان** ۔ تاریخ ۲۸۔ ماہ رجب سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز شنبہ وقت عشا بمقام رام پور سلاسل صابریہ وقادریہ وقلندریہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت خاتم دعای سیفی و دعائے نبوی کے صاحب مجاز کیا گیا رامپور مین قیام ہے شغل برزخ ونوری مین مشغول ہین

**محمد حسین خان بن مولوی محمد حسن خان** ۲۸۔ ماہ رجب سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز شنبہ وقت عشا بمقام رامپور سلاسل صابریہ قادریہ وسہروردیہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت خاتم سیف اللہ و دعائے حیدری شریف کے صاحب مجاز ہوا رامپور مین قیام ہے اشغال برزخ ونوریہ مین مصروف ہے،

**شاہ محمد بشیر عرف محمد نبی خان** تاریخ یکم ماہ شعبان سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز دوشنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ وقادریہ مین بعطائے شغل برزخ وشغل نوری وتعلیم حنفیہ جلالیہ کے صاحب مجاز کیا گیا رامپور مین مقیم ہے فقیر کی خدمت مین ہے شغل برزخ وشغل نوری مین اچہا شغل رکہتا ہے،

**سید احمد علی شاہ** ۔ تاریخ ۲۔ ماہ شعبان سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت مغرب بمقام رامپور سلاسل صابریہ ونظامیہ وقادریہ وسہروردیہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت حرز مرتضوی شریف و دعائے نبوی کے صاحب مجاز کیا گیا رام پور مین مسکن گزین ہے،

**دیوان سید محمد نبیسہ دیوان اللہ جوایا** (سابق سجادہ درگاہ جناب بابا فریدؒ) تاریخ ۱۴ محرم سنہ ۱۳۰۶ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپٹن شریف بعطائے مثال خلافت مجاز کیے گئے۔

**دیوان عبد الرحمن سجادہ درگاہ حضرت بابا فریدؒ** نے تاریخ ۱۴ محرم سنہ ۱۳۰۶ ہجری مین بروز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف بعطائے مثال خلافت مع اجازت قران مجید وغیرہ کے کامیابی حاصل کی۔ یہ بزرگ معمر شخص تہے

**شاہ محمد حسین چشتی** صاحب ولایت سلیمانی (اولاد جناب بابا صاحب) نے تاریخ ۱۱۔ محرم سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت ظہر بمقام پاکپٹن شریف فقیر سے بیعت توبہ کی۔ بعدہٗ تاریخ ۱۳۔ محرم سنہ ۱۳۰۴ ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر مقام پاکپتن مین صاحب مجاز کیے گئے اور تاریخ ۱۳۔ ماہ شعبان سنہ ۱۳۰۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام رامپور بر مزار حضرت پیرو مرشد سلاسل صابریہ قادریہ نظامیہ نقشبندیہ سہروردیہ مین بعطائے مثال خلافت واجازت حرز مرتضوی صابریہ ونظامیہ و قران مجید و دیگر اوراد و اشغال و افکار و اسرار وجمیع دعائے ماثورہ سے مستفیض کیا گیا۔ اور تاریخ ۱۴۔ ماہ ذی حجہ سنہ ۱۳۰۵ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت ظہر بمقام پاکپتن سلاسل بدریہ صابریہ وقادریہ بدریہ فریدیہ وغیرہ وقلندریہ وکبرویہ ومداریہ وبہروحنفیہ کشف کونیہ حقانیہ و روح جاذبیہ مع حرز یمانی بدریہ و دیگر اوراد وغیرہ سے کامیاب کیا گیا۔ یہ طالب حق دنرات ہدایت وارشاد مین کوشش بلیغ رکہتے ہین مریدین کے علاوہ بہت سے طالبان حق اس صورت سے خلافت کے مرتبے پا چکے ہین اور راس واصل مرشد کو تصنیف وتالیف کا بہی بہت شوق ہے اکثر قابل دید رسالے لکہے ہین منجملہ انکی گلزار فریدی ادا

اسرار حضرت فریدی یہ دونون کتابین جناب باباصاحبؒ کے حال مین عمدہ لکھی ہین جو ایک معتبر اور مستند تواریخ ہے

(119) **مولوی محمد حامد اللہ شاہ کو** بتاریخ ۱۴ ماہ ذیحجہ ۱۳۰۵ھ ہجری روز پنجشنبہ وقت ظہر بمقام پاکپتن شریف سلاسل صابریہ قدوسیہ ونظامیہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین مثال خلافت عطا ہوی اور حرز مرتضوی شریف ودیگر اوراد کی اجازت دی گئی۔ یہ متوکل شخص ہین ارشاد کرتے ہین اور موضع ٹہلی جالپور علاقہ پاکپتن مین قیام رکھتے ہین۔

(120) **شاہ محمد حشمت علی دہلوی ڈاکٹر۔** تاریخ ۲۔ ذی حجہ ۱۳۰۵ھ ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل صابریہ وقادریہ ونقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطای مثال خلافت واجازت حرز مرتضوی شریف وغیرہ کے مستفیض ہوے۔ لاہور مین انکا قیام ہے فقیر سے اچھا عقیدہ رکھتے ہین ارشاد وہدایت بہی کرتے ہین۔

(121) **شاہ محمد نظام الدین چشتی** (اولاد جناب شیخ فریدگنجشکر باباؒ) بتاریخ ۲۲۔ ماہ ذی حجہ ۱۳۰۵ھ ہجری روز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ غوثیہ وچشتیہ فریدیہ عالیہ قطبی مین بعطای مثال خلافت واجازت حرز یمانی بدریہ صابریہ کے فیضیاب کیا گیا پاکپتن شریف مین قیام ہے

(122) **شاہ نور محمد چشتی** (اولاد جناب بابا فریدؒ) بتاریخ ۲۲۔ ماہ ذیحجہ ۱۳۰۵ھ ہجری مین روز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ غوثیہ وچشتیہ فریدیہ عالیہ قطبی مین بعطاے مثال خلافت واجازت خاتم حرز مرتضوی ودعاے حیدری وغیرہ کے مستفیض ہوا

(123) **شاہ شرف الدین چشتی** (اولاد جناب باباصاحبؒ) بتاریخ ۲۲۔ ماہ ذی حجہ ۱۳۰۵ھ ہجری روز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ وصابریہ وفریدیہ خاص الخاص مین بعطاے مثال خلافت واجازت قرآن مجید ودعاے حیدری ودعاے نبوی وغیرہ کے بہرہ مند ہوا

(124) **شاہ محمد شمس الدین چشتی** (اولاد جناب باباصاحبؒ) بتاریخ ۲۲۔ ماہ ذیحجہ ۱۳۰۵ھ ہجری بروز جمعہ وقت عصر بمقام پاکپتن سلاسل قادریہ وصابریہ وفریدیہ خاص الخاص مین بعطاے مثال خلافت واجازت حرز مرتضوی شریف وغیرہ سے کامیاب باطنی ہوے اور تاریخ ۲۷ جمادی الاخری ۱۳۱۰ھ مین بروز دوشنبہ انتقال کیا قبر ٹہلی مین ہے

(125) **شاہ نظام الدین حسن کشمیری** بتاریخ ۲۔ محرم ۱۳۰۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ وچشتیہ صابریہ نظامیہ ونقشبندیہ وسہروردیہ مین بعطاے مثال خلافت واجازت حرز مرتضوی شریف وحزب البحر وغیرہ کے فیضان باطنی سے مالامال ہوا پاکپتن مین قیام ہے

(126) **شاہ احمد بخش** (خادم درگاہ جناب باباصاحبؒ) بتاریخ ۲ محرم ۱۳۰۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل فریدیہ بدریہ وقادریہ صابریہ مین بعطای مثال خلافت واجازت حزب البحر ودعاے نبوی وقرآن مجید وغیرہ کے صاحب مجاز کیا گیا۔

(127) **شاہ محمد خیر الدین چشتی کو** تاریخ ۲۔ محرم ۱۳۰۶ھ ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ وصابریہ وفریدیہ مین بعطاے مثال خلافت واجازت قرآن مجید ودعای حیدری وغیرہ مین اعزاز باطن نصیب ہوا پاکپتن مین قیام ہے۔

(128) **شاہ محمد خدا بخش** (خادم درگاہ جناب باباصاحبؒ) بتاریخ ۱۳ محرم ۱۳۰۶ھ ہجری پنجشنبہ کے روز عصر کے وقت بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ صابریہ فریدیہ خاص الخاص مین بعطاے مثال خلافت واجازت قران مجید ودعاے نبوی وغیرہ کے کامیاب ہوا

(129) **شاہ محمد قمر الدین چشتی** (اولاد جناب باباصاحبؒ) تاریخ ۱۳۔ محرم ۱۳۰۶ھ ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام پاکپتن شریف سلاسل قادریہ صابریہ فریدیہ خاص الخاص مین بعطاے مثال خلافت واجازت قران مجید ودعاے نبوی ودعاے حیدری وغیرہ کے مستفیض ہوا۔

۱۳۰ **شاہ محمد اللہ جوایا** (اولاد جناب باباصاحبؒ) بتاریخ ۱۴ محرم **۱۳۰۶ھ** ہجری مین بروز جمعہ وقت بعد نماز جمعہ سلاسل قادریہ صابریہ وفریدیہ خاص الخاص مین بعطای مثال خلافت واجازت خاتم حرز مرتضوی وقران مجید وحزب البحر وغیرہ سے مستفیض ہوے۔ اور نواح پاکپتن مین قیام ہے

۱۳۱ **شبیر علی شاہ متوکل** تاریخ ۲۴ - ماہ رجب **۱۳۰۹ھ** ہجری مین بروز چہارشنبہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل صابریہ قادریہ نظامیہ وسہروردیہ نقشبندیہ مین بعطای اجازت ارشاد ومثال خلافت کامیاب باطن ہوے کانع ومتوکل شخص تھے ارشاد ہو بدا الرتھے بتاریخ یکم محرم **۱۳۱۱ھ** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت عشا انتقال کیا قبر رامپور مین ہے

۱۳۲ **شاہ غلام قادر احمد جالندہری** اس طالب حق نے بتاریخ ۱۱ صفر **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام منٹگمری سلاسل صابریہ قادریہ نقشبندیہ وسہروردیہ مین صاحب مجاز کیے گئے اور حرز مرتضوی قران مجید ودعا حیدری حزب البحر وغیرہ کی اجازت حاصل کی۔ یہ محب الفقرا منٹگمری مین قیام رکھتے ہین

۱۳۳ **شاہ محمد عمر الدین لاہوری** بتاریخ ۱ صفر **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت عصر بمقام منٹگمری سلاسل صابریہ وقادریہ ونقشبندیہ وسہروردیہ مین صاحب مجاز کیا گیا اور کنٹھہ عنایت ہوا۔ اور حرز مرتضوی شریف اور دعا حیدری ودعا نبوی وغیرہ کی اجازت دی گئی پاکپتن شریف مین قیام ہے

۱۳۴ **شاہ محمد روشن الدین لاہوری** تاریخ ۱۹ صفر **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز سہ شنبہ وقت عصر بمقام منٹگمری سلاسل صابریہ قادریہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین صاحب مجاز کیا گیا اور حرز مرتضوی شریف ودعا حیدری ودعا نبوی شریف وغیرہ کی اجازت دی گئی منٹگمری مین قیام ہے

۱۳۴ **شاہ محمد شفیق حسن** بتاریخ ۲۵ - ماہ ذیحجہ **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت اشراق بمقام رامپور سلاسل قادریہ صابریہ نظامیہ نقشبندیہ وسہروردیہ مین صاحب ارشاد کرکے مثال خلافت عطا کی گئی اور قرآن مجید ودعا حیدری شریف جلالی وجمالی وغیرہ کی اجازت دیگئی رامپور مین قیام ہے

۱۳۵ **سلامت علی شاہ دہلوی** تاریخ ۱۰ صفر **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز دوشنبہ وقت ظہر بمقام منٹگمری سلاسل صابریہ وقادریہ وسہروردیہ ونقشبندیہ مین صاحب مجاز کیا گیا اور اجازت قرآن مجید ودعا حیدری شریف وغیرہ کی دی گئی۔ شغل نوری مین مصروف کردیا

۱۳۶ **مولوی سید محمد عاشق حسین امروہوی** (اولاد حضرت شاہ شرف الدین سہروردی شاہ ولایت امروہوی) تاریخ ۲۸ - ماہ ذی حجہ **۱۳۱۰ھ** ہجری مین بروز پنجشنبہ وقت عصر بمقام رامپور سلاسل قادریہ وصابریہ ونظامیہ ونقشبندیہ وہ وبازہ امام مین صاحب مجاز کیے گئے۔ اور خاتم حرز مرتضوی شریف ودعای حیدری جمالی وجلالی ودعا نبوی وقرآن مجید وبرزخ وشغل نوری وغیرہ کی اجازت دی گئی یہ سید صاحب شغل نوری مین مصروف ہین ان کے اباواجداد امروہہ واغواپور مین قیام گزین رہے اور یہ طالب حق بوجہ سلسلہ ملازمت رامپور مین مقیم ہین

# باب بست و سوم در بیان نقشۂ اقطابیہ و اغیاثیہ

## مشتمل بر حالات تفصیلی حضرات اہل خدمات باطنی وغیرہ

احقر العباد فقیر شاہ **محمد حسن صابری** چشتی قدوسی حنفی مولف تواریخ آئینہ تصوف نہایت عجز و انکسار کے ساتھہ عرض کرتا ہے کہ ہر چند اس عالم تشہید مین از روی باطن یعنی حقیقتہً جو صورت ہے **اوسی** بے صورت کی صورت ہے، اور اوسپر **ھُوَ الْاَوَّلُ ھُوَ الْاٰخِرُ ھُوَ الظَّاھِرُ ھُوَ الْبَاطِنُ** کافی شہادت ہے۔ اور جو کچھہ اس شہادت گاہ عالم مین جلوہ پیرا ہے وہ اوسی **حضرت وحدت الوجود** کے نور لایزالی کا بمصداق **اَنَا مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ وَالْخَلْقُ کُلُّھُمْ مِّنْ نُوْرِیْ** پرتو ہے مگر چونکہ حضرت احدیت صمدیت نے شان **واحدیت** کے اظہار کے لیے **اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً** ارشاد فرمایا آبادی عالم ناسوت کے لیے جس طرح از روی ظاہر یعنی مجازاً ہر سیرت کے لیے صورت اور ہر صورت کے لیے سیرت اور ہر باطن کے لیے ظاہر اور ہر ظاہر کے لیے باطن۔ اور ہر اسم کے لیے جسم اور ہر جسم کے لیے اسم۔ اور ہر حرف کے لیے ظرف اور ہر ظرف کے لیے حرف۔ اور ہر مدلول کے لیے دال اور ہر دال کے لیے مدلول تخلیق فرمای ہین۔ اوسیطرح اوس حضرت خالق جل و علا منتظم حقیقی نے اپنی مخلوق کے انتظام کے لیے اہل خدمات باطنی کو پیدا کیا اور اونکی تطبیق مین حکام ظاہری بنائے تاکہ صنعت کاری حقیقی حکومت ظاہری و باطنی مین **ھُوَ الظَّاھِرُ وَھُوَ الْبَاطِنُ** صادق آجای اور اپنی اظہار کبریائی و یکتائی و وحدانیت مین **ھُوَ الْاَوَّلُ وَھُوَ الْاٰخِرُ** ہویدا ہو جاے۔

**اَیُّھَا النَّاظِرِیْنَ** اہلخدمات باطن اور اونکی تقسیم و تقرر کے حالات ایک آیات عجیبہ اور اسرار الٰہیہ ہین اور اون سے الفت و محبت رکھنا اور اونسے بحکم الٰہی جمیع امور ظاہر و باطن مین مدد و اعانت چاہنا خلق اللہ کیواسطے نہایت ہی مفید ثابت ہوا ہے لہذا جسقدر راہ و رسم عنوان سے ان حالات باطنی کے ظاہر کرنیکا باطن سے فقیر کو حکم صادر ہوا ہے اوسیقدر بنظر مفاد خلق اللہ یہ بیان ذیل مین لکھا جاتا ہے تاکہ خاص و عام بندگان خدا جو اس تواریخ آئینہ تصوف کو معائنہ کرین وہ مستفیض فیوضات الٰہی ہون اور فقیر مولف کو حقیقتہً دعائے خیر سے یاد فرمائین اور وہ بیان یہ ہے

**تاریخ ۱۷ - ماہ رجب سنہ ۱۳۴۰ہ** ہجری مین بروز یکشنبہ وقت بعد نماز چاشت فقیر مولف تواریخ ہذا حسب معمول قیلولہ کیواسطے لیٹا تہا کہ بین النوم والیقظہ کا مقام حاصل ہوا اوس مرتبہ مین دیکھا کہ حضرت ہادی برحق فرماتے ہین کہ برخوردار روحانی حسن صابری تجھکو حضرت مولا علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ یاد فرماتے ہین بہت جلد جا فقیر مولف حسب ارشاد مرشدی فوراً عالم امثال کے ایک مقام لطیف مین پہونچا اور جناب مولا کی حضور مین حاضر ہوا اول تین سجدۂ تعظیمی اور سات طواف معمولی فقیر نے کیے بعدہ دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ یا مولا غلام کی نسبت کیا حکم ہے جناب امیر علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ فرزند روحانی فلان فلان کتب و مکتوبات نقاب سے نقشہ اقطابیہ و اغیاثیہ اخذ کر کے تواریخ آئینہ تصوف مین درج کر دے کہ تمامی بندگان خدا عام و خاص و خاص الخاص فیضیاب ظاہر و باطن ہو جائین اور علم بندگان غیب و خاصان حق و مقبولان خدا کا سب کو ہو جاے اور تیرے عرفان مین ترقی اتم ہووے اور نیز ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ سلام اعینونی اور دعائے دلا بہی اوسمین درج کر دینا اور بطریق احسن لوگونکو اوسکی اجازت دینا کہ بندگان الٰہی تجکو قیامت تک دعائے خیر سے حقیقتاً یاد کرینگے اور یہ سلام و دعا جو ہمارے حضور سیف اللہ سلطان الاولیاء مین داخل ہے

اور ہمارے نسبت دار ہمیشہ اوسکی تلاوت کرتے ہین عجیب ہی دعا ہے حضرت شہنشاہ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اکثر اوقات علی الخصوص جہاد مین فرماتے یا عباد اللہ اعینونی اور میری نسبت خاص حکم سروری صادر ہوا ہے کہ یا علیؑ مدد چاہو بندون غیب سے اور کہو یا عباد اللہ اعینونی یعنی اے بندو غیب کے مدد کرو میری بحکم آلہی سے بعد تہوڑے عرصہ کے فقیر صابری کو اوس حال سے افاقہ ہوا اور اوسی روز بعد نماز زوال اس نقشہ کو لکہنا شروع کیا جب سب تیار ہوگیا اور اوسکا مسودہ دیکہا تو فی الحقیقت بیشمار فوائد اسکے متعلق پائے جو وقتاً فوقتاً عام وخاص اور خاص الخاص بندگان آلہی پر منکشف ہوتے رہینگے اور اس سلام ودعا کے جو حضرات طالب ہونگے اونکو اجازت دیجاویگی اور تمامی فوائد وقواعد سے حضرات اجازت یافتہ کو مطلع کردیا جاویگا اور دعائے دولہ اور سلام یہ ہین

## سلام اعینونی

السلام علیکم یا عباد اللہ اعینونی والوسیلۃ حبیب اللہ والحکم للہ والملک للہ یا رجال الغیب ویا ارواح المقدسۃ اغیثونی بغوثۃ وانظرونی بنظرۃ یا رقباء یا نقباء یا نجباء یا ابدال ویا اوتاد ویا غوث السادۃ ویا قطب السادۃ ویا اخیار ویا رحیون ویا ابرار ویا امامان ویا اوضاص ویا مضر الوان ویا قطب الیمین ویا قطب الیسار ویا اغیاث البدر ویا اقطاب النذر ویا قطب الاصغر ویا غوث الاصغر ویا غوث الاکبر ویا قطب الاکبر ویا غوث الاکبر الکبائر وقطب الاکبر الکبائر ویا غوث الاعظم ویا قطب الاعظم ویا غوث اکبر الاعظم ویا قطب اکبر الاعظم ویا غوث العالم ویا قطب العالم ویا غوث الاغیاث ویا قطب الاقطاب ویا شہنشاہ العرب ویا شہنشاہ العجم ویا نائب الحنفی العرب ویا نائب الحنفی العجم والعبد الرشید ۃ الاقطاب الاسرار جمالی والعبد الجلیلۃ الاغیاث الاسرار جلالی اغیثونی فی ہذہ الامر سلمکم اللہ تعالٰی فی الدین والدنیا والاخرۃ بحق محمد والہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین ۵

## دعاء دولہ

اللھم انی اعوذ بک من ذھاب الدولۃ وتغیر النعمۃ وتحویل العافیۃ ومن غلبۃ الشقاوۃ علی السعادۃ ومن ضیق الدنیا والاخرۃ یا حبیب یا علی یا مجیب دعوۃ المضطرین یا اللہ یا رحمن یا رحیم یا حافظ یا حفیظ یا رقیب ویا ابرار الابرار یا ناصر یا معین احفظنی من نحوسات الزحل والمشتری والمریخ والشمس والزہرۃ والعطارد والقمر والراس والذنب والاکلیل برحمتک یا ارحم الراحمین

## نقشہ اقطابیہ واغیاثیہ کا ابتدائی بیان

تاریخ ابو عامر وتاریخ اجہرت الودود سے حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اپنی اپنی کتب مین اور اون سے خلفا جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے اپنی اپنی مکتوبات نطاب مین اور اون سے حضرت محبوب سبحانی نے اپنی مکتوب نطاب کبریتہ الوحدت مین اور حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری شہنشاہ ہند الولی نے اپنی مکتوب نطاب احدیت المعارف مین اور حضرت شاہ شیخ فرید گنجشکر بابا مسعود العالمین نے اپنی مکتوب نطاب سر عبودیت مین اور حضرت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان ابن ثابت نے اپنی مکتوب نطاب بدیع الصنایع مین لکہا ہے اور ان چارون مکتوبات نطاب سے فقیر نقل کرتا ہے کہ حضرت خلاق عالم نے جب اپنی مخلوق کو مرتبہ تمیز

یہ سلام اور دعا سلسلہ حنفیہ میں جنبعین بعد تمیم بلو سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم یعنی بعنوان ہے یہ سلام اور دعا جو داخل حرز تقوی شریف ہے اور حضرت سرورعالم صلعم وجلیس مود علی نے تلاوت فرمائی ہے اور حضرات عارفان خاص خدا مرفوع الاجازت تلاوت فرماتے ہیں اوسکے فوائد اور نکات وغیرہ قابل اظہار نہیں ہیں۱۲

اور درجہ بدرجہ تخلیق فرمایا تو **اڑتیسوین ۳۸ درجہ** مین قوم ابو الجان ہوا سے پیدا کی گئی اور **اونتالیسوین ۳۹ درجہ** مین [illegible]
نار سے پیدا ہوا اور اٹھارہ لاکھہ سال کے بعد اونپر غضب آلہی نازل ہوا جس سے وہ تباہ ہوا اور کچھہ اوس مین سے باقی رہ گئے **چالیسوین ۴۰**
**درجہ** مین ملیقا نار سے پیدا ہو کر اٹھارہ لاکھہ برس اجرای احکام شریعت مین ملیقا مشغول رہا اور کسیقدر طریقت بہی تہی **اکتالیسوین ۴۱**
**درجہ** مین اشرار الجان نار سے پیدا ہو کر گیارہ لاکھہ برس تک اچہے رہے اور گیارہ لاکھہ سال کے بعد اون سے اور ملائکہ آلہی سے محاربہ عظیم
ہوا کچھہ اوسمین سے ہلاک ہو گئے اور کچھہ باقی رہے **بیالیسوین ۴۲ درجہ** مین ابلیس لعین پیدا ہو کر آسمانپر رہتا تہا اور وعظ کی محفل
اول آسمان کے نیچے دو دو اور بہاپکے اوپر منعقد کرتا تہا آخرش بسبب انکار سجدہ آدم عم کے مردود ہو کر زمین پر اوتارا گیا - یہ رئیس ملائکہ کا تہا - جب حضرت
آدم عم علیہ السلام نے جانب زمین ہبوط کیا تب ابلیس بحر محیط کو منتقل کیا گیا اور اوسکی تخت گاہ پانی پر ٹہرائی گئی اور یہ ابلیس مثل طیور فیلمرغ کے تہا
اور انڈے دیا کرتا تہا اور ایک انڈی سے ساٹہہ ہزار شیاطین نکلتے تہے اور خلق پر مسلط ہوتے تہے - ابلیس علیہ اللعنتہ کے سیدہی ران کیطرف
عضو تناسل تہا اور بائین ران کیطرف اندام نہانی تہا جبکہ یہ دونون رانون کو ملاتا تہا اور حرکت کرتا تہا تو مثل طیور کے جفت ہو جاتا تہا اور
بعد جفتی کے ہر روز دس انڈے نکلتے تہے اور شیاطین پیدا ہوتے جاتے تہے - ابلیس ایکہزار برس زمین جنات پر حکومت کر کے آسمانپر گیا تہا اور جنکی
خلقت نار اور باد سے ہے - پس جبکہ ابلیس نے گناہ اور کفر کیا تو مسخ کیا اللہ تعالی نے شیطان رجیم ملعون کو - **تینتالیسوین ۴۳ درجہ** مین
بنی الجان پیدا ہوے اور اونکو زبان عربی مین جن کہتے ہین اور طارطوس نام جان کا ہے اور بعد مقابلہ و محاربہ عظیم و انقضای مدت گیارہ لاکہہ
سال کے ظہور واحدیت کا الوہیت سے ہوئیگا **چوالیسوین ۴۴ درجہ** مین آدم پیدا ہوے مٹی سے اور آخر ساعت یوم جمعہ کو روح پہونکی گئی
اور بنی الجان کے ظہور سے وہان کے دس لاکہہ ۹۹ ہزار سال کے بعد نفخ آدم عم کا ہوا تہا اور قبل از آدم عم ہیژدہ ۱۸ ہزار عالم پیدا ہو چکے تہے

**نزول آدم عم** - تاریخ اجہرت الود ودین لکہا ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام کو دنیا مین بہیجنی کا حکم ہوا تو حضرت جبرئیل علیہ السلام
بامر آلہی آپ کو اپنی پرون مین لپیٹ کر جنت سے لائی تہے اور باحتیاط تمام جزیرہ سراندیپ کے جبل رہونپر جو بہت بلند ہے آپ کو لا کر اوتارا جنکے
نشان قدم مبارک حضرت آدم علیہ السلام کا آجتک اوس پتہر پر موجود ہے اور جسروز یہ واقعہ ہوا تاریخ **دسوین ماہ محرم الحرام** تہی -
جبکہ حضرت آدم علیہ السلام کو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے پرون سے نکالا تو آپکا رنگ زرد تہا اور بعد ایک پہر کے سرخ ہو کر پیشانی مبارک آپ کی مثل
ماہتاب چمکنی لگی اور یہ چمک دمک نور محمدی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کی تہی - بعدہ حضرت جبرئیل نے بحکم آلہی حضرت آدم عم کے کان مین کہدیا
کہ ای آدم اب تم محنت کے مقام مین اوتارے گئے ہو دیکہو کہ نفس اور شیطان کا نکہانا اسلیے کہ ایک دانہ گندم کہانے سے مقام اعلی سے اوسط مین آگئی ہو
اگر آپ نافرمانی کروگے تو مقام ادنی یعنے سجین کو چلے جاؤگے اور سجین سے پہر اعلی علیین مین کسیطرح گذر نہوگا - اور جب تمپر کوئی سخت مصیبت آئے تو قلب
اس کلمہ کو **لا الہ الا اللہ محبوب احمد نور اللہ** پڑہنا وہ مصیبت تمپر سے دفع ہو جائینگے حضرت آدم علیہ السلام اس کلمہ کو تو بہول
گئے باقی اور سب باتین یاد رہین اور ہیبت و خوف آلہی مین اپنی معصیت پر تین سو ۳۰۰ برس تک روتی رہے بعدہ کلمہ شریف یاد آیا اوس کلمہ کو پڑہکر
حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو بارگاہ آلہی مین شفیع گردانا تب توبہ اونکی قبول ہوئی اور خواص امکانی پیدا ہوی اور
احکام آلہی کا آپ کی صورت مبارک سے ظہور ہونا شروع ہوا -

تاریخ ابو عامر مین لکہا ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام نے دنیا مین ہبوط فرمایا تو قوم ابو الجان سے **غشقادون** نام شہنشاہ اجنہ [illegible]

ذریعہ سے خبر آسمانی مل گئی تہی کیونکہ اجنہ آسمانون پر سے سُن آتے تہے کہ حضرت آدم علیہ السلام زمین پر ظہور کرنیوالے ہین غُشقادُوُن نے اپنے بیٹے شُرقُطوُش اور اپنے پوتے طُرغُوفُون کو جزیرہ سراندیپ پر مقرر کر دیا تہا کہ جسوقت حضرت آدم علیہ السلام زمین پر نزول فرمائین تو تم دونون اون سے ملاقی ہوکر اونکا دین قبول کرنا اور میرا اسلام پہونچانا اور پہر مجہے اطلاع دینا شرقطوش اور طرغوفون حسب الامر غُشقادُون کے بانتظار حضرت آدم جزیرہ مذکور پر مقرر رہتے تہے جب حضرت آدم علیہ السلام نے بعد استماع مژدہ عفو خطا کے سر مبارک اوٹہایا تو شرقطوش اور طرغوفون دونون کہڑے تہے حضرت آدم نے اون کو دیکہکر اون کی کیفیت دریافت فرمائی دونون نے اول غُشقادُون کا سلام پہونچایا اور خود دونون نے آپکے دین مین شامل ہونیکی استدعا کی کہ آپ ہمکو اپنی دین متین کی تلقین فرمائین تاکہ جیسے آپ کی خطا معاف ہوئی ہے اوسیطرح ہم بہی صاحب مغفرت کے ہوجائین حضرت آدم علیہ السلام نے اوسیوقت اونکو اپنا کلمہ لا الٰہ الا اللہ آدم صفی اللہ پڑہایا اور اونہون نے سچے دل سے اوسیوقت کلمہ پڑہ کر دین آدمی قبول کیا اور کہا بیشک ہم اقرار کرتے ہین کہ آپ ہماری ظاہر و باطن کے پرورش کنندہ ہین اور ہم آپکے پرورش یافتہ ہین اور تین سجدۂ تعظیمی ادا کیے اور شریعت آدمؑ پر چلنے لگے بعدہ اونکی عورتین بہی دین آدمی مین داخل ہوئین پہر غُشقادُون حاضر ہوا اور دین حضرت آدم علیہ السلام کا اوسنے قبول کیا۔ جب اونکی قوم ایہ الہ اپنے دیکہا کہ ہمارا شہنشاہ اور بادشاہ اور شہزادہ تینون حضرت آدم علیہ السلام کے دین مبارک مین آگئے تو اونکو [illegible] اونکی ہلاکت کے لیے آگ قاہرہ گہیر کہا کے۔ جب اونہون نے آگ دیکہی تو حضرت آدم علیہ السلام سے عرض کیا کہ ہماری ہلاکت [illegible] ہماری مدد کرین کہ اللہ تعالیٰ ہمکو اس آفت سے بچائے حضرت آدم علیہ السلام نے فوراً اوس آگ پر نظر والی [illegible] آگ قاہرہ یکنفس باغ انگورون اور انجیرون کا ہوگیا اور اوسی روز سے صفحۂ دنیا پر انجیر اور انگور کا استعمال جاری ہوا اور چشمی پانی کے اوس سے جاری ہوگئے اور اون سے فرمایا کہ تم تینون بلاخوف خطر باؤ اور سب کو گرفتار کر لاؤ جو اجنہ ہمارا دین قبول کرنیکا اقرار کرین اونکو تو ہمارے پاس لے آنا اور جسقدر ہمارے دین سے انحراف کرین اونپر ہم اکلمہ پڑہکر آواز بلند ایک نعرہ مارنا کہ وہ سب بہنہ کر مثل اپنیکے ہوجائینگے بعد کو تم ہمارے پاس چلے آنا **الغرض** جب یہ تینون اجنہ اون کے پاس گئے تو وہ ساری قوم بہاگ گئی صرف تین لاکہ جن جو کہ ایک جدی انکی قوم سے تہے حضرت آدم علیہ السلام کے پاس حاضر ہوے اور دین آدمی قبول کر کے مثل آدم علیہ السلام عبادت الٰہی مین مشغول ہوگئے۔ اور گندم کی کاشت کی بکیب حکم الٰہی اجنہ مین شروع کرا دی اور باغ انگورون اور انجیرون کے لگا دئیے اور ببرکت کلمۂ آدمی کے پہاڑون سے چشمے اولاد آدم کے لیے جاری ہوگئی **المختصر** جب حضرت حوا علیہا السلام نے ظہور کیا اور حضرت شیث علیہ السلام اس عالم مین رونق افروز ہوے اور اجنہ بہی بکثرت ایمان لائے اور جنات ناری حضرت آدمؑ کی دعا سے ہوائی ملیقانی ہوگئی تب کفار اجنہ نے شرارتین شروع کین حضرت آدم علیہ السلام کو حکم ربی ہوا کہ یا صفی اللہ اب تم اجنہ کا جو کفار مشرکین ہین انتظام کرو تاکہ وہ تمہاری اولاد اور تمہارے مطیع جنات اہل اسلام پر ظلم و زیادتی نکرنے پائین اور شرک و فسق و فجور و سرقہ میوہائے جنت وغیرہ سے باز رہین حضرت آدم علیہ السلام نے باصدار امر الٰہی نبوت کی قوت سے واسطے ہدایت مغضوبیہ کے بقاعدہ باطنی سردار اور عہدہ دار مقرر فرمائی اور ان عہدہ دارون کو مختلف طور سے اجنہ کے دستون اور جتوقون پر مقرر کیا اور ایک نقشہ طرغوفون شہزادہ تیار کرا کر غُشقادُون کو عطا فرمایا اور ارشاد کیا کہ غُشقادُون با مربی تم ظاہر و باطن کے بُغجانُ عُرفان یعنی شہنشاہ انتظام باطن مقرر ہوے۔ اور تمہارا فرزند شُرقُطوُش نام وِجعانُ البُغجان یعنی بادشاہ انتظام باطنی غربی اور اوسکا فرزند طُرغُوفُون وِجعانُ البُغجان

جنے بادشاہ انتظام شرقی مقرر کیا گیا اور یہہ دونوں بادشاہ تمہارے ماتحت کیے گئے۔ اور تا ظہور حضرت نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم بخدمات انتظام باطنی تمہاری اولاد میں رہینگے اور ہر وقت میں ایک شہنشاہ اور دو بادشاہ غربی و شرقی ہوا کرینگے اور احکام مندرجہ نقشہ ہذا و انکے ماتحت ہونگی اور تمہیں خدای تعالی نے مجکو حاکم گردانا اور بعد میرے جو نبی ومرسل اولو العزم ہوگا اوسکو میرے قایم مقام سمجھنا اور یہ نقشہ باطنی ہر رسل اولو العزم کے حضور میں پیش کرتے رہنا جو وہ ترمیم بامر ربی کرے اوسکو بجا لانا تاکہ آگے کو میری اولاد پر یہی حکومت باطنی تمہارے متعلق رہیگی بعد طرغوفون شہزادہ سے حضرت آدم علیہ السلام نے مندرجہ ذیل نقشہ ایک سنگ زبرجد پر کندہ کرا دیا اور امر کیا کہ اس نقشہ کو حضرت نبی آخر الزمان شہنشاہ دو جہان صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی حضور اقدس میں جبکہ اس عالم میں رونق بخش ہوں پیشکش کرنا کہ مدار انتظام عالم کا اللہ تعالی نے اسی صورت موضوع فرمایا ہے جو تا بقیام عالم ترمیم و تنسیخ ہوتا ہوا اسی عنوان پر قائم رہیگا اور قیام اور قوام عالم کا انہیں عہدہ داروں پر قائم کیا گیا ہے اور بانی مبانی اسی ہیئت انتظام عالم کا اللہ تعالی نے مجھے قرار دیا ہے۔ اور اس نقشہ انتظام باطنی سے (جو جنی زبان میں حضرت آدم علیہ السلام نے شہزادہ طرغوفون سے تیار کرا یا تہا) قابل اظہار ذیل میں درج کیا جاتا ہے اور ایک مختصر بیان شہزادہ طرغوفون کا بہی جو سنگ زبرجد پر کندہ تہا ذیل میں تحریر کیا جاتا ہے۔ بیان مرقومہ ذیل جنی زبان میں تہا جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ نے اوسکا عربی میں ترجمہ کیا اور حضرت سلمان فارسی نے عربی سے فارسی زبان میں ترجمہ کیا اور عربی و فارسی کے مکتوبات نطاب ... نقل در نقل فقیر کو وصول ہوا اور زبان اردو میں فقیر مولف نے ترجمہ کیا اور ہر زبان میں بجنسہ بانی جنی قایم رکہی گئی اور وہی نقل یا فقیر نے کی کہ زبان جنی بجنسہ رکہی اور اوسکا ترجمہ اردو میں ہر لفظ کے نیچے کر دیا اور وہ یہہ ہے

## بیان شہزادہ طرغوفون

دُوغوَ شعَاَ بغجش شنخوا عزضغ شغي عزوجعان البغجان عنز بغجان عزقان ...
اب آگاہ ہو کہ قطب سادہ سے اور بادشاہ اور شہنشاہ

شغواج عن بغ قي شغي غغشي قشغروا — ابوالجغشقا غجش قز غقي شغي عن ضغ
قوم ہوائی جنیون سے چلے آتے ہین حضرت آدم کی دعا سے ابوالجانی

غجش شبغواج غوشر اغي بعضوا شغضغوه قبغودامغ عن ضغ غنغفر تغفت
کے قوم ناری تہے جبکہ اسلام قبول کیا تو ہوائی ہوگئے واسطے

جقا بغاقشغ وغنساء لغش دغغنتا بغغتا غجش جغن ضغ غقي شغ اح غوشر
خدمت گذاری آنحضرت صلعم نور خاص کے جغن ضغ نام یہہ قوم جن ناری

اغي مسلغغ عن جغ واغجش بغقرة ابوالجغشقاجغ قوغن غجش حغشمغ غقي
تہے مسلمان ہونے کے بعد حضرت آدم نے ان کی حق مین دعا

غجش قز مغ تغه غوشر شغي مغلتشما قي غنغفر عنز رتشيغف قوغغ جغ
کی یہہ ناری سے لیقائی ہوگئے اور شریعت انہون نے

تمقغر فقجي
قائم رکہی

غراغشاء غقي شغواج جنغن ضغ غجش تمغضوا وغشاء بقغتا رغي
اور ایک یہہ قوم جلیانیس کے مغضوبین رب العلمین سے

غض قغفت غجش دغشاء مغنش هقغتا غجش قتنرغو ضغشر غنا غ غشغب
اس واسطے کہ اللہ تعالی کا شریک بناتے ہین اور اوا

بغشاءِ لغش تغشا عجش قز جغشاءِ بغش د تغشا شغي مودِ غش تغوا عجش غشفش
اسمان کی جنت سے میوہ ہرقسم کا سرقہ

قغ عجش نغشر عجا قز قهغش دو عجا غز تغشق غودق غوشغر زجغوا عجش جوغا
کر کے لاتے ہیں اور کہاتے ہیں اور تم اوسکا اوپر زمین کے بوتے

عجا عجش غشجغ جغشاءِ لغش د تغشا چغو فجغ غوشوغ غزعن ضغ شغواج قیاط تغا
ہیں کہ ہمکو جنت کو جانا نبوی اور ہوائی قوم جنی وغیرہ

غشجغ قاغق نغغق غوزغشاءِ مغش هقغشا عجش قرجقغشا عجش ضغوا شغي
ہمکو سزا نہ دیوین اللہ تعالی کی قدرت کا ملہ سے

صغو عجش غفر تغشق مودِ غش عجش جوغا عجا غزو عجش نغجشا جغ غض جغا بلغجا
جو کہ وہ تخم میوہ کا بوتے ہیں اوسکے عیوض ہیں اشجار کھیتہ

نجغاش غشاءِ عجا نغجغ نغجي عجش قز انجشا جغ غض قوجغ عنغفر غي غز نغجو
پیدا ہوجاتے ہیں منقہ کی عیوض ہیں ہلاتوان ہوجاتا ہے اور پتہ

عجش قز نغجشا جغ غض غجواض غلقجي شغي زغشاءِ مغش هقغشا جغ طغهجا
کی عوض ہیں حمال کو یہ اس سبب سے اللہ تعالے نے سب

تمغضوا شغر عن ضغ قیاغز مغلشما قي قیا غقغ شغي تزمغشغ عجا غجا - صغو عجش
مغضوبین پر ہوائی جنی اور ملیقائی ایجنی بطون سے مقرر کردی ہین جو کہ

حقحشغ غزالغها جقا قفغ غوجا شفو بوجغشي عجش قفجي عن غفرج عجا عجش
حکام اور اہل خدمت بیچ نقشہ ہذا مندرج کے ہو چکے ہین کہ

غفر قوغ تمغضوا جغو جهغشر غض غوجغشر عجا غزغق سغقو شغي نغجماءِ
بن مغضوبین کو ہلاکت میں ڈالتے ہین اور جو اون مین سے تائب

عن تغش ضغي اغشاءِ عجا غفر طغجغشي عجش طغجغشي مغلشما قي
ہو کر مسلمان ہو جاتے ہین وہ گروہ کے گروہ ملیقائی

غض ملغجغشاءِ عجا
ہین ملجاتے ہین

# نقشہ اقطابیہ و اغیاثیہ مبارک عہد حضرت آدم علی نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام تقسیم اول

## اغشاء

### نمبر اول

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شوخوغزضغ<br>اغشاء<br>قطب الکون ہوائی جنی<br>یک | جوغوغن ضغ<br>اغشاء<br>نقیب ناری جنی ملیقائی<br>یک | بغشمو غاضغ<br>اغشاء<br>ابدال سادہ ناری ملیقائی جنی | رجا نزضغ<br>لغش<br>موکل جلالی - ۳۰ | شغو اغزیما<br>اغشاء<br>قطب یمینی ملیقائی ناری جنی<br>یک |
| قنغوا غزکغ<br>اغشاء<br>قطب یساری ملیقائی جنی ناری<br>یک | طشغو اضغ<br>اغشاء<br>وتد ہوائی جنی<br>یک | تزغغ طوش<br>هقغشا<br>جلود جمالی ملیقائی<br>۵ | غشغر اضغ<br>اغشاء<br>غوث الصور ملیقائی جنی ناری<br>یک | قوغشفر اضغ<br>اغشاء<br>نجیب سادہ ناری جنی<br>یک |

حکمران رہتا ہے اور نفس انتقالی کو ان حضرت کے اللہ تعالی نے یہ شرف بخشا ہے کہ ایک جسم سے ۴ جسموں کے ساتھ سیر کر سکتے ہیں باقی احوال مثل نمبر اول و دوم کے ہے صرف اتنا فرق ہے کہ ان ۳۶۰ مواضعات کے درمیان میں ایک قلندر دہری اور ایک قلندر قہری مامور ہوتا ہے ۔

(نمبر ۴) **ایک شہر خورد میں** (جس میں از روی بندوبست باطنی چھ تحصیلیں قرار دی گئی ہیں اور ہر تحصیل میں ۳۶۰ مواضعات رکھے گئے ہیں اور چھ تحصیلوں کے کل دو ہزار ایکسو ساٹھ ۲۱۶۰ موضع مقرر ہیں) ایکہزار چھ سو اکانوی حضرات بندگان غیب حسب ذیل مقرر کیے گئے ۔

| **قطب اصغر** | اقطاب قطب الکونین | نقیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جمالی | جلودان جمالی | وتد سادہ | جنات ہوائی | قلندر دہری | قطب المزار | قلندر قہری | قطب یمنی و یساری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۱۰ | ۸ | ۲۵۴ | ۳۶۰ | یک | ۴۹ | یک | یک | یک | ۲ |

| **غوث اصغر** | اغیاث غوث الصور بابری | نجیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جلالی | جلودان جلالی |
|---|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۱۴ | ۱۲ | ۶۱۴ | ۳۶۰ |

یہ حضرت قطب اصغر تین جسم مبارک رکھتے ہیں - ایک جسم ظاہری - دوسرا باطنی - تیسرا نفس انتقالی - ان حضرت کے نفس انتقالی کو حضرت حق سبحانہ تعالی نے یہ فخر عطا کیا ہے کہ ایک جسم سے تا بہ چوراسی جسم لطیف سے سیر کرے - اور جسم ظاہری ان حضرت کا قطب اکبر کے ماتحت ہوتا ہے اور جسم مبارک باطنی ان حضرت کا اپنی ماتحتون ۱۶۹۱ پر اوقات مقررہ میں دورہ فرماتا ہے اور ۲۱۶۰ مواضعات اور شہر خورد پر حکمرانی کرتا ہے - باقی احوال مثل خانہ اول و دوم و سوم ہے

(نمبر ۵) **ایک شہر کلان میں** (جس میں بقاعدہ باطنی آٹھ تحصیلیں قرار دی گئی ہیں اور ہر تحصیل میں ۳۶۰ موضع قرار دیکر کل آٹھ تحصیلوں کے دو ہزار آٹھ سو اسی موضع ہوے) دو ہزار آٹھ سو اسٹھہ حضرات مقبولان خدا کا حسب تفصیل ذیل تقرر ہوا

| **قطب اکبر** | قطب الکون اصغر | نقیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جمالی | جلودان جمالی | وتد سادہ | جنات ہوائی | قلندر دہری | قطب المزار | قلندر قہری | قطب یمنی و یساری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۲۰ | ۱۶ | ۵۰۸ | ۴۸۰ | یک | ۶۵ | یک | یک | یک | ۲ |

| **غوث اکبر** | غوث الصور اصغر | نجیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جلالی | جلودان جلالی |
|---|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۲۶ | ۲۴ | ۱۲۲۸ | ۴۸۰ |

یہ حضرت قطب اکبر تین جسم مبارک رکھتے ہیں - ایک جسم ظاہری - دوسرا باطنی - تیسرا نفس انتقالی - ان حضرت کے نفس انتقالی کو حضرت قادر ذو الجلال نے یہ فخر عطا کیا ہے کہ ایک سے تا بہ ساٹھ ساٹھ جسم الطف کے سیر کر سکتے ہیں - اور جسم ظاہری انکا حضرت قطب اکبر الکبائر کا نایب ہوتا ہے اور جسم باطنی انکا اپنے ماتحتون تعدادی ۲۸۵۹ پر باوقات معینہ دورہ کرتا ہے اور شہر کلان اور اوسکے ماتحت ۲۸۸۰ موضعون پر حکمرانی فرماتا ہے - باقی احوال مثل خانہ اول و دوم و سوم ہے

(نمبر ۶) **دار الصدر صوبہ** پر ایکہزار آٹھ بندگان غیب اس تفصیل کے ساتھ مقرر ہوے

| **قطب اکبر الکبائر** | قطب الکون اکبر | نقیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جمالی | وتد سادہ | جناب ہوائی | قلندر قہری | قطب المزار | قلندر دہری | قطب یمنی و یساری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۱۰ | ۸ | ۲۵۴ | یک | ۸۶ | یک | یک | یک | ۲ |

| **غوث اکبر الکبائر** | غوث الصور اکبر | نجیب سادہ | ابدال سادہ | موکل جلالی |
|---|---|---|---|---|
| یک | یک | ۱۴ | ۱۲ | ۶۱۴ |

یہ حضرت قطب اکبر الکبائر تین جسم مبارک رکھتے ہیں - ایک جسم ظاہری - دوسرا جسم باطنی - تیسرا جسم ظلی علوی - ان حضرت کے جسم ظلی علوی کو اللہ تعالی نے یہ مقدرت عنایت کی ہے کہ جسوقت جسم مبارک ظلی علوی ارادہ رفتار کرتا ہے تو اوسکے پیچھے تیرہ ۱۳ جسم ظلی مثل اوسکے اور قائم ہو جاتے ہیں اور جسم ظاہری ان حضرت کا قطب اعظم کا نایب ہوتا ہے اور جسم باطنی ان حضرت کا اپنی ماتحت تعدادی ۱۰۰۸ اسم ہا پر مامور رہے - اور جسقدر کہ شہر ہای خورد و کلان و تحصیلات و مواضعات وغیرہ متعلق دار الصدر صوبہ کے رہیں اون کے کل حکام باطنی پر دورہ فرماتا ہے ۔

(نمبر) **صوبہ دار ظلی** کو حضرات حکام باطنی اصلی حسب ذیل حکمرانی کراتے ہین

**قطب اعظم** - قطب الکون - اکبر الکبائر - نقیب - ابدال - موکل جمالی - جنات ہوائی بر مکان سکونت صوبہ دار - قطب یمین و یسار مکان سکونت صوبہ دار
یک یک ۲۰ ۱۴ ۵۰۸ ۶ ۲

**غوث اعظم** - غوث الصور اکبر الکبائر - نجیب - ابدال - موکل جلالی
یک یک ۲۸ ۲۴ ۱۲۲۸

یہ حضرت قطب اعظم تین جسم مبارک رکہتے ہین - ایک ظاہری - دوسرا باطنی - تیسرا النفس انتقالی جسم ظاہری تو ان حضرت کا حضرت قطب اکبر الاعظم کا نایب ہوتا ہے اور جسم باطنی ان حضرت کا ایکوقت مین سات صورتون سے تمام اضلاع ماتحت پر دورہ کرتا ہے اور جسم نفس انتقالی دس وجودون سے ان حضرت کے جانب چپ رہتا ہے اور حکام باطنی ماتحت تعدادی ۱۰۴۳۶ بندگان غیب پر حکمرانی فرماتا ہے

**واضح ہو** کہ نمبر ۸ تک حکام باطنی اور اون کے اضلاع ماتحت کا فقیر مولف نے جو ذکر کیا ہے یہ ایک صوبہ کا حال ہے - مکاتب نکاب مین ہندوستان کے بائیس صوبونکا (جنکے صرف نام ذیل مین لکہے جاتے ہین) حال اسی تفصیل کیساتہہ مندرج ہے اور ناظرین اسی پر قیاس فرمالین کہ ہر اقالیم دنیا مین ہر موضع سے لیکر صوبہ تک یہی انتظام باطن قایم ہے اور ایک موضع سے صوبہ تک حکام ظاہری ظلی کو حکام باطنی اصلی اس تعداد اور شمار کے ساتہہ حکومت کراتے ہین اور آبادی دنیا پر حضرت حاکم حقیقی نے جس حاکم مجازی کو نوازا اور اپنی مخلوق اوسکے تفویض فرمائی اوسکو یہی توفیق عطا کی کہ شل حکام باطنی وہ خلائق کی نگرانی کرے اور ہمیشہ اپنے ممالک ماتحت مین دورہ کنان رہے اور مخلوق الٰہی کو عدل و انصاف سے شادان رکہے جیسا کہ اس وقت مین حضرت خلاق عالم نے قوم انگلش کو نوازا ہے اور وہ حکام باطنی اصلی کے ظلی ہو کر ... طور رہے ہین - اور جس حاکم مجازی کو حکام باطنی نااہل پاتے ہین اوس پر سے رفتہ رفتہ اپنا ظل اوٹہا لیتے جاتے ہین اور وہ ... سے دور خلق اللہ کو آزار نخوت و غرور بناتا ہے اور آخر کو بالکل و مع خاندان کے نیست و نابود ہو جاتا ہے اور ... منظور ... پر ظل ڈالا جاتا ہے اور حکام باطنی اوسکے ساتہہ ہو جاتے ہین جسکے باعث وہ جو احکام جاری کرتا ہے کامیاب ہوتا ہے اقبال جسکی عبارت وہ یہی ... ہے - اور ایک زمانہ مین جو بائیس ۲۲ صوبون پر ہندوستان تقسیم تہا اونکے نام یہ ہین اور یہی تقسیم مندرج مکتوبات نکاب ہے اور جو تقسیم انگلش قوم نے کی ہے وہ اوسکے قریب قریب ہے اور انتظام باطنی موضع سے لیکر صوبہ تک سوا چند تغیرات کے وہی ہے اور نام صوبون کے یہ ہین

**اسماء صوبجات ہندوستان** - صوبہ اجمیر شریف - صوبہ آگرہ - صوبہ الہ آباد - صوبہ اودہ - صوبہ اوڈیسہ - صوبہ اورنگ آباد - صوبہ بنگالہ - صوبہ بہار - صوبہ برار - صوبہ بیدر - صوبہ بیجاپور - صوبہ حیدر آباد دکن - صوبہ خاندیس - صوبہ دہلی - صوبہ سندہ - صوبہ قندہار - صوبہ کابل - صوبہ کشمیر - صوبہ گجرات - صوبہ لاہور - صوبہ ملتان - صوبہ مالوہ -

(نمبر ۹) **دار السلطنت** پر حضرات بندگان غیب حسب ذیل مامور ہین -

**قطب اکبر الاعظم** - قطب الکون اعظم - نقیب سادہ - ابدال سادہ - موکل جمالی - وتد سادہ - جنات ہوائی - قلندر دہری - قطب المزار - قلندر قہری - قطب یمینی و یساری
یک یک ۱۰ ۸ ۲۵۴ یک ۱۱۴ یک یک یک ۲

**غوث اکبر الاعظم** - غوث الصور اعظم - نجیب سادہ - ابدال سادہ - موکل جلالی
یک یک ۱۴ ۱۲ ۶۱۴

یہ حضرت قطب اکبر الاعظم تین جسم مبارک رکہتے ہین - ایک جسم ظاہری - دوسرا جسم باطنی - تیسرا النفس انتقالی جسم ظاہری ان حضرت کا حضرت قطب عالم کا نائب ہوتا ہے اور جسم باطن ان حضرت کا ایک وقت مین چودہ ۱۴ صورتون سے کل بائیس صوبون کی دار الحکومتون پر دورہ کرتا ہے - اور تیسرا

نفس انتقالی بائیس جسمون سے بائیس صوبون کے حکام باطنی پرحکمرانی کرتا ہے اور ۱۰۴۶ اسمار ماتحت انکے ساتھ رہتے ہین

(نمبر ۹) حدود عرب و عجم پرحضرات مقبولان الٰہی حسب ذیل مقرر کیے گئے ہین

قطب عالم - قطب الطبلون اکبر الاعظم - نقیب سادہ - ابدال سادہ - موکل جمالی - حضرت ہوائی قطب یمینی ویساری - میزان ماتحت قطب عالم
یک ۔ ۲۰ ۔ ۱۶ ۔ ۵۰۸ ۔ ۲ ۔ یک ۔ ۲ ۔ ۵۵۴

غوث عالم - غوث الصور اکبر الاعظم - نجیب سادہ - ابدال سادہ موکل جلالی - میزان ماتحت غوث عالم
یک ۔ ایک ۔ ۲۸ ۔ ۲۴ ۔ ۱۲۲۸ ۔ ۱۲۸۲

ہردو حضرات والاشان یعنی حضرت قطب عالم وحضرت غوث عالم کے وجود ظاہری حدود عرب وعجم پرقائم رہتے ہین اور حضرت قطب عالم صبح سے شام تک دورہ مقامات علوی وسفلی کا کرتے ہین - اور حضرت غوث عالم صبح سے شام تک ناسوت سے ملکوت تک دورہ کرتے ہین حضرت قطب عالم ایک جسم ظاہری - دوسرا جسم روحانی - اورسات جسم نفس انتقالی کے رکہتے ہین - جسم ظاہری حضرت قطب عالم کا داہنی طرف سے حضرت قطب الاقطاب کا نائب اوربائین طرف سے حضرت شہنشاہ عجم کا نائب ہوتا ہے اورجسم روحانی حضرت قطب عالم کا مع اپنے ماتحتون تعدادی ۵۵۴ کو ہمراہ لیکر تمام عالم کے اقطاب وغیرہ پر دورہ کرتا ہے - اور حضرت قطب عالم کے جو سات جسم انتقالی کے ہین وہ سردار حنفیہ اخفیہ کے ہمراہ رہتی ہین اور سردار حنفیہ اخفیہ داہنی طرف حضرت شہنشاہ عجم کے نائب ہوتا ہے اور اوسطرف بائین جانب کو حضرت قطب الاقطاب کا نائب ہوتا ہے - حضرت غوث عالم بہی سات جسم نفس انتقالی رکہتے ہین اور آٹہوان جسم ظاہری ہے - حضرت غوث عالم جسم ظاہری سے مع اپنے ماتحتون تعدادی ۱۲۸۲ اسمہا کو ہمراہ لیکر تمام عالم کے اغیاث وغیرہ خرد و کلان پر دورہ فرماتے ہین اور جو سات جسم نفس انتقالی ان حضرت غوث عالم کے ہین وہ سردار حنفیہ اجلیہ کے ہمراہ رہتی ہین - سردار حنفیہ اجلیہ بائین طرف کو حضرت شہنشاہ عرب کے نائب ہوتا ہے - اور داہنی طرف کو حضرت غوث الاغیاث کا نائب ہوتا ہے -

(نمبر ۱۰) بادشاہ پرمندرجہ ذیل حضرات بندگان غیب مامور ہوتے ہین -

حضرت قطب الاقطاب - نقیب اکبر - نقیب اصغر - بدل اکبر - بدل اصغر - موکل جمالی - جنات ہوائی قطب یمینی -
یک ۔ یک ۔ یک ۔ یک ۔ یک ۔ ۷۰۰ ۔ ۱۴۰۰ ۔ یک

حضرت غوث الاغیاث - نجیب اکبر - نجیب اصغر - بدل اکبر - بدل اصغر - موکل جلالی - جنات ہوائی - غوث یساری
یک ۔ یک ۔ یک ۔ یک ۔ یک ۔ ۷۰۰ ۔ ۱۴۰۰ ۔ یک

حضرت قطب الاقطاب یہ آٹہہ جسم رکہتے ہین اورایک جسم جو ظاہری ہے وہ مدینہ منورہ مین قائم رہتا ہے اور وہ آٹہہ جسم نفس انتقالی سے سیر کرتے ہے اور ایک ایک جسم اوپر ایک ایک بادشاہ کے داہنی جانب کو مامور ہوتا ہے اور آٹہہ جسم جو ان حضرت کے روحانی ہین اون مین سے سات جسم اوپر سات بادشاہون کے مقرر ہوتے ہین اور ایک ایک جسم ہر بادشاہ کے سامنے امر کرتا رہتا ہے اور بادشاہ کو حکمرانی کراتا رہتا ہے اور آٹہوان جسم روحانی ان حضرت کا داہنی جانب کو حضرت شہنشاہ عجم کا نائب ہوتا ہے - اور قطب یمینی بادشاہ کے داہنی طرف کو اس غرض سے کان سے کان ملائے رہتا ہے کہ حضرت قطب الاقطاب جو امورات باطنہ اخذ کرکے قطب یمینی مین جذب کرین وہ فی الفور قطب یمینی بادشاہ کے داہنی کان مین مرقوم ہوتا رہے - اور حضرت قطب الاقطاب اپنی سیدہی ہاتہہ کا ظل بادشاہ کے سر کے سیدہی جانب ڈالتے رہتی ہین - حضرت غوث الاغیاث یہ آٹہہ جسم مبارک رکہتے ہین اور ایک جسم ظاہری مکہ معظمہ مین قائم رہتا ہے اور وہ آٹہہ جسم نفس انتقالی سے سیر کرتا رہتا ہے اور ایک ایک جسم اوپر ایک ایک بادشاہ کے بائین جانب کو مامور ہوتا ہے اور آٹہہ جسم ان حضرت کے روحانی ہین سات اوپر ایک ایک بادشاہ کے جو ایک ایک جسم پیچہے اوس بادشاہ کے امر کرتا ہے - اور آٹہوان جسم روحانی ان حضرت کا

بائین طرف کو حضرت شہنشاہ عرب کا نائب ہوتا ہے۔ اور **غوث یساری** بائین طرف بادشاہ کے کان سے مونہہ ملائے رہتا ہے جو حضرت غوث الاغیاث
امور باطنہ کو اخذ کرکے غوث یساری میں جذب کر دیتے ہین وہ غوث یساری فی الفور بادشاہ کے بائین کان مین پہونکتا رہتا ہے اور حضرت غوث الاغیاث
اپنے بائین ہاتھہ کا ظل (بادشاہ کے سر کے بائین جانب) ڈالے رہتے ہین

**واضح ہو** کہ یہانتک فقیر مولف تواریخ نے ایک سلطنت کے (جو کہ عجم مین واقع ہے) حضرات حکام باطنی کا حال زیب صفحہ تواریخ ہذا کیا ہے
ناظرین اسی پر قیاس فرمالین کہ ہفت اقلیم مین جسقدر سلطنتین ہین ہر سلطنت مین موضع سے لیکر سلطنت تک ہر آبادی اور ہر حاکم خرد و کلان حتی کہ
شہنشاہ تک اسیطرح حضرات اہل خدمات باطنی حکام ظاہری کو حکومت کراتے ہین یعنے جو حکام باطنی ہین وہ اصلی ہین اور جو حکام ظاہری ہین وہ ظلی ہین۔ اور جسطرح
حکام ظاہری کا حکام باطنی عزل و نصب کرتے ہین وہ بطور نمونہ شاہان مغلیہ کے حال مین فقیر مؤلف کتاب حقیقت گلزار صابری مین درج کر چکا ہے اسلیے بنظر طوالت اسکو
یہان سے قلم انداز کر دیا جو صاحب شائق ہون کہ حکام باطنی اسبارہ مین کیا کارروائی کرتے ہین وہ حقیقت گلزار صابری (مطبوعہ مطبع دبدبہ سکندری رامپور)
کے صفحہ ۴۰۸ سے صفحہ ۴۲۱ تک معائنہ کرلین۔

# مختصر مختصر تعریف حضرات والا درجات حکام عالی مقام باطنی حصہ اول

مکتوبات خطاب اعنی کربت الوحدت و احدیت المعارف و تحفۃ الوحدت و حب العجو و احدیت الاسرار سے بزرگا حضرات حکام باطنی کی مختصر تعریفین جو قابل اظہار ہین ذیل مین لکھی جاتی ہین
آگاہ ہو کہ حضرت شہنشاہ عرب کے داہنی طرف حضرت قطب الاقطاب کا اول جسم نفس انتقالی نائب ہوتا ہے۔ اور حضرت شہنشاہ عجم کے بائین جانب حضرت غوث الاغیاث
کا اول جسم نفس انتقالی نائب ہوتا ہے اور دوسرا نائب حضرت شہنشاہ عجم کے سامنی سردار حنفیہ اصغر الکبائر ہوتا ہے۔

**سردار حنفیہ** اصغر الکبائر کے ساتھہ ایک ایک جسم روحانی سے۔ قطب سادہ۔ و نقیب سادہ و بدل سادہ اور پانچ جلودان جمالی اور ۷۸ اولو کل جمالی
ہر وقت مامور رہتی ہین اور یہ حضرات سردار حنفیہ اصغر الکبائر پانچ جسمون سے پانچ حضرات علو العزم والمرتبہ مرقومہ ذیل کی فرمانبرداری کرتے ہین۔
**اول** حضرت قطب الاقطاب **دوم** حضرت شہنشاہ عجم **سیوم** حضرت جناب الرشید اقطاب الاسرار آلہی جمالی فرزند حضرت محمد حنیف کی **چہارم**
حضرت محمد اکبر عرف محمد حنیف فرزند جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ کی **پنجم** جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ کی ارواح مقدسہ سے رجوع رکھتے ہین۔ ولایت خمسہ ظلی و اصلی
مین عروج و نزول کرتے رہتی ہین اور تمام ہی بندگان غیب کو قوت باطنی پہونچاتے ہین اور حضرت سردار حنفیہ کو بوجہ نسبت محمدی بوسیلہ جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ
ہر دو قوت اخذ و قوت جاذبہ ہمیشہ بڑی تقویت کے ساتھہ حاصل ہوتی رہتی ہین اور یہ حضرت سردار حنفیہ سلسلہ مرفوع الاجازت علو العزم المرتبہ مین داخل خاندان ہوتے ہین
اور یہ دوم چار جسمون سے یعنے جسم نفس انتقالی و جسم روحانی و جسم مثالی و جسم معالی سے سیر کرتے ہین اور سردار حنفیہ جملہ اقسام کے اسوقت سے مقرر ہوی ہین کہ جب ہمارے
حضرت امام اعظم ابو حنیفہ نعمان ابن ثابت سراج امت رضی اللہ عنہ نے حضرت محمد حنیف رہ سے خلافت کیفیت رجال الغیب کشف کونی ذاتی و ثبوتی و اضافی
علو العزم و المرتبہ شہنشاہی ولایت اور حاکمی حاکمان حکام انتظام باطن حاصل کی تہی زیادہ اس حال کی تشریح کی ممانعت ہے

حضرت غوث الاغیاث کا اول جسم روحانی نائب اکبر حضرت شہنشاہ عرب کا ہوتا ہے اور دوسرا نائب حضرت شہنشاہ عرب کا حضرت سردار حنفیہ اکبر الکبائر ہوتا ہے
حضرت سردار حنفیہ اکبر الکبائر چار جسمون سے چار حضرات والا شان مرقومہ ذیل کی فرمانبرداری کرتے ہین اور ان حضرت سردار حنفیہ کے ساتھہ تین سو جماعت
ہوائی اور ایک ایک جسم روحانی سے غوث سادہ و نجیب سادہ و بدل سادہ اور پانچ جلودان جلالی ہر وقت موجود و مقرر رہتے ہین اور وہ چار حضرات عالی شان یہ ہین

اول حضرت غوث الاغیاث دوم حضرت شہنشاہ عربؒ سوم حضرت عبد الجلیلؒ فرزند حضرت محمد حنیف رحمۃ اللہ علیہ اغیاث الاسرار الٰہی جلالی۔ چہارم حضرت محمد حنیف رح فرزند جناب مولا علی کرم اللہ وجہہ۔

حضرت عبد الرشیدؒ قطب الاسرار آلٰہی جمالی۔ و حضرت عبد الجلیلؒ اغیاث الاسرار آلٰہی جلالی یہ دونوں حضرات اسرار آلٰہی ماتحت حضرت محمد حنیف صاحبزادہ حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ ہین۔ اور حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ کی سرکار سے حضرت محمد حنیف کو اختیارات تو کلی و اصلی عطا ہوئے ہین اور حضرت محمد حنیفؒ ماتحت جناب مولا کے ہین اور احکام باطنی مرتبہ روحانیت سے بتوسط ابدال جناب مولا کے حضور مین پہونچاتے ہین اور جناب مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ ساتھہ مرتبہ نیت دہا بطون کے مقام جبروت مین حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کی حضور مین پہونچادیتے ہین یعنے روح مقدسہ جناب مولا مشکلکشا علی کرم اللہ وجہہ از روی بطون مرتبہ وحدت کبرای کو احدیت صرفہ مین لوح محفوظ پر منقش کر دیتے ہین۔

**قطب الارشاد حقیقت** تمام عالم مین ایک ہوتا ہے یہ حضرت علوی مکان علوی [illegible] اسم مبارک سے جو بندگان خدا محبت رکھتے ہین وہ دین و دنیا مین خوشحال رہتے ہین خواہ اونکو حضرت قطب الارشاد حقیقت کی رویت ہو یا نہو اور جسکو [illegible] اسم مقدس سے بغض رہتا ہے وہ دنیا مین خراب و پریشان ہوتا ہے۔ اور ایک نائب آنحضرت کا ہوتا ہے اوسکو **قطب الاحکام** کہتے ہین۔ اور ایک ان حضرت کا مشیر ہوتا ہے اوسکو قطب الطریقت کہتے ہین جو حضرت قطب الارشاد حقیقت ہوتا ہے اوسکو خاص تعلق حضرت وحدت سے رہتا ہے یعنے بیچ دنیا کے فانی ہوجاتا ہے حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم مین اور باقی ہوجاتا ہے ساتھہ ذات ساذج کے اور جب یہ حضرت حجاب فرماتا ہے تو فانی ہوجاتا ہے بیچ ذات حضرت تقدس و تعالی مین اور باقی ہوجاتا ہے روح اطہر جناب سرور کائنات صلعم مین اور مددگار رہتا ہے ہر وقت و ہر لحظہ اپنی نایب قطب الاحکام کی اور قطب الاحکام فانی ہوجاتا ہے عبد خاص مین اور باقی ہوجاتا ہے مرتبہ واحدیت مین اور حضرت قطب الطریقت نائب اپنی کی ہر دم و ہر آن مددگار رہتا ہے مرتبہ روحانیت سے باقی اور حال قابل افشاء عام نہین ہے

## مختصر تعریف حضرات اہل خدمات باطنی حصہ دوم

ملتوبات نقاب مذکورہ بالا سے حضرات اقطاب اغیاث وغیرہ کی ذیل مین جو حضرات اہل خدمات باطنی کے اسماء لکہے گئے ہین اونکی تہوڑی تعریف قابل اظہار ذیل مین نقل کیجاتی ہے

**قطب** سادہ وغیرہ کو عہدہ دیوانی سپرد ہے۔ اور **غوث** سادہ وغیرہ کو فوجداری کا صیغہ سپرد ہے جسقدر تعداد حکام نقشون مین ظاہر کی گئی ہے اوسیقدر تعداد ہمیشہ قایم رہتے ہین اونمین سے ایک نفر کم نہین ہونے پاتا ہے جو حضرات ان مین سے انتقال کر جاتے ہین فوراً اونکی جگہہ پر مقبولان الٰہی مین سے مقرر ہوجاتے ہین اور مرحوم کی روح مقدسہ مرتبہ ناسوت مین اپنے قایم مقام کی مدد فرماتی ہے اور مرتبہ وجوب مین جا کر اوسی عہدہ پر وہان کا انتظام کرتی ہے۔ **قطب اصغر** کے ماتحت ۲۷۔ اقطاب نذری ہوتے ہین **غوث اصغر** کے ماتحت ۴۹ اغیاث بدری ہوتے ہین **قطب اکبر** پانچسو اڑتالیس قطب اصغرونپر سرداری کرتا ہے۔ اور **غوث اکبر** جو اٹہتی غوث الاصغرون پر مامور ہوتا ہے **قطب اکبر الکبائر** کے ماتحت ۲۷ قطب اکبر ہوتے ہین۔ اور **غوث اکبر الکبائر** کے ماتحت ۴۴ غوث اکبر ہوتے ہین **قطب اعظم** ایکسو قطب اکبر الکبائر پر مقرر ہوتا ہے۔ اور **غوث اعظم** اوپر ۳۲ غوث اکبر الکبائر پر مامور ہوتا ہے **قطب اکبر الاعظم** اوپر بائیس قطب اعظم کے سرداری کرتا ہے اور **غوث اکبر الاعظم** بائیس حضرات غوث اعظم پر حکمرانی کرتے ہین۔ **قطب عالم** کا یہ منصب ہے کہ وہ تمام دنیا کے قطب اکبر الاعظمونپر دورہ فرماتے ہین اور **غوث عالم** تمام دنیا کے غوث اکبر الاعظمونپر دورہ کرتے ہین اور ایک حضرت **قطب الاقطاب** ایک قطب عالم پر مامور ہوتے ہین ـــ اور ایک حضرت **غوث الاغیاث** اوپر ایک غوث عالم کے حاکم بالادست ہوتے ہین اور ہر حاکم زیردست اپنی حاکم بالادست سے رجوع کرتے ہین۔

حضرت شہنشاہ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی حضور اقدس مین پہونچا دیتی ہین **حضرات نقبا** [illegible] احکام باطنی
حضرات اقطاب واغیاث قلبیہ مذکورہ اتا ہے یہ زمین سے ایکفر سنخ بلند ہوکر اون احکام کو پکار دیتی ہین اونکی آواز [illegible]
کہ بسیا اوقات بعض مین خلق اللہ کی زبان سے دہ کلمہ صادر ہو جاتا اور زبان خلق کو نقارہ خدا ضرب المثل ہے وہ یہی بات ہے - اور جو احکام ایسے [illegible] ہوتے ہین وہ نقبا او
ادنکو نجبا پکارتے ہین **موکل جمالی وجلالی** کا یہ کام ہے کہ جو بندگان الٰہی خیر کے کام کرتے ہین اونکو جمالی موکل اونکے چارون قلبون نیرت ابرت صنوبر مدہ [illegible] اخذ
پہونچا دیتی ہین اور جو بندگان خدا شر کے کام کرتے ہین اونکو جلالی موکل اونکے قلبون مین خنم اکرکے اغیاث شہر کو پہونچا دیتی ہین اور موکلات جمالی وجلالی کی نہر روز نماز عصر ہمراہ کاتبین بدلی
اور موکلون کی تعریف یہ ہے کہ فرشتگان الٰہی اصل ہین اور یہ اونکی فرع ہین **جنات ہوائی** کا یہ کام ہے کہ یہ [illegible] حفاظت کرتے ہین کفار شہر اسلامیہ کی کفر وشرارت سے اور میں
بچاتے ہین حدیث شریف مین اسکی خبر آچکی ہے اور نیز ارباب نظر دیکہہ چکے ہین کہ کوئی آبادی دنیا مین ایسی نہین ہے کہ جہان جن نہون بلکہ ہر مقام شریف اسطرح خیال کرنا چاہئے کہ جہان دس آدمی رہتے
وہان جن بھی قیام رکھتے ہین اس دنیا مین جنات انسانون کی نظرون سے غائب رہتے ہین روز قیامت کو انسان جنات کی نظرون سے غائب ہونگے یہان جن انسے مخفی ہین وہان انسان اون سے پوشیدہ رکھے
جاینگے اگر ہوائی جنات جو داخل گروہ مقبولان الٰہی ہین داخل حکام باطنی نہوتے تو اجنکی شرارتون کی اونکی شرارتین [illegible] ہین نہین آتین بیشمار انسانون کی مال وجان کا نقصان
ہوتا لیکن یہ حضرات ہوائی جنات علاوہ ملکی انتظامات کے انسانون کی جان مال اولاد اسباب مکان کہیت وغیرہ کا آشیانہ گاہ مین رکہتے ہین کہ کوئی جنات اونپر دست تصرف
نہین پاتے اور کسی قسم کی شرارت نہین پیدا کرتے جسدم کوئی جنات کسی قسم کی دست درازیکا ارادہ بہی کرتا ہے تو یہ حضرات جنات ہوائی مقبولان الٰہی فوراً اوسکی سرکوبی کر دیتی ہین

## مختصر مختصر تعریف حضرات حکام باطنی داخلان سلسلہ رشیدیہ حنفیہ حصہ سوم

مکتوبات انطاب مرقومہ بالا سے اون حضرات والا شان کی مختصر مختصر تعریف ذیل مین لکہی جاتی ہے جنکا کسیقدر مجمل بیان اس تواریخ کے صفحہ ۱۵ مین لکہا گیا ہے اور وہ یہ ہے

**حضرات رقیب کبریٰ** چار ہین اور یہ ہر چہار جانب کو قائم ہین - ایک اکنی ہین - ایک بائیب ہین - ایک نیرت ہین - اور ایک ابسا ہین اور
یہ چارون حضرات ماتحت حضرت خضر علیہ السلام کے رہتے ہین جو وہ امر فرماتے ہین اوسکی یہ تعمیل کرتے ہین —

**حضرات اخیار** تین سو تین ہین - یہ اصغر ہین اور تین انمین اکبر ہین - اسکی تفصیل یہ ہے تین سو تین دوسرا اور تین تیسرا درگاہ حق مین کیجاوے

**حضرات رجیون** چالیس ہی ہین یہ اصغر ہین اور دو رجیون جو انکی سردار ہین وہ اکبر ہین ان سرداروں کو اللہ تعالیٰ نے دو دو جسم عطا فرمائے ہین ایک ایک جسم تو جسمانی اور ایک ایک جسم
روحانی ہین یعنی ہے ایک جسم روحانی شہر عرب اور دوسرا جسم جسمانی شہر عجم پر مامور رہا اور یہ ہر دو جسم روحانی ہمیشہ دین قائم رہتے ہین یہ دو جسم جو ہین یہاں چالیس کے اور انکے خیمے ہوتا ہے
اور جہان کہین اجتماع اور اژدہام میلہ وغیرہ خلائق کا ہوتا ہے وہان کا انتظام کرتے ہین اونکی کل تعداد مع سرداروں کے حضرات رجیون کی ۴۲ ہوتی اور یہ ہر ہفت اقلیم مین منقسم ہین ستاچہک ۴۲ ہے اور یہ ۴۲ سات اقلیم پر تقسیم ہین

**حضرات نجیب اکبر** پانچ ہوتے ہین - یہ پانچون کل نجبا اصغر کے سردار ہین **اول** نجیب اکبر شرق مین ہے اور مونہہ اوسکا غرب کو ہوتا ہے **دوسرا** نجیب اکبر مغرب مین رہتا ہے اور مونہہ اوسکا شرق کو ہوتا
**تیسرا** نجیب اکبر شمال مین رہتا ہے اور مونہہ اوسکا جنوب کو ہوتا ہے **چوتہا** نجیب اکبر جنوب مین رہتا ہے اور مونہہ اوسکا شمال کو ہوتا ہے **پانچوان** نجیب اکبر ناف زمین یعنی حرم خاص مکہ معظمہ مین اسطور ٹہرا رہتا ہے کہ مونہہ
مبارک انحضرت کا **دن** کے اول پہر مین شرق کو اور دوسرے پہر مین غرب کو اور تیسرے پہر مین شمال کو اور چوتہے پہر مین جنوب کو ہوتا ہے اور **رات** کو اسکے خلاف یعنی اول پہر مین غرب کو دوسرے پہر مین شرق کو تیسرے

**حضرات ابرار** شمار مین سات ہین ان ساتون حضرات کے جسم مبارک بیت المقدس مین قایم رہتی ہین اور صخرۃ اللہ یعنی تخت رب الجلیل کا پانچون وقت بعد نماز کے طواف کرتے ہین یعنی اول وقت نماز فجر
دوم وقت نماز عصر سوم وقت نماز تہجد چہارم وقت نماز اشراق پنجم وقت نماز چاشت - اور ارواح مقدسہ ان حضرات کی ہر شبانہ یوم ساتون آسمانون پر جاتی ہین اور دن قریب ہوتی ہین اور اللہ تعالیٰ نے ساتون سیارے
انکی مطیع وفرمانبردار کر دئی ہین انکی حرکت کے سبب سے ذیل اونکو حرکت ہوتی ہے

| روز یکشنبہ | روز دوشنبہ | روز سہ شنبہ | روز چہارشنبہ | روز پنجشنبہ | روز جمعہ | روز شنبہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ابرار اول | ابرار دوم | ابرار سوم | ابرار چہارم | ابرار پنجم | ابرار ششم | ابرار ہفتم |
| در فلک چہارم | در فلک اول | در فلک پنجم | در فلک دوم | در فلک ششم | در فلک سوم | در فلک ہفتم |
| مرد آفتاب | مرد ماہتاب | مرد مریخ | مرد عطارد | مرد مشتری | مرد زہرہ | مرد زحل |

**حضرات اوتاد** - چار ہین اور یہ چارون اصغر ہین وتد اول مغرب مین - وتد دوم مشرق مین وتد سوم شمال مین وتد چہارم جنوب مین بمنزلہ میخ اراضی کے ہین - اور انکا

